## تلامذہ

بعض مشہور تلامذہ کرام کے اسماء اس طرح ہیں جو بجائے خود استاذ الاساتذہ شمار کئے جاتے ہیں۔
(۱) شیر بیشۂ اہلسنت حضرت علامہ محمد حشمت علی خاں صاحب قبلہ قدس سرہٗ (۲) محدث اعظم پاکستان حضرت علامہ مفتی سردار احمد صاحب علیہ الرحمۃ والرضوان (۳) فقیہ عصر مولانا مفتی محمد اعجاز ولی خاں صاحب بریلی شریف علیہ الرحمۃ والرضوان (۴) فقیہ عصر شارح بخاری مفتی محمد شریف الحق صاحب امجدی دامت برکاتہم۔

مستفیدین اور درس افتاء کے تلامذہ کی فہرست نہایت طویل ہے جن کے احاطہ کی اس مختصر میں گنجائش نہیں۔ صرف اتنا سمجھ لینا کافی ہے کہ آسمان افتاء کے آفتاب و ماہتاب بن کر چمکنے والے مفتیانِ عظام اسی عبقری شخصیت کے خوانِ کرم کے خوشہ چیں رہے جس سے یہ بات روز روشن کی طرح عیاں ہو جاتی ہے کہ حضور مفتی اعظم ہند کو افتاء جیسے وسیع و عظیم فن میں ایسا تبحر اور ید طولیٰ حاصل تھا کہ ان کے دامن فضل و کرم سے وابستہ ہو کر ذرے ماہتاب بن گئے۔

## درسِ افتاء

فن افتاء کی مثالی تعلیم کا خاکہ خود تلامذہ ہی کی زبانی سنئے۔ نائب مفتی اعظم حضرت مفتی محمد شریف الحق صاحب امجدی مدظلہ العالی تحریر فرماتے ہیں۔

"میں گیارہ سال تین ماہ خدمت میں رہا۔ اس مدت میں چوبیس ہزار مسائل لکھے جن میں کم از کم دس ہزار وہ ہیں جن پر حضور مفتی اعظم کی تصحیح و تصدیق ہے۔ میں گھسا پٹا نہیں۔ بہت سوچ سمجھ کر جانچ تول کر مسئلہ لکھتا۔ مگر واہ رے مفتی اعظم اگر ذرا بھی غلطی ہے۔ یا لوچ ہے یا بے ربطی ہے یا تعبیر غیر مناسب ہے یا سوال کے ماحول کے مطابق جواب میں کمی بیشی ہے یا کہیں سے کوئی غلط فہمی کا ذرا سا بھی اندیشہ ہے تو فوراً اس پر تنبیہ فرماتے اور مناسب اصلاح۔ تنقید آسان ہے مگر اصلاح دشوار، مگر ستر سالہ مفتی اعظم کا دماغ اور علم ایسا جوان تھا کہ تنقید کے بعد فوراً اصلاح فرما دیتے اور ایسی اصلاح کہ پھر قلم ٹوٹ کر رہ جاتا۔ بارہا ایسا ہوتا کہ حکم کی تائید میں کوئی عبارت نہ ملتی تو میں اپنی صواب دید سے حکم لکھ دیتا۔ کبھی دور دراز کی عبارت سے تائید لاتا۔ مگر مفتی اعظم ان کتابوں کی عبارتیں جو دارالافتاء میں نہ تھیں زبانی لکھوا دیتے۔ میں حیران رہ جاتا۔ یا اللہ کبھی کتاب کا مطالعہ کرتے نہیں۔ یہ عبارتیں زبانی کیسے یاد ہیں۔

مفتی محمد مطیع الرحمٰن صاحب پورنوی رقم طراز ہیں۔

آپ درس افتاء میں محض نفس حکم سے آگاہ نہیں فرماتے بلکہ اس کے مالہ و ماعلیہ کے تمام نشیب و فراز ذہن نشین کراتے پہلے آیات و احادیث سے استدلال فرماتے پھر اصول فقہ سے اس کی تائید دکھاتے۔ اور پھر قواعد کلیہ کی روشنی میں اس کا جائزہ لے کر کتب فقہ سے جزئیات پیش فرماتے۔ پھر مزید اطمینان کے لئے فتاویٰ رضویہ سے

امام احمد رضا کا ارشاد نقل فرماتے۔ وغیرہ وغیرہ
یہ اقتباس آپ کی شان فقاہت اور کمال تبحر کا بین ثبوت اور اس بات کا روشن بیان ہے کہ آپ مفتی ہی نہیں بلکہ مفتی ساز اور فقیہ ہی نہیں بلکہ فقیہ النفس تھے۔

## مجاہدانہ زندگی

آپ کی ۹۲ سالہ حیات مبارکہ میں زندگی کے مختلف موڑ آئے کبھی شدھی تحریک کا قلع قمع کرنے کے لئے جماعت رضائے مصطفےٰ کی صدارت فرمائی اور باطل پرستوں سے پنجہ آزمائی کے لئے سر سے کفن باندھ کر میدان خارزار میں کود پڑے، لاکھوں انسانوں کو کلمہ پڑھایا اور بے شمار مسلمانوں کے ایمان کی حفاظت فرمائی۔ قیام پاکستان کے نعرے اور خلافت کمیٹی کی آوازیں بھی آپ کے دور میں اٹھیں اور ہزاروں شخصیات اس سے متاثر ہوئیں۔ نس بندی کا طوفان بلا خیز آپ کے آخری دور میں رونما ہوا اور بڑے بڑے ثابت قدم متزلزل ہو گئے۔ لیکن ہر دور میں آپ استقامت فی الدین کا جبل عظیم بن کر ان حوادث زمانہ کا مقابلہ خندہ پیشانی سے فرماتے رہے۔

## وصال

۱۴ محرم ۱۴۰۲ھ کا دن گذار کر شب کو ۱ بجکر چالیس منٹ پر واصل بحق ہوئے۔ انا للہ وانا الیہ راجعون۔

## فتویٰ نویسی کی مدت

آپ کے خاندان کا یہ طرۂ امتیاز ہے کہ تقریباً ڈیڑھ سو سال سے فتویٰ نویسی کا گراں قدر فریضہ انجام دے رہا ہے۔ ۱۸۳۱ء میں سیدنا اعلیحضرت قدس سرہٗ کے جدامجد امام العلماء حضرت مفتی رضا علی خاں صاحب قدس سرہٗ نے بریلی کی سر زمین پر مسند افتاء کی بنیاد رکھی۔ پھر اعلیٰ حضرت کے والد ماجد حضرت علامہ مفتی نقی علی خاں صاحب قدس سرہٗ نے یہ فریضہ انجام دیا اور متحدہ پاک و ہند کے جلیل القدر علماء میں آپ کو سر فہرست مقام حاصل تھا۔ ان کے بعد امام احمد رضا قدس سرہٗ نے تقریباً نصف صدی تک علوم و معارف کے دریا بہاتے اور فضل و کمال کے ایسے جوہر دکھاتے کہ علماء ہند ہی نہیں بلکہ فقہاء حرمین طیبین سے بھی خراج تحسین وصول کیا اور سب نے بالاتفاق چودھویں صدی کا مجدد اعظم تسلیم کیا۔
آپ کے وصال اقدس کے بعد آپ کے فرزند اکبر حجۃ الاسلام نے اس منصب کو زینت بخشی اور پھر باقاعدہ سیدنا حضور مفتی اعظم کو یہ عہدہ تفویض ہوا جس کا آغاز خود امام احمد رضا کی حیات طیبہ ہی میں ہو چکا تھا۔ کہ آپ نے مسئلہ رضاعت سے متعلق ایک فتویٰ نوعمری کے زمانے میں بغیر کسی کتاب کی طرف رجوع کئے تحریر فرمایا تھا۔ تو اس سے متاثر ہو کر امام احمد رضا نے فتویٰ نویسی کی عام اجازت مرحمت فرما دی اور مہر بنوا کر بھی مرحمت فرمائی جس پر یہ عبارت کندہ تھی۔

"ابوالبرکات محی الدین جیلانی آل الرحمٰن محمد عرف مصطفےٰ رضا"
یہ مہر دینی شعور کی سند اور اصابت فکر کا اعلان تھی۔ بلکہ خود امام احمد رضا نے جب پورے ہندوستان کے لئے دارالقضاء شرعی کا قیام فرمایا تو قاضی و مفتی کا منصب صدرالشریعہ مفتی اعظم ہند اور مفتی برہان الحق جبل پوری قدست اسرارہم کو عطا فرمایا۔

غرضکہ آپ نے نصف صدی سے زیادہ مدت تک لاکھوں فتاوٰی لکھے۔ اہل ہندوپاک اپنے الجھے ہوئے مسائل آپ کی خدمت میں لے کر حاضر ہوتے اور ہر پیدا ہونے والے مسئلہ میں فیصلہ کے لئے نگاہیں آپ ہی کی طرف اٹھتی تھیں۔ آپ کے فتاوٰی کا وہ ذخیرہ محفوظ نہ رہ سکا ورنہ آج وہ اپنی ضخامت و مجلدات کے اعتبار سے دوسرا فتاوٰی رضویہ ہوتا۔

یہ بھی عالی مرتبت الحاج قربان علی صاحب کی محنت و لگن اور تلاش و جستجو کا نتیجہ و ثمرہ ہے کہ آپ نے جو کچھ جواہر پارے ڈھونڈ نکالے اور ان کو شائع کر کے ہم سب پر احسانِ عظیم فرمایا ورنہ اس ذخیرہ سے شاید امت مسلمہ کے بھی ہاتھ نہ آتا۔

پوری کتاب حقائق و دقائق کا خزینہ اور علوم و معارف کا ذخیرہ ہے بعض فتاوٰی اگرچہ مختصر ہیں لیکن نہایت جامع اور بعض پر سیر حاصل گفتگو کر کے کلام کو نہایت تک پہونچا دیا ہے۔ انداز بیان نہایت عام فہم لیکن دلائل کی فراوانی اور براہین کی کثرت ایسی کہ بیشتر مقامات پر شبہہ ہوتا ہے کہ یہ قلم تو مجدد اعظم امام احمد رضا کا ہے۔ گویا آپ کے فتاوٰی "الولد سر لابیہ" کی سچی تصویر اور روشن تفسیر ہیں۔

فتاوٰی رضویہ جلد پنجم کتاب النکاح باب المحرمات میں ایک فتوٰی حضور مفتی اعظم کا فارسی زبان میں دیکھا تو میں حیران رہ گیا کہ امام احمد رضا کے قلم کی جولانیت و روانی بعینہ اس فتوے میں موجود ہے۔ اور پھر بوجھل شہادتیں اور اپنے مسلک کے اثبات کے ساتھ مخالف کی جہالت و سفاہت کی نقاب کشائی نیز اس کا نہایت بلیغ انداز میں رد۔
یہ سب کچھ بلاشبہہ حضور مفتی اعظم ہند پر آپ کے والد ماجد امام احمد رضا قدس سرہٗ کا علمی فیضان تھا کہ ان کی صحبت نے آپ کو مفتی ہی نہیں بلکہ مفتی اعظم اور فقیہ النفس بنا دیا تھا۔

زیر نظر کتاب کے بارے میں کچھ لکھنا آفتاب کو چراغ دکھانے کے مترادف ہے لیکن قارئین کی مزید دلچسپی کے لئے چند مقامات سے کچھ نشاندہی کر دینا ضروری خیال کیا گیا۔ لہٰذا ملاحظہ فرمائیں۔

باب جنائز ص ۲۷ پر ایک مسئلہ اذان قبر سے متعلق ہے کہ کسی بدعقیدہ نے اس کو علامہ شامی وغیرہ کی عبارت

کو آڑ بنا کر بدعت کہا تھا جس سے اس کا مطلب عدم جواز ثابت کرنا تھا۔
حضرت نے اس کی تردید بااحسن وجوہ فرمائی اور اس کی جہالت کا پردہ فاش کرتے ہوئے ارشاد فرمایا کہ جس کو عدم جواز کی دلیل سمجھا تھا وہ عبارت تو خود جواز کا پتہ دے رہی ہے۔ اسی کو کہتے ہیں جہل مرکب۔ اور فرقہ وہابیہ عام طور پر اس دلدل میں پھنسا ہوا ہے۔
اسی باب جنائز میں صفحہ ۲۷ پر ایک سوال میت کے آگے نعت وغیرہ پڑھتے ہوئے چلنے کے بارے میں ہے کہ کیا یہ جائز ہے یا نہیں اس کا جواب نہایت طویل اور تحقیق کا بحر ذخار ہے۔ خلاصہ کلام یہ ہے کہ جب خاص اس ذکر کی ممانعت شرع مطہر سے ثابت نہیں تو جواز میں شک نہیں۔ بلکہ یہ فعل بدعت حسنہ ملحق بالسنہ ہے کہ اختلاف زمان ومکان سے بہت احکام بدل جاتے ہیں۔ پھر بدعت سے متعلق تفصیلات درج فرمائیں اور حق تحقیق ادا کر دیا بعض متقدمین علماء کہ اس فعل کو مکروہ لکھ چکے تھے ان کے اقوال کی توجیہ وتاویل اور پھر اس پر فقیہانہ بحث۔ یہ تمام چیزیں دیکھ کر بے ساختہ کہا جاتا رہے گا کہ بلاشبہ آپ منصب افتاء کے عظیم مرتبہ پر فائز تھے۔
حظر واباحت کے باب میں صفحہ ۲۴۹ پر ایک سوال ہے بسا اوقات امام اعظم کے قول کے سوا امام ابو یوسف یا امام محمد کے قول پر فتوای ہوتا ہے جبکہ ہم امام اعظم کے مقلد ہیں۔ تو یہ کیونکر درست ہے۔
یہ اہم سوال امام احمد رضا کی خدمت میں بھی پیش ہوا تھا۔ اور آپ نے اس کے جواب میں ایک رسالہ "اجلی الاعلام" مشمولہ فتاوی رضویہ جلد اول تصنیف فرمایا اس مسئلہ کی اہمیت کا اندازہ اس بات سے بخوبی لگایا جا سکتا ہے کہ صاحب بحر نے فرمایا کہ یہ ایسا عظیم اشکال ہے کہ ایک طویل زمانہ تک میرے ذہن میں رہا میں اس کا جواب معلوم نہ کر سکا مگر اب ائمہ کے کلام سے میرے ذہن میں آیا۔ اس مسئلہ پر امام احمد رضا نے تحقیق دقیق کے دریا بہا ئے۔ لیکن وہ تحقیق ایسی فاضلانہ ومجتہدانہ ہے کہ عوام تو عوام اکثر فضلاء زمانہ کی فہم سے بھی بالاتر ہے۔
حضور مفتی اعظم نے اپنے فتوی میں جو عطر تحقیق پیش فرمایا وہ سمندر کو کوزے میں بھر دینے کی اعلیٰ مثال ہے۔ فرماتے ہیں۔ فتوای ہمیشہ قول امام پر ہوتا ہے۔ ان کے اصحاب کے اقوال پر بھی فتوای ہونا درحقیقت قول امام ہی پر فتوای ہے کہ قول دو طرح پر ہے۔ صوری، ضروری۔ تو تلامذہ کا قول مفتی بہ اگرچہ امام کا قول صوری نہیں لیکن ضمنی ضروری ہے کیونکہ وہ امام ہی کے اصول پر متفرع ہے۔ پھر مثالوں کے ذریعہ اس کی توضیح اور شواہد کے ذریعہ اس کی توثیق فرما کر اس عظیم واہم مسئلہ کی ایسی وضاحت فرمادی کہ کوئی گوشہ تشنۂ تحقیق نہ چھوڑا۔
صفحہ ۵۲ پر ایک سوال امام احمد رضا کے ایک مصرع۔ یاد حضور کی قسم غفلت عیش ہے ستم۔ سے متعلق ہے کہ ذات

وصفات باری تعالیٰ کے علاوہ کسی کی قسم کھانا مکروہ ہے۔ پھر اعلیٰ حضرت نے یہ قسم کیوں یاد فرمائی۔

جواب میں نہایت تفصیل اور مختلف حیثیات سے اس کا اثبات ہے لیکن ایک گوشہ اس طرح ہے۔ کہ یاد حضور ذکر رسول ہے اور ذکر رسول بلاشبہہ ذکر خدا ہے اور ذکر خدا صفت باری تعالیٰ ہے تو لامحالہ یہ صفت باری کی قسم ہوئی اور یہ جائز۔ لہٰذا اعتراض بے محل اور معترض کے فہم کا قصور ہے۔ یہ تو چند مثالیں۔ مشتے نمونہ از خروارے۔ کے قبیل سے ہیں۔ ورنہ پوری کتاب پڑھ کر یہ اندازہ بخوبی لگایا جاسکتا ہے کہ یہ کتاب علم وفن اور فقہ وفتاویٰ کا ایک مہکتا ہوا گلشن ہے۔

مولیٰ تعالیٰ حضور مفتی اعظم کے علمی فیضان سے ہم سب کو سرفراز فرمائے۔ آمین بجاہ النبی الکریم وصلی اللہ علیہ وآلہ وسلم۔

محمد حنیف خاں نوری
جامعہ نوریہ رضویہ بریلی شریف

# نقشِ سراپا حضور مفتی اعظم ہند

از حضرت مولانا مفتی سیّد شاہد علی صاحب رضوی رام پوری

گورا مکھڑا جلوے جس پر آ آ کر بھر جاتے ہیں
آؤ تم کو بھی ہم صورت ایک ایسی دکھاتے ہیں

لباس نورانی ــــ سیرت نورانی ــــ صورت نورانی ــــ رنگت سرخی مائل سفید ــــ قد میانہ بدن۔ نحیف ــــ سر بڑا گول، اس پر عمامہ کی بہار ــــ چہرہ۔ گول، روشن وتابناک، نور برساتا ہوا، جسے دیکھ کر خدا کی یاد آجائے ــــ پیشانی کشادہ بلند، تقدس کے آثار لئے ہوئے ــــ بھویں۔ گنجان ہالہ لئے ہوئے ــــ پلکیں گھنی، بالکل سفید، ہالہ نما ــــ آنکھیں بڑی بڑی، کالی چمکدار گہرائی و گیرائی لئے ــــ رخسار بھرے بھرے گداز، روشن، جلال و جمال کا آئینہ ــــ ناک متوسط قدرے اٹھی ہوئی ــــ مونچھ نہ بہت پست نہ اٹھی ہوئی ــــ لب۔ پتلے گلاب کی پتی کی طرح، تبسم کے آثار لئے ہوئے ــــ دندان۔ چھوٹے چھوٹے ہموار اور موتیوں کی لڑی کی طرح جب تبسم ریز ہوتے ــــ کان متناسب قدرے درازی لئے ہوئے ــــ گردن۔ معتدل ــــ سینہ۔ فراخ کچھ روئیں لئے ہوئے ــــ کمر۔ خمیدہ مائل ــــ ہاتھ۔ لمبے لمبے جو سخاوت و فیاضی میں ضرب المثل ــــ کلائیاں۔ چوڑی روئیں دار ــــ ہتھیلیاں۔ بھری ہوئی گداز ــــ انگلیاں۔ لمبی لمبی، موزوں و کشادہ۔ ــــ پاؤں۔ متوسط ــــ ایڑیاں۔ گول، موزوں۔

## لباس

ٹوپی۔ دو پلی کڑھی ہوئی ــــ عمامہ بڑے عرض کا زیادہ تر سفید، بادامی ــــ پوشاک۔ کرتا کلی دار، اس پر صدری، جبہ ــــ پاجامہ۔ چھوٹی مہری کا علی گڑھی ــــ جوتا۔ ناگرہ، جے پوری ــــ چھڑی سینگ یا لکڑی کی۔

# فہرست مضامین

# کتابُ الصّلاۃ

## نماز کا بیان

## احکام مسجد

# کتابُ الجنائز

## جنازہ وغیرہ کا بیان

| مضمون | صفحہ |
|---|---|



# کتاب الزکاۃ

## زکاۃ کا بیان



# کتاب الصوم ۲۹۹

## روزہ کا بیان

# کتاب الرّضاع

## رضاعت (دودھ کے رشتہ) کا بیان



# کتابُ الطّلاق

## طلاق کا بیان

# فقہ اور فقہا کی فضیلت(۱)

فقہ کا لفظ عرف شرع میں اکثر احکام شرعیہ کے علم پر بولا جاتا ہے۔ اور فقہ کے جاننے والے کو فقیہ کہتے ہیں۔ فقہا اس کی جمع ہے۔

(۱) مَنْ يُّرِدِ اللّٰهُ بِهٖ خَيْرًا يُّفَقِّهْهُ فِي الدِّيْنِ۔ متفق علیہ

اللہ تعالیٰ جس کے ساتھ بھلائی چاہتا ہے اسے دین کا فقیہ بنا دیتا ہے (بخاری شریف جلد ۱ ص۱۶)

(۲) فَقِيْهٌ وَّاحِدٌ اَشَدُّ عَلَى الشَّيْطَانِ مِنْ اَلْفِ عَابِدٍ۔ رواہ الترمذی

ایک فقیہ شیطان پر ہزار عابدوں سے زیادہ بھاری ہے۔ (ترمذی مشکوٰۃ ص۳۴)

(۳) اَفْضَلُ الْعِبَادَةِ الْفِقْهُ۔ رواہ الطبرانی

عبادت میں افضل فقہ ہے (کنزالعمال ج۱۰ ص۸۵)

(۴) لِكُلِّ شَيْءٍ دِعَامَةٌ وَّدِعَامَةُ هٰذَا الدِّيْنِ الْفِقْهُ۔ رواہ الخطیب

ہر چیز کے لئے ایک کھمبا ہے اور اس دین کا کھمبا فقہ ہے (کنزالعمال ج۱۰ ص۸۶)

(۵) قَلِيْلُ الْفِقْهِ خَيْرٌ مِّنْ كَثِيْرِ الْعِبَادَةِ وَكَفٰى بِالْمَرْءِ فِقْهًا اِذَا عَبَدَ اللّٰهَ۔ رواہ الطبرانی

تھوڑی فقہ زیادہ عبادت سے بہتر ہے اور انسان کو فقہ کافی ہے جبکہ وہ اللہ تعالیٰ کی عبادت کرے (کنزالعمال ج۱۰ ص۸۸)

(۶) طَلَبُ الْفِقْهِ حَتْمٌ وَّاجِبٌ عَلٰى كُلِّ مُسْلِمٍ۔ رواہ الحاکم فی المستدرک۔

فقہ کا حاصل کرنا ہر مسلمان مرد و عورت پر ضروری ہے واجب ہے (کنزالعمال ج۱۰ ص۹۱)

(۷) خَيْرُ الْعِبَادَةِ الْفِقْهُ۔ رواہ ابو الشیخ

بہترین عبادت فقہ ہے (کنزالعمال ج۱۰ ص۱۰۰)

(۸) لَا عِبَادَةَ اِلَّا بِفِقْهٍ وَّمَجْلِسُ فِقْهٍ خَيْرٌ مِّنْ عِبَادَةِ سِتِّيْنَ سَنَةً۔ رواہ الدار قطنی

فقہ کے بغیر کوئی عبادت نہیں۔ اور فقہ کی مجلس ساٹھ سال کی عبادت سے بہتر ہے (کنزالعمال ج۱۰ ص۱۰۱)

(۹) علم دین فقہ و حدیث ہے۔ منطق و فلسفہ جاننے والے علماء نہیں۔ یہ امور متعلق بہ فقہ ہیں۔ تو جو فقہ میں زیادہ ہے وہی بڑا عالم دین ہے اگرچہ دوسرا احدیث و تفسیر سے زیادہ اشتغال رکھتا ہو (فتاویٰ رضویہ جلد چہارم ص۵۲۳)

(۱) ماخوذ از کتاب علم اور علماء تصنیف فقیہ ملت مفتی جلال الدین احمد امجدی

نَحْمَدُہٗ وَنُصَلِّی عَلٰی رَسُوْلِہِ الْکَرِیْم

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

# کتاب الایمان

## عقیدے کا بیان

**مسئلہ:** زید کہتا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم غیب کو نہیں جانتے تھے اور دلیل یہ پیش کرتا ہے کہ بحر الرائق جلد ۳ ص ۹۴ مطبوعہ مصر میں ہے وفی الخانیۃ والخلاصۃ لو تزوج بشہادۃ اللّٰہ ورسولہ لا ینعقد ویکفر لاعتقادہ ان النبی صلی اللّٰہ علیہ وسلم یعلم الغیب اھ اور ایسا ہی بزازیہ میں ہے۔ جواب شافی بالدلیل مرحمت فرمائے جاویں۔ فقط بینوا توجروا

**الجواب** زید بے قید پُر از مکر و کید بدترین وہابی لعین ہے اس کا حضور پُر نور شافع یوم النشور ایمان جان جان ایمان عالم مایکون وماکان سرور عالم و عالمیاں صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے علم غیب سے مطلقاً انکار کفر مبین ہے۔ قرآن عظیم کی آیات باہرہ کثیرہ سے انکار ہے۔ قرآن عظیم کا ارشاد کریم ہے تِلْكَ مِنْ اَنْۢبَآءِ الْغَیْبِ نُوْحِیْهَاۤ اِلَیْكَ[۱] ۔ یہ غیب کی خبریں ہیں کہ ہم تمہاری طرف وحی فرماتے ہیں۔ اور وَمَا هُوَ عَلَى الْغَیْبِ بِضَنِیْنٍ[۲] ۔ یہ نبی غیب بتانے پر بخیل نہیں۔ وَمَا كَانَ اللّٰهُ لِیُطْلِعَكُمْ عَلَى الْغَیْبِ وَلٰكِنَّ اللّٰهَ یَجْتَبِیْ مِنْ رُّسُلِهٖ مَنْ یَّشَآءُ[۳] ۔ اللہ اس لئے نہیں کہ اے عامۃ الناس خود تمہیں غیب پر مطلع فرمادے اور لیکن اللہ (اس کے لئے) چن لیتا ہے اپنے رسولوں سے جسے چاہے۔ اور لَا یُظْهِرُ عَلٰى غَیْبِهٖۤ اَحَدًا اِلَّا مَنِ ارْتَضٰى مِنْ رَّسُوْلٍ[۴] ۔ خدا کسی کو غیب پر مسلط نہیں فرماتا مگر رسول مرتضیٰ کو۔ اور عَلَّمَكَ مَا لَمْ تَكُنْ تَعْلَمُ وَكَانَ فَضْلُ اللّٰهِ عَلَیْكَ عَظِیْمًا[۵] ۔ خدا نے سکھا دیا تمہیں جو کچھ تم نہیں جانتے تھے (غیب و شہادت سے) اور اللہ کا تم پر فضل عظیم ہے۔ اور وَنَزَّلْنَا عَلَیْكَ الْكِتٰبَ تِبْیَانًا لِّكُلِّ شَیْءٍ[۶] ۔ ہم نے یہ کتاب تم پر اتاری ہر شئی کی روشن تر بیان کو اور هُوَ بِكُلِّ شَیْءٍ عَلِیْمٌ ۔ وہ (صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم) ہر شئے کے علیم ہیں۔ اور یَعْلَمُ مَا بَیْنَ اَیْدِیْهِمْ وَمَا خَلْفَهُمْ[۷]

[۱] سورۂ ہود آیت ۴۹، [۲] سورۂ تکویر آیت ۲۴، [۳] سورۂ آل عمران آیت ۱۷۹، [۴] سورۂ جن آیت ۲۶، [۵] سورۂ نساء آیت ۱۱۳، [۶] سورۂ نحل آیت ۸۹، [۷] سورۂ بقرہ

نبی صلی اللہ علیہ وسلم جانتے ہیں ما بین ایدیہم وما خلفہم کو۔ اور عَلَّمَ[1] الْاِنْسَانَ مَا لَمْ یَعْلَمْ اللہ نے نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو سکھا دیا جو وہ نہ جانتے تھے۔ وغیرہا آیات شریفہ اس لعین کا یہ ملعون انکار احادیث شریفہ کثیرہ شہیرہ کا انکار ہے۔

حدیث[2] میں ہے ان اللہ قد رفع لی الدنیا فانا انظر الیہا والی ما ھو کائن فیہا الی یوم القیامۃ کانما انظر الی کفی ھذہ۔ بیشک اللہ عزوجل نے میرے لئے دنیا اٹھائی (میرے پیش نظر فرما دی) تو میں اسے اور جو کچھ اس میں روز قیامت تک ہونے والا ہے سب کو ایسا دیکھ رہا ہوں جیسے اپنی اس کف دست مقدس کو اور حدیث میں ہے۔ اخبرنا[3] عن بدء الخلق حتی دخل اھل الجنۃ منازلھم واھل النار منازلھم ہمیں سید عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ابتدائے آفرینش سے جنتیوں کے اور جہنمیوں کے اپنے اپنے منازل میں داخل ہونے تک کی خبر دی۔ اور حدیث میں ہے۔ ان[4] اللہ زوی لی الارض۔ فرأیت مشارقھا ومغاربھا۔ تحقیق اللہ عزوجل نے میرے لئے دنیا کو سمیٹ دیا تو میں نے اس کے مشارق اور مغارب کو ملاحظہ فرما لیا۔ اور حدیث میں ہے۔ فتجلی[5] لی کل شیئ وعرفت۔ ہر چیز مجھ پر روشن ہوئی اور میں نے پہچان لی۔ اور حدیث[6] میں ہے — علمت ما فی السمٰوات والارض۔ میں نے جان لیا جو کچھ آسمانوں میں ہے اور جو کچھ زمینوں میں ہے۔ اور حدیث ہے قطرت فی حلقی قطرۃ فعلمت ما کان وما یکون۔ میرے حلق میں ایک قطرہ ٹپکایا گیا تو میں نے جان لیا ماکان ومایکون کو (جو کچھ ہو گیا اور جو کچھ ہونے والا ہے سب کو۔) اور حدیث میں ہے ما من شیئ کنت لم اَرَہٗ الا وقد رأیتہ فی مقامی ھٰذا حتی الجنۃ والنار۔ اور حدیث میں ہے۔ تجلی لی ما بین السماء والارض۔ اور حدیث میں ہے علمت ما بین المشرق والمغرب اور حدیث[7] میں ہے۔ اخبرنا بما کان وبما ھو کائن فاعلمنا احفظنا۔

اللہ عزوجل بار بار ارشاد فرماتے ہم نے رسول کو غیب کی خبریں دیں۔ ہم نے رسول مجتبیٰ کو غیب پر مطلع فرمایا۔ رسول مرتضیٰ کو غیب پر مسلط کر دیا اور رسول کو سکھا دیا جو کچھ وہ نہ جانتے تھے۔ اور ان پر اللہ کا فضلِ عظیم ہے۔ ہم نے رسول پر وہ کتاب اتاری جو ہر شئے کا روشن بیان ہے۔ ہمارا رسول ہر شئے کا علیم ہے۔ ہمارا رسول ما بین ایدیہم (ابتدائے آفرینش سے) اور ما خلفہم (روز آخر تک) جانتا ہے۔ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم بارہا اعلان سے فرمائیں۔ میں اپنی کف دست مبارک کی طرح دنیا وما فیہا تا روز قیامت سب کو دیکھ رہا ہوں۔ میں جو کچھ آسمانوں زمینوں میں ہے سب کو جانتا ہوں۔ میں ہر شئے کو پہچانتا ہوں ہر شئے مجھ پر روشن

[1] سورۂ علق آیت ۵، [2] زرقانی علی المواہب اللدنیہ، [3] بخاری، مشکوٰۃ ص۵۰۶، [4] مشکوٰۃ ص۵۱۲، [5] مشکوٰۃ ص۷۲، [6] مشکوٰۃ ص۷۰، [7] مسلم ج۲ ص۳۹۰

ہوگئی ہے۔ کوئی چیز جو میری دیکھی نہ تھی وہ ایسی باقی نہ رہی جو میں نے اس مقام میں دیکھ نہ لی جو کچھ مشرق و مغرب میں ہے سب کو میں نے جان لیا۔ مگر بے ایمان وہابی نہ رسول کے فرمانے پر یقین لاتا ہے نہ خدا کے ارشاد پر ایمان وہ کافر دونوں سے کفر کرتا ہے اور بکے جاتا ہے کہ رسول غیب کو نہیں جانتے تھے۔ اور بے ایمانی اور دھوکے اور فریب سے ان نصوص کو اپنی برہان بناتا ہے جن میں علم ذاتی مراد ہے۔ اس سے کہو کہ بے ایمان عبارت میں "الغیب" سے مراد علم ذاتی ہے۔ اور یہ تیری سمجھ میں نہیں آتا تو اسے بھی مطلقاً علم غیب کا انکار سمجھتا ہے۔ تو تو بحر پر ایمان رکھتا ہے مگر رسول کے فرمان اور اللہ عزوجل کے قرآن کا منکر ہے۔ اللہ و رسول جل جلالہٗ وصلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے ارشاد و فرمان کے آگے بحر کی عبارت پیش کرنا اس کے بھروسہ رسول کے علم سے مطلقاً انکار کرنا یہ تیرے ہی جیسے بے حیا بے ایمان کا ملعون کام ہے۔ اے لعین تو ان ملعون منافقوں کی طرح قرآنی فتوے سے کافر ہے جنھوں نے بکا تھا کہ محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فرماتے ہیں فلاں کا ناقہ فلاں وادی میں ہے اور انھیں غیب کی کیا خبر وہ غیب کیا جانیں اور پھر منکر ہو گئے اور جھوٹے بہانے بتانے لگے جس پر قرآن عظیم کا وہ قہری فتوٰی نازل ہوا اور جتا دیا گیا وَلَئِنْ سَأَلْتَهُمْ لَيَقُولُنَّ إِنَّمَا كُنَّا نَخُوضُ وَنَلْعَبُ ۚ قُلْ أَبِاللَّهِ وَآيَاتِهِ وَرَسُولِهِ كُنتُمْ تَسْتَهْزِئُونَ لَا تَعْتَذِرُوا قَدْ كَفَرْتُم بَعْدَ إِيمَانِكُمْ ۔

منافقوں نے بھی تو یہی بکا تھا کہ محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم غیب نہیں جانتے وہ غیب کیا جانیں انھیں غیب کی کیا خبر۔ اسی پر تو قرآن عظیم نے فرمایا کہ تم اللہ اور قرآن اور رسول کے ساتھ ٹھٹھا کرتے ہو۔ اسی پر تو واحد قہار نے ان کے جھوٹے حیلے بہانوں کو کہ ہم تو یوں ہی ہنس بول رہے تھے فرمایا کہ جھوٹے بہانے نہ بناؤ بیشک تم کافر ہو چکے بعد (اظہار) ایمان کے۔ اٰمنا باللہ الرحمٰن ورسولہ والقراٰن۔ ہم مسلمان آیات قرآن و احادیث نبی ذیشان پر ایمان رکھنے والے باتباع قرآن اس وہابی بے ایمان کے کفر پر حکم کرتے ہیں۔ جس نے کہا رسول غیب کو نہیں جانتے تھے۔ اور جس نے لکھا یہ عقیدہ رکھنا کہ آپ کو علم غیب تھا صریح شرک ہے۔ (فتاوٰی رشیدیہ حصہ ۲ ص۱۰) اور بکا کہ دیوار پیچھے کا بھی علم نہیں (براہین قاطعہ ص۵۱) اور بک دیا کوئی شخص کسی سے کہے کہ فلاں درخت میں کتنے پتے ہیں تو اس کے جواب میں یہ نہ کہے کہ اللہ و رسول ہی جانے کیونکہ غیب کی بات اللہ ہی جانتا ہے رسول کو کیا خبر (تقویۃ الایمان ص۶۲) اور لکھا کسی انبیاء اولیاء یا امام یا شہیدوں کی جناب میں ہرگز یہ عقیدہ نہ رکھے کہ وہ غیب کی بات جانتے ہیں بلکہ حضرت پیغمبر صاحب کی جناب میں بھی یہ عقیدہ نہ رکھے (تقویۃ الایمان ص۳۰) اور لکھا جو کہتے ہیں کہ علم غیب بجمیع اشیاء آنحضرت کو ذاتی نہیں بلکہ اللہ کا عطا کیا ہوا ہے

عہ سورۂ توبہ آیت ۶۵۔

علم غیب اس کی صفت ہے یونہیں علم شہادت۔ قال تعالیٰ عٰلِمُ الْغَیْبِ وَالشَّهَادَةِ[1] اور غیب وہ ہے جو بے اعلام الٰہی معلوم نہ ہو سکے جس تک حواس و عقل کی رسائی کسی طرح بے تعلیم الٰہی نہ ہو سکے جو ذاتی طور پر خدا ہی کو ہے اور اس کی عطا سے اس کے محبوبوں کو ہوتا ہے ہر اک کو نہیں ہوتا۔

مختصر یہ کہ شہادت وہ جو ہر اک کے لئے عقل و حواس سے ظاہر فرما دیا ہے اور غیب جو اس کے ساتھ خاص ہے۔ اپنے محبوبوں کو اس سے جتنا جتنا چاہا بخشا ہے اور ان کو نہیں دیا ہے حواس سے معلوم کر لینے پر قادر نہیں کیا ہے۔ اصل یہ ہے کہ غیر خدا کے لئے مطلقاً انکار غیب یہ عقیدہ باطلہ بعض معتزلہ ہے اور یہ وہابیوں ہی کا اب سے پہلا نام ہے اس سے پہلا نام اس طائفہ باطلہ کا خارجی تھا۔ جیسے اب دیوبندی وہابی اپنے آپ کو حنفی کہتے ہیں اور نجدی وہابی اپنے آپ کو حنبلی بتاتے ہیں دیوبندی فقہ حنفی میں کتابیں لکھتے اور اس میں اپنے مذہب کی رعایت کرتے ہوئے مسائل ٹھونستے ہیں یونہیں معتزلی اپنے آپ کو حنفی کہا کرتے اور فقہ حنفی میں تصنیف کیا کرتے اور اس میں اپنے مذہب اعتزال کی رعایت کرتے ہوئے بعض مسائل ٹھونس دیا کرتے تھے انھیں مسائل سے یہ مسئلہ بھی ہے بعض نے اسے اخذ کیا اور ان کے ساتھ حسن ظن یہی ہو سکتا ہے کہ انھوں نے اس سے علم ذاتی مراد لیا۔ پھر ان حضرات صاحب بحر وغیرہ نے بھی یہی سمجھتے ہوئے اپنی تصانیف میں نقل کیا۔ اور یہ بھی ہوتا ہے کہ بعض جامع اقوال ہر گونہ اقوال نقل کرتا ہے مثلاً مجمع الانہر میں لکھا کہ لوشتم حیوانا اکول اللحم بکلمة الجماع یکفر (مجمع الانہر میرے پاس اس وقت نہیں اور میسر بھی نہیں آسکتی یاد پر یہ عبارت لکھی ہے ممکن ہے کہ عبارت میں کچھ فرق ہو) پھر اس سے اوروں نے نقل کیا۔ اور ایسا ہوتا ہے۔ تو بعض کا نقل کردہ قول جب کہ اس میں مطلقاً انکار علم غیب مراد ہو جو معتزلہ کے عقیدہ باطلہ کے موافق ہے یا اس کا اپنا ہی جبکہ وہ حنفی ہو معتزلی نہ ہو اس نے ذاتی مراد لیا ہو اسے دیکھنا اور اسے عطائی پر ڈھالنا اور اکابر علماء جہابذۂ ائمہ کا اس قول کے ضعف و مرجوحیت کا جو اشعار فرمایا اسے دیکھ کر اَن دیکھا کر لینا کس درجہ حیاداری ہے؟ ولاحول ولاقوۃ الاباللہ العلی العظیم۔ نیز اس سے بھی وہابی کا نظر چرانا بلکہ بعض خبثاء وہابیہ کا اس اشعار ذاتی کو بھی مطلقاً انکار کی سند ٹھہرانا کس قدر ڈھٹائی ہے والعیاذ باللہ تعالیٰ۔

مسئلہ تو صرف اتنا تھا کہ اگر کوئی شخص شہادت خدا و رسول سے نکاح کرے تو یہ نکاح منعقد نہ ہوگا کہ شرط انعقاد نکاح گواہوں کا رہنا ہے حدیث میں ہے لَا نِکَاحَ اِلَّا بِشُهُوْدٍ[2] مسلمان کے نکاح میں دو مردوں یا ایک مرد اور دو عورتوں کا حضور شرط ہے جو عاقل بالغ ہوں اور یہ سمجھیں کہ نکاح ہو رہا ہے وہ کون سا نکاح

[1] سورۂ رعد آیت ۹، [2] جامع ترمذی اول ص۲۱۰

ہے جو خدا سے غائب ہو اگر محض خدا کی شہادت سے نکاح کرتا یا فرشتوں مثلاً کراماً کاتبین کی شہادت سے کرتا جب بھی باطل ہوتا کہ شرط صحت نکاح نہ پائی گئی۔ اس میں بعض مجاہیل نے اتنا اور اضافہ کیا کہ وہ مسلمان شخص کافر ہو جائے گا کیونکہ وہ معتقد علم غیب برائے رسول ہوا ظاہر تو یہ ہے کہ یہ بعض مجاہیل معتزلی ہوگا۔ اس نے اپنے مذہب کا پیوند اس میں جوڑ دیا۔ پھر یہ بتاویل علم ذاتی بعض حنفیہ نے بھی اپنی تصانیف میں نقل کر لیا۔ مگر اس کی مرجوحیت کو ظاہر کرتے ہوئے کہ علم ذاتی ہی نہیں ہوتا۔ دوسری قسم علم عطائی بھی ہے تو جب یہ احتمال ہے تو کافر نہیں کہہ سکتے اس احتمال کے ہوتے ہوئے تکفیر صحیح نہیں۔ امام فقیہ النفس قاضی خان رضی اللہ تعالیٰ عنہ وادخلہ فی الجنان نے اپنے فتاوٰی[1] میں فرمایا رجل تزوج امرأۃ بشہادۃ اللہ ورسولہ کان باطلا لقولہ صلی اللہ علیہ وسلم لانکاح الا بشہود وکل نکاح یکون بشہادۃ اللہ وبعضہم جعلوا ذٰلک کفرا لانہ یعتقد ان الرسول صلی اللہ علیہ وسلم یعلم الغیب۔ امام فقیہ النفس نے یہ نہیں فرمایا کہ یہ کفر ہے بلکہ یہ فرما کر کہ بعض نے اسے کفر ٹھہرادیا اس کے ضعف کا اشعار فرمادیا۔ فتاوٰی خلاصہ میں یہ مسئلہ دو جگہ لکھا جلد اوّل کتاب النکاح میں تو تجرید سے اتنا لکھا لو تزوج بشہادۃ اللہ ورسولہ لاینعقد وھل یکفر عرف فی الفاظ الکفر۔ اور جلد ۲ کتاب الفاظ الکفر میں تحریر فرمایا رجل تزوج ولم یحضر شاھد فقال خدارا و رسول خدارا گواہ کردم یکفر فی الفتاوٰی لانہ یعتقد ان الرسول والملک عالم بالغیب بخلاف قولہ فرشتہ دست راست را و فرشتہ دست چپ را گواہ کردم حیث لایکفر لانہما یعلمان۔

فتاوٰی امام حافظ الدین محمد بن محمد بن شہاب المعروف بابن بزاز کردری میں فرمایا تزوجہا بشہادۃ اللہ تعالیٰ جل جلالہ ورسولہ علیہ الصلاۃ والسلام لاینعقد ویخاف علیہ الکفر لانہ یوھم انہ علیہ الصلوٰۃ والسلام یعلم الغیب وعندہ مفاتیح الغیب الایۃ وما اعلم اللہ تعالیٰ لخیار عبادہ بالوحی والالہام لم یبق بعد الاعلام غیبا فخرج عن حصر بین المستفادین من تقدیم المسند والحصر بالا۔ یخاف علیہ الکفر نے صاف کردیا

---

عہ اس عبارت میں اگرچہ اشارۂ ضعف و مرجوحیت نہیں مگر جب اور علماء کے کلام سے یہ ثابت ہے نیز اس طائفہ وہابیہ کے گرد نے ملک الموت بلکہ ابلیس کے لئے بھی علم غیب مانا ہے اور نصوص سے ثابت لکھا ہے تو قطعاً ظاہر کہ اس عبارت میں بھی علم ذاتی ہی مراد ہے یہ تکفیر بر بنائے علم ذاتی ہے نہ کہ علم عطائی ماننے پر۔ ہم نے یہ عبارت مطبوعہ نسخہ سے نقل کی ہے ممکن ہے کہ قدیم نسخہ کی عبارت میں ضعف و مرجوحیت کی طرف اشارہ کے الفاظ بھی ہوں جو اس طبع کرنے والے نے نکال دیئے ہوں۔ اس طبع کرنے والے نے چند جگہ الحاق کیا ہے جو نسخہ قدیمہ قلمیہ میں نہیں اور جو عقلاً نقلاً محض باطل ہے ۱۲ منہ

[1] فتاوٰی قاضی خاں مع عالمگیری جلد اوّل ص۳۳

کہ مراد امام بزازی علم ذاتی ہے کہ اگر عطائی ماننا بھی کفر ہوتا تو یخاف نہ فرماتے اور ما اعلمہ اللہ تعالیٰ بالوحی والالہام لخیار عبادہ کہہ کر خیار عباد کے لئے منجانب اللہ وحی والہام سے علم ہونے کو تسلیم نہ کرتے۔ لم یبق غیبًا پر وہابیہ بہت بغلیں بجاتے ہیں اور قول بزازی دکھا دکھا کر مسلمانوں کو اکثر فریب میں ڈالا کرتے ہیں۔ مگر ہماری تقریر بالا سے روشن ہو گیا کہ لم یبق غیبًا خود اسی طرف مشیر ہے کہ یہاں مرادِ امام غیب سے غیب ذاتی ہے۔ ان کا مطلب یہ ہے کہ وہ غیب بعد اعلام باقی نہ رہا جو خدا کے ساتھ خاص ہے۔ علماء اہل فہم کی فہم پر اعتماد کرتے ہوئے ایسی قیود ضروریہ اکثر ترک فرما دیا کرتے ہیں جنھیں شراح و محشین ذکر کرتے ہیں لم یبق غیبا ای مختصا باللہ تعالےٰ درمختار[1] میں ہے تزوج بشہادۃ اللہ ورسولہ لم یجز۔ بل قیل یکفر۔ اس قیل نے ضعف و مرجوحیت تکفیر کا اشعار فرمایا علامہ شامی قدس سرہٗ السامی نے اس قول پر ردالمحتار[2] جلد ۲ میں تحریر فرمایا قال فی التتارخانیۃ وفی الحجۃ ذکر فی الملتقط انہ لایکفر لان الاشیاء تعرض علیٰ روح النبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم وان الرسل یعرفون بعض الغیب قال تعالیٰ فلا یظہر علیٰ غیبہٖ احدا الا من ارتضیٰ من رسول یعنی تاتارخانیہ اور حجہ میں فرمایا کہ ملتقط میں ذکر کیا کہ وہ کافر نہ ہوگا اس لئے کہ اشیاء روح نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم پر پیش کی جاتی ہیں اور بیشک رسل علیہم السلام بعض غیب کی معرفت رکھتے ہیں۔

اللہ تعالیٰ نے فرمایا فلا یظہر[3] علیٰ غیبہٖ احدا الا من ارتضیٰ من رسول پھر قلت لکھ کر مقطع کا بند یہ فرمایا جس نے وہابیہ کو بالکل ہی ذبح کر دیا ان کی رگ گردن یکسر قطع فرما دی بل ذکر وا فی کتب العقائد ان من جملۃ کرامات الاولیاء الاطلاع علیٰ بعض المغیبات وردوا علی المعتزلۃ المستدلین بھٰذہ الآیۃ علیٰ نفیہا بان المراد الاظہار بلا واسطۃ والمراد من الرسول الملک لایظہر علیٰ غیبہ بلا واسطۃ الا الملک اما النبی والاولیاء فیظہرہم بواسطۃ الملک او غیرہ وقد بسطنا الکلام علیٰ ھٰذہ المسألۃ فی رسالتنا المسماۃ سل الحسام الہندی لنصرۃ سیدنا خالد النقشبندی فراجعہا فان فیہا فوائد نفیسہ۔ یعنی میں کہتا ہوں بلکہ بعض علماء نے کتب عقائد میں ذکر فرمایا کہ اولیاء کو کرامات سے بعض مغیبات پر اطلاع ہے اور ان ائمہ نے معتزلیوں کا رد فرمایا جو اس آیت سے نفی غیب پر دلیل لاتے تھے کہ مراد آیت اظہار بلا واسطہ ہے اور مراد رسول سے ملک ہے یعنی نہیں مسلط فرماتا اپنے غیب پر کسی کو بلا واسطہ مگر ملک کو لیکن نبی اور اولیاء تو غیب پر انھیں بواسطہ ملک یا کسی اور واسطہ سے مسلط فرماتا ہے اور بیشک ہم نے اس مسئلہ پر کلام مبسوط کیا ہے اپنے رسالہ سل الحسام الہندی لنصرۃ سیدنا خالد النقشبندی میں تو اس کی مراجعت کرو اسے دیکھو کہ اس میں فوائد نفیسہ ہیں۔

[1]، [2] درمختار مع ردالمحتار جلد دوم صفحہ ۳۰، [3] پ ۲۹ ع ۱۲

امام برہان الدین مرغینانی صاحب ہدایہ نے تجنیس والمزید اور علماء کرام اصحاب فتاوٰی عالمگیری نے فتاوٰی ہندیہ میں اس قول کے ضعف یا بطلان کی طرف اس کے ترک سے اشارہ فرمایا کہ مسئلہ صرف اتنا ہی لکھا [1] تزوج امرأۃ بشہادۃ اللہ ورسولہ لایجوز النکاح۔ وہ ٹکڑا لاعتقادہ ان النبی علیہ الصلوٰۃ والسلام یعلم الغیب چھوڑ ہی دیا۔ قیل لگا کر بھی نہ لکھا مضمرات وخزانۃ الروایات اور معدن الحقائق میں ہے والصحیح انہ لایکفر لان الانبیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام یعلمون الغیب وتعرض علیہم الاشیاء فلا یکون کفرا۔ اور صحیح یہ ہے کہ بتحقیق وہ شخص کافر نہ ہوگا اس لئے کہ انبیاء علیہم السلام غیب جانتے ہیں اور ان پر اشیاء پیش کی جاتی ہیں۔ تو (ان کو علم غیب کا اعتقاد) کفر نہ ہوگا۔ وہابیہ بحر الرائق کی عبارت ہی دھوکہ کو نہیں دکھاتے اکثر شرح عقائد وشرح فقہ اکبر و بزازیہ کی عبارتیں بھی فریب دینے کو پیش کیا کرتے ہیں۔ عبارت بزازیہ تو اوپر گذر چکی۔ شرح عقائد کی عبارت یہ ہے۔ العلم[2] بالغیب تفرد بہ اللہ تعالٰی لاسبیل الیہ للعباد۔ مگر عبارت اتنی ہی نہیں اس کے ساتھ اسی میں یہ بھی ہے الا باعلام منہ اوالہام تو یہ عبارت علم عطائی ثابت کر رہی ہے نہ کہ علم عطائی ماننے والے کو کافر مشرک ٹھہرا رہی ہے۔ یوہیں شرح فقہ اکبر کی یہ عبارت ذکر[3] الحنفیۃ تصریحا بالتکفیر باعتقاد ان النبی صلی اللہ علیہ وسلم یعلم الغیب اتنی پیش کرتے ہیں اور اس کے متصل اس سے اوپر کا اتنا ٹکڑا ہضم کر جاتے ہیں۔ ثم اعلم ان الانبیاء علیہم السلام لم یعلموا الغیب الا ما اعلمہم اللہ تعالٰی احیانا اس کے بعد ہی وہ عبارت ہے۔ وذکر الحنفیۃ الخ۔ اوپر کی عبارت نے روز روشن سے زیادہ واضح وآشکار کر دیا کہ علم عطائی کا اثبات کفر نہیں۔ وہ تو عقیدہ اسلامیہ ہے ذکر الحنفیۃ تصریحا بالتکفیر الخ میں علم ذاتی ہی کے اثبات پر تکفیر ہے۔ علم عطائی تو اعلمہم اللہ تعالٰی کہہ کر مصنف نے خود مانا۔ تو کیا آگے خود اپنی تکفیر کا ذکر کیا۔ وذکر الحنفیہ الخ۔ وہابی یہ نہیں کہہ سکتا کہ ہمارے پیشواؤں کے کلام میں بھی علم ذاتی کے اثبات پر حکم کفر و شرک ہے کہ وہابیہ کے پیشواؤں کی عبارتیں جو اوپر گذریں ان میں صاف تصریح ہے کہ علم ذاتی ماننے یا عطائی ہر طرح شرک ہے۔ والعیاذ باللہ تعالٰی۔

کیا معاذ اللہ یہ اکابر علماء اور دین کے ائمہ قدیم وحدیث ذات احدیث اور خود اپنے اوپر اپنی عبارتوں میں حکم کفر کر رہے ہیں؟ صحابہ واہل بیت اطہار اور عرفاء وعلماء دین کی تصریحات سے آفتاب سے زیادہ روشن کہ انبیاء واولیاء علوم غیب پر مطلع ہیں۔ حضور تو حضور ہیں صلی اللہ علیہ وعلیہم وعلٰی آلہ وصحبہ وبارک وسلم۔ جمع النہایہ میں علامہ شنوانی فرماتے ہیں وقد ورد ان اللہ تعالٰی لم یخرج النبی صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم حتی اطلعہ

[1] فتاوٰی عالمگیری مع خانیہ ج ۱ ص ۲۶۸ [2] شرح عقائد ص ۱۷۱، [3] شرح فقہ اکبر ص ۱۸۵

علی کل شیئ۔ فتوحات وہبیہ شرح اربعین نوویہ میں ہے۔ الحق کما قال جمع ان اللہ سبحٰنہ وتعالیٰ لم یقبض نبینا صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم حتی اطلعہ علی کل ما ابھمہ عنہ الا امر یکتم بعض والاعلام ببعض۔

علامہ صاوی حاشیہ جلالین زیر کریمہ یَسْـَٔلُوْنَكَ عَنِ السَّاعَةِ اَیَّانَ مُرْسٰىهَاؕ قُلْ اِنَّمَا عِلْمُهَا عِنْدَ رَبِّیْۚ لَا یُجَلِّیْهَا لِوَقْتِهَاۤ اِلَّا هُوَ ؔۚ ثَقُلَتْ فِی السَّمٰوٰتِ وَ الْاَرْضِؕ لَا تَاْتِیْكُمْ اِلَّا بَغْتَةً یسئلونک کانک حفی عنھا قل انما علمھا عند اللہ ولکن اکثر الناس لا یعلمون قل لا املک لنفسی نفعا ولا ضرا الا ما شاء اللہ ولو کنت اعلم الغیب لاستکثرت من الخیر وما مسنی السوء ان انا الا نَذِیْرٌ وَّ بَشِیْرٌ لِّقَوْمٍ یُّؤْمِنُوْنَ تحریر فرماتے ہیں[1] قولہ کانک حفی عنھا عن بمعنی الباء والمعنی کانک عالم بھا ومتیقن لھا قولہ تاکید ای لما قبلہ لبیان انھا من الامر المکتوم الذی استأثر اللہ بعلمہ فلم یطلع علیہ احد الا من ارتضاہ من الرسل والذی یجب الایمان بہ ان رسول اللہ لم ینتقل من الدنیا حتی اعلمہ اللہ بجمیع المغیبات التی تحصل فی الدنیا والاٰخرۃ فھو یعلمھا کما ھی عین یقین لما ورد رفعت لی الدنیا فانا انظر فیھا کما انظر الی کفی ھٰذہ وورد انہ اطلع علی الجنۃ وما فیھا والنار وما فیھا وغیر ذٰلک مما تواترت بہ الاخبار ولکن امر بکتمان البعض قولہ ولو کنت اعلم الغیب ان قلت ان ھٰذا یشکل علی ما تقدم لنا انہ اطلع علی جمیع مغیبات الدنیا والاٰخرۃ۔ والجواب انہ قال ذٰلک تواضعًا اوان علمہ بالمغیب کلا علم من حیث انہ لا قدرۃ لہ علی تغییر ما قدر اللہ وقوعہ فیکون المعنی حینئذٍ لو کان لی علم حقیقی بان اقدر علی ما ارید وقوعہ لاستکثرت الخ

ہاں ہاں اور دل بیمار وہابی جل کر خاک ہو جا واحد قہار اور زیادہ تجھے دنیا و آخرت میں جلنا نصیب کرے پھر جہنم کی بھڑکتی ہوئی آگ میں ہمیشہ ہمیشہ تجھے جلائے دم بدم تری جلن زیادہ کرے فِیْ قُلُوْبِهِمْ مَّرَضٌۙ فَزَادَهُمُ اللّٰهُ مَرَضًا[2] ہاں ہاں اور دیوبندی اپنی آتش غیظ میں بھنکر کباب ہو جا اللہ تجھے بھنتا رکھے۔ یستحکم بعذاب ذٰلِكَ جَزَآءُ اَعْدَآءِ اللّٰهِ النَّارُ قُلْ مُوْتُوْا بِغَیْظِكُمْؕ[3] اِنَّ اللّٰهَ عَلِیْمٌۢ بِذَاتِ الصُّدُوْرِ او کذاب مفتری او بہتان پر جری! تو تو علماء اسلام پر اتہام رکھتا ہے کہ وہ انبیاء کے لئے علم غیب ماننے والے کو کافر کہتے ہیں مگر اِنَّ اللّٰهَ لَا یَهْدِیْ كَیْدَ الْخَآىٕنِیْنَ[4] او کیاد مکار، خائن! تیرا کوئی کید کوئی مکر چھل فریب نہ چلا تیرے مکر و کید چھل فریب کی دھجیاں تو اتنی ہی عبارات علماء سے اڑ گئیں۔ آگے اور اپنی بے نور آنکھیں پھاڑ کر دیکھ تفسیر نیشاپوری مصری جلد ۳ ص۲۴ میں ہے مَنْ ذَا الَّذِیْ یَشْفَعُ عِنْدَهٗۤ اِلَّا بِاِذْنِهٖ ھٰذا الاستثناء راجع الی النبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کانہ قیل مَنْ ذَا الَّذِیْ یَشْفَعُ عِنْدَهٗ یوم القیٰمۃ الا عبدہ محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم

[1] تفسیر صاوی جلد دوم ص۱۰۳، [2] سورۂ بقرہ آیت ۱۰، [3] سورۂ آل عمران آیت ۱۱۹، [4] سورۂ یوسف آیت ۵۲

مابین ایدیھم من اولیات الامر قبل خلق الخلائق وما خلفھم من احوال القیامۃ۔

حضرت سیدی شیخ محقق عبدالحق قدس سرہٗ مدارج شریف میں فرماتے ہیں "ہر چہ در دنیاست از زمان آدم تا اوان نفخہ اولیٰ بروے صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم منکشف ساختند تا ہمہ احوال اور از اول تا آخر معلوم گردید یاران خود را نیز از بعضے ازاں احوال خبر داد"۔ نیز فرماتے ہیں رحمہ اللہ تعالیٰ وہو بکل شیئ علیم۔ووی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم داناست بہمہ چیز از شیونات واحکام الٰہی واحکام صفات حق واسماء وافعال وآثار و بجمیع علوم ظاہر وباطن واول وآخر احاطہ نمودہ ومصداق فوق کل ذی علم علیم شدہ علیہ من الصلوات افضلہا ومن التحیات اتمہا واکملہا۔ درۃ الغواص اور الجواہر والدرر کلاہما للعارف سیدی الامام عبدالوہاب الشعرانی قدس سرہٗ الربانی میں ہے "محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم ھو الاول والاٰخر والظاھر والباطن قد ولج حین اسری بہ عالم الاسماء اولہا مرکز الارض واٰخرھا السماء الدنیا بجمیع احکامھا وتعلقاتھا ثم ولج البرزخ الیٰ انتھائہ وھو السماء السابعۃ ثم ولج عالم العرش الیٰ مالا نھایۃ لہ وانفتح فی برزخیتہ صور العالم الالٰھیۃ والکونیۃ۔" محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم وہی اول ہیں وہی آخر وہی ظاہر وہی باطن (یعنی خلق میں) وہ شب معراج عالم اسماء میں داخل ہوئے جس کی ابتداء مرکز ارض اور انتہا سماء دنیا ہے اس عالم کے جملہ احکام وتعلقات جان لئے پھر عالم برزخ میں داخل ہوئے اس کے منتہیٰ ساتویں آسمان تک پھر عالم عرش میں وہاں تک جس کی انتہا ہی نہیں۔اور حضور کے باطن میں عالم الٰہی اور حادث عالموں کی صورتیں منکشف ہوگئیں۔

حضرت سیدی عارف باللہ شیخ اکبر محی الدین رضی اللہ تعالیٰ عنہ فتوحات مکیہ کے باب دہم میں فرماتے ہیں وصل زمان نشأۃ الجسم الظاھری المحمدی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فظھر مثل الشمس الباھرۃ الیٰ قولہ وظھرت بسیادۃ التی کانت باطنۃ فھو الاول والاٰخر والظاھر والباطن وھو بکل شیئ علیم فانہ قال اوتیت جوامع الکلم وقال عن ربہ ضرب بیدہ بین کتفی فوجدت بردانا ملہ بین ثدی فعلمت علم الاولین والاٰخرین الخ جسم ظاہری محمدی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی آفرینش کا وقت پہونچا تو روشن سورج کی طرح حضور نے ظہور فرمایا (تا) اور حضور کی سیادت باطنہ ظاہر ہوگئی تو (مخلوق میں) محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم ہی اول وآخر وظاہر وباطن ہیں اور ان کا علم ہر شئے کو محیط ہے۔امام اجل قاضی عیاض رضی اللہ تعالیٰ عنہ شفا شریف میں فرماتے ہیں لکنہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اوتی علم کل شیئ۔حضرت عارف مولانا رومی قدس سرہٗ نے مثنوی

میں فرمایا ؎ گرچہ ہر غیبے خدا مارا نمود ٭ دل دراں لحظہ بخود مشغول بود۔ تفسیر روح البیان میں زیر کریمہ ما انت بنعمۃ ربک بمجنون فرمایا بل انت عالم بما کان۔ خبیر بما سیکون نسیم الریاض شرح شفا قاضی عیاض جلد ۳ میں فرمایا الانبیاء صلاۃ اللہ وسلامہ علیہم اجمعین من جھۃ الاجسام والظواھر مع البشر وبواطنھم وقواھم الروحانیۃ ملکیۃ ولذا تری مشارق الارض ومغاربھا وتسمع اطیط السماء وتشم رائحۃ جبرئیل علیہ الصلاۃ والسلام اذا اراد النزول الیھم سب انبیاء بنظر ظاہری اجسام بشر کے ساتھ ہیں اور ان کے باطن اور روحانی قوتیں ملائکہ کی سی ہیں اسی لئے مشارق ارض ومغارب زمین ان کی نظر میں ہوتے ہیں اور آسمان کی چرچراہٹ سنتے اور جبرئیل امین علیہ الصلاۃ والسلام کی خوشبو جب وہ انبیاء کی طرف نزول کا ارادہ کرتے ہیں اسی وقت سے سونگھ لیتے ہیں۔

عارف کبیر سیدی حضرت سید احمد رفاعی رضی اللہ تعالیٰ عنہ پھر امام شعرانی قدس سرہ النورانی طبقات کبریٰ بندہ کامل کے بارے میں فرماتے ہیں اطلعہ علی غیبہ لا تنبت شجرۃ ولا تخضر ورقۃ الا بنظرہ مولیٰ تعالےٰ اپنے غیب پر اسے مطلع فرماتا ہے یہاں تک کہ کوئی پیڑ نہیں اگتا کوئی پتہ نہیں ہریاتا ہے مگر اس کی نظر کے سامنے۔ حضرت عارف سامی مولانا جامی قدس سرہٗ نفحات الانس شریف میں فرماتے ہیں سلسلہ عالیہ نقشبندیہ کے امام جلیل الشان حضرت سیدی عزیزان رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرمایا کرتے زمین در نظر ایں طائفہ چو سفرہ ایست نیز نفحات میں ہے کہ حضرت خواجہ خواجگان خواجہ نقشبند رضی اللہ تعالیٰ عنہ، حضرت عزیزان رضی عنہ اللہ المنان کا وہ کلام شریف نقل فرماتے پھر فرماتے و مالی گوئیم چوں روی ناخنے است ہیچ چیز از نظر ایشاں غائب نیست۔ حضور پرنور سید الاسیاد غوث الاغواث قطب الاقطاب غوث اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ اپنے قصیدہ خمریہ مبارکہ میں اپنی نسبت ارشاد فرماتے ہیں نظرت الی بلاد اللہ جمعا کخردلۃ علی حکم اتصال حضرت سیدی شریف عبدالعزیز پھر حافظ الحدیث سجلماسی اپنی کتاب مستطاب ابریز میں فرماتے ہیں ما السموات السبع والارضون السبع الا کحلقۃ ملقاۃ فی فلاۃ من الارض۔ اولیاء کی نظر میں زمین مثل دسترخوان ہے عارف کی نگاہ میں روئے ناخن کی طرح کہ کوئی چیز ان کی نظر سے غائب نہیں۔ سید العرفاء کی نظر اقدس کے حضور رائی کے دانے کے مانند۔ مومن کامل کی نظر میں ساتوں آسمان ساتوں زمینیں ایسی جیسے کسی لق و دق میدان میں چھلا پڑا ہوا وہابی بے دین تو حضور سید عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے لئے عطائی علم غیب کے اعتقاد کو کفر لکھتا اور حنفیہ معتقد علم غیب عطائی کی تکفیر کا افترا و بہتان کرتا ہے کیا حنفیہ کے نزدیک معاذ اللہ یہ علماء اولیاء عرفاء جنون

۱؎ تفسیر روح البیان جلد ۱ صفحہ ۱۱

نے انبیاء اولیاء کے لئے یہ کچھ فرمایا کافر ہیں؟ ولاحول ولاقوۃ الا باللہ العلی العظیم۔ ایسی نجس ناپاک گندی گھنونی خبیث تکفیر و انکار پر حضرت مولانا روم قدس سرہٗ نے خوب فرمایا ہے۔ رومی سخن کفر نہ گفتہ است و نہ گوید منکر مشوید ش کافر شدہ آں کس کہ بانکار بر آمد مردود جہاں شد۔ وہابیہ دیوبندیہ کے گرو گنگوہی کا اندھا پن ملاحظہ ہو قرآنی ارشادات نزلنا علیک الکتب تبیانا لکل شیئ[1]۔ ہم نے تم پر یہ کتاب اتاری ہر چیز کے روشن بیان کو۔ ما فرطنا فی الکتب من شیئ۔ ہم نے اس کتاب میں کوئی شئی اوٹھا نہ رکھی۔ لا رطب ولا یابس الا فی کتب مبین ہر تر و خشک کتاب مبین میں ہے۔ اور ان کے سوا اور آیات باہرات جو اوپر گذریں اور ان کے علاوہ اور احادیث شریفہ زاہرہ جو اوپر بیان ہوئیں اور ان کے علاوہ۔ ان سب کو پیٹھ دیکر براہین قاطعہ ص ۵۱۸ لما امر اللہ بہ ان یوصل میں اپنے ایک انبیٹھی خلیل احمق عدو احمد کے نام سے۔ اللہ کے جیب محبوب کو یہ صریح دشنام اور ابلیس کی مدح تام چھاپ دی۔ شیطان کا حال دیکھ کر علم محیط زمین کا فخر عالم کو خلاف نصوص قطعیہ کے بلا دلیل محض قیاس فاسدہ سے ثابت کرنا شرک نہیں تو کون سا حصہ ایمان کا ہے شیطان کو یہ وسعت نص سے ثابت ہوئی فخر عالم کی وسعت علم کی کون سی نص قطعی ہے جس سے تمام نصوص رد کر کے ایک شرک ثابت کرتا ہے۔" معاذ اللہ۔ معاذ اللہ۔ معاذ اللہ۔ (وھو تعالیٰ اعلم)

**مسئلہ ۲** :۔ از شہر بنارس محلہ ہٹیہ مرسلہ اثیر الدین جلال الدین صاحبان۔ ۸ رشعبان المعظم ۴۹ھ

علماء دین مندرجہ ذیل عبارت اور اس کے مسائل کے بارے میں کیا فرماتے ہیں۔

"اصول کو اہل منطق اور اہل فلسفہ وحدت فطری اور عوام الناس نظم کائنات کہتے ہیں۔ اسی قانون کی برکت اور اسی اصول کا صدقہ ہے کہ کائنات، کائنات کی صورت میں ہے۔ آفتاب کی تیز شعاعیں مہتاب کے تسکین دہ لمعات باد سموم کے تیز جھونکے ریگستان کے ریتیلے ذرات کی مہلک لپٹ بارشوں کا نزول اور ابخرات کا عروج غرض کہ کائنات کی ہر حرکت و سکون خاص قوانین اور اصول کے ماتحت ہے۔ جن کو دنیا کی کوئی قوت نہ توڑ سکتی ہے نہ پھوڑ سکتی ہے نہ مٹا سکتی ہے نہ ہلا سکتی ہے وہ اصول پختہ و دائمی مستحکم اور ابدی ہیں"

کیا اس عبارت کے قائل نے نظم کائنات اور کائنات کو دائمی اور ابدی نہیں کہا اور کائنات کو لافانی اور باقی نہیں مانا؟ حکم شرع بیان ہو۔ بینوا توجروا

**الجواب** قائل نظم کائنات کو ابدی کہتا ہے نہ کائنات کو۔ کائنات کو نہ اس نے ابدی و دائمی بتایا نہ

[1] سورۂ نحل آیت ۸۹

اس کے کسی لفظ سے یہ مترشح نظم کائنات سے اس کا یہ مطلب نہیں کہ یہ نظام دنیا ابدی ہے یوں ہی ابدالآباد تک رہے گا بلکہ نظم کائنات اس نے انھیں اصول کا نام رکھا جن پر نظام کائنات برقرار ہے جن پر نظام کائنات کا مدار ہے۔ رہا یہ کہ کن اصول کو وہ دائمی و مستحکم و ابدی کہتا ہے۔ یہ اس عبارت منقولہ میں نہیں وہ بھی منقول ہوتے تو ان کا حکم بتایا جاتا مگر ایسے اصول ہیں جنھیں ابدی کہہ سکتے ہیں بلکہ وہ بھی جو ازلی بھی ہیں اور ابدی بھی ہمیشہ سے ہے اور ابدالآباد تک رہے گا وہ اصل کیا ہے لا الٰہ الا اللہ جس پر نظام کائنات کا مدار ہے کہ لَوْ کَانَ فِیْهِمَا اٰلِهَةٌ اِلَّا اللّٰهُ لَفَسَدَتَا[1] اور یوں بھی کہ جب عالم میں کوئی لا الٰہ الا اللہ محمد رسول اللہ کہنے والا باقی نہ رہے گا جب ہی قیامت قائم ہوگی اور یہ نظام عالم درہم برہم اور عالم تہ و بالا نیست و نابود ہو جا گا۔ فنا کی گھاٹ اتر جائے گا تو اسے ابدی دائمی کہنے میں کیا حرج کہ قطعًا ابدی دائمی ہے۔ اصول کے دائمی و ابدی ہونے سے عالم و نظام عالم ابدی و دائمی نہ ہو جائیں گے۔ واللہ تعالیٰ اعلم وعلمہ جل مجدہ اتم واحکم۔

**مسئلہ ۳** زید کہتا ہے کہ ہندو بتوں کو سجدہ کرتے ہیں اور ہم کعبہ میں جاکر پتھر کو سجدہ کرتے ہیں۔ اور ہندو پتھر پر پانی پھول چڑھاتا ہے اور کہتا ہے کہ یہ پانی پھول مہادیو کو پہونچتا ہے اور ہم کعبہ میں جاکر کنکریاں مارتے ہیں اور کہتے ہیں کہ شیطان کو چوٹ لگتی ہے پھر ہم میں اور ان میں کیا فرق ہے۔ اس کا جواب ایسا مجھ کو دیجئے کہ مجھ کو سیری ہو۔

**الجواب** یہ شخص جلد تر توبہ کرے۔ کوئی مسلمان کعبہ کو سجدہ نہیں کرتا جہت کعبہ سجدہ خدا کو کرتا ہے کافر بتوں کو سجدہ کرتا ہے۔ ان کی پرستش و بندگی و عبادت کرتا ہے۔ کعبہ جاکر پتھر کو سجدہ کرنا مسلمانوں پر محض افترا ہے جیسے کعبہ سے دور سمت قبلہ سجدہ ہوتا ہے یوں ہی وہاں جاکر عین قبلہ کا استقبال کیا جاتا ہے۔ سجدہ یہاں وہاں سب جگہ خدا ہی کے لئے ہوتا ہے کیا کوئی ادنی سمجھ والا بھی یہ کہہ سکتا ہے کہ یہاں مسلمان مسجد کی دیواروں کو سجدہ کرتے ہیں اور جو مسجد میں نماز نہیں پڑھتے تو وہ گھر کی دیوار کو سجدہ کرتے ہیں مسجود الیہ کو مسجود لہ ٹھہرا کر فرق اسلام و کفر گمانا کیسی شدید بات ہے ولا حول ولا قوۃ الا باللہ۔ اس شخص پر توبہ فرض ہے۔ مسلمان رمی جمار محض امتثال امر کے لئے کرتے ہیں۔ حکیم کے ہر کام میں مصالح ہوتے ہیں فعل الحکیم لا یخلو عن الحکمۃ۔ آدمی بہت کام کسی اپنے معتمد کے کہنے سے ایسے کرتا ہے جس کی حکمت خود نہیں سمجھتا جانتا ہے کہ میں اپنے جہل سے اپنی نادانی سے اس کا فائدہ نہیں سمجھتا مگر کچھ نہ کچھ فائدہ ہے ضرور جب تو یہ مجھے اس کے کرنے کا حکم دے رہا ہے۔ تو اس حکیم حقیقی عزت عظمتہ وجلت حکمتہ جس کی شان ہے لا یسئل

[1] سورۂ انبیاء آیت ۲۲

عما یفعل اس کے احکام میں چون وچرا کا کیا موقع۔ کہ محال ہے کہ وہ کسی عیب کا حکم دے تو ضرور اس میں فائدہ ہے کوئی یہ نہیں سمجھتا کہ میرا پتھر شیطان کے جسم پر پڑتا ہے۔ محض امتثال امر کے لئے پتھر مارتا ہے نیز اس لئے کہ رب عزجلالہ کے خلیل جلیل کی سنت کریم ہے علیہ الصلاۃ والتسلیم جہاں خلیل اللہ علیہ الصلوٰۃ والسلام کی راہ میں شیطان ان سے معترض ہوا بحکم الٰہی آپ نے اسے پتھر مارے کہ وہ خائب وخاسر ہوا ہم بھی رب جلیل کے اس خلیل جلیل محبوب جمیل کے اتباع میں ایسا کرتے ہیں۔ کسی کی جانب پتھر پھینکنے سے مقصود جب ہی حاصل نہیں جبکہ وہ پتھر اس کے جالگے۔ کسی کو بھگانا مقصود ہوتا ہے تو اس کی طرف پتھر پھینکے جاتے ہیں تو بھاگ جاتا ہے۔ اگرچہ ایک پتھر بھی اس کے نہ لگے۔ بندر اور کوا کیا جب ہی بھاگتا ہے جب اس کے جسم پر جالگتا ہے؟ بلکہ بھگانے کا مقصود کبھی محض اشارہ سے پورا ہوجاتا ہے ہاتھ میں پتھر نہ ہو جھک کر اٹھانا اور بندر و کوے کی طرف خالی ہاتھ اس طرح پھینکنا جس طرح پتھر ہاتھ میں لے کر پھینکا جاتا ہے بسا اوقات کافی ہوتا ہے۔ تو اس خیال سے کہ وہ عدو اللہ جو ایسے عظیم وجلیل سے یہاں متعرض ہوا وہ ہم جیسوں کا یہاں کیوں تعرض نہ کرے گا جو ہمارے دم کے ساتھ ہر قدم ہے۔ اس کا وہی علاج کیا جائے جو اس خلیل جلیل نے فرمایا۔ ان کے اتباع کی برکت ہوگی اور عدو اللہ دفع ہوگا اگرچہ خلیل جلیل کا کوئی وار خالی نہ گیا اور ہمارا ہر پتھر خالی جائے۔ مگر پتھروں کی جب بارش ہوگی تو وہ رکے گا نہیں بھاگ جائے گا۔ پھر تذلیل کا مقصد تو حاصل ہے ہی۔ کسی کی تصویر بنا کر اس کے جوتے پتھر مارے جائیں تو اگرچہ اس کے جسم پر وہ پتھر وہ جوتے نہیں لگتے، مگر جس کی تصویر ہے اس کے دل پر زخم کاری لگتا ہے۔ تو شیطان کے قلب پر کاری زخم لگانے کے لئے اس عدو اللہ کے ان مقامات پر جہاں وہ اللہ کے خلیل سے متعرض ہوا مسلمان پتھر مارتے ہیں اس میں اور اس لغو وبیہودہ بے معنی حرکت کفری میں فرق نہ گننا کیسی شدید بات ہے۔ پتھر پر پانی پھول چڑھانا اور اس کا مہادیو کو پہونچ جانا اور شیطان کے چوٹ لگنا کیسے ایک سا جانا؟ دل پر چوٹ لگنے کے لئے جسم پر پتھر لگنا ضروری نہیں۔ واللہ تعالیٰ اعلم بالصواب۔

**مسئلہ ۱۵**: از رنگون مغل اسٹریٹ نمبر ۲۱ مسئولہ مولوی حشمت علی لکھنوی قادری برکاتی سلمہٗ ۲۲ جمادی الاولیٰ ۱۵ھ

زید نے اپنے داماد عمرو کے متعلق یہ سنا ہے کہ وہ کہتا ہے کہ میں آریہ ہوجاؤں گا جب اس کا چرچا پھیلا تو بکر نے کہا کہ بھائی یہ شریعت کا معاملہ ہے عمرو کو کسی سنی عالم کے پاس لے جاؤ وہ تحقیق کرکے حکم شریعت بتادیں گے۔ عمرو کو خالد وزید ایک سنی عالم کے پاس لے گئے عالم دین نے عمرو سے پوچھا تم نے کیا کہا تھا اس

نے پانچ آدمیوں کے سامنے اقرار کیا کہ میں نے یہ کہا تھا کہ اگر میرے سسرال والے اسی طرح میری دشمنی پر آمادہ رہے تو میں آریہ ہو جاؤں گا پھر میرا کیا کر سکیں گے اور یہ کلمات میں نے ہنسی مذاق کے طور پر کہے تھے۔ عالم دین نے فتوٰی دیا کہ تم اسلام سے خارج ہو گئے اور تمہاری بیوی نکاح سے خارج ہو گئی اور اسی وقت عمرو سے توبہ کرائی اور از سر نو تلقین اسلام کی۔ اس فتوٰی پر عمرو کے طرفداروں نے شور و غوغا مچا رکھا ہے۔ کوئی کہتا ہے اعلان کر دو آج سے ہماری برادری کا کوئی آدمی مولوی صاحب کے وعظ میں نہ جائے۔ کوئی کہتا ہے آج ایسے ہی فتووں کا زور رہا تو دنیا بھر کے نکاح فسخ جائیں گے۔ کوئی کہتا ہے زید پر برادری کی طرف سے دباؤ ڈالا جائے کہ وہ پھر اپنی لڑکی کا نکاح عمرو کے ساتھ کر دے اور اگر نہ مانے تو زید کا حقہ پانی بند کر دیا جائے۔ کوئی کہتا ہے کہ بکر کے مشورے سے خالد اور زید عالم دین کے پاس عمرو کو لے کر گئے اگر یہ لوگ ایسا نہ کرتے تو فسخ نکاح کا فتوٰی کیوں ملتا لہذا اب عمرو کا دوبارہ جو نکاح ہوا اس کا سارا خرچ بکر اور خالد اور زید سے وصول کیا جائے اگر یہ تینوں نہ دیں تو ان کو برادری سے خارج کر دیا جائے۔

سوال یہ ہے کہ سنی عالم دین کا فتوٰی صحیح ہے یا غلط؟ اگر صحیح ہے تو عمرو کو اپنی بیوی سے دوبارہ جبرًا نکاح کرنے کا شرعًا اختیار ہے یا نہیں؟ اور پہلا مہر عمرو کے ذمہ فی الفور واجب الادا ہے یا نہیں اور دوسرے نکاح کا مہر پہلے مہر کے علاوہ اسی قدر ہو گا یا نہیں جس مقدار پر عورت راضی ہو؟ شور و غوغا مچانے والوں کے کلمات شرعًا کیا حکم رکھتے ہیں؟ بینوا توجروا۔

**الجواب** عالم دین کا فتوٰی حق و صحیح و صواب۔ اور اس پر شور و غل مچانے اور بیہودہ غوغا کرانے والے باطل پر بے شک بے ارتیاب مستحق عذاب مستوجب قہر و غضب حضرت رب الارباب۔ فی الواقع صورت مسئولہ میں عمرو پر توبہ و تجدید ایمان و تجدید نکاح لازم تھی اسی کا عالم دین نے حکم دیا۔ اگر عمرو اپنے اس بیان میں سچا بھی ہو کہ اس نے یہ ہازلًا بکا تھا جب بھی یہی حکم ہے۔ جب لفظ معنی کفر میں ظاہر ہو تو نیت و عدم نیت کا فرق نہیں ہوتا۔ اس کے قائل پر توبہ و تجدید ایمان و تجدید نکاح ہی کا حکم ہوتا ہے۔ امام ابن حجر مکی قدس سرہٗ ''الکی اعلام الاعلام بقواطع الاسلام'' میں فرماتے ہیں انما یحکم بالکفر باعتبار الظاهر و قصد ذلک و عدمه انما ترتبط به الاحکام باعتبار الباطن اسی میں فرمایا حکمنا انما هو باعتبار الظاهر فلا یبحث عن المراد اسی میں ہے نحن نحکم بالظاهر فلذلک حکمنا بعدم ایمانه اسی میں ہے اللفظ ظاهر فی الکفر و عند ظهور اللفظ فیه لا یحتاج الی نیة کما علم من فروع کثیرة اسی میں فرمایا المدار فی الحکم بالکفر علی الظواهر ولا نظر للمقصود والنیات

ولانظر لقرائن حالہ۔ یہ وہاں ہے جہاں لفظ محتمل ہو مگر معنی کفر میں ظاہر ہو جہاں دوسرا احتمال راسا ہی نہیں اس کا کیا پوچھنا عمرو کے قول میں تو یہ ہے کہ میں آریہ ہو جاؤں گا جو عزم بالجزم بتا رہا ہے جس میں اصلاً کوئی اور احتمال نہیں۔

علماء کرام نے اس سے ہلکے اقوال پر بھی حکم کفر فرمایا جیسا کہ بعض عبارات آئندہ سے ظاہر ہے۔

فتاوٰی بزازیہ میں ہے[1] لوقال دل تنگ شدم کہ خواستم کافر شدن یکفر اسی میں ہے[2] وعظ فاسقا وندبہ الی التوبۃ فقال بعد الیوم اضع علی رأسی قلنسوۃ المجوس یکفر لان وضع تلک القلنسوۃ کشد الزنار علامۃ الکفر فاخبرانہ یکفر بعد حین فزال التصدیق المستمر بھذ العزم فتاوٰی ظہیریہ امام ظہیر الدین مرغینانی و شرح فقہ اکبر علی قاری میں ہے[3] من وعظوہ ولاموہ علی العصیان فقال آکسو بھذا الیوم قلنسوۃ المجوسی وان عنی ھذا المعنی مع استقامۃ القلب کفر لانہ وعد بالاخبار عن الانکار بضد الاقرار المعتبر فی کونہ الشرط الایمان اسی میں فرمایا قالت ان جفوتنی کفرت اوقالت ان لم تشتری کذا، کفرت فی الحال شرح فقہ اکبر علی قاری میں جواہر سے ہے[4] من قال لوکان کذا اغدا والا اکفر کفر من ساعتہ اسی میں محیط سے ہے[5] من قال فانا کافر او فاکفر یعنی فی جزاء الشرطیۃ المبتدأ او مطلقا قال ابو القاسم ھو کافر من ساعتہ اسی میں ہے[6] او قال الاخر تعبتنی حتی اردت ان اکفر قلت وھذا اظاھر لان ارادۃ الکفر کفر اسی میں محیط و مجمع الفتاوٰی سے ہے[7] من عزم علی ان یامر احدا بالکفر کان بعزمہ کافرا اسی میں ہے[8] لو قال ما امرنی فلان ای من المشائخ او العلماء او الامراء افعل ولو بکفر او قال ولو کان کلمۃ کفر کفر ای لانہ نوی الکفر فی الاستقبال فیکفر فی الحال اسی میں قونوی رحمۃ اللہ تعالٰی علیہ سے ہے لو تلفظ بکلمۃ الکفر طائعا غیر معتقد لہ یکفر لانہ راض بمباشرتہ وان لم یرض بحکمہ کالھازل بہ فانہ یکفر وان لم یرض بحکمہ ولا یعذر بالجھل وھذا عند عامۃ العلماء خلافا للبعض۔

فتاوٰی امام فقیہ النفس قاضی خاں میں ہے[10] من قال دعنی اصر کافرا اکفر فتاوٰی خلاصہ سے اسی شرح فقہ اکبر امام اعظم میں ملا علی قاری ناقل[11] من عزم علی الکفر ولو بعد مأۃ سنۃ یکفر فی الحال اسی فتاوٰی خانیہ میں ہے من قال کدت ان اکفر کفر او قال دعنی فقد کفرت کفر ای بظاھر کلامہ وان احتمل انہ اراد قاربت الکفر وفیہ ما تقدم واللہ اعلم مجمع الانہر میں ہے من اضمر الکفر او ھم بہ فھو کافر ومن کفر بلسانہ طائعا وقلبہ مطمئن بالایمان فھو کافر ولا ینفعہ ما فی قلبہ لان الکافر یعرف

[1،2] بزازیہ مع ہندیہ جلد سوم ص٣٢٣ [3] شرح فقہ اکبر ص٢٢٩ [4] ایضاً ص٢٢٦ [5] ایضاً ص٢٢٧ [6] ایضاً ص٢٢٥ [7] ایضاً ص٢٢٣

بما ینطق بہا الکفر فاذا نطق بالکفر کان کافرا عندنا وعند اللہ تعالیٰ۔ اسی میں ہے اذا عزم علی الکفر
بعد حین یکفر فی الحال لزوال التصدیق المستمر اسی میں ہے یکفر بقولہ فلان اکفر منی اوقال ضاق
صدری حتی اردت ان اکفر اوکدت ان اکفر اوکان اقرب الی الکفر اعلام میں فرمایا فمن ذٰلک العزم
علی الکفر فی زمن بعید اوقریب اوتعلیقہ باللسان اوالقلب علی شیئ ولو محالا عقلیا فیما یظہر فیکون
ذٰلک کفرا فی الحال۔ کما نقلہ الشیخان عن التتمۃ وجزم بہ البغوی وغیرہ کالحلیمی وصححہ الرویانی
اس کے بعد یہ شبہہ لکھ کر وقول ابی نصر القشیری عندنا لا یتصور العزم علی الکفر الذی ہو الجہل باللہ
اذ لا یصح من العالم باللہ ان یعزم علی الجہل اس کا جواب فرماتے ہیں یجاب عنہ بان المراد بالکفر فی
ھٰذا الباب ما اشعر بالجہل وان کان قلب من صدر منہ شیئ مما ذکر ومایاتی ممتلئا ایمانا۔ الاتری ان
الاستہزاء والہزل لغیرہما وکذٰلک الفعل الاٰتی فان اراد ابونصر انہ وان عزم لا یکون کافرا فغیر
مسلم لہ ذٰلک بل لا وجہ لکلامہ حینئذ وان اراد حقیقۃ الکفر الذی ہو الجہل لا یجامع حقیقۃ العلم
فمسلم لکن لا مدخل لذٰلک فیما نحن فیہ۔ اسی میں ہے ان الایمان التصدیق وھو منتف مع العزم
اسی میں ہے من نطق بکلمۃ الردۃ وزعم انہ اضمر توریۃ کفر ظاہرا وباطنا یہاں وہ اس سے زیادہ
کہہ ہی کیا سکتا ہے کہ میں نے تو ہنسی دل لگی میں ایسا کہہ دیا تھا میرا یہ قصد نہ تھا کہ واقعی آریہ ہو جاؤں گا بس
یہی عذر بن سکتا تھا مگر اس عذر بارد کی گردن اگرچہ بعض عبارات مذکورہ سے کٹ چکی پھر بھی خاص جزئیہ لیجئے
مجمع الانہر میں فرمایا[1] من تکلم بکلمۃ الکفر ہازلا اولاعبا کفر عند الکل ولا اعتبار باعتقادہ۔
جب بفضلہ تعالیٰ عمرو سے عالم نے توبہ لے لی بکرمہ تعالیٰ الزام کفر اٹھ گیا فان[2] التائب من الذنب
کمن لا ذنب لہ کما فی الحدیث۔ مگر اس تجدید اسلام سے اسے عورت پر دسترس حاصل نہ ہوئی کہ اس
کلمہ کفر سے جو نکاح ٹوٹ گیا وہ اس تجدید اسلام سے جڑ نہ گیا نہ اس سے عمرو کو عورت پر کوئی جبر کا موقع۔
عورت اگر راضی ہو تو اس سے نکاح جدید کرے اور راضی نہ ہو تو وہ مثل اجنبیہ ہے۔ اس کا اس پر کوئی قبضہ
واختیار نہیں اور جب وہ عمرو ہی کے کئے سے اجنبیہ محضہ ہو چکی تو اگر برضائے زن عمرو اس سے نکاح جدید
کرے گا تو مہر بھی جدید ہوگا۔ اور اتنا ہی ہوگا جتنے پر عورت راضی ہو اعلام میں فرمایا من اتی بلفظ الکفر حبط
عملہ وتقع الفرقۃ بین الزوجین ویجدد النکاح برضاء الزوجۃ ان کان الکفر من الزوج وھٰذا
بعد تجدید الایمان والتبری من لفظ الکفر حتی ان من اتی بالشہادۃ عادۃ ولم یرجع عما قالہ لا

[1] شامی مطبوعہ کوئٹہ جلد سوم ص۳۱۲، [2] ابن ماجہ، مشکوٰۃ ص۲۰۶

امام محمد کا مذہب یہ ہے کہ عورت حاکم شرع کے یہاں دعوی کرے وہ بعد ثبوت جنون جس دن سے عورت نے دعوای کیا اس دن سے ایک سال کی مہلت دے اس بیچ میں اگر جنون جاتا رہا شوہر سلیم الحواس ہوگیا تو ہوگیا ورنہ ایک سال کامل گذر لینے پر عورت پھر رجوع کرے اس وقت حاکم عورت کو اختیار دے کہ چاہے نفس کو اختیار کرے یا شوہر کو عورت اسی مجلس میں فورًا اپنے نفس کو اختیار کرے اگر مجلس بدلنے سے پہلے ہی اپنے نفس کو اختیار کرے تو حاکم تفریق کردے روز تفریق سے عورت عدت کرے بعد عدت جس سے چاہے نکاح کرے اور اگر حاکم شرع کو ثابت ہو کہ جنون مطبق ہے تو ایک سال کی مہلت نہ دے گا فی الفور عورت کو اختیار دے گا عورت فورًا بے تبدیل مجلس اپنے نفس کو اختیار کرے گی تو تفریق کردے گا بعد تفریق روز تفریق سے عورت عدت کرے گی کافی میں ہے۔ قال محمد رحمہ اللّٰہ تعالیٰ ان کان الجنون حادثا یؤجلہ سنۃ کالعنۃ ثم یخیر المرأۃ بعد الحول اذا لم یبرأ وان کان مطبقا فھو کالجب وبہ ناخذ کذا فی الحاوی القدسی۔ جہاں مسلمان حکام نہیں وہاں حاکم شرع اعلم وافقہ علماء اہل بلد ہے کما فی الحدیقۃ الندیۃ وہ اگر حسب بیان بالا تفریق کردے گا تفریق ہوجائے گی ھٰذا اکثرہ ماخوذ من العطایا النبویہ یہ سب اس صورت میں ہے جب کہ نابالغہ کا نکاح اس سے نافذ ولازم ہوچکا ہو کہ باپ نے خود یہ نکاح کیا ہو یا اس سے نکاح کردینے کی جسے اجازت دی ہو اس نے کیا ہو شوہر لڑکی کا کفو ہو مہر میں کمی فاحش نہ ہوئی ہو یا مہر میں باپ نے کمی فاحش کے ساتھ کیا یا لڑکا کفو نہیں تو ان دونوں صورتوں میں باپ معروف بسوء اختیار نہ ہو اور شوہر کا غیر کفو ہونا اسے پہلے سے معلوم ہو اسے غیر کفو جانتے ہوئے اس نے اجازت دی ہو یوں ہی اگر باپ نہ تھا دادا تھا دادا نے یہ نکاح کیا یوں ہی اگر کسی اور نے کیا اور شوہر کفو ہے اور مہر میں کمی فاحش نہ ہوئی اور باپ یا اس کے نہ ہوتے دادا نے اس نکاح کی خبر سن کر اسے جائز کردیا ہو یا باپ دادا کے علاوہ بھائی وہ نہ تھا تو چچا وہ نہ تھا تو دادا، پردادا کی اولاد سے کسی ولی اقرب نے کیا یوں ہی اگر دادا پردادا کی اولاد میں کوئی نہ تھا تو ماں نے یہ نکاح کیا بشرطیکہ ان لوگوں میں سے جس نے کیا کفو سے بے کمی مہر کیا یا غیر ولی نے ایسا نکاح کیا اور جو ولی تھا اس نے جائز کردیا تو نکاح ہوگیا۔

باپ یا دادا یا ان کے وکیل نے جو نکاح کیا کفو سے بے کمی مہر یا غیر کفو سے اور کھلی کمی مہر کے ساتھ کیا مگر باپ یا دادا معروف بسوء اختیار نہیں یا غیر نے کیا اور اسے باپ دادا نے جائز کردیا تو یہ نکاح جائز و نافذ ولازم ہوگیا اس صورت میں عورت کو کسی وقت خیار نہیں۔ یوں ہی اگر باپ دادا کے نہ ہوتے اور اولیا

سے کسی اقرب نے کیا اور لڑکی نے بالغ ہوتے ہی اپنے نفس کو اختیار نہ کیا جس مجلس میں بالغہ ہوئی اسی مجلس میں یا اگر اسے خبر نکاح نہ تھی بعد بلوغ جس جلسہ میں اسے خبر ملی اسی جلسہ میں اپنے نفس کو اختیار نہ کیا تو بھی نکاح لازم ہوگیا اب عورت کو کوئی اختیار نہیں۔ یوں ہی اس صورت میں جب کہ غیر ولی نے کیا تھا اور ولی نے اسے جائز کردیا تھا۔ ہاں اگر ایسے باپ دادا نے یہ نکاح کیا جو معروف بسوء اختیار تھے اور یہ شوہر عورت کا کفو نہیں یا یہ کفو ہے مگر مہر میں کمی فاحش کی یا وہ معروف بسوء اختیار نہ تھے اور شوہر غیر کفو ہے انھیں دھوکہ دیا اپنا کفو ہونا ظاہر کیا اس بنا پر انھوں نے اس سے اس لڑکی کا نکاح کیا یا غیر ولی نے کیا اور ولی نے اجازت نہ دی نہ قولاً نہ فعلاً تو عورت کی نابالغی تک وہ ولی کی اجازت پر موقوف تھا بعد بلوغ خود لڑکی کی اجازت پر موقوف ہوگیا ان صورتوں میں بربنائے جنون شوہر تفریق چاہنا بے معنی ہے کہ بعض پہلی صورتوں میں نکاح ہوا ہی نہیں اور بعض پچھلی صور میں وہ نکاح لڑکی کی اجازت پر موقوف ہے جائز کردے گی جائز ہوجائے گا رد کردے گی باطل۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

**مسئلہ**۔ زید کی زوجۂ اول مرگئی اور ایک لڑکا چھوڑ گئی جو کہ اب بالغ ہے زید نے یکے بعد دیگرے دو عورتوں سے نکاح اور کئے زید کی موجودہ عورتوں میں سے ایک نے زید کی زید کی زوجۂ اول کے لڑکے اور موجودہ عورتوں میں سے دوسرے پر زنا کا الزام لگایا لڑکا اور اس کی سوتیلی ماؤں میں برابر دشمنی چلی آرہی ہے زید اپنی بیوی پر اس قدر فریفتہ ہے کہ وہ اس کو خوش کرنے کے لئے حق ناحق کرتا ہے لہٰذا بیوی کی منشا سے زید نے لڑکے کے الزام کو صحیح جانا اور اس سے بالکل قطع تعلق کرلیا پھر چالیس یوم کے (بعد) لڑکے کو اس کے اخراجات دینا شروع کردیا دونوں عورتیں کہتی ہیں کہ لڑکے نے زنا کیا یہ بالکل غلط ہے محض یہ عداوت ہے لہٰذا متذکرہ بالا شخص کی بابت کیا حکم ہے صاف تحریر فرمادیں۔

**الجواب**۔ زید نے الزام کی جب تصدیق کرلی تو وہ عورت زید پر حرام ابدی ہوگئی جس کے ساتھ اپنے لڑکے پر الزام زنا صحیح جانا زید کو اس عورت سے جدا ہونا فرض ہے اب ہزار کہا کرے کہ میں نے یوں ہی کہہ دیا تھا حلف سے کہے کہ یہ بات غلط ہے ہرگز ایسا نہ ہوا کچھ مسموع نہیں وہ عورت جس نے الزام زنا کا رکھا اور زید اور اس کی وہ دوسری بیوی جواب تک بعد اس تصدیق الزام کے زید کے پاس ہے سب گنہگار ہیں توبہ کریں اور اگر فی الواقع زید کے بیٹے نے سوتیلی ماں سے کالا منہ کیا تو اس کا اور اس کی سوتیلی ماں کا جس نے سوتیلے بیٹے سے کالا منہ کیا (کیا) پوچھنا؟ ظاہر ہے بہت سخت حرام کے دونوں مرتکب ہوئے دونوں

پر توبہ فرض ہے الزام زنا کے ثبوت کے لئے اقرار یا چار عادل ثقہ ایسے مردوں کی شہادت درکار جنھوں نے اپنی آنکھ سے سرمہ دانی میں سلائی کی طرح دیکھا ہو اور وہ بالاتفاق ایسا بیان کریں کہ اس کے سوا ثبوت زنا نہیں ہو سکتا محیط و ہندیہ و بحر الرائق جامع الرموز و مجموعۂ انقروی و درمختار[1] وغیرہ میں ہے۔ واللفظ لہ رقیل لہ ما فعلت بام امرأتك فقال جامعتها تثبت الحرمۃ ولا یصدق انہ کذب ولو ھازلا۔ خلاصہ وغیرہ میں فرمایا والاصرار لیس بشرط فی الاقرار بحرمۃ المصاھرۃ۔ درمختار[2] میں ہے۔ تزوج بکرا فوجدھا ثیبا وقالت ابوك فضنی ان صدقھا بانت بلا مھر والا لا۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

**مسئلہ۔** زید کی دو بی بی ہیں اس سے قبل ایک بی بی تھی جس سے ایک لڑکا بالغ موجود ہے اس نے اپنی سوتیلی ماں سے زنا کیا تو زید کی بی بی جس سے زنا کی نکاح سے خارج ہو گی یا نہیں اگر نکاح سے خارج ہو گئی تو پھر نکاح میں لانے کی کوئی صورت ہے یا نہیں؟ بینوا توجروا

**الجواب۔** بیٹے نے جس سے زنا کیا وہ بی بی زید پر حرام ابدی ہو گئی کہ کسی طرح اس پر کبھی حلال نہ ہو گی نکاح سے خارج ہونا اور بات ہے اور حرام ہو جانا اور بات۔ حرام نکاح سے خارج ہو کے بھی ہو جاتی ہے اور کبھی نکاح میں رہتے ہوئے بھی۔ زید پر فرض ہے کہ جب بیٹے کا زید کی اپنی بیوی سے زنا ثابت ہو یا بے ثبوت صحیح شرعی زید نے یہ سن کر تصدیق کر دی ہو تو اس عورت سے متارکہ کرے۔ قال تعالیٰ[3] فامساك بمعروف او تسریح باحسان ○ اس صورت میں جب امساک بالمعروف محال ہے تو تسریح باحسان ہی لازم ہے۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

**مسئلہ۔** زید کی زوجۂ اول ایک لڑکا چھوڑ کر مر گئی جو کہ اب بالغ ہے زید نے یکے بعد دیگرے دو عورتوں سے س، و، د سے نکاح اور کئے س نے زید کے لڑکے کے د کے ساتھ زنا کا الزام لگایا زید نے س کی زبانی سن کر اس الزام کو صحیح مانا اور لڑکے سے بیزار ہو کر اس کو س کے کہنے سے گھر سے نکال دیا س پندرہ دن پہلے سے زید کے چھوٹے بھائیوں کو اس الزام میں اپنا شریک اور موافق بنانے کی کوشش کر رہی تھی چونکہ زید کے بھائیوں کو س سے روپیہ پیسہ اور کھانے پینے میں بہت مدد ملتی ہے اس لئے اس نے س کے لفظوں کا زید کو یقین دلانے کی کوشش کی زید نے د سے پوچھا کہ آیا لڑکے نے زنا کیا یا نہیں د منکر ہوئی زید نے زدوکوب کیا تو د مقر ہوئی دوسرے دن زید نے د کو پھر زدوکوب کیا تو وہ منکر ہوئی یعنی د نے مار کے ڈر سے جیسی زید کی منشا دیکھی ویسا ہی کہہ دیا س مطلق نہیں چاہتی ہے کہ لڑکا گھر میں رہے

[1] درمختار جلد ۳ صفحہ ۳۸ مطبوعہ مصر [2] درمختار جلد ۳ صفحہ ۳۲ [3] سورۂ بقرہ آیت ۲۲۹

زید کو سؔ کی خوشی درکار ہے شرعاً ممنوع ہی کیوں نہ ہو زید اس واقعہ سے سؔ کے بہکانے میں آکر کہتا ہے کہ اب لڑکا بالغ ہے مجھ پر اس کا کچھ حق نہیں ہے میں اس کی شکل نہیں دیکھنا چاہتا ہوں میں نے تو اس کو سن بلوغ تک پہونچا بھی دیا دوسرے باپ تو دوسرا نکاح کرتے ہی پہلی بیوی کی اولاد کے ایک منٹ کے بھی روادار نہیں ہوتے اس واقعہ سے پیشتر لڑکے مذکورہ کو سوتیلی ماؤں نے زید سے کہہ کر اور جھوٹے الزام لگا کر کئی مرتبہ لڑکے کو گھر سے نکلوا دیا تھا گو کہ لڑکا بالکل بے خطا تھا لہذا صاف صاف تحریر فرمادیجئے متذکرہ بالا اشخاص میں سے ہر ایک کے لئے حکم شرع شریف کیا ہے زید کی دو بیویاں ہیں اور زید جانتا ہے کہ دونوں کے ساتھ یکساں برتاؤ کرنا میرا فرض ہے لیکن نہیں کرتا زید کے لئے کیا حکم ہے؟

**الجواب۔** زید بے قید سخت گنہگار ہے ظالم ستم گار خطا کار ہے حق اللہ و حق العباد دونوں میں گرفتار ہے اس پر توبہ لازم ہے بالغ لڑکے کے نفقہ کا شرعاً وہ ذمہ دار نہیں مگر اس پر بیہودہ الزام کے سبب ظلم و ستم کا ٹھیکیدار ہے اسے اس پر ظلم و ستم سزاوار ہے۔ ولاحول ولاقوۃ الاباللہ العلی العظیم جب اس نے اس ناپاک الزام کی تصدیق کردی اسے صحیح مان لیا تو دؔ اس پر حرام ابدی ہوگئی اس پر فرض ہے کہ اس سے متارکہ کرے دؔ پر فرض ہے وہ زید سے ایسا بھاگے جیسا شیر سے زید نے دؔ پر ظلم کیا کہ اسے اس بے ہودہ ناپاک الزام پر جو اس کی سوت کا تراشا ہوا تھا سن کر مارا پیٹا وہ بھی اتنا کہ بے چاری مجبور ہو کر اقرار کر بیٹھی پھر اس پر بھی صبر نہ آیا دوسرے روز پھر زدوکوب کیا زید جو سؔ کا ایسا حکم بردار ہے کہ اس کے حکم کے آگے اسے روا ناروا کچھ نہیں سوجھتا شریعت کا نافرمان فاسق فاجر جورو کا فرماں بردار ہے جلد سے جلد توبہ کرے وہ مبتلائے قہر قہار مستوجب غضب جبار ہے والعیاذ باللہ العزیز الغفار زید جس پر عدل فرض ہے جب وہ دونوں بیوی میں عدل کا تارک رہا تارک فرض ہے جفا پیشہ ستم شعار ہے سؔ جس نے وہ ناپاک بہتان اٹھایا مستحق نار ہے۔ واللہ تعالیٰ اعلم

**مسئلہ۔** ۲۵ جمادی الثانی ۱۳۵۱ھ

ہندہ و زید کا باہم بحالت نابالغی نکاح کیا گیا بعد بلوغ زید کامل نامرد ثابت ہوا اس کے تھوڑے عرصہ کے بعد زید پاگل بھی ہوگیا اب بھی مجنون ہی ہے ہوش و حواس بالکل درست نہیں ہے اور ہندہ جوان ہے وہ بغیر شوہر کے نہیں رہ سکتی بنابریں اس کی زید سے گلوخلاصی کی کیا سبیل ہے تو ایسی صورت میں ہندہ کے لئے حکم شرع کیا ہے؟ بینوا بالکتاب توجروا یوم الحساب۔

**الجواب۔** ہمارے اور ہمارے مذہب بلکہ چاروں مذاہب کے ائمہ کے امام عالی مقام امام اعظم رضی

حضرت سیدنا امام ابو یوسف کے مذہب مہذب پر تو جنون مطلقاً کہ حادث غیر ممتد ہو جسے عرصہ دراز نہ ہوا ہو یا مطبق ہو کہ جس پر ایک زمانِ طویل گذر لیا ہو کسی حال، سبب حصول خیار فسخ نہیں ہو سکتا اس مذہب امام الائمہ سراج الامہ کاشف الغمہ پر تو ہرگز بوجہ جنون شوہر عورت کو فسخ کرانے کا اختیار نہیں سوا صبر۔ زنہار اس کے لئے کوئی چارۂ کار نہیں یہی مذہب مہذب ہر طرح مرجح ہے یہی قول مرضی ومختار معتمد ومؤید ومقدم واصح ہے کہ اکثر ائمہ کا اسی پر اتفاق ہے۔ اکثر فتاوٰی کا اسی پر اطباق ہے تمام متون مذہب نے جن کی بنا کارہی بیان مذہب ہے اسی کو اختیار فرمایا شراح معتمدین نے شروح معتمدہ میں اسی کی دلیل کو مرجح ٹھہرایا اکثر کتابوں میں اسی پر جزم کیا اسی کو ذکر کیا قول آخر ذکر نہ فرمایا۔ خانیہ میں امام فقیہ النفس نے اس کو مقدم کرکے راجح ومعتمد بتایا۔ اور اس کے ارجح واصح ہونے کو یہی کافی کہ وہ قول امام الانام بعد الصحابۃ الکرام ہے کہ فتوٰی مطلقاً علی قول الامام ہے۔ الا لضرورۃ ضعف دلیلہ او تعامل بخلافہ کما نصوا علیہ الائمۃ الفخام والعلماء الاعلام وقد اوضحہ بما لا مزید علیہ حضرۃ شیخ المسلمین والاسلام مجدد المائۃ الحاضرۃ مؤید الملۃ الطاہرۃ حجۃ اللہ علی اعدائہ اللئام معجزۃ باھرۃ لسید الانام علیہ الصلاۃ والسلام مولٰنا الوالد العلام ادخلہ اللہ دار السلام فی العطایا النبویۃ فی الفتاوی الرضویۃ۔

مشتے نمونہ از خروارے چند کتابوں سے بعض عبارات کا احضار کریں فتاوٰی[1] امام اجل فقیہ النفس قاضی خاں نیز خزانۃ المفتین میں فرمایا حق الفسخ بسبب العیب عندنا لا یثبت فی النکاح فلا ترد المرأۃ بعیب ما۔ اسی[1] میں ہے۔ ان وجدت المرأۃ بزوجھا جنونا او جذاما او برصا۔۔۔۔ لیس لھا حق الفرقۃ اھ کافی پھر عالمگیری[2] میں ہے۔ اذا کان بالزوجۃ عیب فلا خیار للزوج واذا کان بالزوج جنون أو برص أو جذام فلا خیار لھا۔ درمختار[3] میں ہے لا یتخیر احد الزوجین بعیب الاخر ولو فاحشا کجنون۔ ہاں ہمارے مذہب کے امام ثالث سیدنا امام محمد جنون کے سبب عورت کو خیار فرقت دیتے ہیں جنون مطبق میں مثل جب فی الحال اور نو پیدا میں روز مرافعہ سے بعد ایک سال عنہ کی مثال عورت خود فسخ نہیں کر سکتی حاکم شرع کے حضور دعوٰی کرے گی وہ بعد تحقیق کامل وتنقیح تام مرد کو ایک سال کامل کی مہلت دے گا اس بیچ میں اگر صحیح ہو گیا جب تو جھگڑا ہی چکا نزاع ہی ختم ہوا جڑ کٹ گئی نخل آرزو کے سبب خیار فسخ وتفریق ہی نہ رہا اب تفریق چاہنا محض بے معنی اور زبردستی چاہی بھی جائے تو تفریق کرنا کب روا، اور اگر صحیح نہ ہوگا تو عورت اگر پھر دعوٰی کرے گی قاضی شرع اسے اختیار دے گا کہ اپنے نفس کو اختیار کرلے یا شوہر کو اگر عورت اسی مجلس میں اپنے نفس کو اختیار کرلے گی تو حاکم شرع، قاضی تفریق کردے گا یہ تفریق

[1] خانیہ بہامش عالمگیریہ جلد ۱ ص ۴۲۳ مطبوعہ بیروت [2] عالمگیریہ جلد ۱ ص ۵۲۶ بیروت [3] درمختار جلد ۲ ص ۵۰۱ مصر

طلاق بائن شمار ہوگی عورت پر عدت لازم ہوگی بعد مرور عدت جس سے چاہے نکاح کرسکے گی۔

فتاوٰی ہندیہ[1] میں ہے۔ قال محمد ان کان الجنون حادثا یؤجله سنة کالعنة ثم یخیر المرأة بعد الحول اذا لم یبرأ وان کان مطبقا فهو کالجب۔ خانیہ پھر عالمگیریہ[2] میں دربارۂ مجبوب ہے لو وجدت المرأة زوجها مجبوبا خیرها القاضی للحال ولا یؤجل۔ حاشیہ عالمگیریہ میں اعلٰی حضرت قدس سرہٗ فرماتے ہیں۔ قوله حادثا ای لم یمتد ولم یمر علیه زمان طویل لیقابل المطبق اما الحدوث بعد النکاح فشرط مطلقا عند محمد قوله مطبقا ممتدا املازما کما فی سجود التلاوة من رد المحتار عن الفتح وذکر ان الممتد فی الصلاة ما استغرق ست صلوات وفی الصوم الشهر کله لیله ونهاره وفی الزکاة الحول قلت والظاهر ان المطبق ههنا لا یکون ما لم یستکمل حولا تاما واللّٰه تعالٰی اعلم۔ عالمگیری میں ہے۔ ان[3] جاءت المرأة الی القاضی بعد مضی الاجل والزوج لم یصل الیها خیرها القاضی فی الفرقة کذا فی شرح الجامع الصغیر لقاضی خان۔ ان اختارت الفرقة۔ فرق بینهما هکذا ذکر محمد رحمه اللّٰه تعالٰی فی الاصل کذا فی التبیین، والفرقة تطلیقة بائنة کذا فی الکافی ولها مهرکاملا وعلیها العدة بالاجماع ان کان الزوج قد خلا بها ام باختصار اسی[1] میں ہے۔ فان اختارت زوجها اوقامت عن مجلسها او اقامها اعوان القاضی او قام القاضی قبل ان تختار بطل خیارها کذا فی المحیط۔

دربارۂ عنین یہ حکم ہے کہ عورت حاکم کے حضور دعوٰی رجوع کرے حاکم شوہر سے دریافت فرمائے اگر وہ اقرار کرے ایک سال کامل کی مہلت بغرض علاج دے اور اگر انکار کرے تو عورت کا معائنہ کسی ثقہ پرہیزگار عورت سے کرائے جب وہ بی بی شہادت دے کہ ہنوز عورت باکرہ ہے تو سال بھر کی مہلت دے مہلت اگر اثنائے ماہ میں دی جائے گی تو سال بھر کا شمار دنوں سے کیا جائے گا یعنی پورے تین سو ساٹھ روز لئے جائیں گے اور اگر ختم ماہ قمری پر مہلت دی جائے گی تو بارہ ماہ کا تیرہ ماہ سے حساب ہوگا مثلاً جمادی الآخرہ سنہ ۵۱ھ کی چاند رات کے دن مہلت یک سال دی گئی تو رجب سنہ ۵۲ھ کی چاندرات کو مہلت ختم ہوگی اس بیچ میں جتنے دن عورت خود شوہر سے علیحدہ کہیں رہے گی یا جتنے دن وہ یا شوہر کسی ایسے مرض میں مبتلا ہوئیں گے کہ جس میں صحبت نہ ہوسکے وہ دن شمار میں نہ آویں گے اتنے دن رجب سنہ ۵۲ھ کی چاندرات پر اور اضافہ ہوں گے۔ مثلاً پندرہ روز عورت خود مکان شوہر میں نہ رہی یا وہ شوہر پندرہ دن ایسے مرض میں مبتلا ہوا جس میں صحبت نہ ہوسکتی تھی تو پندرہ رجب کو جاکر ایک سال کامل ہوگا رمضان اور عورت کے ایام حیض اس حساب سے مجرٰی نہ ہوں گے یوں ہی

[1] عالمگیریہ جلد ۱ صفحہ ۵۲۶ بیروت [2] عالمگیریہ جلد ۱ صفحہ ۵۲۵ بیروت [3] عالمگیریہ جلد ۱ صفحہ ۵۲۴ مطبوعہ بیروت

شوہر کے ایام غیبت۔ جب سال کامل گذر جائے اور شوہر صحیح نہ ہو عورت پر قادر نہ ہو تو عورت پھر دعوٰی کرے حاکم پھر شوہر سے پوچھے مقر ہو تو اسے طلاق کا حکم دے۔ دیدے فبھا ورنہ تفریق فرمادے اور اگر منکر ہو تو پھر کسی پاک پرہیزگار ثقہ بی بی سے معائنہ کرائے وہ شہادت بکارت دے تو تفریق کردے مگر تفریق سے پہلے عورت سے پوچھے کہ تو شوہر کو اختیار کرتی ہے یا اپنے نفس کو وہ اگر بے مجلس بدلے اسی مجلس میں اپنے نفس کو اختیار کرے تو تفریق کردے خلوت درمیان زن وشوہر ہو چکی تو عدت لازم ہوگی اور مہر کامل دینا ہوگا ورنہ عورت پر عدت نہیں اور مہر ذمے شوہر نصف ہوگا وھٰذا المذکور کلہ مشھور وفی کتب القوم مسطور ومزبور۔ جب یہ سب معلوم ہو چکا۔

اب صورت مستفسرہ کے جواب کی طرف رخ کیجئے۔ جب کہ شوہر عنین بھی ہے اور مجنون بھی جنون حادث ہوگا تو وہی مہلت یک سال، اس میں بھی ہوگی اس صورت میں مذہب امام سے عدول سر دست خود بے کار ہوگا کہ کال یوں بھی نہ کٹے گا۔ لہٰذا اسے چاہئے کہ بر بنائے عنۃ کسی سُنی عالم اعلم علماء بلد، افقہ فقہائے شہر کے یہاں دعوٰی رجوع کرے وہ حسب بیان بالا کارروائی کرے کہ یہاں قاضی کہاں یہاں اعلم علماء بلد ہی حسب تصریح علماء قائم مقام سلطان ہے سال بھر میں شوہر صحیح ہو جائے گا یا نہیں اگر علاج کارگر نہ ہوا اور پھر عورت رجوع لائے تو بربنائے عنۃ تفریق کردے اور اگر وہ یوں تو تندرست ہو جائے مگر جنون باقی رہے تو عورت اب اگر ضرورت رکھتی ہو۔ اور اظہار حاجت بے مکر و فریب کرتی ہو نفس کے اتباع و پیروی سے ضرورت۔ ضرورت نہ پکارتی ہو واقعی سچی ضرورت متحقق ہو تو چوں کہ ہنگام ضرورت جب مذہب غیر پر بھی عمل کی اجازت ہو سکتی ہے تو یہ تو امام ہی کا ایک قول ہے جو امام محمد کا مذہب ہے تو یہ یقیناً اولیٰ بالجواز ہے ضرورت واقعیہ صادقہ پر وہ اس مذہب امام محمد کی رو سے اب بربنائے جنون دعوٰی کرے وہ عالم حاکم شوہر کو ایک سال علاج کی مہلت دے صحیح ہو جائے فبھا ورنہ جب پھر عورت دعوٰی کرے حسب بیان بالا تفریق کردے ہاں اگر جنون مطبق ہو اور ضرورت صادقہ واقعی ہو تو اس صورت میں عورت مذہب امام محمد پر عمل کرکے عالم حاکم سے رجوع کرے عالم بعد تحقیق مذہب امام محمد پر حسب بیانِ بالا تفریق کردے اور اگر قانوناً عالم ایسا فیصلہ نہ کر سکے یا کوئی عالم نہ مل سکے تو کسی اسلامی ریاست میں ایسے قاضی کے یہاں رجوع کریں جو منجانب رئیس صرف وہیں کے مقدمات طے کرنے کے لئے خاص نہ ہو ھٰذا ما عندی والعلم بالحق عند ربی وھو تعالٰی اعلم وعلمہ جل مجدہ اتم واحکم۔

جناب مولانا مولوی مفتی صاحب بریلی السلام علیکم ورحمۃ وبرکاتہ،

**مسئلہ**۔ ایک شخص نے اپنی لڑکی اپنے بھانجے کے نکاح میں دی دونوں مسلمان اہل سنت و الجماعت تھے اور ان سے ایک لڑکا بھی پیدا ہوا اب لڑکی کا خاوند ایک سال سے زیادہ عرصہ ہوا شہر چھوڑ کر چلا گیا اور ایسی بستی میں جا بسا جہاں کثرت سے شیعہ رافضی داؤدی رہتے ہیں اور وہ لڑکا ایک شیعہ داؤدی کے مکان میں ایک شیعہ کا لڑکا بن کر رہا اور ان کے مذہب کے مطابق رہنے لگا انھیں کا سا لباس اختیار کر لیا اور انھیں کی سی عبادت کرنے لگا ہے وہیں رہتا ہے وہیں کھاتا ہے پیتا ہے اور ایک سال سے اپنی بیوی بچہ کے پاس بھی آیا نہیں اور بیوی بچہ کا نان ونفقہ بھی بھیجا نہیں ہے لڑکی باپ کے مکان پر رہتی ہے لہذا اس صورت مسئولہ میں لڑکی اپنے خاوند کے نکاح میں رہی یا نہیں اور اگر نکاح ٹوٹ گیا تو اس کی عدت کیا ہے جواب باصواب جلد مطلع فرماویں اللہ تعالیٰ اجر عطا کرے۔ راقم نیاز مند میمن عبد الغنی حاجی تار محمد چوک بازار سورت۔

۲۲ جمادی الاولی ۱۳۵۱ھ

**الجواب**۔ روافض زمانہ عموماً مرتدین ہیں جب اس نے بے اکراہ بے ضرورت ملجئہ اور بے فائدہ شرعیہ ان کی صورت بنائی۔ سیرت اختیار کی تو وہ انھیں میں کا ایک ہو گیا حدیث میں ہے نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فرماتے ہیں من تشبہ بقوم فھو منھم۔ فتاوی الصغری پھر فقہ اکبر امام اعظم کی شرح ملا علی قاری میں ہے۔ من تقلنس بقلنسوۃ المجوس ای لبسھا وتشبہ بھم فیھا او خاط خرقۃ صفراء علی العاتق ای ھو من شعارھم او شد فی الوسط خیطا کفر اذا کان مشابھا بخیطھم او ربطھم او سماہ زناراً۔ یہاں تک کہ اگرچہ مزاح وہزل ہی سے پناہ بخدا کسی سے واقع ہو جب بھی یہی حکم ہے۔ اسی میں ہے۔ ولو شبہ نفسہ بالیھود والنصاری ای صورۃ او سیرۃ علی طریق المزاح والھزل ای ولو علی ھذا المنوال کفر۔ ملتقطا پھر شرح فقہ اکبر میں ہے۔ اذا شد الزنار او اخذ الغل او لبس قلنسوۃ المجوسی جادا او ھازلا یکفر۔ فتاوی خلاصہ میں ہے۔ من تزنر بزنار الیھود او النصاری وان لم یدخل کنیستھم کفر۔ پھر اس کا کیا پوچھنا جو نہ صرف ان کی وضع ان کے کنیسہ میں جایا کرے بلکہ انھیں کی طرح عبادت بھی کرے ولا حول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم نیز فتاوی خلاصہ میں امام ابو جعفر الاستروشنی سے ہے۔ لو شد الزنار ان فعل لتخلیص الاساری لایکفر۔ والا کفر۔ مجمع الانہر شرح ملتقی الابحر میں ہے۔ یکفر بخروجہ الی نیروز المجوس والموافقۃ معھم فیما یفعلونہ فی ذلک الیوم وبوضع قلنسوۃ المجوس علی راسہ علی الصحیح الا لتخلیص الاسیر اولضرورۃ دفع الحر والبرد عند البعض وقیل ان قصد بہ التشبیہ یکفر وکذا اشد الزنار فی وسطہ۔ شرح فقہ اکبر میں ہے۔ ان شد المسلم الزنار

لہ ۲ لہ ۳ فقہ اکبر ص۱۸۵ مطبوعہ مصر۔ ۴ فتاوی خلاصہ جلد ۴ ص۳۸۵ مطبوعہ لاہور ۵ مجمع الانہر جلد ۱ ص۶۹۸ مطبوعہ بیروت ۶ ابوداؤد مشکوۃ ص۳۷۵

ودخل دار الحرب للتجارۃ کفر ای لانہ تلبس بلباس کفر من غیر ضرورۃ ملجئۃ ولا فائدۃ مترتبۃ بخلاف من لبسھا لتخلیص الاساری۔ وکذا قال اکثر العلماء فی لبس السواد ای علی منوال بسھم المعتاد۔

اور جب وہ انھیں میں کا ایک ہو گیا تو نکاح باطل ہو گیا۔ فان ارتد احد الزوجین فسخ فی الحال۔ شرح فقہ اکبر[1] میں خلاصہ وظہیریہ سے ہے۔ من شد علی وسطہ حبلا وقال ھذا زنار کفر۔ اسی[1] میں ہے۔ وفی الظہیریۃ وحرم الزوج۔ عورت پر اسے کوئی دسترس نہ رہی وہ مختار ہو گئی کہ وہ بعد عدت جس سے چاہے نکاح کرلے۔ وہ شخص ہزل ومزاح کا دعوٰی تو کر نہیں سکتا اور کرے تو بے کار کہ اس سے حکم نہیں بدل سکتا جیسا کہ اوپر ثابت ہوا نہ اکراہ ہی کا دعوٰی کر سکے گا کہ ہزل واکراہ اگر ہوتا تو اتنے عرصۂ دراز تک اس کا انھیں میں گھلا ملا رہنا یعنی چہ؟ قید تو نہ تھا؟ کیا اسے وہاں سے چلے آنے کا موقع نہ تھا؟ کیوں یہ وہیں رہتا بستا؟ انھیں جیسا رہا؟ پھر اس کا ثبوت دیتے دیتے اودھا ہو جائے گا کہ اکراہ شرعی ہوا اور برابر سال بھر یا اس سے زائد جب سے اب تک بدستور رہا تو یہ ادعا تو غالباً نہ کرے گا ہاں اگر چلے تو کسی ضرورت اور فائدہ کی راہ چلے گا۔ وہ اگر ایسا ادعا کرے تو اس سے ضرورت وفائدہ دریافت کیا جائے اگر ضرورت وفائدہ ناقابل قبول شرع ہوگا اس کے منہ پر مارا جائے گا اور حکم یہی رہے گا اور اگر کوئی ضرورت شرعیہ فائدہ مترتبہ بتائے بھی تو اس سے اس کا ثبوت شرعی لیا جائے کہ وہ ضرورت جب سے اب تک برابر رہی؟ اگر کسی وقت وہ ضرورت نہ پائی گئی اور وہ بدستور روافض کا ہم طریقہ ہی اپنے آپ کو ظاہر کرتا رہا ہو تو بھی یہی حکم رہے گا اور وہ جو ملا علی قاری نے شرح فقہ اکبر[2] میں فرمایا۔ لبس تاج الرفضۃ مکروہ کراھۃ تحریم وان لم یکن کفرا بناء علی عدم تکفیرھم لقولہ علیہ الصلاۃ والسلام من تشبہ بقوم فھو منھم۔ یہ مبنی بر اختیار عدم تکفیر بعض روافض ہے جیسا کہ خود اسی قول میں مصرح ہے یہ اختلاف پہلے تھا کہ روافض میں فرق تھا بعض غالی ہوتے تھے اور بعض غیر غالی۔ غالی کی تکفیر پر اتفاق تھا اور غیر غالی کی تکفیر میں اختلاف۔ بہت لوگ سب کو کافر کہتے تھے اور محتاطین غیر غالی کی تکفیر نہ فرماتے تھے آج یہ اختلاف نہیں کہ ہر رافضی غالی ہے اور جو بالفرض خود ایسے عقائد کفریہ نہ رکھتا ہو جن کی بنا پر اس کی تکفیر قطعی ہو تو وہ ان کفریات کے معتقدین کو مسلمان جانتا بلکہ ان میں جو مجتہد مانے جاتے ہیں انھیں مجتہد وپیشوا مانتا ہے اور ایسے کافر کو جو قطعاً حتماً جزماً کافر ہو مسلمان ہی جاننا کفر ہے نہ کہ امام ومجتہد وپیشوا ماننا۔

غالی روافض کا حکم اسی شرح فقہ اکبر[3] میں دیکھئے۔ الغلاۃ من الروافض الذین یدعون ان جبرائیل

---

[1] فقہ اکبر ص۱۸۵ مطبوعہ مصر [2] فقہ اکبر ص۱۹۲ مطبوعہ مصر

علیہ السلام غلط فی الوحی فان اللہ تعالیٰ ارسلہ الی علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ وبعضہم قالوا انہ الہ وان صلوا الی القبلۃ لیسوا بمؤمنین۔ فتاوی بزازیہ[1] پھر تنبیہ الولاۃ رسالہ علامہ شامی میں ہے۔ یجب اکفار الروافض فی قولہم برجعۃ الاموات الی الدنیا وبتناسخ الارواح وانتقال روح الالہ الی الائمۃ وان الائمۃ الھۃ وفی قولہم بخروج امام ناطق بالحق وانقطاع الامر والنھی وبقولہم ان جبرئیل علیہ السلام غلط فی الوحی الی محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم دون علی کرم اللہ تعالیٰ وجہہ واحکام ھؤلاء احکام المرتدین غنیۃ[2] المستملی میں ہے۔ یجوز الاقتداء بہ مع الکراھۃ اذا لم یکن ما یعتقدہ یؤدی الی الکفر عند اھل السنۃ اما لو کان مؤدیا الی الکفر فلا یجوز اصلا کالغلاۃ من الروافض الذین یدعون الالوھیۃ لعلی رضی اللہ تعالیٰ عنہ او ان النبوۃ کانت لہ فغلط جبریل ونحو ذلک مما ھو کفر وکذا من یقذف الصدیقۃ۔

اسی میں[3] ہے۔ غلاۃ الروافض ومن ضاھاھم فان امثالہم لم یحصل منہم بذل وسع فی الاجتہاد فان من یقول بان علیا ھو الالہ او بان جبریل غلط ونحو ذلک من السخف انما ھو متبع محض الھوی وھو اسوأ حالا ممن قال ما نعبدھم الا لیقربونا الی اللہ زلفی فلا یتأتی من مثل الامامین العظیمین ان لایحکم بانہم من اکفر الکفرۃ وانما کلامھما فی مثل من لہ شبھۃ فیما ذھب الیہ وان کان ما ذھب الیہ عند التحقیق فی حد ذاتہ کفرا کمنکر الرؤیۃ وعذاب القبر ونحو ذلک فانہ فیہ انکار حکم النصوص المشھورۃ والاجماع الا انہم شبھۃ قیاس الغائب علی الشاھد ونحو ذلک مما علم فی الکلام وکمنکر خلافۃ الشیخین والساب لھما فان فیہ انکار حکم الاجماع القطعی الا انہم ینکرون حجیۃ الاجماع باتھامھم الصحابۃ فکان لھم شبھۃ فی الجملۃ وان کانت ظاھرۃ البطلان بالنظر الی الدلیل فبسبب تلک الشبھۃ التی ادی الیھا اجتھادھم لم یحکم بکفرھم مع ان معتقدھم کفر احتیاطا بخلاف مثل من ذکرنا من الغلاۃ فتامل ام مختصرا۔ شفاء قاضی عیاض ودر مختار وغیرہ معتمدات اسفار میں ایسے کے بارے میں جس کا کفر قطعی ہو فرمایا۔ من شک فی کفرہ وعذابہ فقد کفر۔ تو اگر کوئی رافضی ایسا ہو جو خود ان کفریات قطعیہ کا معتقد نہ ہو ممکن ہے مگر ان میں ایسا کوئی نہ نکلے گا جو ان عقائد کفریہ رکھنے والے کو کافر جانے اور ان اپنے مجتہدین کو جو ان کفریات کے معتقد ہیں امام و پیشوا اور مجتہد نہ مانے یہ شخص اگر ان کفریات اور ان کے مثل مثلاً تحریف و تبدیل و تنقیص قرآن یا تفضیل مولیٰ علی و اہل بیت اطہار بر انبیاء سوا سید الانبیاء علیہ وعلیہم السلام کا معتقد نہ مانا جائے اور نہ یہ کہ وہ قذف حضرت سیدتنا عائشہ کا مرتکب ہوا نہ یہ کہ اس نے سب شیخین رضی اللہ تعالیٰ عنہما یا انکار صحبت و خلافت کا ارتکاب کیا کہ پہلے کفریات کی بنا پر اجماعی قطعی کافر کہا جاتا اور سب و انکار صحبت و خلافت پر بھی اکثر فقہاء کے طور پر کافر۔

[1] بزازیہ برحاشیہ عالمگیریہ جلد ۶ ص ۳۱۸ مطبوعہ بیروت [2] غنیہ ص ۵۱۴ مطبوعہ لاہور [3] غنیہ ص ۵۱۵ مطبوعہ لاہور

ٹھہرتا مگر جب وہ ان میں ایسا گھلا ملا تو لا اقل اس پر اتنا الزام ضرور آیا کہ وہ روافض کو کافر نہیں جانتا بلکہ ان کی طرح عبادت کا اختیار بھی بتاتا ہے کہ وہ انھیں کو حق پر مانتا ہے جب تو اپنا طریقہ چھوڑ کر ان کا پکڑتا ہے تو یہی اس کے کافر ہونے کو بس ہے۔

مگر ممکن ہے کہ وہ یہ ادعا کرے کہ مجھے روافض کے ان عقائد خبیثہ کفریات قطعیہ کا علم نہ تھا اتنا ہی جانتا تھا کہ روافض سبِ صحابہ کرتے اور خلافتِ شیخین سے انکار رکھتے ہیں وبس اس ادعا سے اگرچہ اس پر اجماعی حکم نہ ہوگا مگر حکم رفض ضرور ہوگا کہ انھیں اہل حق مانا اس حکم بینونت زوجہ میں کوئی فرق نہ ہوگا کہ سب وانکارِ صحبت وخلافتِ شیخین ضرور کفر ہے اگرچہ مرتکب کو شبہہ کا فائدہ دیا جائے اور لفظ کافر کا اطلاق نہ کیا جائے شبہہ کا فائدہ اتنا ہی ہے کہ وہ لفظاً اسے نہ کہا جائے گا مگر اس قول وفعل کی بنا پر جس کا وہ مرتکب ہوا اس پر حکم توبہ وتجدید ایمان ونکاح یقیناً ہوگا۔ فتح القدیر وحاشیہ شامی علی التبیین وغنیہ[1] وغیرہ میں ہے۔ ذٰلك المعتقد فی نفسہ کفر فالقائل بہ قائل بما ھو کفر وان لم یکفر۔ مجمع الانہر[2] وغیرہ میں ہے۔ ما یکون کفرا بالاتفاق یوجب احباط العمل کما فی المرتد وتلزم اعادۃ الحج ان کان قد حج ویکون وطؤہ حینئذ مع امرأتہ زنا والولد الحاصل منہ فی ھٰذہ الحالۃ ولد زنا بلکہ جس کا کفر ہونا مختلف فیہ ہو ایسے کفر کے ارتکاب پر بھی علماء حکم توبہ وتجدید ایمان وتجدید نکاح فرماتے ہیں اسی[2] میں ہے۔ وما کان فی کونہ کفرا اختلاف یؤمر قائلہ بتجدید النکاح وبالتوبۃ والرجوع عن ذٰلك احتیاطا۔ اگر فی الواقع وہ ان کے ان عقائد کفریہ میں شریک نہیں اسے وہ عقائد معلوم ہی نہیں اور معلوم ہونے پر وہ بے تکان انھیں کافر ومرتد جانے نہ اس سے تبرا واقع ہوا وہ تبرا کو ملعون جانتا اور تبرائی کو مذہب سے خارج مانتا ہے نہ اس سے انکار خلافت وصحبت واقع ہوا انکار کرنے والے کو گمراہ جانتا ہے دل سے سنی مذہب کے علاوہ ہر مذہب کو باطل جانتا ہے اب بھی قضاءً ضرور یہی حکم ہوگا کہ سبِ شیخین وانکار خلافت بلکہ قذف حضرت سیدتنا عائشہ رضی اللہ تعالٰی عنہا مشہور ومعروف اور روافض کا طریقہ عبادت ان کا شعار اور بے اکراہ بے فائدہ اس کا اختیار اس حکم کے لئے کافی، اور عورت کالقاضی، وہ ہرگز نہ مانے گی بلکہ دیانۃً بھی۔ فانہ من کفر بلسانہ طائعًا وقلبہ مطمئن بالایمان فھو کافر عند اللہ تعالٰی کما صرح بہ العلماء فی غیر ما کتاب۔ واللہ تعالٰی اعلم بالصواب۔ عدت وہی تین حیض کا بعد طلاق شروع ہوکر ختم ہوجاتا ہے جو عدت طلاق ہے وہی اس کی عدت ہے۔ واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** ـ از کلکتہ ہرسی اسٹریٹ ۹ پوسٹ البرا سٹریٹ کلکتہ مرسلہ جناب عبدالمنان صاحب۔ ۶ رجب ۱۳۳۱ھ

---

[1] غنیہ ص۵۱۵ مطبوعہ لاہور۔ [2] مجمع الانہر جلد ا ص۶۸۷ مطبوعہ بیروت

مولانا المحترم دام بالمجد والکرم زید مجدکم۔ السلام علیکم ورحمۃ وبرکاتہ داعی خیر بخیر۔ یہاں ایک مسئلہ میں بہت جھگڑا ہے جواب مع ثبوت تکلیف فرما کر جلد ارسال فرمائیے۔ اور عند اللہ ماجور ہوجئے فقط والسلام مع الاکرام۔

زید سنی حنفی نے اپنی نابالغہ کا نکاح بکر سے اسے سنی صحیح العقیدہ اپنا ہم مذہب جان کر کردیا اور رخصتی بھی کردی بعد کو کھلا کہ بالکلیہ مخالف مذہب فاسد العقیدہ پکا وہابی کٹا دیوبندی ہے۔ زعمار دیوبند کا ہم خیال اشرف علی تھانوی کا معتقد۔ کیا اس سنیہ بنت سنی کا نکاح بکر ایسے وہابی سے درست ہوا۔ آیا ایسا شخص کسی سنیہ بنت سنی کا کفو ہوسکتا ہے۔ اگر نکاح کالعدم ہے تو کیا اس سنیہ کے والد کو اب بھی اختیار ہے کہ اس کا دوسرا عقد کسی سنی کے ساتھ کردے اگر کرسکتا ہے تو عدت کی ضرورت ہے یا نہیں۔ جب کہ رخصتی ہوچکی ہے ایک سُنی مولوی صاحب نکاح کو باطل محض اور زنائے خالص قرار دیتے ہیں اور بکر کو کافر۔ معاملہ پنچایت میں ہے آپ کے جواب کا انتظار ہے۔ جلد رحمت فرمائیے عنایت ہوگی۔ نیز وہ سنیہ ایک بدمذہب کے پنجہ سے نجات پاجائے گی۔

۷۸۶ **الجواب** اللھم ھدایۃ الحق والصواب۔ نکاح مذکور فریقین کے مذہب پر باطل محض ہے ہمارے مذہب مہذب پر بھی اور وہابیہ کے نزدیک بھی ہمارے نزدیک تو یوں کہ جب بکر کٹا دیوبندی ہے یعنی ان کفریات کا معتقد ہے جو دیوبندیوں کے کفریات ہیں۔ کہ دیوبندی ایسے ہی کو کہا جاتا ہے جیسے وہابی کو نجدی کہتے ہیں۔ تو وہ یقیناً کافر ہے۔ وہ اور طواغیت دیابنہ جنھوں نے وہ کفر بکے کفر میں برابر ہیں اور وہ سب ابوجہل سے کفر میں بڑھ کر ہیں کہ ابوجہل نے اللہ رب العزت عزت عزتہ کی شان عزیز میں ایسی گندی گھنونی گالی نہ بکی۔ ابوجہل نے یہ گندگی نہ اوچھالی کہ معاذ اللہ معاذ اللہ معاذ اللہ، اللہ عزوجل کو کذب جیسے عیب سے ملوث بتایا ہو یا ہر عیب کو اس کا مقدور بایں معنی جانا ہو کہ وہ اس سے متصف ہوسکتا ہے وقوع کذب اس سے ہولیا یا اس سے کذب واقع ہوسکتا ہے پناہ بخدا خدا کا جاہل ہونا ظالم ہونا چوری کرسکنا شراب پی سکنا روا بتایا ہو ولا حول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم ابوجہل نے کبھی ابلیس لعین کے لئے کوئی ایسا وصف نہ مانا جسے خدا سے خاص جانا یوں شیطان کو خدا کا شریک نہ بنایا یا اسے ہی عین خدا نہ مانا ابوجہل نے ممکن کہ فرشتو کو بنات اللہ کہا ہو مگر اس کی رو سے ابوجہل نے سرکار رسالت میں جو گستاخیاں کیں وہ بھی ایسی نہیں اس نے شیطان کو حضور سے فضیلت علم میں نہ بڑھایا کہ اس نے شیطان کے لئے علم محیط ارض نص سے ثابت جانا اتنا بڑا عالم مانا اور حضور کو دیوار پیچھے کے علم سے بھی جاہل مانا ہو اپنے خاتمہ کے حال سے ناواقف بتایا ہو

کہ اچھا ہو گا یا پناہ بخدا۔ ابوجہل نے یہ کہہ کر کہ (معاذ اللہ معاذ اللہ) "بعض علوم غیبیہ مراد ہیں تو اس میں حضور کی کیا تخصیص ہے ایسا علم تو ہر زید و عمرو بلکہ ہر صبی و مجنون بلکہ جمیع حیوانات و بہائم کے لئے بھی حاصل ہے" حضور علیہ الصلاۃ والسلام کا سا علم زید و عمرو بلکہ ہر بچہ پگلے اور ہر سور، کتے کے لئے حاصل نہ بتایا تھا۔ وہ کبھی ابوجہل رسول اللہ اور اللھم صل علی ابی جہل کہتے رہنے پر خوش نہ ہوا اس نے اسے تسلی بخش نہ بتایا اس نے کبھی منصب رسالت پر حملہ نہیں کیا۔ اس نے کبھی اشارۃً بھی حضور کو اپنا یا کسی کا شاگرد نہ ٹھہرایا اس نے کبھی یہ نہ کہا کہ عبادت میں حضور کا خیال کرنا اپنے گھر کے گاؤ خر کے خیال میں ڈوب جانے سے بدتر ہے۔ ولا حول ولا قوۃ الا باللہ۔

ابوجہل نے اگرچہ شرک کو مباح ہی نہیں اپنا حسین دین مانا مگر شرک کا نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے صدور نہ جانا حضور پر اس کا نجس اتہام نہ رکھا حضور کو شرک کا دشمن اس کا قاطع و قامع ہی اعتقاد کیا مگر امام الدنیا نے بعض شرک کو مباح مانا اگر اتنا ہوتا تو وہ اور ابوجہل اس میں برابر ہوتے بلکہ اس میں ابوجہل سے یہ کم تر رہتا مگر اور روے ابوجہل سے شرک میں بھی دو قدم یا چار ہاتھ آگے ہی رہتا لہٰذا اس نے نہ صرف مباح کہا بلکہ صادر عن الرسول جانا۔ کہتا ہے "شرک کے افراد مباح تک ہیں رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے حلف بغیر اللہ کو شرک فرمایا اور خود حلف بغیر اللہ آپ کے کلام میں موجود ہے خود آپ ہی تو شرک ثابت کرتے ہیں اور خود آپ ہی اس کام کو کیا" (لطائف رشیدیہ ص۲۴) لاحول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم اور اگر وہ خود یہ عقائد خبیثہ نہ رکھتا ہوتا ان اقوال ملعونہ کا معتقد نہ ہوتا جب بھی کافر ہوتا جب کہ ان اقوال لعینہ کے قائلین کا ان اقوال پر مطلع ہو کر معتقد ہو خصوصاً تھانوی کا جن کی نسبت علماء عرب و عجم نے حل و حرم نے ان کے ایسے کلمات خبیثہ پر یہ حکم دیا کہ جو ایسوں کے ان اقوال پر مطلع ہو کر انہیں مسلمان جانے یا ان کے کافر و مستحق عذاب ہونے میں شک کرے خود کافر۔ کافر کسی مسلمہ کا کفو کیونکر ہو سکتا ہے۔ مرتد سے عالم میں کسی کا نکاح نہیں ہو سکتا یہاں تک کہ اس کے ہم مذہب کا جس سے ہوگا زنا ہی ہوگا۔ جب کافر اصلی سے مسلمہ کا نکاح نہیں ہو سکتا تو مرتد تو نکاح کا اہل ہی نہیں عالمگیریہ[1] میں ہے۔ لا یجوز للمرتد ان یتزوج مرتدۃ ولا مسلمۃ ولا کافرۃ اصلیۃ وکذلک لا یجوز نکاح المرتدۃ مع احد۔

اور وہابیہ کے نزدیک یوں کہ وہ اہل سنت کو بدعتی و مشرک بتاتے ہیں۔ اپنے مباح شرک سے نہیں بلکہ اس شرک سے جو اخبث اقسام کفر ہے۔ یہ اگرچہ بالکل عالم آشکار ہے مگر اچھا ہے کہ اس کا بھی ثبوت پیش

[1] عالمگیریہ جلد ۱ ص ۲۸۲ مطبوعہ بیروت

کردیں کہ مکرنے کی گلی نہ رہے وہابیہ کا امام الطائفہ اپنی تقویۃ الایمان میں کہتا ہے جیسے دیوبندی اور غیر دیوبندی ہر قسم کے وہابی اپنا عین ایمان سمجھتے اور قرآن سے بھی زیادہ اس کے احکام پہ چلتے اسے قرآن عظیم سے بھی زیادہ رکھتے ہیں۔ جس کی نسبت امام الدیابنہ گنگوہی نے تصریح کی کہ بندہ کے نزدیک سب مسائل تقویۃ الایمان کے صحیح ہیں (فتاوٰی رشیدیہ ج اصـ۶۳) تقویۃ الایمان نہایت عمدہ کتاب ہے اگر کسی گمراہ نے اسے برا کہا تو وہ ضال اضل ہے۔ (فتاوٰی میلاد گنگوہی صـ۲۲،۲۱) استدلال اس کے بالکل کتاب اللہ و احادیث سے ہیں (یہاں تک بڑھایا کہ) اس کا رکھنا اور پڑھنا اور عمل کرنا عین اسلام ہے (فتاوٰی رشیدیہ حصہ اول صـ۱۲۲) جو کچھ ہندو اپنے بتوں سے کرتے ہیں وہ سب یہ نام کے مسلمان اولیاء انبیاء اور فرشتوں سے کر گذرتے ہیں اور دعوٰی مسلمانی کا کئے جاتے ہیں سبحان اللہ یہ منھ اور یہ دعوٰی شرک میں گرفتار ہیں صـ۶،۵ نیز کہتا ہے پیغمبر خدا کے وقت کے کافر بھی اپنے بتوں کو اللہ کے برابر نہ جانتے تھے مگر یہی پکارنا اور نذر و نیاز کرنی اور ان کو اپنا سفارشی سمجھنا یہی ان کا کفر و شرک تھا سو جو کوئی کسی سے یہ معاملہ کرے گو اسے اللہ کا بندہ و مخلوق ہی سمجھے سو ابوجہل اور وہ شرک میں برابر ہیں۔

جب دیوبندی وغیرہ وہابیوں کے نزدیک اہل سنت مشرک ہیں اور خود وہابی اپنے آپ کو مسلمان جانتے ہیں اور مسلمان و مشرک کا نکاح وہ بھی باطل مانتے ہیں تو واجب کہ ان کے نزدیک بھی یہ نکاح محض باطل۔ نابالغہ اگر ناسمجھ ہے تو ماں باپ کے تبعیت میں والدین کے حکم میں ہے اور اگر سمجھ دار ہے اور سمجھ کے بعد ماں باپ کی ہم خیال ہے تو خود ان جیسی کسی صورت وہابی کے نزدیک وہ ایسی نہیں جس سے اس کا نکاح حلال ہو کافر اور وہ بھی مرتد مسلمہ کا کفو؟ جب کہ بدمذہب تو کسی سنیہ کا بلکہ فاسق کسی صالحہ کا کفو ہے ہی نہیں۔ کفایت کا اعتبار مذہب چال چلن میں بھی فرمایا گیا ہے یہ سوال ہی بے معنی ہے کہ بکر لڑکی کا کفو ہے یا نہیں کفو کا سوال تو جب ہوتا جب کہ وہ مسلمان ہوتا۔ اگر باپ خود کسی مسلمان غیر کفو سے اسے کفو جان کر نکاح کر دیتا پھر اس کا غیر کفو ہونا ظاہر ہوتا جب بھی لزومًا باطل ہوتا اگرچہ راسًا باطل نہ ہوتا اور اگر باپ معروف بسوء اختیار ہوتے ہوئے ایسا کرتا یا کفو سے کرتا اور مہر میں غبن فاحش کے ساتھ کرتا تو راسًا ہی باطل ہوتا۔ اور صاحبین کے نزدیک تو بہر صورت راسًا ہی باطل ٹھہرتا۔

ہاں اگر کسی مسلمان کو غیر کفو جان کر ایسا باپ جو سکران و معروف بسوء اختیار نہیں اپنی نابالغہ لڑکی کا نکاح کر دے اگرچہ مہر میں فاحش کمی کے ساتھ تو البتہ یہ نکاح صحیح و لازم ہوگا جس پر نہ پھر اسے کوئی اعتراض

ہوسکے گا نہ بعد بلوغ لڑکی کو کوئی حق اعتراض مل سکے گا۔ تنویر و درمختار[1] میں ہے۔ لزم النکاح ولو بغبن فاحش اوبغیر کفوء ان کان الولی المزوج بنفسہ ابا اوجدا لم یعرف منھما سوء الاختیار وان عرف لایصح النکاح اتفاقا اھ مختصرا۔ نوازل امام فقیہ ابو اللیث سمرقندی میں ہے۔ لوزوج بنتہ الصغیرۃ ممن ینکر انہ یشرب المسکر فاذا ھو مدمن لہ الی ان قال فالنکاح باطل۔ قنیہ میں ہے۔ زوج بنتہ الصغیرۃ من رجل ظنہ حر الاصل وکان معتقا فھو باطل بالاتفاق۔ ذخیرہ پھر عالمگیریہ[2] میں ہے۔ زوج ابنتہ الصغیرۃ من رجل علی ظن انہ صالح لایشرب الخمر فوجدہ الاب شریبا مدمنا وکبرت الابنتہ فقالت لا ارضی بالنکاح ان لم یعرف ابوھا بشرب الخمر وغلبۃ اھل بیتہ الصالحون فالنکاح باطل ای یبطل وھٰذہ المسئلۃ بالاتفاق اور ظاہر ہے کہ دیوبندی وہابی بھی دعوٰی تقلید کرتا ہے حنفی بنتا ہے تو خود اس کے نزدیک یوں بھی یہ نکاح باطل واقع ہوا صورت مستفسرہ میں جب کہ وہ نکاح بوجہ کفر و ارتداد بکر محض باطل ہے نابالغہ کے والد کو یہ اختیار ہے کہ جب چاہے دوسرے سے نکاح کر دے بکر کو اس نابالغہ پر کوئی دسترس نہیں رخصت نابالغہ سے اس کا مدخول بہا ہونا کچھ ضرور نہیں بلکہ ظاہر یہ ہے کہ خلوت نہ ہوئی ہوگی اگر وہ غیر مدخول بہا ہے تو فی الحال اس کا نکاح دوسرے سے ہوسکتا ہے اور اگر مدخول بہا ہے خلوت ہو چکی تو وہ مراہقہ ہوگی یا غیر مراہقہ اگر غیر مراہقہ ہے تو فراق کے تین ماہ بعد نکاح کیا جائے اور اگر مراہقہ ہے تو ایک قول پر وہی تین ماہ بعد اور قول آخر پر زمانہ ظہور حمل تک انتظار کریں اگر حمل ظاہر ہو تو وضع تک ٹھہریں اور اگر ظاہر نہ ہو تو وہی تین ماہ۔

تنویر الابصار[3] در مختار میں ہے۔ العدۃ فی حق من لم تحض لصغر بان لم تبلغ تسعا ثلٰثۃ اشھر بالاھلۃ لوفی الغرۃ والا فبالایام ان وطئت ولو حکما کالخلوۃ ولو فاسدۃ اھ مختصرا۔ ردالمحتار میں ہے۔ قولہ بان لم تبلغ تسعا ھٰذا بیان اقل سن یمکن فیہ بلوغ الانثی وتقییدہ بذٰلک تبعا للفتح والبحر والنھر لایعلم منہ حکم من زادسنھا علی ذٰلک ولم تبلغ بالسن وتسمی المراھقۃ وقد ذکر فی الفتح ان عدتھا ایضا ثلٰثۃ اشھر فلو اطلق الصغیرۃ وفسرھا بمن لم تبلغ بالسن لشمل المراھقۃ ومن دونھا وھی من لم تبلغ تسعا وقد یقال مرادہ اخراج المراھقۃ اختیارا لما عن الامام الفضلی انھا اذا کانت مراھقۃ لاتنقضی عدتھا بالاشھر بل یوقف حالھا حتی یظھر ھل حبلت من ذٰلک الوطء ام لا فان ظھر حبلھا اعتدت بالوضع والا فبالاشھر۔ پھر اسی[4] میں ہے۔ (فرع) فی الخلاصۃ عدۃ الصغیرۃ ثلٰثۃ اشھر الا اذا کانت مراھقۃ فینفق علیھا مالم یظھر فراغ رحمھا کذا فی المحیط اھ من غیر ذکر خلاف وھو حسن اھ کلام الفتح لکن ینبغی الافتاء

[1] تنویر و درمختار جلد ۳ صفحہ ۹۶ مطبوعہ مصر [2] عالمگیریہ جلد ۱ صفحہ ۲۹۱ مطبوعہ بیروت [3] تنویر الابصار، درمختار، ردالمحتار جلد ۳ صفحہ ۵۰۵ مطبوعہ مصر

بہ احتیاطًا قبل العقد بان لایعقد علیہا الابعد التوقف التی یظھر بہا الحمل الخ جد الممتار میں فرمایا۔ قولہ قبل العقد لعلہ یرید بہ ان لوعقد علیہا بعد ثلثۃ اشھر لایحکم بفسادہ ولایؤمر الزوج بفراقہا عملا بالروایۃ الظاھرۃ الا ان تلد باقل من ستۃ اشھر من النکاح الثانی۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

**مسئلہ۔** جناب مولوی صاحب فضائل مآب فیض انتساب دام ظلکم السلام علیکم!

احقر کی شادی ہوئی اس منکوحہ میں نقص اندرونی جس کو کہ کند کہتے ہیں کہ جس سے شوہر کی کوئی حاجت روائی نہیں ہو سکی اور نہ پستان ہیں بالکل سینہ مثل تختہ کے غرض یہ ہے کہ نہ عورت ہے اور نہ مرد ہے عمر منکوحہ کی اس وقت پچیس سال کی ہے بلکہ زیادہ ہو گی نکاح ہوئے دو سال گذرے ہیں میری طرف سے دیگر شادی کی خواہشات اور کوشش ہوئی وہ مخالف بن گئی اب اس کی طرف سے یہ کاروائی ہوئی ہے کہ اس نے ایک درخواست عدالت میں دی ہے اپنے حق حقوق قائم کرنے اور لینے کے بارے میں سو اس کاروائی اور شر کے مقابلے پر مجھ کو فتوٰی علمائے دین سے لینے کی ضرورت پڑی کہ جس میں یہ نقص ہو نکاح جائز ہے یا نہیں اور شوہر کے ذمہ کوئی حق نان نفقہ یا دین مہر شرعًا ہے یا نہیں لہٰذا یہ واقعہ لکھ کر خدمت عالی میں پیش کر کے امیدوار کہ فتوٰی مرحمت فرمایا جاوے فقط خادم ضمیر احمد دوکاندار ہلدوانی منڈی مورخہ ۷؍ جنوری ۱۹۲۳ء۔

**الجواب۔** جب وہ عورت ہے اگرچہ سائل اس لئے کہ اس کا سینہ صاف ہے یہ کہتا ہے کہ نہ وہ عورت ہے تو نکاح ہو گیا اور ہمارے نزدیک احد الزوجین کو دوسرے کے عیب سے خیار نہیں ملتا اگر اسے طلاق دے گا تو نصف مہر دینا لازم ہو گا اگر اس سے خلوت کر چکا ہے کہ یہ خلوت بوجہ مانع حسی خلوت صحیحہ نہیں خلوت فاسدہ ہے ہاں اگر بناہ بخدا احد الزوجین سے کسی کا قبل طلاق انتقال ہو جائے تو پورا مہر لازم ہو جائے گا نفقہ اگر اسے خدمت کے لئے یا استیناس کے لئے گھر میں رکھے گا دینا ہو گا اور اگر نہیں تو نہیں واللہ تعالیٰ اعلم۔

**مسئلہ۔** از قصبہ آنولہ ضلع بریلی مرسلہ جناب سید لائق علی صاحب ۱۴ جمادی الاخرٰی ۵۲ھ

زید نے اپنی زوجہ منکوحہ سے یہ کہہ کر کہ تو میرے نکاح سے باہر ہے میری بیوی نہیں رہی اور نہ میرے کام کی ہے اور لفظ لعن تک کہے اور تعلقات زن و شوہر منقطع کر کے اس کے والدین کے گھر بھیج دیا۔ اور زید نے خود ایک دوسری عورت بازاری سے تعلق کر کے اپنے پاس رکھ لیا۔ زید کی زوجہ جب سے ایک

ؔ جلد دوم صہ ۵۸۴ مطبوعہ المجمع الاسلامی مبارکپور

جس کو زمانہ دو سال کا گزرتا ہے اپنے والدین کے پاس ہے ایسی صورت میں زید کی زوجہ زید کے نکاح میں رہی یا نہیں؟

**الجواب۔** زید کی زوجہ کو طلاق ہو گئی اور تین حیض گذرنے سے غیر حاملہ کی عدت گذر جاتی ہے دوبارہ نکاح بغیر حلالہ ہو سکتا ہے واللہ تعالیٰ اعلم۔ عزیز احمد قادری دار العلوم قادریہ بدایوں۔ من اجاب فقط اصاب عبید اللہ غفرلہ قد اصاب من اجاب ابو الحمید محمد رضوان الرحمٰن الحنفی المدرس بالمدرسۃ القادریہ۔ الجواب الصحیح۔ محمد یٰسین عفی عنہ الجواب صواب احد الدین عفی عنہ۔

**الجواب۔** سوال اگرچہ بہت ہی گول (مول) تھا مگر سوال دیکھتے ہی یہ خیال ہوا کہ شوہر نے یہ الفاظ بطور انشا نہیں کہے ہوں گے بلکہ اخباراً سائل سے واقعہ کی تفصیل پوچھی تو یہی معلوم ہوا کہ اس نے یہ الفاظ اس لئے کہے تھے کہ عورت اس کی بے اجازت چلی گئی تھی جاہلوں میں یہ غلط بات مشہور ہے کہ عورت اگر بے اجازت شوہر گھر سے قدم نکالے تو وہ نکاح سے باہر ہو جاتی ہے شوہر نے اس باطل بات پر وہ کہا نہ یہ کہ اسے طلاق دینا مقصود تھا اور اس وقت طلاق دینے کے لئے یہ لفظ کہے ظاہر ہے کہ اس صورت اصلا طلاق نہ ہوئی اور اگر واقعہ یہ نہ بھی ہوتا بلکہ بطور خود اس نے یہ الفاظ کہے ہوتے جب بھی علی الاطلاق طلاق کا حکم صحیح نہیں ہوتا کہ یہ کنایات ہیں اور کنایہ محتاج نیت۔ وہ اگر بقسم کہہ دیتا کہ میں نے اس سے طلاق کا ارادہ نہ کیا طلاق کا حکم نہ ہوتا اگر اقرار نیت کرتا تو طلاق کا حکم دیا جاتا۔ فتاوٰی امام فقیہ النفس قاضی خاں رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نیز ہندیہ میں ہے۔ لو قال لها لا نكاح بيني وبينك او قال لم يبق بيني وبينك نكاح يقع الطلاق اذا نوى۔ بلکہ فتاوٰی خانیہ میں فرمایا۔ لو قال لها فسخت نكاحك يقع الطلاق اذا نوى۔ تو میری بیوی نہ رہی تو ظاہر ہے کہ اخبار ہی ہے نہ میرے کام کی ہے کنایہ ہے محتاج نیت تو علی الاطلاق حکم طلاق یقیناً محض باطل واللہ تعالیٰ اعلم۔

**مسئلہ۔** از جھینسوڑی مسئولہ لکن خاں صاحب رام پوری

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ زید نے اپنی بی بی کو چار شخصوں کے سامنے اس طرح تین طلاقیں دیں میں نے طلاق دی میں نے طلاق دی میں نے طلاق دی پھر وہ سفر میں چلا گیا اور چار ماہ بعد واپس ہو کر اپنی مطلقہ بیوی کے ساتھ بود و باش اختیار کی لوگوں کی ملامت سے اس نے اپنے بیمار بھائی کے ساتھ نکاح کر دیا اور نکاح ہوتے ہی اسی مجلس میں اس نے طلاق دے دی اسی وقت زوج اول سے نکاح کر دیا گیا اب دریافت طلب یہ امر ہے کہ اس زوج ثانی کا اس طرح طلاق دینا اور زوج اول کا نکاح ثانی اس طرح ہونا از

لے ہندیہ جلد ا صفحہ ۳۷۵ مطبوعہ بیروت، ۲ے جلد اول صفحہ ۴۶۸ بیروت

روئے شرع شریف درست ہے یا نہیں اور درست نہ ہونے کی تقدیر پر قاضی صاحب کا جو امام مسجد بھی ہیں کیا حکم ہے اور ان گواہوں کا اور محلل و ناکح کا کیا حکم ہے بعض لوگ اس کی یہ صورت بتاتے ہیں کہ زوج ثانی اگر اس کے ساتھ صرف خلوت کرے اور وطی نہ کرے اور طلاق دے دے تو اب نکاح ثانی کے لئے عدت کی ضرورت نہیں ہے اور اگر وطی کرے تو عدت کی ضرورت ہے تو ان کا یہ قول صحیح ہے یا نہیں اور ایسی صورت میں حلالہ اور نکاح ہو سکتا ہے یا نہیں ؟

**الجواب**۔ جب اس نے لوگوں کی ملامت پر بھائی سے اس کا نکاح کر دیا تو اس کا اس عورت ہی کو طلاق دینا معلوم ہو گیا بے شک عورت پر تین طلاقیں ہو چکیں اور حلالہ کا حکم ہے اور طلاق کے بعد ان چار ماہ میں عورت کو تین حیض آ گئے تھے تو عدت سے نکل گئی عدت گذرنے پر زید کے بھائی سے نکاح ہوا تو نکاح صحیح ہوا مگر جب کہ فوراً ہی بے وطی طلاق ہو گئی تو حلالہ نہ ہوا کہ حلالہ محض نکاح کا نام نہیں حلالہ اس وقت تک نہ ہو گا جب تک دوسرا زوج اس سے وطی نہ کرے حدیث میں فرمایا۔ لا[۲] حتی تذوقی عسیلتہ ویذوق عسیلتک بھائی نے جب طلاق دے دی تو طلاق ہو گئی مگر زید سے اس کا نکاح باطل کہ حلالہ نہیں ہوا اور وہ اس پر بے حلالہ حرام ہے اور اگر ان چار ماہ میں عدت ہی نہیں گذری تھی تو زید کے بھائی سے نکاح ہی باطل ہوا قاضی اور گواہ اور شرکار مجلس ان میں سے ہر وہ جو اس سے واقف تھا کہ حلالہ نہیں ہوا ہے اور یہ جانتے ہوئے اس باطل نکاح میں کسی طرح شریک ہوا سب سخت گنہگار ہیں سب پر توبہ لازم ہے توبہ کریں جن بعض لوگوں نے وہ کہا کہ صرف خلوت کر لے اور وطی نہ کرے محض غلط و باطل کہا فقط خلوت سے پہلے شوہر کے لئے ہرگز حلال نہ ہو گی اور کسی دوسرے سے بھی بعد خلوت بے عدت گذارے نکاح نہیں کر سکتی خلوت سے عدت لازم ہو گئی اس شخص پر توبہ لازم ہے جس نے وہ غلط و باطل و من گڑھت فتویٰ دیا۔ واللہ تعالیٰ اعلم

**مسئلہ**۔ زید نے اپنا لڑکا عمرو کی بی بی کے ساتھ زنا کیا اب وہ عورت عمرو کو حلال ہے یا نہیں اب زید کے لئے کیا حکم ہے ؟ بینوا بالدلیل توجروا عند الرب الجلیل ۔

**الجواب**۔ اس صورت میں عمرو کی بیوی اس پر ابدی حرام ہو گئی اس پر فرض ہے کہ اس سے جدا ہو جائے اور متارکہ کرے کہ جب امساک بمعروف ناممکن ہو گیا تو تسریح باحسان ہی فرض رہ گئی قال تعالیٰ[۳] فامساک بمعروف او تسریح باحسان عالمگیریہ[۱] میں ہے ۔ تحرم المزنی بہا علی اٰباء الزانی واجدادہ وان علوا و ابنائہ وان سفلوا کذا فی فتح القدیر۔ زنا تو زنا والعیاذ باللہ تعالیٰ مس و تقبیل بشہوت ہی سے حرمت مصاہرت



۱ عالمگیریہ جلد ۱ صـ۲۷۴ مطبوعہ بیروت ۲ بخاری، مسلم، مشکوٰۃ صـ۲۸۴ ۳ سورۂ بقرہ آیت ۲۲۹

ہوجاتی ہے مگر یہ حکم جب ہے جب کہ عمرو نے اس کو تسلیم کرلیا ہو اور اگر وہ اسے جھوٹ جانتا ہو اسے یہ مسلم نہ ہو تو وہ اس پر حرام نہیں۔ فتاویٰ ہندیہ[1] میں ہے۔ رجل تزوج امرأۃ علی انہا عذراء فلما اراد وقاعہا وجدہا قد افتضت فقال لہا من افتضك فقالت ابوك ان صدقہا الزوج بانت منہ ولا مہر لہا وان کذبہا فہی امراتہ کذا فی الظہیریۃ۔ اسی[1] میں ہے قبل الاب امرأۃ ابنہ بشہوۃ وہی مکرہۃ وانکر الزوج ان یکون بشہوۃ فالقول قول الزوج وان صدقہ الزوج وقعت الفرقۃ ویجب المہر علی الزوج ویرجع بذلك علی الذی فعل ان تعمد الفاعل الفساد وان لم یتعمد لا یرجع وفی الوطء لا یرجع وان تعمد بالوطء الفساد لانہ یجب الحد والمال مع الحد لا یجتمع واللہ تعالیٰ اعلم۔

**مسئلہ۔** از نوساری ضلع سورت نزد جمعہ مسجد مرسلہ عبدالرحمن حاجی قادر بھائی صاحب میمن ۱۲ ذیقعدہ ۵۲ھ

بخدمت شریف جناب حضرت مولانا مولوی مفتی ہند قبلہ مصطفےٰ رضا خاں صاحب

زید کی اہلیہ اپنے شوہر سے اکثر بدزبانی کرتی تھی چنانچہ ایک روز زید نے تنگ آکر اپنی اہلیہ کو تنبیہا اور تاکیدا دھمکایا اور ڈرایا کہ تم ہمیشہ میرے خلاف جواب دیتی ہو اور ناملائم گفتگو اور میری توہین کرتی ہو آئندہ اگر تم نے ایسی حرکت کی تو میں تم کو ایک دو اور تین بول کہہ دوں گا۔ بس صرف یہی الفاظ ہیں زید کے آیا اس طرح کہہ دینے میں کیا طلاق ہوگی؟

**الجواب۔** اس سے طلاق نہیں ہوگی بلکہ اگر وہ بول کی جگہ لفظ طلاق بھی کہتا جب بھی طلاق نہ ہوتی کہ تین بول کہہ دوں گا وعدہ طلاق ہے نہ کہ خود طلاق، وعدہ طلاق سے طلاق نہیں ہوسکتی فتاویٰ خلاصہ وعالمگیری[2] میں ہے۔ سئل نجم الدین عن رجل قال لامرأتہ اذہبی الی بیت امك فقالت طلاق دہ تا بروم فقال تو برو من طلاق دادہ فرستم قال لا تطلق لانہ وعد پھر اگر وعدہ نہ ہوتا جب بھی طلاق کا حکم جب ہوتا جب عورت پھر کوئی بے ہودہ گفتگو کرتی جواب دیتی توہین کرتی۔ اور تین بول سے طلاق ہی عرفاً مراد ہوتی ورنہ اس صورت میں بھی شوہر کی نیت معلوم کی جاتی کہ تین بول سے تیری کیا مراد تھی اگر وہ طلاق مراد ہونے کا انکار کرتا جب بھی حکم طلاق نہ ہوتا واللہ تعالیٰ اعلم۔

**مسئلہ۔** از کریم اللہ خاں صاحب مدرس مدرسہ جامع مسجد سنبھل پور پیلی بھیت

زید نے اپنی زوجہ ہندہ کو کئی گواہوں کو ضامن کرکے صدق دل سے اپنی زبان میں تین چار مرتبہ کہا کہ میں نے طلاق دی جس کو عرصہ تقریباً اب تک دو سال کا گذر چکا ہے اب زید مذکور دوبارہ اپنی زوجہ ہندہ

[1] فتاویٰ ہندیہ جلد اصفحہ ۲۷۶ مطبوعہ بیروت [2] عالمگیری جلد اصفحہ ۳۸۴ مطبوعہ بیروت

مذکور کو طلب کر رہا ہے اور کہتا ہے بلا تحریر کے طلاق واجب نہیں ہے میں اپنی بیوی کو لینا چاہتا ہوں اور ہندہ عورت بھی اس وقت جوان العمر ہے اس حالت میں مطابق شریعت مطہرہ مفصل طور پر تحریر فرمادیجئے کہ اس میں کیا کرنا چاہئے۔ بینوا توجروا۔

**الجواب**۔ جب تین بار اس نے زبانی طلاق دے دی اور اس کا اسے اقرار ہے کہ اس نے اپنی بیوی کو تین طلاقیں دیں صرف یہ شبہہ ہے کہ بلا تحریر دی ہیں لہذا نہ ہوئیں تو عورت پر تینوں طلاقیں ہو جانے کا حکم ہے عورت اب اس پر ہمیشہ ہمیشہ کو حرام ہو گئی کہ بے حلالہ اب کبھی اس پر حلال نہیں ہو سکتی یہ بے ہودہ عذر عدم تحریر محض باطل بالکل ناکارہ اور مردود ہے طلاق ہو جانے کے لئے تحریر ہرگز لازم نہیں طلاق گواہوں سے ثابت اس کے اقرار سے یہ ثابت کہ اس نے اپنی بیوی کو تین طلاقیں دیں لکھتا تو اس کے خط یا دستخط یا نشان انگشت سے تو اتنا ثبوت ہوتا بھی نہیں طلاق دینے میں اصل تو زبان ہی سے طلاق دینا ہے تحریر کرنے میں بھی طلاق ہو جاتی ہے اور اس کی وجہ علماء یہی بیان فرماتے ہیں القلم احدی اللسانین واللہ تعالیٰ اعلم۔

**مسئلہ**۔ از بنارس سٹی مرسلہ عبدالرحمٰن

ہندہ کا نکاح نابالغی کی حالت میں اس کے ہم کفو زید سے ہوا تھا مگر عرصہ بعد زید نے اسے طلاق دے کر نکال دیا اس لئے ہندہ مدت سے اپنے میکہ بیٹھی ہے اور زید طلاق دینے سے انکار کر کے ہندہ کا خواہش مند ہے لیکن ہندہ کسی عنوان جانے پر راضی نہیں اس معاملہ کو عرصہ گذرا اب لڑکی کے والدین کو یہ معلوم ہوا ہے کہ ہندہ کا دوسرا نکاح کر دو ورنہ ہندہ مذہب تبدیل کر دے گی یا زانیہ ہو جائے گی لیکن ہندہ کے والدین تحریری طلاق نامہ کے منتظر ہیں اور زید کہتا ہے کہ ہم طلاق نہیں دیں گے اس لئے دریافت طلب امر ہے کہ اگر واقعی زید نے طلاق دے دیا ہو اور اس کی کوئی تحریر نہ ہو تو کیا طلاق صحیح نہیں ہے اور کیا طلاق نامہ کے انتظار میں ہندہ کو غیر مذہب، آریہ، عیسائیہ یا زانیہ ہونے دیں مگر اس کا نکاح کسی دوسرے سے نہ کیا جاوے براہ نوازش جواب صاف تحریر فرمائیں؟ بینوا توجروا

**الجواب**۔ تحریری طلاق ہونا کوئی ضروری نہیں جب زید نے زبان سے طلاق دی طلاق ہو گئی مگر ثبوت طلاق کے لئے گواہ درکار ہیں یا زید کا اقرار جب یہ دونوں باتیں نہ ہوئیں تو صرف عورت کے کہنے پر حکم طلاق نہیں ہو سکتا زید نے اگر دی ہے تو اس پر فرض ہے کہ اقرار طلاق کرے اور حرام ہے کہ انکار کرے جب تک وہ جھوٹ انکار کرے گا حق اللہ اور حق العبد میں گرفتار رہے گا اللہ سے ڈرے اور عورت پر ظلم نہ کرے عورت

جس نے معاذ اللہ تبدیل مذہب کا ارادہ کیا کہ اگر دوسرا نکاح نہ کیا جائے گا تو وہ پناہ بخدا آریہ یا عیسائیہ ہو جائے گی وہ اس ناپاک ارادہ سے فی الحال مرتدہ ہوگئی اس پر توبہ فرض ہے اور تجدید ایمان لازم از سرِ نو کلمہ اسلام پڑھے اور اسلام لائے وہ زنا سے بچنے کے لئے تبدیلی مذہب چاہتی ہے حالانکہ مرتدہ ہوکر زنا سے کسی طرح نہیں بچ سکتی جس سے وہ اپنا نام کا نکاح کرے گی زنا ہی ہوگا اور اگر وہ زنا سے بچتی بھی تو زنا سے بچ کر کفر کے گڑھے میں گرنا اس سے بھی بدتر ہے کہ بوندوں سے بھاگ کر پرنالہ کے نیچے کھڑی ہو جاتی خدا اسے عقل دے اور توبہ کی توفیق اگر فی الواقع زید اسے طلاق دے چکا ہے تو وہ نکاح کا اقدام کر سکتی ہے مگر اب بعد توبہ و تجدید ایمان واللہ تعالیٰ اعلم۔

**مسئلہ۔** از سہارن پور معرفت مولوی شرف علی صاحب قادری رضوی بنگالی ۳ جمادی الاولیٰ ۳۵ھ

میرے اور میرے لڑکے میں تکرار تھا جس کی وجہ سے میرے گھر میں میرے لڑکے کے ہمراہی ہوکر میرے سے لڑنے لگی اور لڑتے وقت یہ الفاظ منہ سے نکالے میں اب جورو بن کر رہنا نہیں چاہتی ہوں ماں بہن بن کر رہ سکتی ہوں اس پر میں نے کہا میں اس طریقہ سے رکھنا نہیں چاہتا۔ اس پر وہ اپنے لڑکے کے ہمراہی اپنی لڑکی کے ہاں چلی گئی اس کے دو تین گھنٹہ کے بعد جب کہ میں کواڑ بند کر کے لیٹ گیا تھا لڑکا آیا اور کہا کہ کواڑ کھولو میں نے جواب دیا کہ میں کواڑ نہیں کھولوں گا لڑکے نے جواب دیا کیا میں تمہارا لڑکا نہیں ہوں میں نے کہا میں ایسا لڑکا بنانا نہیں چاہتا ہوں پھر کہا کہ کواڑ کھولو ورنہ میں کواڑ توڑ دوں گا اور یہ کہہ کر کواڑ توڑ ڈالے مجھ کو تو غصہ آہی رہا تھا میں نے کہا اس کی رپورٹ پولیس میں لکھاؤں گا اور پولیس کی طرف چلا اور میرے ہمراہی لڑکا بھی چلا اور امیر احمد ہمسایہ بھی آگیا لڑکا اور امیر احمد خوشامد کرنے لگے مگر میں نے نہیں مانا چلتے چلتے پیر جی رحم الٰہی کے مکان تک پہونچ گیا۔ یہاں پر پیر جی رحم الٰہی اور میرا داماد فضل احمد آگئے پیر جی رحم الٰہی اور امیر احمد نے میرے داماد فضل احمد سے کہا کہ تم لڑکے کو لے جاؤ ہم ان کو سمجھا کر لاتے ہیں۔

اس کے بعد انھوں نے مجھ کو سمجھایا اور واپس میرے مکان کی طرف مجھ کو پیر جی رحم الٰہی اور امیر احمد لے کر آئے مکان پر آکر دیکھا تو لڑکا دروازہ پر کھڑا ہے دیکھ کر پھر غصہ آیا اور میں نے کہا کہ دور ہو جا اس وقت اس کی والدہ بھی آگئی اور کہنے لگی کہ میں مکان میں جاؤں گی میں نے کہا کہ میں بہن بنا کر رکھنا نہیں چاہتا ہوں پھر لڑکے کی طرف اسی غصہ کی حالت میں برا کہنے لگا اور جب مجھے زیادہ غصہ آیا تو میں نے کہا لو ایک دو تین کہا نہ میرا مقصد پہلے کچھ تھا نہ اس وقت صرف میرا مقصد تنبیہ کرنے کا تھا جس کی وجہ سے یہ الفاظ نکلے اس کے بعد

وہ دونوں لڑکا اور اس کی والدہ اپنی لڑکی کے یہاں چلی گئی اس پر شرعی حکم کیا ہے مگر اس میں سے ہے کہ حاجی اللہ رکھا صاحب عرف مبارک حسین صاحب سے بعد نماز صبح دعا کی فراغت کے بعد مذاق میں میں نے یہ ضرور کہا کہ ہمارے اچھے پیش امام ہوئے کہ ہم کو بھی اپنے جیسے کر لیا۔ دوپہر کے وقت قاضی احسان الحق صاحب سے بھی ذکر کیا کہ میں آزاد ہو گیا۔

**الجواب**۔ اگر واقعی زید نے ان الفاظ سے طلاق کا ارادہ نہ کیا تھا محض تخویف مقصود تھی طلاق دینا مقصود نہ تھا جیسا کہ وہ بیان کرتا ہے تو اس صورت میں حکم طلاق نہیں دیا جا سکتا اگر جھوٹ کہتا ہے تو وبال اس کے سر ہے کہ اگر واقع میں اس نے وہ لفظ بہ نیت طلاق کہے تھے تو عورت پر طلاق مغلظہ ہو گئی وہ ہمیشہ کے لئے اس پر حرام ہو چکی جب تک حلالہ نہ ہو اور یہ جھوٹ بولتا اور جھوٹ بول کر اس حرام خدا کو اپنے لئے رہنے کا حکم کرانا چاہتا ہے والعیاذ باللہ عالمگیریہ[1] میں ہے۔ لو قال لها توسه ده ونوی الطلاق یقع کذا فی خزانة المفتین اسی[2] میں ہے۔ لو قال انت بثلاث وقعت ثلاث ان نوی ولو قال لم انو لا یصدق اذا کان فی حال مذاکرة الطلاق والا صدق ومثله بالفارسیة توبسه علی ما هو المختار للفتوی۔ خلاصة الفتاوی[3] میں ہے۔ رجل قال لامرأته ترا یکے او ترا سه او قال تو یکے او تو سه قال ابو القاسم الصفار لا یقع شیئ وقال الصدر الشهید یقع اذا نوی قال وبه یفتی قال القاضی وینبغی ان یکون الجواب علی التفصیل ان کان فی حال مذاکرة الطلاق او فی حال الغضب یقع الطلاق وان لم یکن لا یقع الا بالنیة کما قال بالعربیة انت واحدة ولو قال این زن که مراست بسه قال ابو نصر الدبوسی لا یقع وقال ابو بکر العیاض ان نوی الطلاق یکون طلاقا ولو قال انت بثلاث قال الشیخ ابو بکر محمد بن الفضل اذا نوی یقع وفی مجموع النوازل امرأة طلبت الطلاق من زوجها فقال لها دادم یکے ودو وسه یقع الثلاث بدون النیة وفی فتاوی النسفی امرأة طلبت من الزوج ان یحلف بطلاقها فحلف اگر فلان کردم تو بسه اجاب انها لا تطلق وفی فتاوی الفضلی قال لها انت منی ثلاث ان نوی طلقت وان قال لم انو لم یصدق اذا کان الحال حال مذاکرة الطلاق ولو قال توسه ای ونوی الطلاق یقع واللہ تعالیٰ اعلم۔

**مسئلہ**۔ از مارواڑ دھوبی باوڑی سوجھت روڈ ماسٹر عاشق حسین خان مورخہ ۲۳ جمادی الاولی ۱۳۵۴ھ یوم شنبہ

زید نے غصہ کی حالت میں اپنی زوجہ سے کہا تجھے طلاق طلاق طلاق دی از روئے شرع زوجہ مذکورہ کو طلاق واقع ہوئی یا نہیں؟ بینوا بالکتاب والسنة توجروا بدخول الجنة۔

[1] عالمگیریہ جلد ا ص ۳۸۰ مطبوعہ بیروت [2] عالمگیریہ جلد ا ص ۳۵۵ مطبوعہ بیروت [3] خلاصۃ الفتاوی جلد ا ص ۲۴۳ مطبوعہ لاہور

**الجواب۔** صورت مستفسرہ میں بے شبہ طلاق ہوگئی عورت مطلقہ بسہ طلاق ہوگئی اب زید کو اس پر کوئی دسترس نہ رہی وہ دونوں اجنبی واجنبیہ ہوگئے عورت اس پر ہمیشہ ہمیشہ کو حرام ہوگئی کہ اب بے حلالہ کبھی اس کے لئے حلال نہیں ہوسکتی طلاق غصہ ہی میں دی جاتی ہے معمولی طلاق نہ ہونے کا سبب کیونکر ہوسکتا ہے ہاں اگر ثابت ہو کہ غصہ اسے اس وقت مجنون بنائے ہوئے تھا جوش غضب اس درجہ تھا جس سے اس کی عقل میں خلل ہو گیا تھا تو اس صورت میں حکم طلاق نہ ہوگا اللہ عزوجل سے کوئی بات چھپی نہیں اگر جھوٹا ثبوت جوش غضب تاحد جنون کا پہونچا کر عورت کو اپنے قبضہ میں رکھے گا تو اس سے حرام اس کے لئے حلال نہ ہوجائے گا۔ وہ حرام حرام ہی رہے گا اور اس جھوٹ فریب مکاری کا اس پر اور وبال عظیم ہوگا واللہ یعلم المفسد من المصلح واللہ تعالیٰ اعلم۔

**مسئلہ۔** از بمبئی محلہ فارس روڈ ۸ بجو سیٹھ کی باڑی کے بغل میں شاکر علی روٹی والے کی دوکان مرسلہ قاسم علی ولد محمد نسیم۔

زید عرصہ چار یا پانچ برس سے بالکل مجنون ہوگیا ہے اور ہنوز کوئی صورت صحت کی نظر نہیں آتی ہے اور اس کی زوجہ ہندہ جوان ہے۔ اور زید کے پاس نہ کوئی جائداد ہے اور نہ دوسری آمدنی ہے نہ زوجہ ہندہ کے پاس کوئی ذریعہ معاش کہ جس سے گذر اوقات ہوسکے اور بوجہ پردہ نشینی کے نہ باہر نکل کر محنت مزدوری کر سکتی ہے ان تمام باتوں پر خیال کرکے طرفین کی جماعت والوں نے درمیان زید اور ہندہ کے تفریق کرادی اور بعد انقضائے عدت طلاق ہندہ نے نکاح ثانیہ دوسرے شخص سے کرلیا آیا یہ تفریق موافق شرع شریف کے ہے یا نہیں؟ بحوالہ کتب مع عبارت و ترجمہ کے جواب ارقام فرمائیں عنداللہ ماجور ہوں گے۔



**الجواب۔** امام اعظم کے نزدیک اگرچہ جنون مطبق ہو تفریق نہیں ہوسکتی ہے بے ضرورت ملجئہ مقبولہ شرعیہ اس مذہب مہذب سے عدول ناجائز وناروا ہاں امام محمد رحمۃ اللہ علیہ کا مذہب یہ ہے کہ تفریق ہوسکتی ہے اگر جنون مطبق اسے لاحق ہوا ہو اور ہنگام ضرورت ملجئہ جب دوسرے امام کے مذہب پر عمل کی اجازت ہوسکتی ہے تو یہ تو اپنے ہی مذہب کے ایک امام کا قول ہے مگر جو صورت کہ سوال میں مذکور ہوئی محض باطل ہے یوں نہ تفریق ہوئی نہ دوسرا نکاح یوں جو نکاح کرلیا وہ باطل محض ہوا امام محمد کا مذہب مہذب یہ ہے کہ عورت حاکم شرع کے حضور دعوی دائر کرے حاکم بعد ثبوت اگر جنون مطبق ہو عورت کو اختیار دے کہ چاہے تو اپنے نفس کو اختیار کرلے اور اگر جنون حادث غیر مطبق ہو تو روز دعوی سے ایک سال کامل علاج کے لئے مہلت دے اس درمیان میں اگر شوہر صحیح ہوگیا تو ہوگیا ورنہ عورت پھر دعوی کرے حاکم شرع بعد ثبوت عورت کو اختیار دے عورت

اگر دونوں صورتوں میں اسی مجلس میں اپنے نفس کو اختیار کرے حاکم شرع تفریق فرمادے گا ورنہ نہیں اسی مجلس میں اگر نفس کو اختیار کرے گی اور تفریق ہوجائے گی تو روز تفریق سے عدت کرے گی بعد عدت دوسرا نکاح کرسکے گی

صورت مستفسرہ میں سرے سے حاکم شرع نے تفریق ہی نہیں کی اور اگر تفریق کرنے والا حاکم شرع بھی ہوتا تو تفریق اس طور پر نہ ہوئی۔ پھر عدت بھی نہ دارد۔ یوں عدت کے بعد بھی ہوتا تو قبل تفریق عدت بے معنی ہوتی غرض نہ تفریق ہوئی نہ نکاح یہاں حاکم شرع اعلم وافقہ علماء بلاد ہے عورت اگر تفریق کرانا چاہتی ہے تو اپنے شہر کے اعلم وافقہ سنی عالم کے حضور دعوٰی رجوع کرے وہ حسب بیان بالا مطبق وغیر مطبق جو صورت ہو اس کے ثبوت کے بعد ویسا حکم دے عورت بعد تفریق عدت گذار کر دوسرا نکاح کرسکتی ہے فتاوٰی[1] امام فقیہ النفس قاضی خان میں ہے۔ وان وجدت المرأة بزوجها جنونًا اوجذامًا اوبرصًا قال ابوحنیفة وابویوسف رحمهما الله تعالٰی لیس لها حق الفرقة وقال محمد رحمه الله تعالٰی لها حق الفرقة۔ عالمگیریہ[2] میں ہے۔ اذا کان بالزوج جنون اوبرص اوجذام فلاخیار لها کذا فی الکافی قال محمد رحمه الله تعالٰی ان کان الجنون حادثًا یؤجله سنة کالعنة ثم یخیر المرأة بعد الحول اذا لم یبرأ وان کان مطبقا فهو کالجب۔ اسی[3] میں در بارۂ مجبوب ہے۔ لو وجدت المرأة زوجها مجبوبا خیرها القاضی للحال ولا یؤجل کذا فی فتاوٰی قاضی خان۔

اعلٰی حضرت قدس سرہٗ عالمگیریہ کے قول حادثًا پر حاشیہ تحریر فرماتے ہیں۔ ای ان لم یمتد ولم یمر علیه زمان طویل لیقابل المطبق اما الحدوث بعد النکاح فلیس بشرط مطلقا عند محمد مطبقًا پر فرماتے ہیں ممتلا ملازما کما فی سجود التلاوة من ردالمحتار عن الفتح وذکران الممتد فی الصلاة ما استغرق ست صلاة وفی الصوم الشهر کله لیله ونهاره وفی الزکاة الحول قلت والظاهر ان المطبق ههنا لایکون مالم یستکمل حولا تاما والله تعالٰی اعلم فتاوٰی[4] خلاصہ میں فرمایا خیار العیب لایثبت للزوج عندنا وکذلک لایثبت للمرأة عند ابی حنیفة وابی یوسف وعند محمد لها الخیار فی العیوب الخمس الجنون والجذام الخ اسی[5] میں ہے۔ لا یکون التاجیل الا عند سلطان یجوز قضاؤه ابتداء التاجیل للزوج من وقت المخاصمة۔ اسی[6] میں ہے متی رفعت الی القاضی یؤجله سنة من یوم الخصومة قمریة بالاهلة فی ظاهر الروایة وفی روایة الحسن عن ابی حنیفة شمسیة بالایام وعلیه الفتوٰی وهی تزید علی القمریة باحد عشر یوما وفی نکاح الاصل للامام السرخسی قال خیرها القاضی فان اختارت نفسها زوجها اوقامت من مجلسها اواقامها اعوان القاضی او

---

[1] خانیہ برحاشیہ عالمگیریہ جلد ا ص ٤١٣ مطبوعہ بیروت [2] عالمگیریہ جلد ا ص ٥٢٦ مطبوعہ بیروت [3] عالمگیریہ جلد ا ص ٥٢٥ مطبوعہ بیروت

[4] فتاوٰی خلاصہ جلد ا ص ٢٤٣ مطبوعہ لاہور [5] فتاوٰی خلاصہ جلد ا ص ٢٤٥ [6] ص ٢٤٦ مطبوعہ لاہور

قام القاضی قبل ان یختار شیئاً بطل خیارھا وان اختارت الفرقۃ امر القاضی للزوج بان یطلقھا فان ابیٰ فرق بینھما وکانت تطلیقۃ بائنۃ وفی شرح الشافی ان اختارت نفسھا بانت منہ فی ظاھر الروایۃ واللہ تعالیٰ اعلم۔

**مسئلہ۔** از لکھنؤ ۳۲ لاٹوش روڈ منشی ہردے نرائن مرسلہ ایس محمد عاشق علی مہر کن رضوی مورخہ ۲۶ جمادی الاولیٰ یوم شنبہ ۵۵ھ

زید و ہندہ میں لڑائی ہو رہی تھی تھوڑے عرصہ کے واسطے رک گئی تھی کہ اس عرصہ میں میرے خالہ زاد بھائی ارشاد علی آئے اور انھوں نے پھر چھیڑ دیا شروع ہو گئی کہ زید نے دل میں خیال کر کے بغرض دھمکی غصہ کی حالت میں میں نے ایک مرتبہ کہا ایسی ہندہ کو تو طلاق دے دے یہ نہیں کہا کہ میں تم کو طلاق دیتا ہوں ہندہ نے اس لفظ کو نہیں سنا دوبارہ پھر چار پانچ منٹ کے بعد کہا کہ طلاق دی طلاق دی اس کا خیال نہیں رہا کہ آخیر میں ایک مرتبہ کہا یا دو مرتبہ یہ نہیں کہا کہ میں تم کو طلاق دیتا ہوں کیونکہ بھائی ارشاد علی سے معلوم ہوا کہ اول ایک مرتبہ یہ لفظ کہا کہ ایسی ہندہ کو تو طلاق دیدے دوبارہ دو مرتبہ کہا ہندہ سے معلوم ہوا کہ ایک مرتبہ کہا اور اب اس سے مکرر نکاح ہو سکتا ہے اور اس کا کفارہ کیا ہو گا پہلا قصور معاف چاہتا ہوں الفاظ خط میرے مکان میں ہندہ کا مزاج گرم ہے اس وجہ سے مجھ سے غلطی ہوئی معافی چاہتا ہوں۔

**الجواب۔** صورت مستفسرہ میں طلاق رجعی ہونے کا حکم ہوگا لفظوں میں اضافت نہ ہونا اصلاً اضافت نہ ہونا نہیں یہاں لفظوں میں اگرچہ یہ نہیں کہ تم کو یا اس کو یا فلاں کو طلاق دی مگر جب پہلے وہ یہ لفظ کہہ چکا ہے کہ ایسی ہندہ کو تو طلاق دیدے نیز خط میں لکھا ہے کہ میرے مکان میں ہندہ کا مزاج گرم ہے اس وجہ سے مجھ سے یہ غلطی ہوئی معافی چاہتا ہوں ان جملوں سے معلوم ہو گیا کہ ان الفاظ سے اپنی عورت ہی کو طلاق دینا مقصود ہے اب رہا یہ کہ ایک ہوئی یا دو، اگر اسے شک ہو اور وہاں جو شخص موجود ہو اس کے بیان سے اسے ایک طرف گمان غالب ہو تو ایک ہوئی اور اگر اسے دو کا گمان غالب ہو خود یا وہاں جو ہو اس کے بیان سے تو دو سمجھے اور اگر خود اپنا گمان زیادہ کا ہو اور حاضرین جو عادل ہوں ان کا بیان کم کا ہو پھر ان کا صدق اس کے دل پر جمے تو ایک ہی سمجھ سکتا ہے۔

درمختار[1] میں ہے۔ شک اطلق واحدۃ اواکثر بنی علی الاقل۔ ردالمحتار[1] میں ہے۔ قولہ بنی علی الاقل ای کما ذکرہ الاسبیجابی الا ان یستیقن بالاکثر او یکون اکبر ظنہ وعن الامام الثانی اذا کان لایدری اثلث ام اقل یتحری وان استویا عمل باشد ذٰلک علیہ اشباہ عن البزازیۃ قال ط وعلی قول الثانی اقتصر

[1] درمختار۔ ردالمحتار جلد ۲ صفحہ ۲۸۳ مطبوعہ مصر

قاضی خان ولعلہ لانہ یعمل بالاحتیاط خصوصًا فی باب الفروج ام قلت ویمکن حمل الاول علی القضاء والثانی علی الدیانۃ ویؤیدہ مسئلۃ المتون فی باب التعلیق لوقال ان ولدت ذکرا فانت طالق واحدۃ وان ولدت انثی فانت طالق ثنتین فولدتھما ولم یدر الاول تطلق واحدۃ قضاء وثنتین تنزھا ای دیانۃ ھٰذا وفی الاشباہ ایضا وان قال عزمت علی انہ ثلث یترکھا وان اخبرہ عدول حضروا ذٰلک المجلس بانھا واحدۃ وصدقھم اخذ بقولھم۔ عالمگیری[1] میں ہے۔ فی نوادر ابن سماعۃ عن محمد رحمہ اللّٰہ تعالٰی اذا شک فی انہ طلق واحدۃ او ثلاثا فھی واحدۃ حتی یستیقن او یکون اکبر ظنہ علی خلافہ فان قال الزوج عزمت علی انھا ثلاث او ھی عندی علی انھا ثلاث اضع الامر علی اشدہ فلخبرہ عدول حضروا ذٰلک المجلس وقالوا کانت واحدۃ قال اذا کانوا عدولا اصدقھم واخذ بقولھم کذا فی الذخیرۃ واللّٰہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ۔** محلہ خواجہ قطب معرفت جمیل احمد صاحب۔ ۲۲ رجب المرجب ۱۳۵۶ھ

زید اپنی عورت سے یہ کہے کہ میں نے تجھ کو آزاد کیا اور تو بھی مجھ کو آزاد کردے اس عورت نے جواب دیا کہ تم میرے خاوند نہیں زید نے اس پر جواب دیا کہ ہوگا کوئی دگالی دے کر تیرا خاوند نہ تو میری عورت نہ میں تیرا خاوند ایک ماہ سے یہ ناتفاقی متواتر رہی اور ابھی تک ہے مگر ایک جگہ دونوں رہتے ہیں معمولی گفتگو کسی وقت اشارۃً ہوتی ہے اب وہ عورت چاہتی ہے کہ میں معافی اپنے قصور کی چاہ لوں۔ ایسی صورت میں زید کو کیا کرنا چاہئے اور مذکورہ بالا مسئلہ پر کیا جواب دیا جاتا ہے والسلام من اتبع الہدٰی۔

**الجواب۔** اگر مرد نے عورت سے یہ لفظ بہ نیت طلاق کہے کہ "میں نے تجھ کو آزاد کیا" تو ایک طلاق بائن ہوگئی۔ جب وہ دونوں راضی ہوں تو نکاح جدید بمہر جدید کرلیں۔ فی الہندیۃ[2] لوقال اعتقتک طلقت بالنیۃ کذا فی معراج الدرایۃ اس کے دوسرے لفظ "نہ تو میری عورت نہ میں تیرا خاوند" بر مذہب مختار الفاظ طلاق سے نہیں یہ اگر بہ نیت طلاق بھی کہے ہوں۔ ان سے طلاق نہ ہوگی ہاں ان سے بظاہر اتنا پتہ چلتا ہے کہ پہلا لفظ بہ نیت طلاق کہا ہوگا۔ شوہر اگر بقسم کہہ دے گا کہ اس نے پہلے لفظ سے نیت طلاق نہیں کی تھی تو اصلاً طلاق کا حکم نہ ہوگا اور اقرار کرے گا یا حلف نہ کرے گا تو ایک طلاق بائن کا حکم ہے۔ عالمگیریہ[3] میں ہے۔ لوقال لم اتزوجک ونوی الطلاق لایقع وان نوی ھو المختار کذا فی جواھر الاخلاطی اسی[4] میں مجموع النوازل سے ہے۔ امرأۃ قالت لزوجھا آخرین تو ام فقال الزوج نہ تو ونہ زنی تو لایقع بھٰذا شیئ کذا فی المحیط۔

فتاوٰی[4] ہندیہ میں ہے۔ لوقال لامرأتہ لست لی بامرأۃ اوقال لھا ما انا بزوجک ان قال نویت

[1] عالمگیری جلد ۱ ص ۳۶۳ بیروت [2] ہندیہ جلد ۱ ص ۳۷۶ بیروت [3] عالمگیری جلد ۱ ص ۳۸۶ بیروت [4] ہندیہ جلد ۱ ص ۳۷۵

الطلاق یقع الطلاق فی قول ابی حنیفۃ رحمہ اللہ تعالٰی وعندھما لایقع اھ مختصرًا[۶] اسی میں ہے۔ لوقالت المرأۃ لزوجھا لست لی بزوج فقال الزوج صدقت ونوی بہ الطلاق یقع فی قول ابی حنیفۃ رحمہ اللہ تعالٰی کذا فی فتاوٰی قاضی خان۔ اسی میں[۱] ہے۔ قد اتفقوا جمیعًا انہ لوقال واللہ ما انت لی بامرأۃ اولست واللہ لی بامرأۃ فانہ لایقع شیئ وان نوی۔ فتاوٰی خلاصہ[۲] میں ہے۔ لوقال لھا لست لی بامرأۃ عندھما لایقع وان نوی وعند ابی حنیفۃ یقع اذا نوی۔ اسی میں[۳] ہے۔ قال توزن من نیتی لایقع وان نوی ھو المختار۔ اسی میں[۴] ہے۔ لوقال واللہ لست لی بامرأۃ لایقع وان نوی۔ فتاوٰی خلاصہ[۵] اور فتاوٰی بزازیہ میں ہے۔ قالت لہ لست لی بزوج فقال ھو صدقت فھٰذا وما لوقال لست لی بامرأۃ سواء۔ درمختار میں ہے۔ والقول لہ بیمینہ فی عدم امنیۃ۔ عورت اس سے قسم لے لے اگر بقسم کہہ دے کہ اس نے طلاق کی نیت سے وہ لفظ نہ کہے تھے مان لے جھوٹ کہے گا وبال اس پر ہوگا۔ درمختار میں ہے۔ یکفی تحلیفھا فی منزلہ واللہ تعالٰی اعلم!

**مسئلہ۔** از شہر کہنہ مسئولہ ڈاکٹر نوشے علی صاحب ۳ محرم الحرام ۱۳۵۷ھ

زید نے عمرو کی لڑکی سے بقاعدہ شرعی نکاح کیا چنانچہ وہ قاضی نکاح خواں کے رجسٹر میں مفصل درج ہے اب عرصہ پانچ سال کا ہوگیا نئے نئے حیلے نکال کر ایام گذاری کر رہا ہے آخری فیصلہ اس کا یہ ہے کہ نیا موٹر قبل رخصت زید کے نام خرید دیا جاوے اور جوڑے کے کپڑے اس کی مرضی کے موافق دہلی سے خریدے جائیں تو تاریخ رخصت مقرر کی جاسکتی ہے عمرو کو اس قدر وسعت نہیں ہے کہ اس کی حسب منشا اس کی فرمائشیں پیش کرسکے زید نے آج تک اس کے نان نفقہ کے خرچ کے لئے ایک پائی نہیں دی ہے نہ اس کی گلو خلاصی کرتا ہے یوں ہی معلق ڈال رکھا ہے اور کہتا ہے کہ جب تک میری فرمائشیں نہ پوری کی جائیں گی یوں ہی پڑا رکھوں گا عمرو کی لڑکی یہ بھی خیال کرتی ہے کہ زید ایک ضدی اور لالچی ہے اس سے پورا اندیشہ ہلاکی اور ایذا کا ہے میں مہر معاف کرتی ہوں جس کی تعداد پچاس ہزار پچیس ہزار معجل اور پچیس ہزار موجل مع نان نفقہ وہ میری گلو خلاصی خلع کرکے کردے زید اور عمرو دونوں حنفی المذہب ہیں۔ ایسی صورت میں خلع ہوسکتا ہے یا نہیں فقط۔

**الجواب۔** خلع تو جب چاہے ہوسکتا ہے مگر خلع بھی تو شوہر ہی کی رضا سے ہوگا وہ اگر خلع پر راضی نہ ہو تو کیونکر ہوگا وہ شخص گنہگار حق اللہ اور حق زن میں گرفتار ظالم جفا کار ہے۔ اس پر توبہ لازم۔ یا عورت کو رخصت

[۶] ہندیہ جلد اول ص۳۷۵
[۱] ہندیہ جلد اول ص۳۷۵ مطبوعہ بیروت، [۲] فتاوٰی خلاصہ جلد اول ص۲۸۲ مطبوعہ لاہور

کرائے اس کے ساتھ بمعروف پیش آئے بھلائی کرے اور یہ نہ کرے تو لازم ہے کہ اسے بھلائی کے ساتھ چھوڑ دے۔ قال تعالیٰ امسکوھن بمعروف او سرحوھن بمعروف ولا تمسکوھن ضرارا لتعتدوا ومن یفعل ذٰلک فقد ظلم نفسہ ولا تتخذوا اٰیٰت اللہ ھزوا[1] احد الامرین فرض ہے رکھنا ہے تو بھلائی کے ساتھ رکھنا ورنہ بھلائی کے ساتھ چھوڑ دے ادھر میں لٹکانا حرام ہے۔ قال تعالیٰ[2] لا تمیلوا کل المیل فتذروھا کالمعلقۃ۔ نقصان رسانی تنگی میں ڈالنا حرام ہے اسے رخصت کرا کے بھلائی کے ساتھ رکھے۔ اسکنوھن من حیث[3] سکنتم من وجدکم ولا تضاروھن لتضیقوا علیھن۔ نقصان رسانی مسلمان کی شان سے بہت بعید ہے حدیث میں ہے۔ ولا ضرر ولا ضرار فی الاسلام۔ کسی مسلمان کو اپنے قول یا فعل سے ناحق ایذا دینا اللہ و رسول کو ایذا دینا ہے حدیث میں ہے۔ من اذی مسلما فقد اذانی ومن اذانی فقد اذی اللہ۔

باپ اگر اس کی قدرت بھی رکھتا ہو جب بھی اسے یوں مجبور کرنا شرعاً عقلاً ہر طرح سخت مذموم وممنوع ومعیوب ہے کہ ایسی صورت میں کہ وہ اس کے وسعت (سے) باہر ہے باپ پر کچھ بھی دینا لازم نہیں۔ ہاں کچھ جہیز دینا مسنون ہے۔ عورت نے اگر مہر معاف کر دیا تو مہر معاف ہو گیا۔ باپ اگر گنجائش رکھتا ہو اور اس نے وعدہ بھی کیا ہوتا جب بھی اس کے ذمہ لازم نہ ہوتا ہاں بے وجہ معقول وعدہ خلافی ہر طرح مذموم ومعیوب ہوتی اور اگر صورت یہ ہوتی کہ وہ شوہر یا شوہر کے والدین سے کہتا او پرسے موٹر اور یہ اور سامانِ جہیز میں دوں گا بشرطیکہ تم اس قدر بری لاؤ اتنا چڑھاوا چڑھاؤ یا اتنا روپیہ لڑکے یا لڑکی کو دو یا اس قدر جائداد لڑکے یا لڑکی کے نام کرو تو صرف اس صورت میں اسے ایفائے وعدہ کی تاکید کی جاتی مگر اس میں لڑکی کا کیا قصور رخصت نہ کرانے سے جو ناحق ایذا اور نقصان ہو رہا ہے۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

**مسئلہ۔** ازرائے بریلی مرسلہ شیخ چھدا صاحب ۲ محرم الحرام ۵۸ھ

(۱) اگر کوئی شخص غصہ کی حالت میں اپنی بی بی کو طلاق دیدے تو طلاق ہوتی ہے یا نہیں؟

(۲) طلاق کتنے قسم کی ہوتی ہے؟

(۳) جس عورت کا شوہر انتقال کر گیا ہے اور جس عورت کا شوہر طلاق دے دیا ہے تو یہ عورتیں کتنے دن کی عدت گذاریں پھر ثانی نکاح کریں۔

**الجواب۔** (۱) غصہ ہی اکثر طلاق کا باعث ہوتا ہے اکثر غصہ ہی میں طلاق دی جاتی ہے تو مطلقاً غصہ طلاق نہ ہونے کے لئے کیونکر عذر معقول ومقبول ہو سکتا ہے ہاں اگر جوش غضب اس حال پر ہو کہ اس

[1] پ۲ ع ۱۳ [2] سورۂ نساء آیت ۱۲۹ [3] سورۂ طلاق آیت ۶

وقت عقل پر زوال حواس میں اختلال ہو زمین و آسمان کا اسے ہوش نہ ہو تو یہ زوال و اختلال ضرور مانع وقوع طلاق ہوں گے۔ اس حال کا ایقاع معتبر نہیں۔ غیر عاقل کی طلاق کا اعتبار نہیں حدیث میں فرمایا[1] کل طلاق جائز الا طلاق المعتوہ نیز فرمایا۔ رفع[2] القلم عن ثلاثۃ عن النائم حتی یستیقظ وعن الصبی حتی یبلغ و عن المعتوہ حتی یعقل۔ عالمگیریہ میں ہے۔ یقع[3] طلاق کل زوج اذا کان بالغًا عاقلًا۔

(۲) طلاق تین طرح کی ہوتی ہے رجعی۔ جس میں عدت گذرنے سے پہلے پہلے رجعت کرسکتا ہے اگر رجعت قول یا فعل سے کرلے گا تو عورت بدستور اس کے نکاح میں لوٹ آئے گی نکاح جدید کی کچھ حاجت نہ ہوگی۔ ہاں عدت گذر جائے گی اور رجعت نہ کرے گا تو نکاح سے باہر ہوگی اب رجعت نہ کرسکے گا عورت پراسے دسترس نہ رہے گی وہ اگر راضی ہوگی تو اس سے نکاح جدید بمہر جدید کرسکے گا۔ بائنہ جس سے فی الحال بینونت ہوجائے گی شوہر کو اختیار رجعت نہ ہوگا برضاء زن نکاح جدید بمہر جدید ہوسکے گا۔ مغلظہ۔ جس سے فی الحال بینونت کبریٰ واقع ہوگی جس سے عورت شوہر پر ہمیشہ ہمیشہ کے لئے حرام ہوجائے گی کہ بے حلالہ اس سے کبھی نکاح نہ کرسکے گا۔ یہ تو بلحاظ وقوع تین طرح ہوئیں اور باعتبار واقع کرنے کے بھی تین طرح ہے۔ احسن۔ حسن۔ بدعی یا یوں کہیں کہ دو طرح ہے سنی بدعی پھر ان ہر دو کی بلحاظ عدد و بلحاظ وقت دو، دو قسمیں ہیں طلاق سنی بلحاظ عدد۔ دوسری۔ بلحاظ وقت دو نوع حسن اور احسن۔ احسن ایک رجعی طلاق ایسے طہر میں جس میں جماع نہ کیا۔ جداہی کرنا ہو تو پھر تا انقضاء عدت رجعت نہ کرے۔ اور حسن ایک طلاق ایسے طہر میں جس میں جماع نہ کیا پھر دوسرے طہر میں دوسری پھر تیسرے طہر میں تیسری بدعی کی دو نوعوں سے بدعی عددی یہ کہ ایک طہر میں بکلمۂ واحدہ تین طلاقیں دے یا بکلمات جدا گانہ یا ایک طہر میں دو طلاقیں جمع کرلے ایک کلمہ سے یا دو علیحدہ علیحدہ کلموں سے۔ بدعی وقتی یہ کہ مدخول بہا جو ذوات اقراء سے ہو اسے ایسے طہر میں طلاق دے جس میں جماع کرچکا ہو یا بحالت حیض۔ طلاق بدعی سے طلاق تو ہوجائے گی مگر گنہگار ہوگا دوسری صورت جس میں تین طلاقیں نہیں رجعت واجب ہوگی۔ جب کہ طلاق بائن نہ دی ہو۔

عالمگیری[1] میں ہے۔ الطلاق نوعان سنی وبدعی وکل واحد منهما نوعان نوع یرجع الی العدد و نوع یرجع الی الوقت اما الطلاق السنی فی العدد والوقت فنوعان حسن واحسن فالاحسن ان یطلق امرأته واحدة رجعیة فی طهر لم یجامعها فیه ثم یترکها حتی تنقضی عدتها او کانت حاملا قد استبان حملها والحسن ان یطلقها واحدة فی طهر لم یجامعها فیه ثم فی طهر اخر اخرٰی ثم فی طهر اخر اخرٰی

۱؎ جلد اول ص۳۴۸ مطبوعہ بیروت ۲؎ مشکوٰۃ ص۲۸۴ ۳؎ فتاوٰی عالمگیری مع خانیہ جلد اول ص۳۵۳ مطبوعہ بیروت

(واما البدعی) فنوعان بدعی لمعنی یعود الی العدد وبدعی لمعنی یعود الی الوقت فالذی یعود الی العدد ان یطلقہا ثلاثا فی طہر واحد بکلمۃ واحدۃ او بکلمات متفرقۃ او یجمع بین التطلیقتین فی طہر واحد بکلمۃ واحدۃ او بکلمتین متفرقتین فاذا فعل ذلک وقع الطلاق وکان عاصیا (والبدعی) من حیث الوقت ان یطلق المدخول بہا وھی من ذوات الاقراء فی حالۃ الحیض او فی طہر جامعہا فیہ وکان الطلاق واقعا ویستحب لہ ان یراجعہا والاصح ان الرجعۃ واجبۃ **طلاق کی باعتبارِ الفاظ طلاق تین قسمیں ہیں۔ صریح ملحق بالصریح۔ طلاق بالکنایۃ۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔**

**(۳) عورت حرہ مدخولہ حائضہ (یعنی حیض والی) مطلقہ غیر حاملہ ہو اس کی عدت طلاق تین حیض ہے۔** قال تعالیٰ[۲] والمطلقٰت یتربصن بانفسہن ثلٰثۃ قروء ۵ **اور جو غیر حاملہ متوفی عنہا زوجہا ہو اس کی عدت وفات چار ماہ دس روز ہیں قرآن عظیم فرماتا ہے۔** والذین[۳] یتوفون منکم ویذرون ازواجا یتربصن بانفسہن اربعۃ اشہر وعشرا ۵ **اور مطلقہ آئسہ مدخولہ (جو سنِ ایاس کو پہونچی) اور مطلقہ نابالغہ اور مطلقہ بالغہ غیر حائضہ (یعنی جو سن بلوغ کو پہونچی یوں بالغہ ہوئی اسے حیض نہ ہوا یا ایک روز خون آیا پھر نہ آیا) جب کہ مدخولہ ہوں ان کی عدت تین ماہ ہے۔ قرآن عظیم فرماتا ہے۔** والّٰئی[۴] یئسن من المحیض من نسائکم ان ارتبتم فعدتہن ثلٰثۃ اشہر والّٰئی لم یحضن ۵ **حاملہ کی تا وضع حمل ہے قرآنِ عظیم کا ارشاد کریم ہے۔** واولات الاحمال[۴] اجلہن ان یضعن حملہن ۵

**اور مطلقہ غیر حاملہ جواری کی عدت حائضہ کی دو حیض غیر حائضہ کی ڈیڑھ ماہ اور عدت وفات دو ماہ پانچ روز ہے غیر مدخولہ عورت کے لئے عدت طلاق نہیں۔ عالمگیریہ[۱] میں ہے۔** اربع من النساء لاعدۃ علیہن المطلقۃ قبل الدخول الخ۔ حرۃ ممن تحیض فعدتہا ثلاثۃ اقراء۔ والعدۃ لمن لم تحض لصغر او کبر او بلغت بالسن ولم تحض ثلٰثۃ اشہر۔ وکذا لو رأت دما یوما ثم لم تر فعدتہا بالشہور ھو الصحیح۔ وعدۃ الامۃ والمدبرۃ وام الولد والمکاتبۃ فی الطلاق والفسخ قرأن وان کانت لاتحیض فعدتہا شہر ونصف وعدۃ الحامل ان تضع حملہا سواء کانت المرأۃ حرۃ او مملوکۃ الخ۔ عدۃ الحرۃ فی الوفاۃ اربعۃ اشہر وعشرۃ ایام سواء کانت مدخولا بہا اولا صغیرۃ او کبیرۃ او ائسۃ۔ اذا کانت المنکوحۃ امۃ فمات عنہا زوجہا فعدتہا شہران وخمسۃ ایام عند الجمہور الخ طلقت وھی صغیرۃ لم تحض وقد دخل بہا ومثلہا یجامع فعدتہا ثلاثۃ اشہر۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

[۱] عالمگیریہ جلد ۱ ص ۵۲۶ ۔ ص ۵۲۷ ۔ ص ۵۲۸ ۔ ص ۵۲۹ ۔ ص ۵۳۱ مطبوعہ بیروت [۲] سورۂ بقرہ آیت ۲۲۸ [۳] سورۂ بقرہ آیت ۲۳۴ [۴] سورۂ طلاق آیت ۴

**مسئلہ**۔ از محمود آباد ضلع سیتاپور مسئولہ جناب مولوی محمد اسمٰعیل صاحب ۲۲ رجب ۱۳۵۸ھ

ایک شخص نے اپنی بی بی سے کہا کہ تجھے طلاق دی طلاق ہے میں تجھے طلاق دیتا ہوں اور کچھ چھوڑنے کی نیت نہیں کی تو کیا حکم ہے عورت نکاح میں رہی یا نہیں اسے کیا کرنا چاہئے۔ دوسرا ایک شخص غصہ کی حالت میں اپنی زوجہ سے لڑائی کر رہا تھا اس لڑائی کے اندر اس نے اپنی بی بی کو کہا کہ جا میں نے تجھ کو طلاق دیا تجھے طلاق دی میں نے تجھے طلاق دیتا ہوں اور تو میری ماں ہے ان دونوں سوالوں کے جوابات مفصل عطا ہوں۔ سوال اول میں صیغہ دیتا ہوں کا لفظ ہے اور چھوڑنے کی نیت نہیں۔ ملحوظ خاطر عالی رہے۔

**الجواب**۔ دونوں صورتوں میں تینوں طلاقیں ہوگئیں ہر لفظ صریح ہے اور صریح محتاج نیت نہیں۔ خاص صیغۂ حال طلاق دیتا ہوں تو تحقیق ہی ہے۔ صیغۂ مضارع جو دائر بین الحال والاستقبال ہے اس سے بھی اس جگہ جہاں اس کا غالب استعمال حال کے لئے ہو تحقیق ٹھہرے گا۔ فارسی اور ہماری زبان میں تو حال کا صیغہ صیغۂ استقبال سے جدا ہے عربی میں جدا نہیں مگر جب مضارع کا غالب استعمال حال میں ہو، قضاءً حکم طلاق ہوگا اور تحقیق ہی ٹھہرے گا۔ قضاءً محتاج نیت نہ ہوگا اور عورت مثل قاضی ہے ایسی صورت میں اسے اپنے آپ کو مطلقہ سمجھنا لازم ہوگا۔ اپنے نفس پر اسے قدرت دینا حرام ہوگا۔ ردالمحتار وغیرہ عامۂ اسفار معتبرہ میں ہے۔ الصریح لایحتاج الی النیۃ۔ جواہر الاخلاطی میں ہے۔ طلاق می کنم، طلاق می کنم، طلاق می کنم تلث لان می کنم یتمحض للحال وھو تحقیق بخلاف قولہ کنم لانہ یتمحض للاستقبال فلم یکن تحقیقا مع الشک حتی ان فی موضع غلب استعمالہ للحال کان تحقیقا کقول الکافر اشھد ان لا الٰہ الا اللّٰہ وکقول الشاھد اشھد بھذا وکقول الحالف اشھد باللّٰہ۔ عالمگیری[1] میں ہے۔ قال الزوج طلاق می کنم طلاق می کنم وکرر ثلثا طلقت ثلثا بخلاف قولہ کنم لانہ استقبال فلم یکن تحقیقا بالتشکیک۔ اسی میں محیط سے ہے۔ لو قال بالعربیۃ اطلق لایکون طلاقا الا اذا غلب استعمالہ للحال فیکون طلاقا۔

شامی[2] میں ہے۔ المضارع اذا غلب فی الحال مثل اطلقک کما فی البحر قلت ومنہ فی عرف زماننا تکونی طالقا ومنہ خذی طلاقک فقالت اخذت فقد صحح الوقوع بہ بلا اشتراط نیۃ کما فی الفتح وکذا لا یشترط قولھا اخذت کما فی البحر۔ جد الممتار[3] میں اعلیٰ حضرت شیخنا المجدد شیخ الاسلام والمسلمین سیدنا الوالد قدس سرہ الماجد فرماتے ہیں۔ المضارع اذا غلب فی الحال صریح قلت وصیغۃ الحال بلساننا علیحدۃ فینبغی ان یقع بھا اذا کان صریحا من دون نیۃ ومنھا قولہ۔ میں تجھے چھوڑتا ہوں بخلاف قولہ میں تجھے

[1] عالمگیری جلد ا صفحہ ۳۸۴ مطبوعہ بیروت [2] شامی جلد دوم صفحہ ۴۶۶ [3] جلد دوم صفحہ ۴۹۶ مطبوعہ مبارک پور

چھوڑے دیتا ہوں فان غالب استعمالہ فی العزم علی الفعل دون تحقیقہ فافھم وتامل۔ فتاوی ہندیہ[۱] میں ہے۔ لو قال لھا انت طالق ونوی بہ الطلاق عن وثاق لم یصدق قضاء ویدین فیما بینہ وبین اللہ تعالٰی والمرأۃ کالقاضی لایحل لھا ان تمکنہ اذا سمعت منہ ذلک اوشھد بہ شاھد عادل عندھا شامی[۲] میں ہے۔ المرأۃ کالقاضی اذا سمعتہ او اخبرھا عدل لایحل لھا تمکینہ اسی میں فتح القدیر سے ہے ان المرأۃ کالقاضی لایحل لھا ان تمکنہ اذا علمت منہ ما ظاھرہ خلاف مدعاہ۔ عورت کو حلال نہیں کہ وہ بعد اس کے اس کو نفس پر قابو دے اس کے ساتھ رہے وہ اپنے آپ کو مطلقہ ثلث جانے گی اور جیسے ہوگا اس سے چھٹکارا حاصل کرے گی اس سے دور بھاگے گی جیسے سانپ سے جیسے شیر سے۔ واللہ تعالٰی اعلم

**مسئلہ۔** از جائس ضلع رائے بریلی المستفتی منظور الحق

زید نے اپنی بیوی کی عدم موجودگی میں ایک شخص کے سامنے یہ الفاظ اپنی بیوی کے متعلق کہے میں اپنی بیوی کو مثل ماں کے سمجھتا ہوں مجھ سے اور اس سے کوئی واسطہ نہیں تو کیا حکم ہے؟

**الجواب۔** اگر اس نے اپنے ان الفاظ سے کہ میں اپنی بیوی کو مثل ماں کے سمجھتا ہوں نیز اس کلمہ سے کہ مجھ سے اس سے کوئی واسطہ نہیں طلاق کا ارادہ کیا تھا ہر دو کلمے سے علیحدہ علیحدہ طلاق کی نیت ہو یا ایک سے طلاق مقصود ہو بہر حال اس صورت میں کہ وہ کلمے بہ نیت طلاق ہی کہے ہوں ایک طلاق بائن ہوگئی کہ پہلا کلمہ نیز دوسرا ہر دو کنایات طلاق سے ہیں۔ کنایہ سے طلاق بائن واقع ہوتی ہے دونوں سے علیحدہ علیحدہ طلاق کی نیت ہو جب بھی ایک ہوگی ایک لغو ہو جائے گی۔ فان البائن لایلحق بالبائن کما ھو مصرح بہ فی غیر ما کتاب۔ عالمگیری[۳] میں ہے۔ لایلحق البائن البائن بان قال لھا انت بائن ثم قال لھا انت بائن لایقع الا طلقۃ واحدۃ بائنۃ۔ اور اگر بہ نیت ظہار یہ کہا کہ میں اپنی بی بی کو مثل ماں کے سمجھتا ہوں اور یہ لفظ کہ مجھ سے اس سے کوئی واسطہ نہیں بہ نیت طلاق کہے تو ظہار بھی ہوا اور طلاق بھی بعد نکاح جدید بھی جب تک کفارہ نہ دے اس سے استمتاع حلال نہیں اس سے صحبت حرام اس کا بوسہ بشہوت لینا یونہیں ہاتھ لگانا اس کی شرمگاہ دیکھنا حرام اور اگر طلاق کی نیت نہ تھی ظہار ہی کی نیت تھی تو صرف ظہار ہوا کفارہ اس پر لازم کہ ایک غلام آزاد کرے اور یہاں باندی غلام کہاں جب اس پر قدرت نہیں تو دو ماہ کے پے درپے روزے رکھے اور ان دو ماہ میں دن میں یا رات میں اس سے صحبت نہ کرے اور اگر اس سے قبل ادائے کفارہ صحبت کرے گا تو یہی نہیں کہ گناہ ہوگا بلکہ از سر نو دو ماہ کے لگاتار روزے رکھنے ہوں گے یونہیں اگر بیچ میں

---

[۱] فتاوٰی ہندیہ جلد اول ص ۳۵۴ مطبوعہ بیروت [۲] جلد اول ص ۳۷۷ [۳] جلد اول ص ۳۶۸

کوئی روزہ چھوٹ جائے گا تو پھر سرے سے دو ماہ کے روزے لازم ہوں گے۔ اور اگر بیماری سے یا بڑھاپے سے ایسا ہو گیا ہے کہ لگاتار دو ماہ کے روزوں کی طاقت نہیں رکھتا تو ساٹھ مساکین کو دونوں وقت بھر پیٹ کھانا کھلائے۔ اتنے مسکینوں کو سو روپے بھر سیر سے پونے دو سیر ایک اٹھنی بھر اوپر فی مسکین گیہوں دے یا اس قدر کی قیمت۔

اور اگر ظہار مقصود نہ تھا بلکہ ان لفظوں سے یہ مراد تھی کہ میرے نزدیک وہ میرے ماں کی مثل عزت کرامت بزرگی رکھتی ہے میں اس کا اعزاز و اکرام ماں کی مثل سمجھتا ہوں تو اس صورت میں ظہار نہ ہوگا نہ حکم وجوب کفارہ مگر بظاہر اس کے اگلے لفظ اس سے آبی ہیں یو ہیں اگر اس کی کوئی نیت نہ تھی تو بھی علی القول الامام یہ لفظ کرامت ہی پر محمول ہوگا اور ظہار کا حکم نہ ہوگا اور اگر ان الفاظ سے نیت تحریم کی تھی تو بھی صحیح یہی ہے کہ ظہار ہوگا عالمگیریہ[1] میں ہے۔ لوظاھر منھا ثم طلقھا طلاقا بائنا ثم تزوجھا لایحل لہ وطؤھا و الاستمتاع بھا حتی یکفر وکذا فی السراج الوھاج۔ اسی[2] میں ہے۔ لوقال لھا انت علی مثل امی او کامی ینوی فان نوی الطلاق وقع بائنا وان نوی الکرامۃ او الظھار فکما نوی ھکذا فی فتح القدیر۔ وان لم تکن لہ نیۃ فعلی قول ابی حنیفۃ رحمہ اللہ تعالٰی لایلزمہ شیئ حملا للفظ علی معنی الکرامۃ کذا فی الجامع الصغیرۃ۔ والصحیح قولہ ھکذا فی غایۃ البیان۔ وان نوی التحریم اختلفت الروایات فیہ والصحیح انہ یکون ظھارا عند الکل اھ۔ العطایا النبویہ[3] میں ہے۔ فی ردالمحتار عن الجرمنی وعندی ومعی کعلی اھ اقول وانت تعلم ان سمجھتا ہوں بلساننا یؤدی مؤدی عندی بلسان العرب اھ اسی میں تنویر الابصار و در مختار سے ہے۔ یصیر بہ مظاھرا فیحرم وطؤھا علیہ ودواعیہ من القبلۃ والمس والنظر الی فرجھا بشھوۃ۔ واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ**۔ زید نے اپنی بیوی سے کہا کہ اگر تم کہو تو میں طلاق دے دوں عورت نے کہا کہ پھر دے کیوں نہیں دیتے زید نے کہا بشرطیکہ تم میرا مہر معاف کر دو اور اپنی زبان سے تین مرتبہ کہہ دو کہ میں نے مہر معاف کر دیا عورت نے کہا کہ میں نے مہر معاف کر دیا زید نے کہا کہ میں نے طلاق دیا۔ طلاق دیا۔ طلاق دیا۔ اس پر اس عورت کی والدہ نے زید سے کہا کہ آپ نے تو طلاق ہی دے دیا۔ زید کہنے لگا یوں طلاق مانا نہیں جائے گا جب تک دو چار آدمی ہماری طرف سے اور دو چار آدمی تمہاری طرف کے موجود نہ ہوں بعدہٗ زید نے اپنے ایک دوست سے یہ واقعہ بیان کیا اس نے کہا کہ اس صورت میں تو طلاق واقع ہو گئی اس کے بعد ایک اور شخص سے اس نے یہ واقعہ بیان کیا اس نے بھی یہی کہا کہ اس صورت میں طلاق واقع ہو گئی آیا ان

[1] عالمگیریہ جلد ۱ صفحہ ۵۰۶ مطبوعہ بیروت [2] عالمگیریہ جلد ۱ صفحہ ۵۰۷ مطبوعہ بیروت [3] العطایا النبویہ فی فتاوی الرضویہ جلد ۵ صفحہ ۶۲۶ مطبوعہ مبارکپور۔ ہند

صورِ مذکورہ میں عورت مطلقہ ہوجائے گی یا نہیں؟ بینوا توجروا

**الجواب۔** اس صورت میں تین طلاقیں ہوگئیں عورت اس پر ہمیشہ کے لئے حرام ہوگئی کہ بے حلالہ اب کبھی اس پر حلال نہیں ہوگی۔ قال اللہ تعالیٰ۔ الطلاق مرتٰن[2] فامساك بمعروف اوتسریح بلحسان ہ فان طلقها فلاتحل لہ من بعد حتی تنکح زوجا غیرہ۔ طلاق ہوجانے کے لئے دو چار آدمی زوج کی طرف کے اور دو چار زوجہ کی جانب کے ہونا کیا معنی ایک آدمی بھی ضروری نہیں محض تنہائی میں اگر شوہر طلاق دے طلاق ہوجائے گی۔ جہاں طلاق دے وہاں اگرچہ زوجہ بھی موجود نہ ہو۔ نہ ثبوت طلاق کے لئے دو چار آدمی اس کے دو چار اس کے ہونا درکار۔ دو اہل شہادت درکار ہیں اگرچہ وہ نہ زوج کے ہوں نہ زوجہ کے۔ محض اجنبی ہوں۔ دونوں میں سے کسی ایک سے ذرا بھی علاقہ نہ رکھتے ہوں واللہ تعالیٰ اعلم

# بَابُ اللّعَانْ

## لِعان کا بیان

**مسئلہ۔** لعان مابین زن وشوہر کن کن وجوہات سے حد شرعی میں آتا ہے جس کی وجہ سے زن وشوہر کے تعلقات قطع ہوجاتے ہیں۔ جواب مفصل مرحمت فرمایا جاوے۔

**الجواب۔** لعان نہ ہوگا مگر زوجین میں جن کا نکاح صحیح اور زوجیت قائم ہو اگرچہ عورت بحالت عدت رجعی ہو۔ دونوں مسلمان آزاد عاقل بالغ غیر محدود فی حد القذف مسلمان پر ادائے شہادت کے اہل ہوں عورت عفیفہ ہو یعنی زنا و تہمت زنا وطی حرام اگرچہ ایک ہی بار بشبہہ یا نکاح فاسد سے بالکل بری پاک وصاف ہو ایک بار بھی اس مہلکہ میں نہ پڑی اور اس پر ایسی تہمت نہ دھری گئی ہو۔ اور نہ اس کے کوئی بچہ بلا اب معروف ہوا ہو۔ عورت وقت قذف زندہ اور محصنہ ہو وہ لعان کا مطالبہ نزد قاضی یا بصورت نفی ولد یا خود قاذف مطالبہ عند القاضی کرے دونوں میں سے کوئی گونگا نہ ہو۔ عورت وجود زنا سے منکر مرد اپنے صدق پر بینہ نہ رکھتا ہو۔ اور صراحۃً زنا کی دار الاسلام میں اس نے عورت پر تہمت دھری ہو نسب ولد کی نفی بھی بمنزلہ صریح زنا ہے۔ فتاوٰی قاضی[1] خان میں ہے۔ اللعان لایجری الابین زوجین حرین مسلمین عاقلین بالغین غیر محدودین

---

[1] فتاوٰی قاضی خان برہامش عالمگیریہ جلد ا صفحہ ۴۲۸ مطبوعہ بیروت [2] سورۃ بقرہ آیت ۲۲۹

فی قذف لان اللعان عندنا شهادات مؤكدات بالایمان فلایجری اذالم یکونا من اهل الشهادة اولاحدھما من اهل الشهادة مع اهلية الشهادة يراعى العفة والاحصان فی جانب المرأة۔

درمختار[1] میں ہے۔ اللعان (هو) شرعًا (شهادات) اربعة كشهود الزنا (مؤكدات بالایمان مقرونة) شهادته (باللعن) وشهادتها بالغضب (قائمة) شهاداته (مقام حد القذف فی حقه و) شهاداتها (مقام حد الزنا فی حقها) وشرطه قيام الزوجية وكون النكاح صحيحا) لافاسدا وسببه قذف الرجل زوجته قذفا يوجب الحد فی الاجنبية) خصت بذلك لانها هی المقذوفة فتقدم لها شروط الاحصان (وركنه شهادات مؤكدات باليمين واللعن وحكمه حرمة الوطء والاستمتاع بعد التلاعن ولو قبل التفريق بينهما واهله من هو اهل للشهادة) على المسلم (فمن قذف زوجته) الحية بنكاح صحيح ولو فی عدة الرجعی (العفيفة عن) فعل (الزنا) وتهمته، بان لم توطأ حراما ولو مرة بشبهة ولابنكاح فاسد ولالها ولد بلااب (وصلحا لاداء الشهادة) على المسلم (او) من (نفى نسب الولد) منه اومن غيره (وطالبته) اوطالبه الولد المنفی (به) عند القاضی (لاعن) اھ مختصرًا۔

اورردالمحتار[1] میں ہے۔ (قوله وشرطه قيام الزوجية) فلالعان بقذف المنكوحة فاسدا او المبانة ولوبواحدة بخلاف المطلقة رجعية ولابقذف زوجته الميتة ويشترط ايضا الحرية والعقل و البلوغ والاسلام والنطق وعدم الحد فی قذف وهذه شروط راجعة اليهما ويشترط فی القاذف خاصة عدم اقامة البينة على صدقه وفی المقذوف خاصة انكارها وجود الزنا منها، وعفتها عنه ويشترط ايضا كون القذف بصريح الزنا، وكونه فی دار الاسلام، ونفی الولد بمنزلة صريح الزنا، (قوله بصريح الزنا) كيازانية اويازانی لانه ترخيم قد زنيت قبل ان اتزوجك جسدك اونفسك زان وخرج الكناية والتعريض كقولست انا بزان وخرج بذكر الزنا اللواط فلالعان فيه عنده وعندهما يثبت فيه وخرج ايضا وجدت معها رجلا يجامعها لان الجماع لايستلزم الزنا بحر (قوله فی دار الاسلام) اخرج دار الحرب لانقطاع الولاية (قوله الحية) لان الميتة لم تبق زوجة ولانه لايتأتى منها اللعان (قوله بنكاح صحيح) هو ايضاح للتقييد بالزوجية لان المنكوحة فاسدا غير زوجة ولودخل بها فيه لم تبق عفيفة ايضا فلايحد قاذفها (قوله ولوفی عدة الرجعی) خرجت المبانة فلالعان فيها، لكنه يحد كالاجنبی۔

---

[1] درمختار۔ ردالمحتار جلد ۳ ص۴۸۲ تا ص۴۸۵ مطبوعہ بیروت

(قولہ العفیفۃ) امرأۃ بریئۃ من الوطی الحرام والتہمۃ (قولہ بان لم توطاء الخ) بیان للعفۃ الشرعیۃ ولو مرۃ بشبہۃ ای ولو کان بشبہۃ کوطی معتدتہ من بائن وان ظن حلہ، وقولہ ولا بنکاح فاسد، الاولی اوبنکاح فاسد عطفا علی قولہ بشبہۃ لانہ من الوطی الحرام، وقولہ ولا لہا ولد الخ الاولی ولم یکن لہا ولد عطفا علی قولہ لم توطأ لانہ بیان لقولہ وتہمتہ فانہا تتہم بالزنا بوجود ولد لہا بلا اب ای بلا اب معروف (قولہ وطالبتہ) قید بہ لانہا لو لم تطالبہ فلا لعان لانہ حقہا لدفع العار عنہا، ومرادہ طلبہا اذا کان القذف بصریح الزنا اما بنفی الولد فالطلب حقہ ایضا لاحتیاجہ الی نفی من لیس ولدہ عنہ (قولہ او طالبہ الولد المنفی) ہذا سبق قلم ولم ارہ لغیرہ، والصواب ان یقال او طالب النافی للولد وعبارۃ الفتح ویشترط طلبہا بخلاف ما اذا کان القذف بنفی الولد فان الشرط طلبہ لاحتیاجہ الی نفی من لیس ولدہ عنہ وعبارۃ الزیلعی لابد من طلبہا الا ان یکون القذف بنفی الولد فان لہ ان یطالب لاحتیاجہ الخ ولا یخفی ان الضمیر فی طلبہ راجع للقاذف لا للولد، نعم طلب الولد شرط لوجوب حد القذف ان کان ولد غیر القاذف وکانت الام میتۃ والا فالشرط طلبہا کما سیأتی فی بابہ و الکلام فی الطلب الذی ہو شرط وجوب اللعان ولا یکون بعد موتہا، وہذا ظاہر جلی اھ مختصرا۔

رکن لعان۔ شہادات مؤکدات بالیمین مقرون باللعن والغضب ہے لعان لفظ شہادت پر موقوف ہے اگر بجائے اشہد باللہ احلف باللہ کہا جائے گا لعان صحیح نہ ہوگا یونہیں مرد اگر اسے مؤکد باللعن عورت مؤکد بالغضب نہ کرے گی لعان نہ ہوگا۔ سبب لعان۔ مرد کا اپنی بی بی منکوحہ بنکاح صحیح کی طرف صراحۃً زنا کی نسبت کرنا مثلاً اسے زانیہ کہنا یا یوں کہنا کہ تو نے زنا کیا وغیرہا غرض ایسی بات کہنا کہ اگر اجنبیہ عورت کو کہتا تو حد قذف کی موجب ہوتی۔ شرط لعان۔ زن و مرد کا بنکاح صحیح زن و شوہر ہونا اور قیام زوجیت ہے۔ اہلیت لعان۔ اہل لعان وہی ہے جو اہل شہادت ہے دونوں کا اہل ہونا ضروری ہے۔ حکم لعان۔ لعان سے فارغ ہوتے ہی وطی واستمتاع کی حرمت ہے مگر نفس لعان سے فرقت نہ ہوگی جب تک قاضی تفریق نہ کرے گا وہ دونوں زن و شوہر رہیں گے بے طلاق یا تفریق قاضی فرقت نہ ہوگی۔ زوجیت قائم رہے گی۔ لعان بعد وجوب بہت وجوہ سے ساقط و باطل بھی ہو جاتا ہے۔ جب تک حکم لعان باقی ہے اور طلاق یا تفریق قاضی سے قبل حرمت وطی واستمتاع ثابت شدہ باقی رہے گی۔ جو فرقت ہوگی طلاق بائن ٹھہرے گی۔ ایک دوسرے کے ساتھ رہنا حرام ہو جائے گا تا بقاء برحالت لعان انھیں نکاح حرام ہوگا۔

عالمگیری[1] میں ہے۔ حکمہ حرمة الوطء والاستمتاع کما فرغنا من اللعان ولکن لاتقع الفرقة بنفس اللعان حتی لو طلقها فی ھٰذہٖ الحالة طلاقا بائنا یقع وکذا لو اکذب الرجل نفسه حل الوطء من غیر تجدید النکاح کذا فی النهایة، قال ابوحنیفة ومحمد رحمهما اللّٰه تعالٰی الفرقة الواقعة فی اللعان فرقة بتطلیقة بائنة فیزول ملك النکاح وتثبت حرمة الاجتماع والتزوج مادام علی حالة اللعان، اسی[2] میں ہے۔ اللعان یقف علی لفظ الشهادة عندنا حتی لو قال احلف باللّٰه انی لمن الصادقین او قالت ھی ذٰلك لم یصح اللعان کذا فی السراج الوهاج، اذا التعنا فرق الحاکم بینهما ولاتقع الفرقة حتی یقضی بالفرقة علی الزوج فیفارقها بالطلاق فان امتنع فرق القاضی بینهما وقبل ان یفرق الحاکم لاتقع الفرقة والزوجیة قائمة یقع طلاق الزوج علیها وظهارہ وایلاؤہ ویجری التوارث بینهما اذا مات احدهما الخ واللّٰه تعالٰی اعلم۔

# کتاب الوقف

## وقف کا بیان

**مسئلہ۔** از بریلی شریف محلہ گلاب نگر مرسلہ جناب محمود حسن صاحب

ایک شخص نے اپنی حمیت اور قوت دینی سے ایک مدرسہ دینی اپنے مکان پر قائم کیا اور وہ ہمیشہ اس مدرسہ کی ترقی کی کوشش اور نگرانی کرتا رہا اس نے یہ بھی کیا کہ شہر کے چند متدین اور عمائد کی ایک کمیٹی بنائی جو مدرسہ کے انتظام اور اس کی ترقی کے لئے مشورہ دے جس کا یہ نتیجہ ہوا کہ مدرسہ کے قائم اور برقرار رکھنے کے لئے کافی جائداد موقوفہ کا انتظام ہوگیا لیکن پرانے ممبران جب یکے بعد دیگرے مرگئے تو اس شخص نے جدید ممبر اور قائم کئے اور خود بھی مرگیا اب اس شخص کے مرنے کے بعد مدرسہ کی ترقی میں چند ممبران کی وجہ سے صورت زوال پیدا ہوگئی جس سے بانی مدرسہ کی اولاد نے یہ چاہا کہ یہ مدرسہ ہمارے باپ کا قائم کیا ہوا ہے لہذا ہم کو اس کی اعانت اور نگرانی کرنا چاہئے تاکہ کل کو یہ ایک مفید سلسلہ تعلیم دینیات کا ٹوٹ نہ جائے لیکن یہ موجودہ ممبر اس بانی مدرسہ کی اولاد کو نہ تو مدرسہ کی نگرانی کرنے دیتے

[1] عالمگیریہ جلد ۱ ص۵۱۵ مطبوعہ بیروت۔ [2] عالمگیریہ جلد ۱ ص۵۱۶ مطبوعہ بیروت

ہیں اور نہ ان کو مدرسہ کی منتظمہ کمیٹی میں شامل کرنا چاہتے ہیں اس لئے کہ ان لوگوں نے مدرسہ کو اپنی ملکیت سمجھ رکھا ہے اور اس کی اولاد کا دخل ہونا برا جانتے ہیں لہذا بانی مدرسہ کی اولاد کو حق تولیت اور حفاظت مدرسہ شرعاً حاصل ہے یا نہیں؟ بینوا توجروا۔

**الجواب** ۔ وقف کا متولی واقف کے بعد اس کا وصی ہوگا اور جب کہ اس نے کسی کو وصی نہ بنایا تو اس کی اولاد سے جو اس کا اہل ہو وہ یہاں تک کہ اگر وقت موت اس کے اولاد بوجہ صغر سنی مثلاً تولیت کے قابل نہ تھے تو قاضی کسی صالح تولیت اجنبی کو اس وقت تک کار وقف سپرد کرے گا جب تک واقف کی اولاد سے کوئی تولیت کا اہل ہو ممبران کا یہ ظلم ہے کہ وہ تولیت تو تولیت مدرسہ کا رکن بھی اولاد واقف کو نہیں بنانا چاہتے۔ اسعاف فی احکام الاوقاف میں ہے۔ان مات ولم یجعل ولایته الی احد جعل القاضی لہ قیما ولا یجعلہ من الاجانب ما دام یجد من اہل بیت الواقف ممن یصلح لذلک اما لانہ اشفق او لان من قصد الواقف نسبۃ الوقف الیہ وذلک فیما ذکرنا فان لم یجد فمن الاجانب ممن یصلح فان اقام اجنبیاً ثم صار من ولدہ من یصلح صرفہ الیہ اھ ان بلاد میں قاضی کہاں یہاں ایسے امور سنی اعلم علمائے اہل بلد کے سپرد ہیں جو اس شہر کا سنی عالم اعلم واقفہ ہو اس کے یہاں معاملہ رجوع کریں۔ اسے چاہئے کہ اولاد واقف سے جو صالح تولیت ہو اسے متولی وقف کردے۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

**مسئلہ** ۔ از آنولہ ضلع بریلی مسئولہ یکم رجب المرجب ۵۲ھ

کیا کسی متولی کو یہ حق حاصل ہے کہ ہزاروں کی جائداد موقوفہ کے عوض دو تین سو روپیہ مقصد خیر کے واسطے لے کر شخص واحد کی ملکیت بنادے؟ بینوا توجروا۔

**الجواب** ۔ نا متولی کو نا خود واقف کو کسی کو یہ اختیار نہیں۔ فان الوقف لا یباع ولا یرھن۔ نہ ہزاروں کی جائداد دو تین سو کے عوض کسی کو دی جاسکتی ہے نہ سیکڑوں کی جائداد ہزاروں لاکھوں کے عوض جس مقصد کے لئے واقف نے وقف کی ہے جائداد اسی کے لئے رہے گی مگر یہ اس صورت میں ہے کہ واقف نے تبدیل کی شرط نہ رکھی ہو اور اگر تبدیل کی شرط رکھی ہو تو برائے نفع واقعی اس جائداد کو فروخت کرکے دوسری خرید سکتا ہے اور اگر اپنے قائم مقام کے لئے بھی اس نے یہ شرط رکھی ہے تو اس کا قائم مقام بھی یہ کرسکتا ہے جو اسی مقصد کے لئے وقف ہوگی جو واقف نے مقرر کیا ہے یہ کسی کو بھی جائز نہیں کہ جائداد وقف کو کچھ روپیہ کے عوض بیچ ڈالے اور ان روپیوں کو کسی کار خیر میں صرف

کردے۔ واللہ تعالیٰ اعلم

**مسئلہ۔** از بریلی محلہ گندہ نالہ مسئولہ جناب سوداگر محمد خلیل صاحب ۱۹ ربیع الآخر ۵۳ھ

ایک شخص نے اپنی کچھ جائداد اللہ واسطے وقف کی اور اس وقف نامہ میں یہ لکھ دیا کہ اس کی آمدنی سے کچھ آمدنی مساکینوں کو دی جائے بقیہ آمدنی سے غرباء کے کپڑے و کھانے سے امداد کی جائے۔ اگر آمدنی وقف کی بڑھ جائے تو غرباء کے کپڑے و کھانے میں ترقی کردی جائے اور کمی آمدنی ہونے پر اس میں کمی کردی جائے وہ شخص اپنی حیات میں اپنے انتظام سے اس کام کو انجام دیتا رہا بعد انتقال کے اس کی اولاد میں ایک اولاد برابر اسی طرح کام انجام دیتی رہی اس وقف شدہ جائداد کی آمدنی گذشتہ آمدنی سے اس وقت چارگنی زیادہ ہے اب اس کی اولاد میں سے ایک کی جائداد گردش ایام سے ختم ہوگئی اور وہ بہت مقروض ہے پریشان حال ہے نہ کوئی سلسلہ آمدنی خورد و نوش کا بھی نہیں رکھتا ہے نہ بسبب ضعیفی کے کسی قابل ہے یہ وقف نامہ رجسٹری شدہ ہے۔ اب دریافت طلب امر یہ ہے کہ اس وقف شدہ آمدنی سے یہ شخص روپیہ لے کر اپنی بی بی و بچوں کی پرورش کرسکتا ہے یا نہیں یا اپنا قرض اس وقف شدہ جائداد کی آمدنی سے ادا کرسکتا ہے یا نہیں جس کا کہ اس کے اوپر بہت زیادہ بار ہے لہذا اس بارے میں جو شرعی احکام ہوں ان سے آگاہ فرمایا جاوے فقط

**الجواب۔** اگر ولد واقف واقعی محتاج ہوگیا ہے تو وہ اس رقم وقف کا مصرف ہوسکتا ہے اور جب کہ یہ وقف بحالت صحت کیا اور ظاہر سوال سے یہی ہے کہ مضاف الی ما بعد الموت نہیں تو اس صورت میں اس مد کا صرف جو غرباء و مساکین کو نقد دینے اور ان کے کھانے کپڑے میں صرف کرنے کے لئے تحریر ہے اس پر زیادہ بہتر ہے قدر حاجت اسے دی جائے جو بچے وہ اجانب پر نقد و طعام و ثیاب کی صورت میں حسب تحریر وقف نامہ صرف کی جائے اس کا لحاظ رکھا جائے کہ دو سو درہم بیک وقت نہ دیئے جائیں اس سے کم دیا جائے فتاویٰ خلاصہ میں ہے۔ فی الفتاوی اذا جعل ارضہ صدقۃ موقوفۃ علی الفقراء والمساکین فاحتاج بعض قرابتہ اولاحتاج الواقف ان احتاج الواقف لا یعطی لہ من تلک الغلۃ شیئ عند الکل ولو احتاج ولدہ ذکر الخصاف رحمۃ اللہ تعالیٰ انہ یعطی وان کان الوقف فی الصحۃ ولم یکن مضافا الی ما بعد الموت الصرف الی ولد الواقف افضل کذا ذکر الناطفی فی واقعاتہ وھلال رحمہ اللہ تعالیٰ فی وقفہ غیر انہ یعطی اقل من مائتی درہم ولا یصرف الیہ کل الغلۃ وان صرف الکل لا یصرف فی

سلہ فتاویٰ خلاصہ جلد ۲ صہ ۵۸۱

کل الازمان اھ مختصرا۔ واللہ تعالٰی اعلم

**مسئلہ** ۔ از شہر بریلی محلہ کسگران مسئولہ جناب مولوی حکیم عزیز غوث صاحب ۔ ۱۲ر جمادی الاولٰی ۱۳۳۵ھ

(۱) واقف کسی جائداد کو وقف علی الاولاد وعلی النفس کرے اور خود ہی اس کا متولی بنے تو وقف صحیح ہوگا یا نہیں امام محمد کے نزدیک قبضہ متولی کی صحت وقف کے لئے جو شرط ہے اس کا عمل درآمد اس صورت میں کیونکر ہوگا امام ابو یوسف کا قول اس مسئلہ میں کیا ہے اور حنفی مذہب والا اس مسئلہ میں امام ابو یوسف کا قول لے سکتا ہے یا نہیں ؟

(۲) مسائل وقف میں حنفی علماء کی رائے کیا ہے آیا انھوں نے ان مسائل میں امام ابو یوسف کے قول کو امام محمد اور امام ابو حنیفہ کے اقوال پر ترجیح دی ہے یا نہیں ؟

(۳) جائداد غیر منقسمہ کا وقف قول امام ابو یوسف کے مطابق جائز ہے اور صحیح اور قابل نفاذ ہے یا نہیں ؟

(۴) جائداد غیر اگر شامل وقف ہوجائے تو مذہب امام ابو یوسف کے رو سے وقف جائز ہے یا نہیں ؟

مہربانی فرما کر بتائیے کہ حنفی علماء بالخصوص حضرت امام اہلسنت بقیۃ السلف حجۃ الخلف مولٰنا ومقتدانا حضرت شاہ احمد رضا خاں صاحب بریلوی رحمۃ اللہ تعالٰی علیہ کی تحقیقات جس کے ہم اہلسنت بریلی متبع ہیں کیا ہیں ؟

**الجواب** ۔ (۱) وقف علی النفس صحیح اور واقف کا خود متولی ہونے کی شرط جائز و وقف صحیح ہوگا اور حسب شرط وہی متولی رہے گا یہی مذہب امام ابو یوسف ہے اور یہی معتمد و مرجح و مختار للفتوٰی ہے اور یہی ایک روایت میں امام محمد سے ہے ۔ ان سے دوسری روایت وہ ہے جس میں اسی لئے کہ ان کے نزدیک تسلیم شرط ہے ۔ عدم صحت ہے ۔ اور اسے بھی بہ یفتی کہا گیا ہے مگر مرجح وہی ہے امام محمد سے اس پہلی روایت ہی کی بنا پر امام فخر الدین زیلعی و صاحب درمختار علامہ علاؤ الدین حصکفی وغیرہما علماء نے اس وقف کو بالاجماع جائز و صحیح فرمایا قہستانی نے کہا اگر واقف خود اپنے آپ کو متولی کرے تولیت اپنی رکھے تو تسلیم شرط نہیں ۔ اس سے ظاہر کہ وقف علی النفس وعلی الاولاد ہو یا کوئی اور وقف واقف جس وقف کا بھی متولی خود ہوگا تولیت اپنی رکھے گا تو تسلیم شرط نہ ہوگی ۔

قہستانی پھر ردالمحتار[۱] میں ہے ۔ ان التسلیم لیس بشرط اذا جعل الواقف نفسہ قیما تنویر الابصار و

[۱] ردالمحتار جلد ۳ ص ۳۳۸ مطبوعہ مصر

درمختار[1] میں ہے۔ جعل الواقف الولایۃ لنفسہ جاز بالاجماع وکذا لولم یشترط لاحد فالولایۃ لہ عند الثانی وھو ظاھر المذھب نھر خلافا لما نقلہ المصنف ردالمحتار[1] میں ہے۔ (قولہ جاز بالاجماع) کذا ذکرہ الزیلعی وقال لان شرط الواقف معتبر فیراعی لکن الذی فی القدوری انہ یجوز علی قول ابی یوسف وھو قول ھلال ایضًا وفی الھدایۃ انہ ظاھر الروایۃ وقد رد العلامۃ قاسم علی الزیلعی دعواہ الاجماع بان المنقول ان اشتراطھا یفسد الوقف عند محمد کما فی الذخیرۃ ونازعہ فی النھر واطال واطاب اسی[1] میں ہے (قولہ خلافا لما نقلہ المصنف) ای عن السراجیۃ من انہ لایصح ھذا الوقف عند محمد وبہ یفتی تنویر[1] و درمختار میں ہے (جاز جعل غلۃ الوقف) او الولایۃ (لنفسہ عند الثانی) وعلیہ الفتوٰی ردالمحتار[2] میں ہے لو وقف علی نفسہ قیل لایجوز وعن ابی یوسف جوازہ وھو المعتمد ومافی الخانیۃ من انہ لو وقف علی نفسہ وعلی فلان صح نصفہ وھو حصۃ فلان وبطل حصۃ نفسہ ولو قال ثم علی فلان لا یصح شیئ منہ مبنی علی القول الضعیف بحر۔ اسی[2] میں ہے۔ (قولہ او الولایۃ) مفادہ ان فیہ خلاف محمد مع انہ قدم ان اشتراط الولایۃ لنفسہ جائز بالاجماع لکن لما کان فی دعوی الاجماع نزاع کما قدمناہ مع التوفیق بان عن محمد روایتین احداھما توافق قول ابی یوسف والاخرٰی تخالفہ فدعوی الاجماع مبنیۃ علی الروایۃ الاولٰی ودعوی الخلاف علی الثانیۃ فلاخلل فی النقلین۔

تسلیم بے شک شرط ہے مگر اس صورت میں کہ وقف علی النفس ہو یا وقف کا متولی خود واقف ہی رہے تولیت کی شرط تاحیات خود اپنے لئے کرے۔ تسلیم کا شرط ہونا یہ امام محمد کا قول علماء نے اختیار کیا اور وقف علی النفس اور تولیت واقف کی صحت یہ مذہب امام ابو یوسف اختیار فرمایا چونکہ مذہب ایک ہی ہے اس لئے اس تلفیق میں کچھ حرج نہیں تسلیم کی شرط سے اس صورت کو بربنائے مذہب امام ابو یوسف مستثنٰی فرمادیا۔ قہستانی کا وہ قول اوپر گزرا کہ اس صورت میں تسلیم شرط نہیں علامہ شامی نے زیر قول درمختار وفی غیرہ بنصب المتولی قہستانی کا وہ قول نقل کرکے اس میں نظر کردی اور تأمل فرما کر اظہار تأمل کیا تھا کہ فرمایا۔ لکن فیہ ان من شرط التسلیم وھو محمد لم یصح تولیۃ الواقف نفسہ ومن صححھا وھو ابو یوسف لم یشترطہ تأمل اس پر اعلٰی حضرت سیدنا الوالد الماجد قدس سرہٗ نے جدالممتار حاشیہ ردالمحتار میں فرمایا۔

اقول سیأتی ص۴۹۸ ان فی مسألۃ تولیۃ الواقف نفسہ الفتوٰی علی قول ابی یوسف وقد حقق المحشی رحمہ اللہ تعالٰی ان التلفیق من اقوال ائمتنا الثلثۃ لیس من التلفیق الباطل فان الکل مذھب واحد فمن

[1] درمختار جلد ۴ صفحہ ۳۷۹ [2] ردالمحتار جلد ۴ صفحہ ۳۸۴ مطبوعہ مصر

اختار فی اشتراط التسلیم قول محمد ثم جعل جعل الواقف نفسہ متولیا مغنیا عنہ بناء علی قول ابی یوسف المفتی بہ فلا مؤاخذۃ علیہ۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

بلکہ خود علامہ شامی نے عقود الدریہ میں فرمایا۔ التلفیق من اقوال اصحاب المذہب لیس تلفیقا باطلا امام محمد کی روایت عدم صحت کو بھی اگرچہ مفتی بہ کہا گیا ہے مگر امام ابو یوسف کا قول ہی مختار للفتوٰی ہے اول تو وہ امام ابو یوسف کا قول ہے اور علماء فرماتے ہیں قول محمد لا یفتی بہ ماوجد قول ابی یوسف الا ان یصح اویقوی وجہہ کذا فی ش۔ قول امام محمد پر فتوٰی نہ ہوگا جب تک قول امام ابو یوسف ملے گا مگر اس صورت میں کہ قول امام محمد کو اصحاب تصحیح سے کسی نے صحیح کہا ہو یا اس کی دلیل قوی ہو یہاں جب دونوں پر فتوٰی ہوا تو پھر وہی ہوا کہ قول محمد لا یفتی بہ ماوجد قول ابی یوسف پھر قول امام ثانی ہی خصوصًا اس صورت میں کہ وہی اسہل وارفق ہے تو وہی مختار ہوگا کہ شرع کو رفق وتیسیر پسند ہے درمختار میں ایک دوسری جگہ ایسے ہی اختلاف پر ترجیح کے موقع پر فرمایا۔ اختلف الترجیح والاخذ بقول الثانی احوط واسہل بحر وفی الدرر وصدر الشریعۃ بہ یفتی۔ ردالمحتار میں فرمایا واختلف الترجیح مع التصریح فی کل منہابان الفتوٰی علیہ وہی ظاہر الروایۃ ہے اسی پر متون مذہب ہیں۔ اسی پر اکثر مشایخ ہیں وہی معتمد ہے ردالمحتار سے اوپر گذرا وفی الہدایۃ انہ (ای جواز جعل الواقف الولایۃ لنفسہ) ظاہر الروایۃ یہ بھی اسی سے اوپر مذکور ہوچکا عن ابی یوسف جوازہ (ای جواز جعل الواقف الغلۃ والولایۃ لنفسہ) وھو المعتمد۔ نہر سے گذرا۔ وھو ظاہر المذہب صاحب درمختار نے فرمایا تھا۔ وعلیہ الفتوٰی۔ اس پر علامہ شامی فرماتے ہیں۔ کذا[1] قالہ الصدر الشہید وھو مختار اصحاب المتون ورجحہ فی الفتح واختارہ مشائخ بلخ وفی البحر عن الحاوی انہ المختار للفتوٰی ترغیبا للناس فی الوقف وتکثیر الخیر۔ ردالمحتار[2] میں ہے الواجب الرجوع الی ظاہر الروایۃ عند اختلاف الترجیح۔ اسی میں[3] ہے۔ اذا اختلف الفتوٰی فالعمل بما فی المتون اولی وان کان لفظ التصحیح فی الجانب الاخری اقوی۔ اسی میں ہے ماکان اوجہ وارفق واعتمدہ المتاخرون وجب التعویل علیہ وان قالوا ان الفتوٰی علی غیرہ ابھی علامہ شامی کی عبارت مسطورہ بالا میں گذرا رجحہ فی الفتح یعنی امام ابو یوسف کے قول کو امام ابن الہمام بالغ مرتبہ اجتہاد محقق علی الاطلاق نے فتح القدیر میں مرجح فرمایا۔ یہ تو امام ابو یوسف کا قول ہے جس قول امام زفر کو امام ابن الہمام نے ترجیح دی علامہ شامی اس کی نسبت فرماتے ہیں۔ یفتی ھھنا بقول زفر لان المحقق علی الاطلاق رجحہ۔ بحر الرائق میں فرمایا۔ التصحیح

[1] ردالمحتار جلد ۳ ص ۴۲۲ مطبوعہ کوئٹہ [2] ردالمحتار جلد اول ص ۵۳

قد اختلف فالاحسن الافتاء بما علیہ الاکثر واللہ تعالٰی اعلم۔

(۲) مسائل وقف وقضا میں اکثر مفتی بہ ومرجح قول امام ثانی ہے۔ اعلٰی حضرت قدس سرہ نے اپنے فتاوٰی میں فرمایا علماء نے مسائل وقف وقضا کی نسبت بے شک فرمایا کہ وہاں غالبًا قول ثانی پر فتوٰی ہے اس سے ہر وہ امر کہ زیر قضا اس کے مراد نہیں لاکھوں مسائل معاملات میں بھی قول امام ہی پر فتوٰی ہے اگرچہ رائے امام ابو یوسف سے امام محمد بھی موافق ہوں بلکہ یہ امر خاص ان مسائل میں اکثری طور پر ہے جنھیں فقہاء کتاب القضاء وکتاب الوقف میں لکھتے ہیں اھ مختصرًا۔ الاشباہ والنظائر عــہ میں ہے۔ وسع ابو یوسف رحمہ اللہ تعالٰی فی القضاء والوقف والفتوٰی علی قولہ فیما یتعلق بھما درمنتقی پھر شامی میں ہے۔ قول ابی یوسف علمت ارجحیتہ فی الوقف والقضاء واللہ تعالٰی اعلم۔

(۳) وقف مشاع مطلق امام ابو یوسف رحمہ اللہ تعالٰی کے نزدیک جائز ونافذ ہے وقف غیر محتمل قسمت مشاعًا امام محمد کے نزدیک بھی جائز ہے محتمل قسمت میں انھیں خلاف ہے اب عامۂ متاخرین کا مختار ومفتی بہ یہی ہے کہ وقف مشاع مطلقًا جائز ہے متقدمین مشائخ میں بعض قول امام ابو یوسف اختیار فرماتے ہیں بعض کا مختار قول امام محمد تھا وہ اس پر فتوٰی دیتے تھے مشائخ خراسان وبلخ قول امام ثانی اختیار کرتے اور مشائخ بخارا قول امام محمد۔ عالمگیری ۱؎ میں سراجیہ وخزانۃ المفتین سے ہے۔ وقف المشاع المحتمل للقسمۃ لایجوز عند محمد رحمہ اللہ تعالٰی وبہ اخذ مشائخ بخارا وعلیہ الفتوی۔ والمتأخرون افتوا بقول ابی یوسف رحمہ اللہ تعالٰی انہ یجوز وھو المختار۔ درر پھر مجمع الانہر میں ہے۔ بعض مشائخ زماننا افتوا بقول ابی یوسف وبہ یفتی۔ شرح نقایہ برجندی میں ہے۔ فی الخزانۃ ان مشائخ بخارا اخذوا بقول محمد وافتوا بہ ومشائخ خراسان اخذوا بقول ابی یوسف والمتأخرون افتوا بقولہ وھو المختار۔

خلاصہ ۲؎ میں ہے۔ وقف المشاع لایجوز عند محمد وبہ یفتی قول ابی یوسف اختیار مشائخ بلخ وقول محمد اختیار مشائخ بخارا اھ مختصرًا فتاوٰی ۳؎ بزازیہ میں ہے۔ الشیوع فیما لایحتمل القسمۃ لایمنع صحتہ بلاخلاف وفیما یحتملھا الخلاف علی قول الثانی لایمنع کان القسمۃ من تمام القبض واصل القبض عندہ لیس بشرط فکذا تمامہ ومشائخ بلخ اخذوا بقول الثانی رحمہ اللہ وبخارا اخذوا بقول محمد رحمہ اللہ تعالٰی اھ مختصرًا فتاوٰی ۴؎ خانیہ میں امام فقیہ النفس قاضی خان رحمہ اللہ تعالٰی فرماتے ہیں۔ ارض بین شریکین وقف احدھما نصیبہ مشاعًا جاز فی قول ابی یوسف وبہ اخذ مشائخ بلخ ولایجوز فی قول محمد وبہ اخذ

۱؎ عالمگیریہ جلد ۲ ص ۳۶۵ مطبوعہ بیروت ۲؎ خلاصہ جلد ۲ ص ۵۶۸ و ص ۵۶۹ مطبوعہ لاہور ۳؎ بزازیہ برحاشیہ عالمگیریہ جلد ۶ ص ۲۳۸ مطبوعہ بیروت ۴؎ خانیہ برحاشیہ عالمگیریہ جلد ۳ ص ۲۸۱ عــہ الاشباہ ص ۸۱

مشایخنا وافتوابه حاشیۃ المولی عبدالحلیم الرومی علی الدرمیں ہے وقول محمد اقرب الی موافقۃ الآثار وقول ابی یوسف ترغیبا للناس فی الوقف اقول وقد عرفت ان الرجحان لقول ابی یوسف واللہ تعالیٰ اعلم۔

(۴) صحیح ہے اس کی جائداد وقف ہوگی ملک غیر وقف نہ ہوگی بزازیہ[1] میں ہے۔ وقف ملکہ وملک غیرہ یصح فی ملکہ واللہ تعالیٰ اعلم۔

**مسئلہ۔** از کانپور انور گنج متصل مکان جناب احمد حسین صاحب مختار مرسلہ محمد معین الدین صاحب مالک مشرقی دواخانہ۔

زید نے ایک مسجد میں ایک مدرسہ بنام مدرسہ عربیہ قائم کیا کچھ عرصہ کے بعد ایک عمارت کی ضرورت پیش آئی اس پر مدرسہ کے خیر خواہ بکر نے زید سے کہا کہ میں تمہارے مدرسہ کے لئے عمرو سے ایک عمارت اور ایک مسجد بنوادوں گا کیونکہ وہ بہت مالدار آدمی ہے اور ہر سال ہزاروں روپیہ مختلف کاموں میں صرف کردیتا ہے اور آئندہ کوئی اس کا والی وارث بھی نہیں لہذا میں عمرو سے تمہارے مدرسہ کے لئے تحریک کروں گا چنانچہ حسب وعدہ بکر نے عمرو سے مدرسہ کے لئے تحریک کی اور وہ اس پر آمادہ ہوگیا پھر بکر نے زید کو بلا کر کہا کہ بھئی رہنا تو تمہیں ہے لہذا امپرومنٹ ٹرسٹ کی زمینوں میں سے کوئی موقع کی زمین پسند کرلو۔ چنانچہ زید نے امپرومنٹ ٹرسٹ کی زمینوں کا معائنہ کرکے چھ پلاٹ زمین مدرسہ کی عمارت کے لئے پسند کرلی اور جتنی زمین زید نے پسند کی تھی اس کی خریداری عمرو نے منظور کرلی پھر زید نے یہ کوشش کی کہ زمین رعایتی قیمت پر مل جائے اور اس کے لئے زید نے حکام تک رسائی حاصل کرنے میں بڑی دوادوش کی اور متعدد سفر کئے سفارشیں بہم پہونچائیں اور ان مساعی میں مدرسہ کی رقم بھی صرف کی بالآخر اللہ تعالیٰ نے ان کی مساعی کو کامیاب کیا اور ساڑھے دس ہزار کی زمین ایک ثلث قیمت میں یعنی ساڑھے تین ہزار میں مل گئی۔

چنانچہ اس کا بیع نامہ اس طرح لکھا گیا کہ امپرومنٹ ٹرسٹ اس زمین کو رعایتی قیمت پر عمرو متولی مدرسہ عربیہ کے ہاتھ اس شرط پر فروخت کرتا ہے کہ اس میں مدرسہ ہی قائم کیا جائے اور اگر یہ زمین کسی اور مصرف میں لائی گئی تو امپرومنٹ ٹرسٹ نے جو رعایت کی ہے وہ بقدر اس کے بقیہ قیمت زمین بھی لینے کا حقدار ہوگا اور اس میں بمصلحت عمرو کو متولی لکھوادیا گیا۔ چنانچہ جب اس بیع نامہ کی رجسٹری ہورہی تھی تو عمرو۔ نے زید سے فیس رجسٹری وغیرہ کے لئے کچہری میں دس روپئے بھی لے لئے جو مدرسہ کی تحویل سے

[1] بزازیہ مع ہندیہ جلد ۶ ص ۲۵۴ مطبوعہ بیروت

دئے گئے اور اس کے بعد عمارت کا نقشہ بھی زید نے مدرسہ کی تحویل سے بنوایا اور دورانِ تعمیر میں عمرو کے مشورہ سے معماروں کی نگرانی بھی کرتا رہا اور تعمیر کے بعد پھاٹک میں لوہے کی پٹری وغیرہ بھی زید نے مدرسہ کی تحویل سے ڈلوائی اور جب یہ عمارت مکمل ہو گئی صرف کمروں میں دروازہ لگنا باقی رہ گئے تو زید نے عمرو کی اجازت سے اس میں مدرسہ کے فارغ التحصیل طلبہ کی دستار بندی کا جلسہ بھی کیا جس کا اشتہار چھپوا کر شائع کیا گیا اور اس میں یہ مضمون چھاپا گیا کہ فلاں محلہ کے مدرسہ عربیہ کے طلبہ فارغ التحصیل کی دستار بندی کا جلسہ مدرسہ ہٰذا کی جدید عمارت میں ہونا قرار پایا ہے جو عمرو نے مدرسہ مذکورہ کے لئے تعمیر کرائی ہے۔

اس اشتہار کا مسودہ اور مطبوعہ اشتہار بھی عمرو کی نظر سے گذرا مگر اس نے اس مضمون کی تردید نہیں کی البتہ اتنا ضرور کہا کہ میں نے یہ کام اپنے نام کے لئے نہیں کیا بلکہ اللہ تعالیٰ کے واسطے کیا ہے اس لئے اس میں میری تعریف نہ کرو چنانچہ مسودہ میں سے اس کی تعریف کا مضمون نکال کر بقیہ چھپوا دیا گیا اس کے بعد عمرو علیل ہوا اور اس پر دیوانی میں ایک نالش دائر ہو گئی جس سے متاثر ہو کر اس نے بکر سے کہا کہ زید سے کہئے کہ مدرسہ جدید کی عمارت میں تعلیم شروع کر دے چنانچہ زید مدرسہ میں منتقل ہو گیا سامان لے جانے اور بوریہ وغیرہ لے جانے میں مدرسہ کا روپیہ بھی خرچ کیا چنانچہ اس کے تین ہی چار روز کے بعد عمرو نے خالد کو درمیان ڈال کر زید سے بذریعہ بکر یہ کہلوایا کہ زید مدرسہ خالی کر دے اس پر زید نے تامل کیا مگر جب بکر نے اصرار کیا تو زید نے مدرسہ خالی کر دیا اور انھیں واقعات کو عرضی دعوٰی میں لکھ کر عمرو کے خلاف نالش کر دی لیکن کورٹ فیس کے لئے مدرسہ میں رقم نہیں تھی اس لئے زید نے مفلسی میں نالش کی تھی بہرحال نالش دائر ہے اس کے بعد خالد نے کافی دوا دوش کے بعد عمرو سے اس عمارت کو بحق یتیم خانہ وقف کرا دیا جس کی رجسٹری ہو گئی اور بکر کو اس بات پر آمادہ کیا کہ وہ زید سے یہ کہے کہ زید دو ہزار روپیہ بشرائط خاص لے کر اپنے مقدمہ کو خارج کرا دے مگر زید نے یہ سوچ کر کہ اگر یہ عمارت مدرسہ عربیہ کی ہو چکی تب اسے کیا حق ہے کہ وہ ایسے غبن فاحش کے ساتھ جو خباثت کی حد تک پہونچتا ہے صلح کر لے اور اگر یہ مدرسہ کی نہیں ہوئی تو محض نالش کے جبر و اکراہ سے یہ رقم محض رشوت ہوئی اس لئے زید نے اس صلح اور بدل صلح سے قطعًا انکار کر دیا۔

زید نے اسی زمین کے متصل اتنی ہی زمین امپرومنٹ ٹرسٹ سے اور بھی لی تھی جس کی قیمت میں زید تقریبًا تیرہ سو روپے ادا کر چکا تھا اور دو ہزار سے کچھ زائد اب اسے دینا ہے لہٰذا زید کے سامنے یہ صورت

پیش کی گئی کہ یہ بقیہ قیمت عمرو ادا کر دے گا مگر شرط یہ ہوگی کہ متولی کوئی اور شخص بنایا جائے گا اور زیادہ سے زیادہ دوسرے متولی کے ساتھ اسے بھی متولی کر دیا جائے گا جس کا حاصل یہ تھا کہ جو تعمیر مدرسہ کے لئے ہوئی جس میں زید نے اپنی جانی و مالی بے دریغ قربانیاں پیش کیں نہ صرف اسی سے اس کو محروم کیا جائے گا بلکہ اس کے مطالبہ کی پاداش میں جو زمین اس نے بلا شرکت غیرے مہیّا کی ہے وہ بھی اس سے چھین لی جائے گی چونکہ اس میں صریح ظلم ذلت اور چالاکی تھی اس لئے زید نے اسے قبول نہیں کیا اب اس کے بعد زید کو مجبور کرنے کے لئے اسی جماعت نے امپرومنٹ ٹرسٹ سے زید کو ایک بہت ہی قلیل میعاد کا نوٹس دلوادیا کہ جس زمین کا اس نے بیع نامہ جمع کیا ہے اس مدت کے اندر اندر اس کی قیمت بھی داخل کر دے ورنہ یہ معاہدہ منسوخ کر دیا جائے گا مگر زید ایسے بستر علالت پر ہے کہ جنبش کرنے کی بھی طاقت نہیں یا تو وہ ایسی با اثر اور جرار جماعت کے مقابلہ میں بھلا کیا دوادوش کر سکے گا اس لئے صبر کرتا ہے اور یہ جس کی امانت ہے اس کے سپرد کرتا ہے۔

(۱) اب دریافت طلب امر یہ ہے کہ آیا صورت بالا میں یہ زمین اور تعمیر جس میں عمرو کی رقم کثیر اور تحویل مدرسہ رقم قلیل صرف ہوئی یہ مدرسہ عربیہ کے حق میں وقف ہوگی یا نہیں؟

(۲) یہ وقف نامہ جو یتیم خانہ کے حق میں لکھا گیا یہ شرعاً صحیح ہے یا باطل؟

(۳) یہ صلح جو پیش کی گئی آیا اس کے قبول کرنے کا بحیثیت متولی و مہتمم مدرسہ زید کو حق ہے یا نہیں؟

(۴) یہ جماعت جس نے مدرسہ عربیہ کی مخالفت میں سرگرم کوششیں کیں یہ ظالم ہیں یا عادل؟

(۵) اور یہ عمارت مدرسہ عربیہ کی ہوگئی تو آیا اس کی تولیت یا اور کوئی حق عمرو کو رہا یا مدرسہ کی مخالفت کی وجہ سے اس کا یہ حق بھی جاتا رہا۔ بینوا توجروا۔

نقل جواب تھانہ بھون محررہ مولوی مختار بنارسی مصدقہ مولوی اشرف علی تھانوی۔

**الجواب** ۔ چونکہ یہ زمین جس کا سوال میں ذکر ہے مدرسہ عربیہ کے لئے خریدی گئی ہے بیع نامہ میں اس کی تصریح موجود ہے پھر عمرو نے اس میں مدرسہ کا سامان اور طلبہ کو لے آنے کی اجازت دی اور اس میں تعلیم کا سلسلہ بھی جاری ہوگیا اور اشتہار عام کے ساتھ اس زمین اور عمارت کو مدرسہ عربیہ کی جدید عمارت کے نام سے موسوم کیا گیا اس میں مدرسہ کا جلسہ بھی کیا گیا تو اب اس میں شک نہیں کہ یہ عمارت مدرسہ عربیہ کی عمارت ہے اور مدرسہ مذکورہ کے لئے وقف ہو چکی۔ کما قال فی العالمگیریۃ[1] من بنی سقایۃ للمسلمین او

[1] عالمگیریہ جلد ۲ صـ۴۶۴ و صـ۴۶۵ مطبوعہ بیروت

خانا یسکنہ بنو السبیل أو رباطا او جعل ارضہ مقبرۃ لم یزل ملکہ عن ذٰلک حتی یحکم بہ الحاکم عند ابی حنیفۃ وعند ابی یوسف یزول ملکہ بالقول کما ھو اصلہ وعند محمد اذا استقی الناس من السقایۃ وسکنوا الخان والرباط ودفنوا فی المقبرۃ زال الملک ویکتفی بالواحد لتعذر فعل الجنس کلہ اھ (ص ۲۴۲/۲) وفیہ[۱] ایضا ذکر فی المبسوط ان الفتوٰی علی قولھما فی ھٰذہ المسائل وعلیہ اجماع الامۃ کذا فی المضمرات اھ قلت ولابد من الافتاء بہ فی دیار لایوجد فیہا قضاۃ الاسلام فان المراد بالحاکم ھو القاضی المسلم فی کلام الفقہاء وصرح بہ فی رسم المفتی۔

۲؎ جب یہ زمین وعمارت مدرسہ عربیہ کے لئے وقف ہو چکی ہے تو اب یتیم خانہ کے لئے اس کا وقف بالکل باطل ہے مسلمانوں پر لازم ہے کہ اس عمارت وزمین کو مدرسہ ہی کے واسطے بحالہا باقی رکھیں جو شخص وقف بدلنے کی کوشش کرے گا گنہ گار ہوگا۔ قال فی العالمگیریہ[۲] لایجوز تغییر الوقف عن ھیئتہ فلا یجعل الدار بستانا ولا الخان حماما ولا الرباط دکانا الا اذا جعل الواقف الی الناظر ما یرٰی فیہ مصلحۃ الوقف کذا فی السراج الوھاج ص ۴۹۰/۲ قلت ولم یقید الواقف ولا المتولی وقف ھٰذہ العمارۃ والارض بشیء من مثل ذٰلک بل عیناہ لمدرسۃ معینۃ کما ھو ظاھر وقال فی العالمگیریۃ[۳] ولو کان الوقف مرسلا لم یذکر فیہ شرط الاستبدال لم یکن لہ ان یبیعہا ویستبدل بہا اھ ج ۲ ص ۴۰۱

۳؎ یہ صلح ہرگز جائز نہیں۔ قال النبی صلی اللّٰہ تعالٰی علیہ وسلم المسلمون علی شروطھم الا شرطا حرم حراما او حلل حلالا رواہ الترمذی وقال حدیث حسن صحیح ج ۱ ص ۱۶۱ پس مہتمم کو یہ صلح ہرگز قبول نہ کرنا چاہئے۔

۴؎ یہ جماعت سراسر ناحق پر ہے اور عدل وانصاف عقل وشرع کے خلاف عمل کر رہی ہے اس لئے یقیناً ظالم ہے۔

۵؎ یہ عمارت اور زمین مدرسہ عربیہ کے لئے وقف ہو چکی ہے اگر متولی اس کو دوسرے مصرف میں منتقل کرنا چاہتا ہے تو وہ خیانت کی وجہ سے تولیت سے معزول ہو جائے گا حکومت وقت کا فرض ہے کہ اس کو تولیت سے الگ کر دے صرح بہ الفقہاء فی شروط الناظر والمتولی وھو معروف واللّٰہ تعالٰی اعلم وعلمہ اتم واحکم

کتبہ الاحقر مختار احمد بنارسی۔

**الجواب۔** مدرسہ کی بنا کی نیت سے کوئی زمین خریدنا اس پر کوئی تعمیر کرنا اس زمین کو وقف نہیں کر دیتا ہے یوں ہی بیع نامہ میں بائع کا یہ شرط کر دینا کہ امپرومنٹ ٹرسٹ اس زمین کو رعایتی قیمت عمرو متولی

[۱] عالمگیریہ جلد ۲ ص۴۴۲ و ص۴۶۵ مطبوعہ بیروت [۲] عالمگیریہ جلد ۲ ص۴۹۰ مطبوعہ بیروت [۳] عالمگیریہ جلد ۲ ص۴۰۱ مطبوعہ بیروت

مدرسہ عربیہ کے ہاتھ اس شرط پر فروخت کرتا ہے کہ اس میں مدرسہ ہی قائم کیا جائے اور اگر یہ زمین کسی اور مصرف میں لائی گئی تو امپرومنٹ ٹرسٹ نے جو رعایت کی ہے وہ بقدر اس کے بقیہ قیمت بھی لینے کا حقدار ہوگا اسے وقف نہیں بناتا ہے ظاہر ہے کہ بائع کی اس شرط کو وقف سے کوئی علاقہ نہیں کہ وقف کرے گا تو مشتری کرے گا نہ اس شرط کی بنا پر مشتری کو وقف کرنا لازم اور ہوتا بھی تو جب تک وہ وقف نہ کرتا وقف کیسے ہو جاتا بلکہ اس شرط بائع نے تو بیع ہی کو ناروا کر دیا اور ایک قول پر یہ زمین مشتری کے ہاتھ امانت ٹھہری جس میں وہ تصرف سے ممنوع ہے عمرو متولی بھی نہیں جیسا خود سوال میں مذکور ہے کہ اسے بمصلحت متولی لکھوا دیا گیا تو وہ اپنے روپیہ سے جو زمین خرید رہا ہے اگرچہ بہ نیت تعمیر مکان برائے مدرسہ تو محض اس سے وقف ہونا کیا معنی رکھتا ہے وقف تو وقف اسے جائداد متعلق وقف بھی نہیں کیا جا سکتا محض نیت سے نہ وقف ہوتا ہے نہ ہبہ اگر کوئی یہ خیال کرے کہ عمرو نے زمین کی خریداری کے لئے جو روپیہ دیا وہ مدرسہ کا ہو گیا لہٰذا اس روپیہ سے جو زمین خریدی گئی وہ مدرسہ کی ہو گئی تو یہ بھی صحیح نہیں اول تو روپیہ زمین کی خریداری کے لئے کسی اپنا ایسے معروف کو جو کہ مدرسہ کا بھی رکن یا معین ہو دینا مدرسہ کو ہبۃً دینا کچھ ضرور نہیں بلکہ ظاہر یہی ہے کہ ہرگز وہ روپیہ بہ نیت ہبہ مدرسہ کو نہیں دیا گیا کہ زمین خرید کر مکان بنا کر مدرسہ کو دینے کی نیت ہے نہ فقط بطور چندہ روپیہ دینا خود عمرو یعنی عبداللطیف کو یہ مسلم نہیں کہ اس نے وہ روپیہ مدرسہ کو ہبہ کیا اور نیت ہونے نہ ہونے میں اسی کا قول معتبر یہ تو محض زبردستی ہے کہ خواہ مخواہ اس روپئے کو مدرسہ کا محض اس لئے ٹھہرایا جاتا ہے کہ اس نے زمین خریدنے کے لئے مدرسہ کے کسی رکن یا معین کو دے دیا چاہے مدرسہ کو روپیہ دینے کی نیت تھی یا نہ تھی۔

اور اگر بفرض غلط یہ مانا بھی جائے تو بائع نے بیع تو عمرو یعنی عبداللطیف کے ہاتھ کی روپیہ مدرسہ ہی کا دیا گیا سہی جب بھی مالک وہی ہوا۔ مدرسہ مالک نہیں ہو سکتا بلکہ اگر خود مدرسہ کے روپیہ سے خریدتا اور متولی بھی ہوتا جب بھی قطعاً اسے ملک مدرسہ اس وقت ٹھہرایا جاتا جب عمرو یعنی عبداللطیف اسے مدرسہ کے لئے خریدنا بتاتا کہ اگر وہ اپنے لئے زر مدرسہ سے خریدنا بتائے تو مالک یہ ہوگا اور زر مدرسہ کا ضامن بلکہ اگر کسی زمین وقف پر عمرو یعنی عبداللطیف کوئی تعمیر کر لیتا تو بھی بہر حال وقف کی نہیں ٹھہرتی اگر عمرو یعنی عبداللطیف اس زمین وقف کا متولی ہوتا اور مال وقف سے بناتا یا اپنے مال سے مگر وقف کے لئے ان دونوں صورتوں میں وہ عمارت وقف کی ٹھہرتی اور اگر اپنے مال سے اپنے لئے بناتا اور اس کا اظہار کر دیتا تو اسی کی ہوتی وقف کی نہ ہوتی یا وقف میں بناتا اور کوئی خاص نیت نہ ہوتی تو بھی وقف کی ٹھہرتی اور اگر عمرو یعنی عبداللطیف

اجنبی ہوتا وقف کا متولی نہ ہوتا تصرف اس صورت میں کہ وقف کے لئے بناتا وقف کی ہوتی جب باذن
متولی بناتا باقی صور میں اس کی اپنی ہوتی عمر ویعنی عبد اللطیف جب کہ متولی نہیں تو اگر اس زمین کو بفرض
غلط محض ان امور کی بنا پر وقف علی المدرسہ یا ملک مدرسہ زبردستی تسلیم بھی کر لیا جائے تو بھی عمارت کو وقف نہیں یا
مانا جا سکتا نہ اس تعمیر کو ملک مدرسہ ٹھہرایا جا سکتا ہے امپروومنٹ ٹرسٹ کی وہ شرط بتاتی ہے تو صرف اتنا بتاتی
کہ اس سے مدرسہ کا ذکر کیا گیا ہو تو محض یہ نیت اگر واقعی بھی ہو تو نہ وقف کر دیتی ہے نہ جائداد کو متعلق وقف کر
سکتی ہے اور کہنے والا کہہ سکتا ہے کہ جس طرح عمر ویعنی عبد اللطیف کو بمصلحت متولی لکھوا دیا اسی طرح محض اس
مصلحت سے کہ دس ہزار کی زمین ساڑھے تین ہزار کو مل سکے عمر ویعنی عبد اللطیف نے کسی کار خیر مثلاً مدرسہ
کا نام لگا دیا واقع میں مدرسہ کو دینے کی نیت ہی نہ تھی اور یہی عمر ویعنی عبد اللطیف کی بعد کی کاروائی سے ظاہر
اگر گواہان شرعی کے بیان سے یہ سب باتیں ثابت بھی ہوں کہ عمر ویعنی عبد اللطیف نے وقت رجسٹری
زید یعنی مولوی عثمان سے دس روپیہ تحویل مدرسہ کے لئے اس کی عمارت کا نقشہ تحویل مدرسہ سے بنوایا معمار و
کی نگرانی کا کام زید یعنی مولوی عثمان سے لیا پھاٹک میں لوہے کی پٹڑی بھی مدرسہ کی تحویل سے ڈلوائی تو ان
سب سے بہت سے بہت اتنا ثابت ہو سکتا ہے کہ مدرسہ کو دینے کی نیت تھی جلسۂ مدرسہ کی اجازت دیدینا
اگر ثابت ہو یوہیں اہالیان مدرسہ کا وہ پوسٹر جس میں انھوں نے یہ لکھا کہ فلاں مدرسہ کا جلسہ اس مدرسہ کے جدید
مکان میں ہوگا اگر ثابت بھی ہو جائے کہ عمر ویعنی عبد اللطیف نے دیکھا اور خاموش رہا یوہیں اگر ثابت ہو کہ اس
مکان کے دو کمروں میں طلبہ کو رہنے کے لئے اجازت دے دی تو ان امور میں سے کوئی امر بھی نہ تو وقف
ثابت کرتا ہے نہ اس جائداد کو متعلق مدرسہ کر دینا بتاتا ہے بلکہ اگر یہ ثابت ہو کہ عمر ویعنی عبد اللطیف نے لوگوں
سے یہ کہا کہ اس میں تعلیم شروع کرادو جب بھی اتنے سے نہ وقف ثابت ہوگا نہ وہ مکان جائداد مدرسہ ٹھہرایا
جائے گا ہمارے پاس اس معاملہ سے متعلق ایک دوسرا سوال بھی کانپور سے آیا ہے جن کے ساتھ بیان زید
یعنی مولوی عثمان اور بیان عمر ویعنی عبد اللطیف اور بیان بکر یعنی حاجی دلدار خان سب ہیں عمر ویعنی عبد اللطیف
کے بیان میں ان تمام امور سے انکار کیا گیا ہے جو اس سوال میں مذکور ہیں بلکہ بکر یعنی حاجی دلدار خاں جس
کے بیان سے ظاہر ہے کہ وہ مدرسہ کا حامی ہے۔ عمر ویعنی عبد اللطیف کے بعض بیان کی تائید ہوتی ہے۔

نقل بیان عمر ویعنی عبد اللطیف

بکر یعنی حاجی دلدار خان کے بیان کے وہ فقرے جو عمر ویعنی عبد اللطیف کی تائید کرتے ہیں۔

(۱) عمرو یعنی عبداللطیف نے کچھ روپیہ بطور بیعانہ کے دیا اور زید نے وہاں جاکر جمع کیا اور بقایا جب رجسٹری کا وقت آیا تو عمرو یعنی عبداللطیف نے روپیہ میری معرفت دیا۔

(۲) مجھے علم ہے کہ عمارت میں مرتضیٰ حسن صاحب کا وعظ ہوا مجھے یاد نہیں کہ میں شریک ہوا یا نہیں اس فقرے سے یوں تائید ہوتی ہے کہ مدرسہ کے فارغ التحصیل طلبہ کے دستار بندی کا جلسہ اگر ہوتا تو بکر یعنی حاجی دلدار خاں وہی بیان کرتا محض کسی کے وعظ کا ذکر نہ کرتا اور وہ بھی ایسا کہ اپنے شریک ہونے نہ ہونے کے متعلق یاد نہ ہونا کہہ دیا۔

(۳) عمرو یعنی عبداللطیف نے مجھ سے کہا کہ اگر کچھ لڑکے وہاں آکر ان شاء اللہ کریں تو مجھے کچھ فائدہ ہوگا میں نے زید یعنی عثمان کو بلا کر کہا کہ لڑکوں کو وہاں بھیج دو عمرو یعنی عبداللطیف نے چابی دینے میں کچھ ٹال مٹول کی تو میں نے زید یعنی مولوی عثمان سے کہا کہ تم تالا کھول کر داخل ہو جاؤ زید یعنی مولوی عثمان مع کچھ طلبہ داخل ہو گئے اس کے چار دن بعد عمرو یعنی عبداللطیف نے مجھے خالد یعنی ڈاکٹر عبدالصمد کے ذریعہ کہلا بھیجا کہ زید یعنی مولوی عثمان تالا توڑ کر داخل ہوئے ہیں اس لئے مدرسہ خالی کرا دیجئے اور میں نے زید یعنی مولوی عثمان کو بلا کر کہہ دیا اور مدرسہ خالی ہو گیا اور مدرسہ بند کر کے چابی عمرو یعنی عبداللطیف کے پاس بھیج دی گئی۔

(۴) زید یعنی مولوی عثمان کی زمین کی بابت کوئی تحریک کسی نے نہیں کی میں اس کا ممبر ہوں اور جانتا ہوں جو نوٹس ان کے پاس آیا وہ ضابطہ کا تھا اور یہی وہاں کا قاعدہ ہے بکر یعنی حاجی دلدار خاں کے اس بیان سے واضح ہوا کہ روپیہ بطور بیعانہ دیا گیا تھا اور باقی وقت رجسٹری روپیہ مدرسہ کو نہیں دیا گیا بائع عمرو یعنی عبداللطیف کے ہاتھ نہیں بیچتا ہے اور عمرو یعنی عبداللطیف خریدتا ہے۔ وہ بجائے اس کے اپنے سر سے بائع کا بار اتارے روپیہ مدرسہ کو ہبہ کر دیتا ہے شاید ہی کوئی ایسا احمق ہو جو اس بات کو تسلیم کرے صرف اس لئے کہ جس شخص کے ہاتھ اس نے زر ثمن بھیجا وہ اس کا معتمد اور مدرسہ کا بھی حامی تھا اور بیعانہ جو زید یعنی مولوی عثمان کے ہاتھ جو مدرسہ کا مہتمم کہا جاتا ہے بھیجا اتنی سی بات تھی جسے افسانہ کر دیا۔ حکم شریعت ایسے افسانوں سے نہیں ثابت ہوتا۔

نیز بکر یعنی حاجی دلدار خان نے اپنے بیان میں جو ایک وعظ کا ذکر کیا جلسہ دستار بندی کا ذکر نہ کیا اس سے واضح ہوا کہ عمرو یعنی عبداللطیف کا یہ بیان کہ فارغ التحصیل لڑکوں کا جلسہ بالکل غلط ہے۔ بالکل صحیح ہے کہ اگر ایسا ہوتا تو بکر یعنی حاجی دلدار خان ایک وعظ کا ہونا بیان نہ کرتا جس کے متعلق اتنا بھی نہیں کہ

مدرسہ والوں نے کہلوایا تھا نیز فقرہ ۳ سے واضح ہے کہ عمرو یعنی عبداللطیف نے چابی نہیں دی اور زید یعنی مولوی عثمان تالا توڑ کر داخل ہوا۔ بکر یعنی حاجی دلدار خاں نے خود ہی یہ کہا کہ عمرو یعنی عبداللطیف نے چابی دینے میں ٹال مٹول کی تو میں نے کہا کہ تالا کھول کر داخل ہو جاؤ زید یعنی مولوی عثمان مع کچھ طلبہ داخل ہو گئے اور خود ہی اخیر میں کہتا ہے کہ چابی عمرو یعنی عبداللطیف کے پاس بھیج دی گئی جو چابی عمرو یعنی عبداللطیف سے حاصل نہیں کی گئی تھی تو اس کے پاس کیوں واپس کی گئی اور بکر یعنی حاجی دلدار خاں عمرو یعنی عبداللطیف کے اس فقرہ کا بھی انکار نہیں کرتا کہ زید یعنی مولوی عثمان تالا توڑ کر داخل ہوا فقرہ ۳ از اول تا آخر سے یہ ظاہر ہو رہا ہے کہ عمرو یعنی عبداللطیف نے ہرگز یہ نہیں کہا کہ وہاں تعلیم شروع کر دی جائے اگر وہ ایسا کہتا تو چابی دینے سے انکار نہیں کرتا اور تالا توڑ کر داخل ہونا نہ پڑتا ہمارے ائمہ ثلاثہ رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین سے کسی ایک کے قول پر بھی وقف کا حکم نہیں ہو سکتا اور اس مکان کا مدرسہ کا ملک ہو جانا کسی کے نزدیک ثابت نہیں ہو سکتا جب عمرو یعنی عبداللطیف نے اب اپنی اس زمین پر مکان تعمیر کرا کر یتیم خانہ کے لئے وقف کر دیا تو یہ وقف صحیح ہو گیا جبکہ صحیح طور پر کیا ہو۔

## عبارات کتب معتبرہ و معتمدہ فقہیہ

من[1] بنی سقایۃ للمسلمین او خانا یسکنہ بنو السبیل او رباطا او جعل ارضہ مقبرۃ لم یزل ملکہ عن ذلک حتی یحکم بہ الحاکم عند ابی حنیفۃ رحمہ اللہ تعالیٰ اسی[2] میں ہے۔ وعند ابی یوسف رحمہ اللہ تعالیٰ یزول ملکہ بالقول کما ھو اصلہ وعند محمد رحمہ اللہ تعالیٰ اذا استقی الناس من السقایۃ وسکنوا الخان والرباط ودفنوا فی المقبرۃ زال الملک ویکتفی بالواحد لتعذر فعل الجنس کلہ۔ اسی[3] میں ہے۔ وانما یزول ملک الواقف عن الوقف عند ابی حنیفۃ رحمہ اللہ تعالیٰ بالقضاء اذا کان الملک یزول عندھما یزول بالقول عند ابی یوسف رحمہ اللہ تعالیٰ وھو قول الائمۃ الثلاثۃ وھو قول اکثر اھل العلم وعلی ھذا مشائخ بلخ وفی المنیۃ وعلیہ الفتوی کذا فی فتح القدیر وعلیہ الفتوی کذا فی السراج الوہاج، وقال محمد رحمہ اللہ تعالیٰ لا یزول حتی یجعل للوقف ولیا ویسلم الیہ وعلیہ الفتوی کذا فی السراجیۃ، وبقول محمد رحمہ اللہ تعالیٰ یفتی کذا فی الخلاصۃ ملتقی الابحر اور اس کی شرح مجمع الانہر[4] میں ہے۔ (لا یلزم ولا یزول ملکہ الا ان یحکم بہ حاکم وعندھما یزول ملکہ بمجرد القول) ای یلزم ویزول ملکہ بمجرد قولہ وقفت داری ھذہ مثلا ولا یحتاج الی القضاء ولا الی التسلیم (عند ابی یوسف رحمہ اللہ تعالیٰ) (وعند محمد لا) یلزم ولا یزول

[1] عالمگیری جلد ۲ صفحہ ۳۶۴ و صفحہ ۳۶۵ مطبوعہ بیروت [2] [3] عالمگیری جلد ۲ صفحہ ۳۵۰ و صفحہ ۳۵۱ بیروت [4] مجمع الانہر جلد ۱ صفحہ ۷۳۱ سے صفحہ ۷۳۲

ملکہ ما لم یسلمہ الی ولی فلو وقف علی الفقراء او بنی سقایۃ او خانا او رباطا لبنی السبیل او جعل ارضہ مقبرۃ لا یزول ملکہ عنہ الا بالحکم عند الامام وعند ابی یوسف رحمہ اللہ تعالٰی یزول بمجرد القول وعند محمد رحمہ اللہ تعالٰی یزول اذا سلمہ الی متول کما ھو الاصل عندہ وفی الغایۃ وعند محمد رحمہ اللہ تعالٰی لابد من التسلیم ولکن فی کل باب یعتبر بما یلیق بہ الخ۔

یہاں نہ حکم حاکم نہ قول حقیقی یا حکمی تو وقف ہوجانا کیا معنی وقف کرنے کی نیت سے اگر مقبرہ خان رباط وغیرہ میں دفن و سکونت وغیرہ کی عام اجازت تو ایسی اجازت سے مسلمان اگر اس میں کوئی مردہ دفن کریں یا کوئی ایک مسلمان خان یا رباط میں ساکن ہوجائے تو وقف صحیح و لازم ہوجائے گا یہ نہیں کہ وقف کرنے کی نیت ہی نہ ہو اور بانی کی اجازت سے کوئی اس زمین میں کسی کو دفن کرے یا رباط وغیرہ میں ساکن ہوجائے اور وقف ہوگیا یہاں صورت ایسی ہی ہے اول تو عمرو یعنی عبداللطیف کو اجازت وغیرہ سے صاف انکار ہے اور اگر ثابت بھی ہو تو وقف کرنے کی نیت کہاں سے ثابت ہوگی اور مدرسہ کو دینے کے لئے خریدنے اور مکان بنانے سے مدرسہ کی ملک نہ ہونا ظاہر ہے نیز خلاصہ[1] میں فرمایا۔ المتولی اذا بنی فی عرصۃ الوقف ان کان من مال الوقف یکون للوقف وکذا من مال نفسہ لکن بنی للوقف فان بنی لنفسہ ان اشھد کان لہ ذلک وان بنی ولم یذکر شیئا کان للوقف بخلاف الاجنبی۔

مجمع الانہر[2] میں ہے۔ متول بنی فی عرصۃ الوقف فھو ای البناء یکون للوقف ان بناہ من مال الوقف او من مال نفسہ ونواہ للوقف او لم ینو شیئا وان بنی لنفسہ واشھد علیہ کان لہ ای للمتولی نفسہ والاجنبی اذا بنی ولم ینو شیئا فلہ ذلک وان نوی کونہ للوقف کان وقفا کذا الغرس اذا کان باذن المتولی اما اذا احدث رجل عمارۃ فی الوقف بغیر اذن فللمتولی ان یامرہ بالرفع ان لم یضر رفعہ بالبناء القدیم والا فھو الذی ضیع مالہ فلیتربص الی ان یتخلص مالہ من تحت البناء ثم یاخذہ عالمگیری[3] میں ہے۔ البیع نوعان باطل وفاسد، الفاسد وھو ان یکون بدلا لا ما لا کما لو اشتری بخمر او خنزیر او ادخل فیہ شرطا فاسدا او نحوہ فانہ ینعقد البیع بقیمۃ المبیع ویملک عند القبض کذا فی محیط السرخسی واختلف المشائخ انہ مضمون او امانۃ قال بعضھم ھو امانۃ وقال بعضھم یکون مضمونا علیہ کذا فی شرح الطحاوی۔ اسی[4] میں ہے۔ یثبت الملک قیاسا و استحسانا الا ان ھذا الملک یستحق النقض ویکرہ للمشتری ان یتصرف فیما اشتری شراء فاسدا بتملیک او انتفاع لکن مع ھذا لو تصرف فیہ تصرفا فانفذ تصرفہ ولا ینتقض تصرفہ ویبطل بہ حق البائع فی الاسترداد

[1] خلاصہ جلد ۲ صفحہ ۴۲۳ لاہور [2] مجمع الانہر جلد اول صفحہ ۷۵۵ [3] عالمگیری جلد ۳ صفحہ ۱۲۱ [4] عالمگیری جلد ۳ صفحہ ۱۲۵

سواء کان تصرفا یحتمل النقض بعد ثبوته کالبیع والشباهه اولا الخ عالمگیری[1] میں ہے۔ لوباع دارا علی ان یتخذھا مسجدا للمسلمین فسد البیع...... وکذا لوباع بشرط ان یجعلھا سقایۃ او مقبرۃ للمسلمین فسد البیع۔ اسی[2] میں ہے۔ لواشتری رجل دارا شراء فاسدا وقبضھا ثم وقفھا علی الفقراء والمساکین جاز وتصیر وقفا علی ما وقفت علیہ وعلیہ قیمتھا للبائع کذا فی فتاوی قاضی خان الخ۔

(۱) عبارت مذکورہ بالا سے روشن کہ وہ زمین اور تعمیر مدرسہ کے حق میں ہرگز وقف نہیں نہ مدرسہ کو ہبہ ہو کر اس کی ملک ٹھہری۔

(۲) یتیم خانہ کے حق میں وقف کرنا صحیح ہے۔

(۳) زید یعنی مولوی عثمان اور اس کے حامیانِ کید کو جائز نہیں کہ وہ عوامخواہ زبردستی مدرسہ کے لئے ایک غیر موقوف شیئ کو موقوف بنائیں اور طرح طرح کے مکائد سے اسے وقف ٹھہرائیں یا ملک وقف بنائیں اور حق اللہ اور حق العبد میں اپنی گردنیں پھنسائیں ان پر فرض ہے کہ اپنے جھوٹے باطل دعوے سے باز آئیں عمرو یعنی عبد اللطیف مجبور ہو کر روپیہ دے کر صلح کرنا اور اپنی جائداد بچانا اور کچہری کی کشاکش سے اپنی جان چھڑانا چاہتا ہے زید یعنی مولوی عثمان اور اس کے حامیان کید پر لازم کہ صلح کر لیں صلح یہی ہے کہ وہ دعوی واپس لیں اور ایسا روپیہ جو مجبور ہو کر دیا جا رہا ہے لینے سے بچیں۔

(۴) وہ جماعت جس نے وقف کی حمایت کی اور مدرسہ والوں کے جھوٹے دعوے کی مخالفت کی راہِ حق و ثواب پر ہے اور وہ جماعت جس نے طرح طرح مکائد سے غیر وقف کو وقف ٹھہرا کر زبردستی چھیننا چاہا ظالم جابر ہے۔

(۵) یہ عمارت نہ مدرسہ کے لئے وقف ہوئی نہ مدرسہ کی ملک ہوئی اور تولیت عمرو یعنی عبد اللطیف کا سوال محض فضول ہے عمرو یعنی عبد اللطیف مدعی تولیت ہی نہیں۔ واللہ تعالیٰ اعلم وعلمہ جل مجدہ اتم واحکم۔

**مسئلہ۔** ایک شخص نے اپنی دو کانات وقف علی الاولاد کر کے اپنے بیٹے کو متولی کیا منجملہ دوکانات وقف شدہ کے ایک دوکان پندرہ روپئے ماہوار کرایہ پر اٹھی ہوئی ہے اب متولی اس دوکان کو جو پندرہ روپئے ماہوار کرایہ پر اٹھی ہوئی ہے ایک مسلمان کو سات روپئے ماہوار پر سات برس کے ٹھیکہ میں دیتا ہے ٹھیکیدار کرایہ دار سے ۱۵؎ روپئے ماہوار کرایہ وصول کرے گا اس طرح ٹھیکیدار کو ۸؎ روپئے ماہوار زیادہ ملیں گے۔ دریافت طلب امر یہ ہے کہ اس طرح جو ٹھیکہ لیا جا رہا ہے وہ شرعاً جائز ہے یا نہیں ٹھیکیدار جو ۱۵؎ کرایہ دار سے

[1] عالمگیری جلد ۳ ص ۱۳۵ بیروت [2] عالمگیری جلد ۲ ص ۳۵۴ مطبوعہ بیروت

وصول کرے گا جس میں اس کو ۵؎ ماہوار زیادہ ملیں گے تو یہ رقم جو ٹھیکیدار کرایہ دار سے وصول کرے گا کیا شرعاً سود ہوگی متولی ٹھیکیدار سے سات برس کا زر پیشگی لیتا ہے جو سات برس میں سات روپیہ ماہوار کے حساب سے ادا ہو جائے گا اگر متولی ٹھیکہ نہ دے تو کرایہ دار سے ۱۲؎ روپئے وصول ہوں گے مگر ماہ بماہ ہوں گے یکمشت نہیں۔

**الجواب** ۔ یہ ناجائز و گناہ ہے نہ اسے دینا جائز نہ اسے لینا حلال۔ واللہ تعالیٰ اعلم

**مسئلہ** ۔ از خان بہادر نواب حاجی غلام محمد خاں صاحب حافظی متولی وقف مدرسہ اسلامیہ سعیدیہ دادون حافظ منزل خیرآباد۔ جناب نواب مولوی ظہیر احمد صاحب متولی و منیجر مدرسہ اسلامیہ نیازیہ خیرآباد اودھ۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

اوقاف اور جائداد موقوفہ میں کسی مسلم یا غیر مسلم حکومت کا مندرجہ ذیل قوانین وضع کرنا جائز ہیں یا نہیں؟

(۱) ایسا قانون جو بقا اور استحکام وقف کے خلاف ہو۔

۲ ایسا قانون جس سے مزارعین کو حقیقت انتقال آراضی حاصل ہو۔

۳ ایسا قانون جس سے آمدنی پر ایسا اثر واقع ہو جس سے مداتِ مقرر کردہ واقف میں خلل واقع ہو۔

۴ مصارف مصرحہ واقف کے خلاف کسی مصرف کا اضافہ کرنا (جیسا کہ فیس ایڈٹ یا ۵ فیصدی کی رقم کا کمشنر اوقاف کو دیا جانا وقف بل کے ذریعہ سے پاس کیا گیا ہے)

۵ بوقت ضرورت حکومت غیر مسلم کا تحویل محفوظہ موقوفہ میں سے قرض لینا۔

**الجواب** ۔ یہ قوانین ظلم مبین صریح جور فضیح جفار قبیح ستم مداخلت فی الدین ہیں ان کا واضع مستحق عذاب مہین۔ حکومت مسلمہ ہو یا غیر مسلمہ کسی کو یہ حق نہیں پہونچتا ظلم کبھی کسی کے نزدیک جائز نہیں ہو سکتا ایسے قوانین بنانے والے انھیں جاری کرنے والا ان پر راضی ہونے والا انھیں بخوشی مان لینے والا سخت اشد ظالم جفاکار گنہگار ٹھہرے گا ان اشد ناجائز قوانین کے خلاف جو جس طرح آواز اٹھا سکتا ہو فرض ہے کہ پوری قوت سے اس کے خلاف آواز اٹھائے بعض قوانین ان میں وہ ہیں جن سے وقف وقف ہی نہیں رہتا اور بعض وہ جن سے املاک موقوفہ کو شدید صدمہ پہونچتا صریح نقصان ہوتا ہے بعض وہ ہیں جن کا آمدنی اوقاف پر بدترین اثر پڑتا ہے غرض یہ قوانین اوقاف پر نہایت ظلم مبین ہے۔ کسی کا ظلم بخوشی انگیز کرنا اس کے خلاف جو کچھ کہہ سکتا کر سکتا وہ نہ کہنا نہ کرنا ظلم پر راضی ہونا ہے۔ ان قوانین پر ساکت رہنا حرام ہے۔ ان کے منسوخی

کی کوشش انتہا تک پہونچانا لازم۔ قال علیہ الصلوٰۃ والسلام من رضی عمل قوم کان شریک من عمل بہ۔[1]
باوجود قدرت واستطاعت خاموش رہنے والے اس ظلم صریح پر آہ بھی نہ کرنے والے ظالموں میں شمار ظالمین
کی رسی میں بحکم حدیث گرفتار ہوں گے۔

یہ منکر ہے اور ازالہ منکر تا طاقت وقوت فرض۔ قال صلی اللہ تعالیٰ علیہ والہ وسلم من رای منکم
منکرا فلیغیرہ بیدہ فان لم یستطع فبلسانہ فان لم یستطع فبقلبہ وذٰلک اضعف الایمان۔[2] ہاتھ نہیں اٹھ سکتا؟
کیا اس ظلم کو ظلم بھی نہیں کہا جاسکتا؟ یہ بھی فرض کیجئے تو اس سے اظہار ناراضی پر بھی کیا زبان بندی ہے؟
دفعہ ۴۴ نافذ کردی گئی ہے۔ وقف تو ابداً تا قیام قیامت باقی رہنے ہی کے لئے ہے تو جو قانون اس کی
بقا کے خلاف ہو وہ سرے سے وقف ہی کو باطل کرنے کا قانون ہے پھر یارب مداخلت فی الدین کے سر کیا
سینگ ہوتے ہیں وقف میں شرط واقف سے کمی بیشی حرام ہے کہ شرط واقف کا اتباع ایسا ہی لازم جیسا کہ خود
نص شارع کا (وقف میں) بے اجازت خاصہ شرعیہ تغییر وتبدیل یقیناً ناجائز الاشباہ النظائر میں فرمایا۔ شرط[3]
الواقف کنص الشارع ای فی وجوب العمل بہ۔ وقف کے منافع کے لئے بھی مصارف مشروطہ پر زیادت
ناجائز ہے امام محقق علی الاطلاق بالغ مرتبہ اجتہاد امام کمال الدین ابن الہمام نے فتح القدیر میں ارشاد فرمایا۔
ایسے ہی جگہ جہاں منافع وقف کے لئے مصارف مشروطہ پر زیادت کی جائے امرنا بابقاء الوقف علی ما کان[4]
جن اوقاف کے واقفین کی شرائط کا پتہ نہ چلتا ہو وہاں کے لئے حکم ہے کہ قدیم الایام سے جو مصارف متولیان
یکے بعد دیگرے کرتے چلے آئے ہیں وہی کئے جائیں گے۔۔۔ جدید تصرف اس میں بھی اضافہ نہیں ہوسکتا۔
فتاویٰ[1] خیریہ میں فرمایا۔ اذا وجد شرط الواقف فلا سبیل الی مخالفتہ واذا فقد عمل بالاستفاضۃ والاستمرارات
العادیۃ المستمرۃ من تقادم الزمان الی ھٰذا الوقت واللہ تعالیٰ اعلم۔

**مسئلہ۔** از ہندرو ضلع پٹنہ درگاہ حضرت شاہ ارزان قدس سرہٗ مرسلہ سید شاہ عاشق حسین صاحب ۹ صفر ۱۳۵۸ھ
بندہ نواز۔ السلام علیکم۔ مسلمانوں پر اس وقت جو مظالم ڈھائے جارہے ہیں وہ محتاج بیان نہیں
کانگریس گورنمنٹ کی طرف سے بہار مسلم وقف بل کونسل میں پیش ہے مسلم لیگ اس کی مخالف ہے اس بل
پر تبصرہ جو شائع ہوا ہے اور اس بل کی مخالفت میں رائے عامہ اور فتاوی جو شائع ہوئے ہیں ان کی ایک
ایک کاپی کونسل کے ممبران وگورنر و ویسرائے کو بھیج دی گئی ہے ایک کاپی آپ کے ملاحظہ کے لئے بھی
بھیجی جاتی ہے اور ایک فرد استفتا منسلک ہے جس پر جناب بھی براہ عنایت فتویٰ مختصر تحریر فرما کر جلد مجھ کو

[1] فتاوی خیریہ جلد ۱ صفحہ ۱۳۲ مطبوعہ بیروت [2] مسلم، مشکوٰۃ صفحہ ۴۳۶ [3] رد المحتار جلد سوم صفحہ ۴۱۵ [4] فتح القدیر جلد ۵ صفحہ ۴۲ مطبوعہ پشاور

بھیج دیں۔ آپ کا دعاگو شاہ عاشق حسین۔

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ان مسائل میں (۱) مسلمانوں کے اوقاف میں کسی حاکم یا غیر حاکم کو اختیار ہے یا نہیں کہ وہ شرائط واقف کا منشاء واقف کے خلاف مخالفت میں کرے یا واقف کے مقرر کردہ متولی کے خلاف کوئی جدید قانون بنانے کی اسکیم پیش کرے جب کہ واقف اپنے منشا کے مطابق اپنے مقرر کردہ متولی کے سپرد کئے اور اس اختیار پائے ہوئے متولی نے اپنے بعد کے لئے اپنا جانشین متولی مقرر کیا جس کا اس کے سوا اختیارات یکے بعد دیگرے جانشین متولی کو سپرد ہوتا چلا آیا۔ دراں حالے کہ واقف نے وقف کے اختیارات اپنے منشا کے خلاف نہ تو کسی کمیٹی کے سپرد کئے نہ کسی بورڈ کے مگر گورنمنٹ یہ چاہتی ہے کہ متولی کے اختیارات اپنے مقرر کردہ کسی کمیٹی یا بورڈ کو دے کر حق تولیت سے متولی کو محروم کر دے تو زبردستی ایسا کرنا مداخلت فی الدین ہے یا نہیں؟

(۲) وقف کی جائداد کی سابق مقرر کردہ لگان میں کمی کر دینا جس سے آمدنی کم ہو کر امور خیر میں حسب منشاء واقف صرف نہ ہو سکے یا وقف کی آمدنی جو صرف امور خیر کے لئے تھی اس میں سے ایک معقول رقم لے کر نیا دفتر یا کوئی کمیٹی یا کوئی بورڈ قائم کر کے اس میں صرف کرنا یا کسی قسم کا کوئی ٹیکس لگانا اس میں سے بطور چندہ وصول کرنا شرعاً جائز ہے یا نہیں بینوا توجروا جواب باصواب جلد عنایت ہو۔

**الجواب**: جناب محترم۔ وعلیکم السلام ورحمۃ اللہ وبرکاتہ۔ نامۂ گرامی مع استفتا موصول ہوا فقیر مکان پر موجود نہ تھا۔ اس لئے جواب میں تاخیر ہوئی۔ تکلیف انتظار ہوئی معافی کا خواستگار ہوں۔ مظالم کے خوگر، جفا پیشہ، ستم گر، ظلم پرور، جور کے عادی جو مظالم کریں کم ہیں۔ بندگان خدا کو اوروں کے مظالم سے محافظت کے بلند بانگ دعاوی کرنے والے خود جو کچھ قوانین گڑھتے پاس کرتے ہیں اور جیسی کچھ داد عدل و انصاف دیتے دلاتے ہیں کسے معلوم نہیں۔ ان کے املاک پر جیسی جیسی چیرہ دستیاں قانون کی آڑ میں ہوتی ہیں ظاہر ہے وہی اب اور ترقی کر کے خاص املاک الٰہی پر دست تعدی دراز کرنا چاہتے ہیں مگر از نام حفاظت۔ وہی جو املاک بندگان پر شب و روز طرح طرح تعدیاں کرتے بے اذن مالکان زبردستی تصرف حکومت کے بل بوتے پر نشہ حکومت سے مخمور ہو کر کرتے ہیں اب اوقاف پر ہاتھ پھیرنا مشق ستم کرنا چاہتے ہیں۔ کون نہیں جانتا کہ ملک غیر میں تصرف ظلم ہے اور ظلم کس کے نزدیک حرام اور اشد جرم نہیں پھر کیا کچھ ہوتا ہے اس سے کون واقف نہیں۔ مگر اس کا کیا علاج کہ خود جو کچھ کیا جائے وہ ظلم نہیں۔ یوہیں کون نہیں جانتا کہ وقف میں

منشاء وغرض وشرط واقف کے خلاف عمل خاص ملک الٰہی میں تصرف محض بے جا ظلم ناروا جور وجفا ہے مقصد وقف ہی کا صریح ابطال ہے شرعاً نہ صرف شرعاً ہی بلکہ عقلاً بھی۔

وہ امور جو سوال میں مذکور ہوئے سخت ناجائز وقبیح۔ جور وظلم صریح ہیں اور دین میں کھلی مداخلت فضیح۔ غیر حکام۔ اور یہ حکام کیسے؟ خود شرعی حکام بھی وقف میں ایسے امور نہیں کر سکتے یا دخل نہیں دے سکتے جو ایسا کرے گا وہ جائر جابر ستم گر ظالم ٹھہرے گا۔ علماء ارشاد فرماتے ہیں [1] شرط الواقف کنص الشارع فی وجوب العمل بہ ام مختصراً (اشباہ) صرحوا بان مراعاۃ غرض الواقفین واجبۃ (رد المحتار) [2] امرنا بابقاء الوقف علی ما کان (فتح القدیر) [5] القاضی لایملک التصرف فی الوقف مع وجود المتولی (رد المحتار) [4] لیس للقاضی ان یقرر وظیفۃ فی الوقف بغیر شرط الواقف [3] (درمختار) اذا وجد شرط الواقف فلا سبیل الی مخالفۃ الخ (فتاوٰی خیریہ) [4]
مسلمانوں پر لازم کہ تاحد استطاعت پوری قوت سے اس وقف بل کے خلاف آواز اٹھائیں۔ واللہ تعالیٰ اعلم

**مسئلہ**۔ زید نے بعد وفات ایک معقول جائداد اور ایک والدہ وایک زوجہ ثانیہ اور تین لڑکے اور ایک لڑکی۔ ایک لڑکی اور لڑکا زوجہ اول سے اور دو لڑکے زوجہ ثانیہ سے وارث اپنے چھوڑے چوں کہ لڑکے تینوں نابالغ تھے ان کی دادی اور والدہ کی ناتجربہ کاری وپردہ نشینی کی وجہ سے عدالت سے ایک تیسرا شخص غیر وارث (اجنبی) ان کا ولی منتظم جائداد وکاروبار مقرر ہو گیا جس نے بہت کچھ تغلب واپنی اغراض کے لئے بہت سے امور نقصان رسانی کا ارتکاب کیا اور نابالغ ورثہ کو نقصان پہونچائے اسی دوران میں زوجہ اول کا ایک لڑکا بالغ ہوا لیکن چوں کہ وہ لڑکا نہایت سادہ لوح اور ناتجربہ کار تھا اس پر ولی مذکور نے اپنی چالاکیوں سے اپنے اختیارات اور قبضہ جائداد قائم رکھنے کے لئے اس لڑکے پر اپنے اثرات قائم کرنے شروع کئے اور ایک خفیہ وقف نامہ اس کے حصہ جائداد اور کاروبار کا اس طرح مرتب کرا دیا کہ وقف علی الاولاد کراتے ہوئے ورثہ موجودہ کو بالکل محروم کرا دیا اور صرف بعد وفات واقف اس کی بیوی فرضی اب تک منگنی ونسبت بھی نہیں ہوئی تھی اور اولاد کو صرف فائدہ اٹھانے کے اختیارات رکھے اور ان کے نہ ہونے پر سب بصرف خیرات لکھ دیا نیز اس کے بالغ ہو کر وقف نامہ کی تکمیل رجسٹری سے تقریباً ایک سال بعد بلا شادی کے لڑکے مذکور کا انتقال ہو گیا۔

ولی مذکور کی زیادتیوں کی وجہ سے تنگ آکر دیگر ورثہ ثانی نے اپنے حصہ کی تقسیم عدالت سے کرالی جو تقریباً ایک سال مقدمہ بازی کے ختم ہوئی۔ اس مقدمہ تقسیم تک بھی کسی شخص کو اس وقف نامہ

کا علم نہ ہو سکا اور یہ خفیہ رکھا گیا۔ باوجودیکہ وہ حصہ دیگر ورثہ جائز پر تقسیم ہو گیا اب جب کہ حصہ داران نے اپنے اپنے حصے پر اس سے حساب فہمی کا مطالبہ کیا تو ایک سازش کر کے تیسرے شخص کو متولی وقف اپنی برادری سے تجویز کر کے اپنے اوپر ایک نالش متولی مذکور سے عدالتی مصلحتوں کی بنا پر دائر کرائی تب ورثہ موجودہ کو وقف نامہ کا علم ہوا۔ اب دریافت طلب یہ امر ہے کہ جائداد مشترکہ کا ایسے طریقے پر وقف علی الاولاد کرنا کہ جس کے ورثہ موجودہ محروم کردیے ہوں اور وہ بھی ایسے وقت کہ ان کی سوائے اس وقت ان کا اور کوئی وارث بھی نہ ہو اور وہ بھی اس طرح کہ خفیہ اور پوشیدہ۔ آیا شرعاً جائز ہے یا نہیں اور ایسا وقف نامہ موجودہ ورثہ کے لئے قابل پابندی ہے یا نہیں ؟ بینوا توجروا فقط۔

**الجواب۔** صحت وقف مشاع محتمل القسمۃ مختلف فیہ ہے ہر دو جانب فتوٰی ہے امام ابو یوسف رضی اللہ تعالٰی عنہ اس کی صحت کے قائل ہیں۔ امام محمد عدم صحت کے۔ مشائخ بخارا کا ماخوذ قول امام محمد ہے اور سراجیہ میں اس پر فتوٰی بتایا۔ مگر متاخرین قول امام ابو یوسف اختیار کرتے ہیں۔ اور جواز کا فتوٰی دیتے ہیں۔ فتاوٰی عالمگیری[1] میں ہے۔ وقف المشاع المحتمل للقسمۃ لایجوز عند محمد رحمہ اللہ تعالٰی وبہ اخذ مشائخ بخارا وعلیہ الفتوٰی کذا فی السراجیۃ۔ والمتاخرون افتوا بقول ابی یوسف رحمہ اللہ تعالٰی انہ یجوز وھو المختار کذا فی خزانۃ المفتین۔ اب کہ مختار قول امام ابو یوسف ہے کہ مشاع محتمل قسمت کا وقف جائز ہے یہی ماننا ہوگا تو یہ بات کہ جائداد مشترکہ وقف کی عدم صحت وقف کے لئے کوئی حیلہ نہیں ہو سکتی نہ وقف کی صحت کے لئے یہ ضروری کہ وقف کی شہرت کرے لوگوں پر ظاہر کرے ہاں غیر وقف کو دعوٰی وقفیت کے اثبات کے لئے بینہ پیش کرنا ہوگا تو ثبوت وقف کے لئے شہادت ضروری ہے۔ نہ کہ صحت وقف کے لئے۔ اگر اسی لڑکے نے بعد بلوغ کل جائداد مشترکہ وقف کی تو اس سے جتنے حصہ کا وہ مالک تھا اس کے حصہ سے وقف متعلق ہوا اور وں کا حصہ وقف نہ ہوا اور اپنا ہی حصہ وقف کیا ہو تو بھی اور کل وقف کی ہو جب بھی اس سے جو اس کا حصہ ہے وہی وقف ہوا جب کہ بحالت صحت وقف صحیح کیا ہو۔ اور بحالت مرض موت کیا تو اس کے حصہ کے ایک ثلث سے وقف متعلق ہوگا۔ باقی دو ثلث اس کے ان ورثہ پر تقسیم ہوں گے اگر ان میں سے وقف نہ کریں گے پھر وہ ثلث موقوف سے بھی چونکہ اس کے اولاد نہیں اور اس حالت میں کہ اولاد نہیں اس کے مستحق فقراء مسلمین ہیں ان ورثہ میں جو فقراء ہوں گے وہ بھی منتفع ہو سکیں گے اور وہی احق ہوں گے۔

[1] عالمگیری جلد ۲ ص۳۶۱ مطبوعہ بیروت

اس صورت میں جب کہ ان لوگوں کو اس کا وقف کرنا معلوم نہیں جو قابض ہے وہ مدعی وقفیت ہے ان پر محض اس کے اس دعوٰی کی وجہ سے لازم نہیں کہ وہ اسے وقف تسلیم کرلیں اگرچہ یہ شخص کوئی ایسا کاغذ انگریزی دکھاتا ہو جسے اس لڑکے کی طرف منسوب کرتا ہو۔ اگرچہ اسے اسی لڑکے کا لکھا بتاتا ہو بلکہ اس کاغذ کا خط لڑکے کا خط سمجھا جاتا ہو کہ الخط یشبہ الخط اگرچہ وہ کاغذ رجسٹری شدہ ہو۔ جب تک شاہد جن کی شہادت قابل قبول شرع ہو وہ شہادت شرعی اس کے وقف ہونے کی نہ ادا کریں محض کاغذ سے وہ انگریزی رجسٹری شدہ ہو، غیر رجسٹری شدہ وقف ثابت نہ ہوگا۔ یہ ورثہ اس بارے میں اس سے جائز خصومت کریں گے تو ملزم نہ ہوں گے۔ عالمگیری[1] میں ہے۔ لو قال ارضی ھذہ صدقۃ موقوفۃ علی من یحدث لی من الولد ولیس لہ ولد یصح ھٰذا الوقف فاذا ادرکت الغلۃ تقسم علی الفقراء فان حدث لہ ولد بعد القسمۃ تصرف الغلۃ التی توجد بعد ذٰلک الی ھٰذا الولد ما یبغی ھٰذا الولد فان لم یبق لہ ولد صرفت الغلۃ الی الفقراء کذا فی فتاوٰی قاضی خان۔

**صورت مسئولہ میں قول ورثہ مانا جائے گا جب تک بشہادت شرعیہ وہ شخص اس کا ہونا ثابت نہ کردے**

**عالمگیری میں ہے۔** رجل جاء الی قاضی بلدۃ وقال انی کنت امینا للقاضی الذی کان قبلک ھنا وفی یدی صدقۃ کانت لرجل یقال لہ فلان بن فلان وقفہا علی قوم معلومین سماھم قبل قولہ اذا لم تکن للواقف ورثۃ ولم یعلم من امر ھذہ الصدقۃ غیر ما اقر بہ ھٰذا الرجل وان کانت لہ ورثۃ فقالوا ھو میراث بیننا ولیس بوقف فالقول قولھم ویکون میراثا بینھم۔ **اسی[3] میں ہے۔** ان قال فی الصحۃ ارضی صدقۃ موقوفۃ علی الفقراء بعدی وھو یخرج من الثلث او کان ذٰلک فی المرض (الٰی قولہ) فان احتاج بعض قرابتہ او بعض ولدہ الی ذٰلک والوقف فی الصحۃ رفھھنا الحکام) احدھا ان صرف الغلۃ الی فقراء القرابۃ اولی فان فضل منہا شیئ یصرف الی الاجانب (الٰی قولہ) ھٰذا اذا وقف علی الفقراء واحتاج الیہ بعض قرابتہ الخ **اسی میں[4] ہے۔** مریض وقف دارا فی مرض موتہ فھو جائز اذا کان یخرج من ثلث المال وان کان لم یخرج فلجازت الورثۃ فکذٰلک وان لم یجیزوا بطل فیما زاد علی الثلث الخ۔ **اسی کے باب فی وقف المریض میں ہے۔** اذا جعل ارضہ صدقۃ موقوفۃ للہ تعالٰی ابدا علی ولدہ وولد ولدہ ونسلہ ابدا ما تناسلوا ومن بعدھم علی المساکین فان کانت ھٰذہ الارض تخرج من الثلث صارت موقوفۃ تستغل ثم تقسم غلتھا علی جمیع ورثتہ علٰی سہام المیراث (الٰی قولہ) وان کانت ھٰذہ الارض لا تخرج من الثلث فان اجازت الورثۃ الوقف جاز (الٰی قولہ) وان لم یجیزوا الوقف

ل تا ٦ عالمگیری جلد ۲ ص ۳۷۱۔ ص ۴۳۸۔ ص ۳۹۵۔ ص ۴۵۱۔ ص ۴۵۶۔ ص ۴۴۱ مطبوعہ بیروت

جازالوقف من الثلث فصار ثلث الرقبۃ وقفا للفقراء (الٰی قولہ) فان مات الوارث الموقوف علیہ کانت الغلۃ للفقراء۔ اسی میں ہے۔[1] لوقال المریض ارضی ھٰذہ صدقۃ موقوفۃ علی من احتاج من ولدی ونسلی یعطی کل واحد مایسع نفقتہ وان لم یکن فی ولدہ ونسلہ فقیر فالغلۃ کلھا للفقراء۔ اسی میں ہے۔[2] رجل فی یدہ ضیعۃ جاء رجل وادعی انہا وقف وجاء بصك فیہ خطوط عدول وقضاۃ قد انقرضوا وطلب من القاضی القضاء بہ لیس للقاضی ان یقضی بذلك الصك کذا فی الخلاصۃ، وکذلك لوکان لوح مضروب علی باب دار ینطق بالوقف لایقضی بہ مالم یشھد الشھود بالوقف کذا فی المحیط۔

خانیہ میں[3] فرمایا۔ رجل ادعی علی رجل مالا واخرج خطا وادعی انہ خط المدعی علیہ فانکر المدعی علیہ ان یکون الخط خطہ فاستکتب فکتب وکان بین الخطین مشابھۃ ظاھرۃ تدل علی انہما خط کاتب واحد اختلف المشائخ رحمھم اللہ تعالٰی فیہ والصحیح انہ لایقضی بذلك۔ ردالمحتار میں ہے[4]۔ تنبیہ ذکر فی الخانیۃ والاسعاف ادعی علی رجل فی یدہ ضیعۃ انہا وقف واحضر صکا فیہ خطوط العدول والقضاۃ الماضین وطلب من القاضی القضاء بذلك الصك قالوا لیس للقاضی ذلك لان القاضی انما یقضی بالحجۃ والحجۃ انما ھی البینۃ اوالاقرار اما الصك فلا یصلح حجۃ لان الخط یشبہ الخط وکذا لوکان علی باب الدار لوح مضروب ینطق بالوقف لایجوز للقاضی ان یقضی مالم تشھد الشھود اھ قلت وھذا بظاھرہ ینافی ماھنا من العمل بما فی دواوین القضاۃ والجواب ان العمل بما فیہا استحسان کما فی الاسعاف وغیرہ (الٰی قولہ) الٰی[3] ان قال فلو وجد فی الدفاتر ان المکان الفلانی وقف علی المدرسۃ الفلانیۃ مثلا یعمل بہ من غیر بینۃ (الٰی قولہ) لکن[4] افتی فی الخیریۃ بانہ لایثبت الوقف بمجرد وجودہ فی الدفتر السلطانی لعدم الاعتماد علی الخط فتامل۔ اسی میں ہے۔ وکذا[5] لوکان احدھما انفع للوقف لماسیأتی فی الوقف والاجارات انہ یفتی بکل ماھو انفع للوقف فیما اختلف العلماء فیہ، والحاصل انہ اذا کان لاحد القولین مرجح علی الآخر ثم صحح المشائخ کلا من القولین ینبغی ان یکون الماخوذ بہ ماکان لہ مرجح لان ذلك المرجح لم یزل بعد التصحیح فیبقی فیہ زیادۃ قوۃ لم توجد فی الاخر۔ واللہ تعالٰی اعلم بالصواب۔

**مسئلہ۔** از مبارک حسین بازار نصر اللہ خاں رام پور

متولی مسجد کی قبر صحنِ مسجد میں بنانا جائز ہے؟ جب کہ امام اجازت دے اور اس کی اجازت سے قبر کھودی جائے اور اپنی موجودگی میں قبر کھدوانے اور لوگ اعتراض کریں تو وہ اپنی روزی برقرار

[1] خانیہ جلد ۲ ص ۴۲۶ مطبوعہ بیروت [2] ردالمحتار جلد ۴ ص ۲۱۳ مصر [3] و [4] ردالمحتار جلد ۲ ص ۲۱۲ مطبوعہ مصر [3] ردالمحتار جلد ۲ ص ۳۴۲ مصر [5] ردالمحتار جلد ۱ ص ۴۲ مطبوعہ

رکھنے کے لئے کہے کہ مجھے روکنے کا کیا حق ہے۔ تو دریافت طلب یہ امر ہے کہ ایسے امام کے پیچھے نماز جائز ہے یا نہیں؟ اور ایسے امام کے ساتھ نمازیوں اور عام لوگوں کو کیا رویہ اختیار کرنا چاہئے؟

**الجواب۔** مسجد کا صحن تو صحن مسجد بمعنی موضع صلاۃ کے علاوہ بھی مسجد کے متعلق کسی زمین میں قبر بنانا یا اور کوئی تصرف کرنا ناجائز ہے۔ امام نے غلط کہا کہ مجھے روکنے کا کیا حق ہے۔ ناجائز امر کے روکنے کا ہر مسلمان کو حق جتنا اسے ہے جیسے انکار کر سکے نہی عن المنکر فرض ہے اس کو لازم تھا کہ وہ اس کو ناجائز بتاتا اور جو روکنے کی طاقت نہیں رکھتا تھا تو جو روک سکتے تھے انھیں اطلاع حکومت سے چارہ جوئی کرتا کراتا۔ اس نے نہ روکا یہ گناہ کیا بلکہ اس نے اجازت دی یہ اور بڑھ کر گناہ ہوا جب تک وہ توبہ نہ کرے اسے ہرگز امام نہ بنائیں وہ توبہ نہ کرے تو اسے خود معزول کر سکتے ہوں تو معزول کر دیں ورنہ جو معزول کر سکتا ہو اس سے کہہ کر معزول کرائیں۔ واللہ تعالیٰ ہو الہادی وہو تعالیٰ اعلم۔

# کتاب البیوع

## خرید و فروخت کا بیان

**مسئلہ۔** از کچھلا ضلع پونچھ پنجاب مرسلہ جناب صدرالدین صاحب معرفت جناب مولوی اکبر علی صاحب طالب علم مدرسہ منظر اسلام ۱۲ رجب ۵۷ھ

آج اس وقت غلہ گندم کا عام نرخ چودہ سیر فی روپیہ ہے لیکن زید معاملہ سرکاری ادا کرتا ہے اور گندم کا کوئی گاہک بروقت نہیں ملتا تاکہ فروخت کر کے معاملہ ادا کرے۔ بکر نے زید کو کہا کہ میرے پاس بحساب سولہ سیر گندم فی روپیہ کے حساب فروخت کر دو تو میں تم سے غلہ گندم خرید لوں گا۔ زید نے بوجہ مجبوری سولہ سیر گندم فروخت کر کے معاملہ ادا کیا۔ یہ بیع و شرا جائز ہے کہ نہیں جواب باصواب ہو۔

۲ فی الوقت گندم کا نرخ عام دست بدستی بارہ سیر فی روپیہ فروخت ہو رہا ہے یا کم و بیش۔ مگر زید غریب آدمی ہے اس کے پاس نقد قیمت موجود نہیں ہے اگر بکر سے گندم بطور قیمتی مانگتا ہے۔ بکر دس سیر فی روپیہ کے حساب زید کو گندم قرض دیتا ہے اور قیمت ماہ مہنگر میں لینے کا وعدہ ہوتا ہے۔ زید اپنی غربت

اور ضرورت کی وجہ سے مذکورہ نرخ پر گندم لے لیتا ہے۔ جواب مکمل ہو۔ فقط۔

**الجواب۔** قنیہ و در مختار میں اسے جائز مع الکراہت بتایا قنیہ میں[1] ہے۔ شرای الشیئ الیسیر بثمن غال اذا کان لہ حاجۃ الی القرض یجوز ویکرہ درمختار[2] میں فرمایا شراء الشیئ الیسیر بثمن غال لحاجۃ القرض یجوز ویکرہ واقرہ المصنف فتاوی مولوی عبدالحی صاحب لکھنوی میں بھی ایسا ہی لکھا۔

**سوال۔** اگر در بازار نرخ بحساب فی روپیہ بست آثار گندم ست و شخص بقرض بحساب فی روپیہ ہیجدہ آثار می فروشد ایں بیع راست ست یا نہ۔

**جواب۔** بیع مذکور نافذ ست اما مکروہ است در قنیہ می آرد الخ مگر کراہت بہر صورت نہیں جیسا کہ ان عبارات سے ظاہر ہے بلکہ یہاں تفصیل ہے۔ ردالمحتار[3] میں زیر قول در مختار یجوز ویکرہ ہے۔

ای یصح مع الکراھۃ وھذا لوالشراء بعد القرض لمافی الذخیرۃ وان لم یکن النفع مشروطا فی القرض ولکن اشتری المستقرض من المقرض بعد القرض متاعا بثمن غال فعلی قول الکرخی لاباس بہ وقال الخصاف ما احب لہ ذلک وذکر الحلوانی انہ حرام لانہ یقول لولم آکن اشتریتہ منہ طالبنی بالقرض فی الحال ومحمد لم یربذلک باسا وقال خواھرزادہ ما نقل عن السلف محمول علی ما اذا کانت المنفعۃ مشروطۃ وذلک مکروہ بلاخلاف، وماذکرہ محمد محمول علی ما اذا کانت غیر مشروطۃ وذلک غیر مکروہ بلاخلاف، ھذا اذا تقدم الاقراض علی البیع فان تقدم البیع بان باع المطلوب منہ المعاملۃ من الطالب ثوبا قیمتہ عشرون دینارا باربعین دینارا ثم اقرضہ ستین دینارا اخری حتی صار لہ علی المستقرض مائۃ دینار وحصل للمستقرض ثمانون دینارا ذکر الخصاف انہ جائز وھذا مذھب محمد بن سلمۃ امام بلخ وکثیر من مشایخ بلخ کانوا یکرھونہ ویقولون انہ قرض جرمنفعۃ اذ لولاہ لم یتحمل المستقرض غلاء الثمن ومن المشایخ من قال یکرہ لوکانا فی مجلس واحد والا فلاباس بہ لان المجلس الواحد یجمع الکلمات المتفرقۃ فکانہما وجدا معا فکانت المنفعۃ مشروطۃ فی القرض وکان شمس الائمۃ الحلوانی یفتی بقول الخصاف وابن سلمۃ ویقول ھذا لیس بقرض جرمنفعۃ بل ھذا بیع جرمنفعۃ وھی القرض اھ ملخصا۔

جب یہاں صورت مستفسرہ میں قرض کا سابقہ لاحقا کہیں قدم درمیان میں نہیں تو اس کے بلا خلاف جائز ہے کراہت ہونے میں کیا کلام۔ اور وہ مضطر بھی نہیں کہ مضطر ہوتا تو اوسطا بیع و شراء فاسد ٹھہرتا جب کہ یقین ہوتا ردالمحتار[4] میں ہے (قولہ بیع المضطر وشراؤہ فاسد) ھوان یضطر الرجل الی طعام

[1] ردالمحتار جلد ۵ ص ۱۶۷ مطبوعہ مصر [2] ردالمحتار جلد ۵ ص ۵۹ مطبوعہ مصر۔ [3] در مختار مع شامی جلد ۴ ص ۱۹۵ مطبوعہ کوئٹہ۔

او شراب او لباس او غیرها ولا یبیعها البائع الا باکثر من ثمنها بکثیر وکذلک فی الشراء منه کذا فی المنح اھ ح وکذا فی الشراء منه مثال لبیع المضطر ای بان اضطر الی بیع شیئ من ماله ولم یرض المشتری الا بشرائه بدون ثمن المثل بغبن فاحش ومثاله مالو الزمه القاضی بیبیع ماله لایفاء دینه او الزم الذمی بیع مصحف او عبد مسلم ونحو ذلک لکن سیذکر المصنف فی الاکراہ لو صادرہ السلطان امرہ بالبیع مع انه بدون امر مضطر الی البیع حیث لایمکنه غیرہ وقد یجاب بان ھذا لیس فیه انه باع بغبن فاحش عن ثمن المثل نعم العبارۃ مطلقۃ فیمکن تقییدھا بانه انما یصح لو باع بثمن المثل او غبن یسیر توفیقا بین العبارتین فتامل۔ واللہ تعالٰی اعلم۔

**۲** اس کا جواب بھی اوپر کے جواب سے ظاہر کہ مشتری غیر مضطر ہے اور بائع کا مقروض نہیں تو بے دغدغہ جائز ہے اور اگر مضطر ہے تو مضطر کا بیع و شراء فاسد کما فی الدر المختار وحاشیۃ ردالمحتار للعلامۃ السید الشامی قدس سرہ السامی۔ واللہ تعالٰی اعلم۔

# بَابُ الرِّبٰوا

## سود کا بیان

**مسئلہ**۔ از بسوان ضلع سیتاپور مدرسہ اسلامیہ مرسلہ جناب مولانا مولوی محمد اسمٰعیل صاحب محمود آبادی صدر مدرس مدرسہ مذکورہ ۷ محرم الحرام ۱۳۵۱ھ

کیا فرماتے ہیں علماء دین حضرات وارثانِ علوم سید المرسلین صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم مسائل ذیل میں۔

(۱) کچھ روپیہ مدرسہ اسلامیہ کے واسطے وقف ہے اور قوم کے لوگوں میں بطور قرض لفظ نفع کے نام سے تقسیم ہے کسی کے پاس پچاس کسی کے پاس دس کسی کے پاس پانچ ہیں اور شرح مقررہ مثلاً دس روپیہ سیکڑہ قوم نفع دیتی ہے اور اگر نفس مال تجارت میں قوم کو گھٹی ہو تو قوم مدرسہ کو گھٹی کی زیر باری سے بچاتی ہے کہتے ہیں کہ مدرسہ ٹوٹ جائے گا دینی نقصان ہوگا اس واسطے ہم گھٹی بھی اوڑھے لیتے ہیں اور نفع بحساب مقررہ مذکورہ بغیر کمی بیشی کے دیتے رہیں گے کیا یہ جائز و مباح ہے یا گناہ کبیرہ؟

(۲) آمدنی مذکورہ سے جو تنخواہیں مدرسین کو دی جاتی ہیں وہ ان کے واسطے جائز ہیں یا نہیں؟

(۳) اس کی کتابت کے واسطے ایک رجسٹر بھی ہے کیا اس کا لکھنا پڑھنا حساب فہمی کرنا کسی مدرس یا مسلمان کو جائز ہے؟

(۴) ایسا روپیہ مدرسہ اسلامیہ میں صرف کر کے نیکی کی امید رکھنا سبب نجات ہے یا باعث عذاب نار؟

(۵) اگر فی روپیہ دو آنے یا ایک آنہ یا چار آنے مثلاً ماہوار نفع مقرر کیا جائے اور گھٹی اور نفع دونوں کی ذمہ داری ہو تو یہ نفع محمود و طیب ہوگا یا نہیں؟

(۶) نوٹ کو بیع کر کے مثلاً دس کا نوٹ ساڑھے بارہ میں بیچ دیا جائے اور قرض کیونکہ نقد کون لے گا پھر ۴ ماہوار نفع لیا جائے اور اصل جب تک ادا نہ ہو یوہیں نفع لیتا رہے یہ جائز ہے یا اس میں تعیین میعاد کی جائے تو صورت جواز نکل سکتی ہے؟

(۷) سو روپیہ کا نوٹ ایک سو پچیس روپئے میں بیع کر دیا جائے اور پختہ کاغذ پر ایک سو پچیس لکھوا لے مگر مقررہ میعاد پر اور اس ایک سو پچیس کے بدلے ایسی شیئ بھی لکھوالے جو بیچ کر روپیہ وصول کرے تو یہ جائز ہے یا نہیں؟

(۸) کیا مشرکین موجودہ حربی نہیں؟ کیا حربی جب دارالاسلام میں آباد ہوں تو ان سے سود لیا جا سکتا ہے یا کوئی صورت ہو سکتی ہے۔ اگر کوئی ڈاک خانہ یا بینک یا حکومت میں روپیہ جمع کرے تو اس کا جو سود ملتا ہے وہ لے سکتا ہے اور لینے کی کیا صورت ہے؟

**الجواب**۔ کچھ روپیہ مدرسہ اسلامیہ کے لئے وقف ہے اس کا مطلب ظاہر تو یہی ہے کہ کسی نے خود روپیہ وقف کیا ہے۔ اور یہ بھی ہو سکتا ہے کہ مدرسہ پر کوئی جائداد وقف ہے اس کا روپیہ۔ یا یہ کہ مدرسہ کے چندوں کا روپیہ۔ اگر مطلب وہی ہے جو اس عبارت کا ظاہر ہے تو یہاں روپئے کا وقف بوجہ عدم عرف و تعامل صحیح نہیں کہ منقول کا قصداً وقف اگرچہ مختلف فیہ ہے اور صحیح و مفتی بہ مذہب، جواز ہی ہے مگر جن کے نزدیک جائز ہے ان کے نزدیک بھی جب ہی جب کہ اس شیئ منقول کا وقف عرفاً رائج و معمول بہ ہو۔ قیاس کا مقتضی تو یہی ہے کہ شیئ منقول کا وقف صحیح ہی نہ ہو۔ لان من شرط الوقف التابید والمنقول لایدوم، مگر جو حضرات تعامل کے سبب اس کے جواز کا قول کرتے ہیں وہ بوجہ حدیث، ما رآہ المسلمون حسنا فھو عند اللہ حسن[۱] فرماتے ہیں کہ تعامل سے قیاس متروک ہو جاتا ہے۔

[۱] مسند امام احمد بن حنبل جلد اول ص۳۷۹

اور ہندوستان میں خود دراہم ودنانیر کے وقف پر تعامل نہیں۔ تو یہاں اس کے جواز کا قول کسی طرح نہیں کیا جاسکتا۔ ہاں اگر بعض اقطار ہند میں اس کا وقف آج کل رائج ومعروف ہو تو ان اقطار میں جب تک ایسا رائج ومعروف رہے اس کے جواز کا فتوٰی دیا جائے گا۔ تنویر الابصار و درمختار[1] میں اختیار سے ہے

صح وقف کل منقول قصدا فیہ تعامل کفأس وقدوم بل ودراھم ودنانیر ومکیل وموزون وقدر وجنازۃ و ثیابھا ومصحف وکتب لان التعامل یترك بہ القیاس لحدیث ماراٰہ المسلمون حسنا فھو عند اللہ حسن بخلاف مالا تعامل فیہ وھٰذا قول محمد وعلیہ الفتوٰی اختیار اھ مختصرًا۔

ردالمحتار میں ہدایہ امام برہان الدین سے اسی کو مختار اکثر فقہا اور اسعاف فی احکام الاوقاف سے اسی کو صحیح اور فتاوٰی ظہیریہ امام ظہیر الدین مرغینانی سے اسی کو قول اکثر مشائخ نقل فرمایا۔ ردالمحتار[2] میں زیر قول شارح کل منقول قصدا فرمایا عند محمد یجوز مافیہ تعامل من المنقولات واختارہ اکثر فقہاء الامصار کما فی الھدایۃ وھو الصحیح کما فی الاسعاف وھو قول اکثر المشائخ کما فی الظھیریۃ لان القیاس قد یترك بالتعامل اس صورت میں وہ روپیہ جس نے وقف کیا اس کی ملک ہے مدرسہ میں چندے کے روپئے کی طرح ہے اس سے دریافت کریں جو جائز بات وہ بتائے اس طرح خرچ کریں۔ اور اگر ان دیار میں درہم ودینار کا وقف رائج ومعمول ہو تو البتہ وقف مانا جائے گا۔ اگر وقف ہے تو اس صورت میں اسے مضاربت پر دینا جائز۔ اسے مضاربت پر دیں اور نفع کو مدرسہ پر صرف کریں یوہیں لوٹ پھیر کرتے رہیں اور نفع مدرسہ پر خرچ کریں۔ مجمع الانہر وعامۂ کتب میں ہے

واللفظ للمجمع اجل وقف الدراھم او الطعام او مایکال او یوزن یجوز ویدفع الدراھم مضاربۃ ثم یتصدق بفضلھا فی الوجہ الذی وقف علیہ اھ مختصرًا مگر قوم نے جب اسے قرض دیا لیا ہے تو یہ حرام وناجائز لیا ہے یہ معاملہ نرا سود کا ہے ولاحول ولاقوۃ الا باللہ العلی العظیم۔

اور اگر مدرسہ کی کسی وقفی جائداد کا روپیہ ہے تو بھی اگر تجارت قوم کی ہے روپیہ قرض لیا ہے یہی حکم ہے کہ محض ناجائز وناروا ہے مدرسہ کی پاک آمدنی کو سود کی نجاست سے ناپاک کیا ہے اور اگر وہ تجارت مدرسہ کی مدرسہ کے روپئے سے کرتے تو بھی جائز نہ ہوتا کہ تجارت میں نفع ونقصان سود وزیان دونوں کا احتمال یکساں انھیں مدرسہ کے روپئے سے تجارت کا کوئی حق نہیں خصوصًا اس صورت میں جب کہ واقف کی شرط کے خلاف یہ تجارتی کاروائی ہو۔ ایک اس کی شرط کا خلاف یہ ناروا کام ناجائز وحرام[3] لان شرط الواقف کنص الشارع فی وجوب الاتباع والعمل بہ کمانصوا علیہ قاطبۃ دوسرے مدرسہ کی آمدنی کو معرض ہلاک میں ڈالنا اس

[1] درمختار جلد ۴ ص ۳۶۳ سے ص ۳۶۵ مطبوعہ مصر۔ [2] ردالمحتار جلد ۴ ص ۳۶۳ مطبوعہ مصر [3] ایضاً جلد سوم ص ۴۱۷ مطبوعہ کوئٹہ

صورت میں جب کہ نقصان ہو تو جتنا نقصان ہوگا اس کا تاوان ان کے ذمہ لازم ہوگا دو روپیہ سیکڑا گھٹے یا چار یا دس یا بیس جو گھٹے۔ جو گھٹی ہوگی اس کی ادا ان کے ذمہ لازم ہوگی اور اگر چندوں کا روپیہ ہے تو اس صورت کا حکم بھی تقریر بالا سے ظاہر۔

وقال شیخنا وملاذنا واستاذنا المجدد سیدنا الوالد الماجد رحمہ اللہ تعالیٰ وقدس سرہ وقدسنا باسرارہ الشریفۃ فی فتاوٰہ المنیفۃ، العطایا النبویۃ فی الفتاوی الرضویۃ۔ "چندہ کے روپے چندہ دینے والوں کی ملک پر رہتے ہیں ان سے اجازت لی جائے جو جائز بات وہ بتائیں اس پر عمل کیا جائے وبیان المسئلۃ وتحقیقہا فی کتاب الوقف من فتاوٰنا ایسی کمپنی میں جو سود کا لین دین کرتی ہو شامل کرکے بڑھانا حرام ہے اگرچہ چندہ دہندہ اجازت دیں فلیس لاحد ان یحل ماحرم اللہ وقال فی جواب السوال الاخر" اوقاف میں شرط واقف مثل نص شارع واجب الاتباع ہوتی ہے اس میں بلا شرط واقف یا اجازت خاصہ شرعیہ کوئی تغیر تبدل جائز نہیں۔ مدرسہ کے مال سے مسجد کا قرض نہیں ادا کیا جا سکتا جو ادا کرے گا تاوان اس پر ہے" وقال فی موضع اٰخر فی جواب ھٰذا السوال مسجد کا جو پیسہ جمع ہے اسے کسی منفعت پر خرید و فروخت، تجارت کر سکتے ہیں؟ مسجد کے جمع مال افزود کے لئے الجواب، تجارت میں نفع و نقصان دونوں کا احتمال ہے اور کارکنوں میں امین و خائن دونوں طرح کے ہوتے ہیں اور مال وقف میں شرط واقف سے زیادت کی اجازت نہیں الخ واللہ تعالیٰ اعلم۔[1]

(۲) اس صورت میں جب کہ وہ زیادت سود ہو اگر خاص اس سودی روپیہ سے تنخواہیں دی جائیں تو کسی کو اس خاص زر حرام کا اخذ جائز نہیں نہ مدرس نہ کسی اجیر کو نہ کسی مسلمان کو، وہ مال حرام لینا حلال نہیں اور اگر اور آمدنی سے مخلوط کر دیا جاتا ہے وہ سودی روپیہ علیحدہ نہیں رکھا جاتا تو امام اعظم کے نزدیک اخذ جائز ہے مگر مکروہ اور صاحبین کے نزدیک اب بھی ناجائز، ایسی صورت میں اگر تنخواہیں پاک روپے قرض لے کر ادا کی جائیں تو مدرسین ارتکاب حرام یا مکروہ سے محفوظ رہیں گے فتاوٰی خانیہ میں ہے ان کان السلطان خلط الدراھم بعضھا ببعض فانہ لاباس بہ وان دفع عین الغصبۃ من غیر خلط لم یجز اخذہ قال الفقیہ ابو اللیث ھٰذا الجواب یستقیم علی قول ابی حنیفۃ رضی اللہ تعالیٰ عنہ لان عندہ اذا غصب الدراھم من قوم وخلط بعضھا ببعض یملکھا الغاصب اما علی قول ابی یوسف ومحمد فانہ لا یملکھا وتکون علی ملک صاحبہا واللہ تعالیٰ اعلم۔

(۳) اگر صورت سود کی ہے اور اس رجسٹر میں سود کا حساب بھی لکھا جاتا ہے تو حدیث میں سود کے کاتب

[1] فتاوی رضویہ جلد ۶ ص ۴۴۸

ومحاسب وشاہد سب پر لعنت فرمائی۔ والعیاذ باللہ تعالیٰ جسے حساب فہمی زر مدرسہ مقصود ہوا وراس میں سود کا حساب بھی درج ہے تو زر مدرسہ کی حساب فہمی میں حرج نہیں لان[1] الاعمال بالنیات وانما لکل امرئ مانوی سود کا حساب اس کا مقصود نہیں۔ جیسے کوئی مدرسہ یا مسجد جائے اور راہ میں کوئی منکر پائے جب تک اس منکر کی طرف بالقصد ملتفت نہ ہوگا اس پر کوئی الزام نہ ہوگا۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

(۴) مدرسہ یا کسی دینی کام میں زر حرام کا صرف حرام اور اس پر امید ثواب حرام بر حرام ولاحول ولاقوۃ الا باللہ۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

(۵) اس کا جواب بھی اوپر کے جواب سے واضح دو آنے چار آنے اور دو روپئے چار روپئے اور ماہوار اور سالانہ اور روزآنہ سے حکم نہیں بدلتا اپنا جائز مطالبہ باقساط لینے سے سود نہیں ہوجاتا۔ جیسی صورت ہوگی ویسا حکم ہوگا۔ اگر سود کی صورت ہے اور جب قوم مدرسہ سے قرض لے کر نفع دیتی ہے تو یہی صورت ہے تو چاہے پیسہ دے یا آنہ یا روپیہ روزآنہ دے یا ماہانہ یا سالانہ حرام حرام حرام ہے واللہ تعالیٰ اعلم۔

(۶) جب تک اصل ادا نہ ہو برابر ہر ماہ ایک پیسہ نفع لئے جانا نرا سود ہے دس کا نوٹ ساڑھے بارہ یا سو[2] کو بیچنا حلال کما نص علی جواز بیع قطعۃ الکاغذ بالف فی فتح القدیر[2]۔ قرضوں بیچے یا نقد۔ جتنے میں بیچا اس سے ایک پیسہ زائد نفع لیا وہ سود ہوگا باقساط لے یا یکمشت جس قدر کو بیچا ہے اتنے ہی لے خواہ یکمشت یا باقساط۔ اب یا جب۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

(۷) نوٹ کی جو قیمت لینے والے پر رہی اس میں اگر اس کی کوئی شیئ مستغرق کرلے کہ اگر وہ اس کا مطالبہ نہ ادا کرے تو اس شیئ سے وصول کیا جاسکے اس میں حرج نہیں جب کہ اس شیئ سے یہ کچھ انتفاع نہ کرے۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

(۸) سود حرام قطعی ہے نہ مسلمان سے لینا حلال نہ کافر سے نہ ذمی سے نہ حربی سے۔ سود ہونے کے لئے مال معصوم درکار ہے جس کا مال معصوم ہو اس سے زائد لینا سود ہوگا کہیں لے۔ اور جس کا مال معصوم نہیں اس سے جو کچھ ملے وہ حرام وسود نہیں۔ ہاں غدر بدعہدی نہ کرے کہ حرام ہے۔ یہ حکومت جو نفع دیتی ہے وہ درحقیقت سود ہی نہیں یوں ہی یہاں کے اور کفار کہ سب حربی ہی ہیں وما لھم لیس بمعصوم۔ سود سمجھ کر لینا گناہ ہے مگر جو شیئے یہ سمجھتے ہوئے کہ سود ہے لی وہ سود نہیں بکری کو سوئر سمجھ کر کھانا گناہ مگر جو کھایا وہ سوئر نہیں بکری ہی تھا قال صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم لا ربا[3] بین المسلم والحربی فی دار الحرب۔ دارالحرب کی قید اتفاقی ہے احترازی

[1] بخاری جلد ۱ ص ۱ [2] فتح القدیر ج ۵ ص ۴۱۵ باب الکفالۃ [3] ہدایہ ج ۳ ص ۷۰ باب الربوٰا

نہیں کہ دار دونِ دار کی کوئی تخصیص نہیں "فی دارالحرب" بحسب واقع ارشاد ہوا کہ اس زمان برکت نشان میں کوئی ایسی صورت ہی نہ تھی کہ دار، دارالاسلام ہو اور کفار حربی، اصل علت وہی عدم عصمت ہے واللہ تعالیٰ اعلم۔

**مسئلہ**۔ ایک شخص کے پاس تیس روپیہ ہیں کچھ ان میں سے ڈاک خانہ سرکاری میں بغرض..... سود جمع کر دیے ہیں اور خود ایک آنہ روپیہ کا سود ہندو اور مسلمان سب سے لیتا ہے اور نوٹ لیتا ہے اور روپیہ دیتا ہے اور کبھی نوٹ دیتا ہے اور روپیہ لیتا ہے اور یہ سند لاتا ہے کہ جناب مولوی احمد رضا خاں صاحب نے جائز رکھا ہے اگر جائز ہے تو فرمانِ باری تعالیٰ کا کیا مطلب ہے اور کیا معنی ہیں قولہ[۱] تعالیٰ احل اللہ البیع و حرم الربوٰا لہٰذا اس مسئلہ کو جلد از جلد حل کر کے جواب سے مشرف فرمائیے تمام لوگ اس میں مقلد ہیں آپ عنداللہ ماجور ہوں گے اور ایسے شخص سے اہل محلہ و بستی کو کیا کرنا چاہئے اور تین نقشے آداب مسجد روانہ فرمائیے اور اس کے اندر ایک ٹکٹ رکھ دیا گیا مکرر یہ کہ دارالحرب میں سود کس سے لینا جائز ہے ہندو و مسلمان دونوں میں؟ دنیا میں دارالحرب کون کون جگہ ہے اس کی بھی تشریح فرما دیجئے۔ پتہ یہ ہے۔ شہر پیلی بھیت محلہ شیر محمد متصل مارکیٹ مولوی عبدالرب صاحب۔

**الجواب**۔ سود بنص قطعی قرآنی حرام ہے قال تعالیٰ وحرم الربوٰا کسی سے حلال نہیں اور کہیں حلال نہیں نہ مسلم سے نہ کافر سے نہ دارالاسلام میں نہ دارالحرب میں جو سود نہیں وہ کسی سے حرام نہیں کہیں حرام نہیں۔ خنزیر دارالاسلام میں ہی حرام نہیں کہ دارالحرب میں جا کر اس کا کھانا جائز ہو دارالاسلام میں آ کر حرام ہو جائے یوہیں بکری جب حلال ہے تو اس کا گوشت اگر سوئر کا بچہ سمجھ کر کھائے تو حرام گوشت نہ کھائے گا حلال ہی ہاں حرام سمجھ کر کھائے گا گناہ ہوگا۔ یہ بات اور ہے۔ گورنمنٹ سے جو روپیہ زائد ملتا ہے سود نہیں کہ سود ہونے کے لئے مال معصوم ہونا ضروری ہے۔ ومال الحربی لیس بمعصوم جب گورنمنٹ ایک رقم اپنی رضا سے خود زاید دیتی ہے اس کے لینے میں کوئی حرج نہیں کہ وہ سود نہیں مگر سود سمجھ کر لینا ضرور گناہ ہوگا اس سمجھنے سے وہ سود نہ ہو جائے گا جو زاید مال اخذ کیا مال حلال ہے مگر حرام سمجھ کر لیا اس کا گناہ ہوا اگر اسے سود جانتا ہے اور لیتا ہے تو گنہگار ہے زکاۃ نہیں دیتا سخت شدید گناہ کا مرتکب فرض کا تارک مستحق عذاب شدید مدید ہے والعیاذ باللہ تعالیٰ اس پر فرض ہے کہ توبہ کرے اور حساب کر کے جس قدر زکاۃ کا روپیہ اب تک اس پر دینا فرض ہو چکا ہے سب دے اور اگر اس وقت سب ادا کرنے پر قدرت نہ رکھتا ہو تو جتنا ادا کر سکے ادا کرے باقی پھر حسب مقدرت ادا کرتا رہے اور جو نیا واجب ہوتا جائے اسے بھی۔ زکاۃ نہ دینے والوں کے متعلق قرآن کا ارشاد ہے[۲] الذین یکنزون

[۱] سورہ بقرہ آیت ۲۷۵ [۲] سورہ توبہ آیت ۳۴

الذھب والفضۃ ولاینفقونہا فی سبیل اللہ فبشرھم بعذاب الیم۔ یوم یحمی علیہا فی نار جہنم فتکوی بہا جباھہم وجنوبہم وظہورہم ھٰذا ما کنزتم لانفسکم فذوقوا ما کنتم تکنزون۔ جلالین[1] میں ہے ای لا یؤدون منہا حقہ من الزکاۃ والخیر واللہ تعالیٰ اعلم۔

قرض دے کر اس پر نفع لینا نرا سود ہے[2] قال صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کل قرض جر منفعۃ فہو ربا چاہے نوٹ دے کر روپیہ یا روپیہ دے کر نوٹ وہ اس کے جواز کا اعلیٰ حضرت قدس سرہٗ پر افترا کرتا ہے ہرگز انہوں نے اس کے جواز کا فتویٰ نہ دیا ان کے فتاویٰ میں ایک دو نہیں بہت فتوے ایسے ملیں گے جس میں یہی فرمایا کہ قرض پر نفع لینا حرام اور سود ہے دس کا نوٹ بارہ یا کم وبیش کو بیچنا اسے حلال بتایا ہے کہ حدیث میں ہے۔ اذا[3] اختلف الجنسان فبیعوا کیف شئتم نیز صاحب فتح القدیر[4] رحمہ اللہ کے ارشاد سے اس کا ثبوت پیش فرمایا ہے کہ انہوں نے تصریح کی کہ لو باع قطعۃ کاغذۃ بالف جاز۔ اھ وکما قال، تو بیع کو حلال فرمایا ہے نہ کہ سود کو جیسے حضرت شاہ عبد العزیز صاحب قدس سرہٗ نے ہنڈوی میں ربا سے بچنے کو جو حیلہ جواز بتایا اس میں بتایا کہ "دو کم صد روپیہ بسا ہو کار بدہد و دو روپیہ را فلوس بکنانند در عوض دوازدہ روپیہ فروخت نماید کہ بسبب غیر جنس بودن فلوس دو روپیہ حلال می شود الخ[5] واللہ تعالیٰ اعلم۔ سود کسی سے لینا جائز نہیں۔ حربی کافر سے وہ معاملہ جو دربارہ مسلم و مسلم یا مسلم و کافر ذمی سود ہوتا حربی سے سود نہیں، قال صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم لا ربا[6] بین المسلم والحربی فی دار الحرب اور اس کی علت وہی عدم عصمت، دار الحرب وہ جگہ جہاں کبھی مسلمانوں کا تسلط نہ ہوا یا پناہ بخدا تسلط ہو کر جاتا رہا اور وہاں بغلبۂ کفار شعار اسلام قطعاً مسدود ہو گئے۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

**مسئلہ۔** از امرتسر ہاتھی دروازہ کٹڑہ پرچہ مرسلہ حاجی غلام محمد عطا محمد صاحبان ۱۹ شوال ۵۲ھ

بخدمت شریف منبع فضل وکرم مشعل انوار ہدایت غواص دریائے معانی جامع شریعت وطریقت حضرت مولانا دام ظلکم السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ، مزاج شریف بہت مدت کے بعد حضور کا خط آیا ہے۔ الحمد للہ جواب سے تسکین ہوئی یہ مسئلہ آج تک میری سمجھ میں نہ آتا تھا حضور نے پورے طور پر واضح کر دیا بتلا دیا اس مسئلہ کے متعلق ایک ضروری بات دریافت طلب اور پیدا ہو گئی ہے وہ یہ ہے کہ ہندو دلال ہم سے سودی روپیہ مانگتے ہیں روپیہ یا ڈیڑھ روپیہ سیکڑہ پر اور ہم ان سے کہتے ہیں کہ ہم تم کو سو روپیہ یا دو سو روپیہ ایک روپیہ یا ڈیڑھ روپیہ فیصدی منافع پر دیتے ہیں کیوں کہ اعلیٰ حضرت کے خط میں لکھا ہوا تھا "پھر بھی جس طرح برے کام سے بچنا ضروری ہے برے نام سے بھی بچنا مناسب ہے الخ" مگر جب وکیلوں سے دریافت کیا جاتا ہے تو وہ کہتے

[1] فتاویٰ عزیزی جلد اول ص۲۳ مطبوعہ رحیمیہ [2] فتح القدیر باب الکفالۃ ج ۵ ص۴۱۵ [3] ہدایہ ج ۲ ص۸۶، [4] ایضاً ص۱۲۱، [5] شامی ج۴ ص۱۹۲

جتبک کاغذمیں لفظ میں سود ایک روپیہ سیکڑہ یا دو روپیہ سیکڑہ نہ لکھا جائے گا تب تک یہ کاغذ لکھا ہوا جائز نہ ہوگا اور اس کی مدیون پر ڈگری مع سود نہیں کرا سکتے ہو ہاں خالی روپیہ کی ڈگری ہوگی کیونکہ نقد روپیہ یا نوٹ پر سرکار منافع نہیں دیتی اور سود دیتی ہے منافع وغیرہ کچھ نہیں ملے گا اگر ہندوؤں سے کاغذ میں لفظ سود لکھاؤ گے تو سود مع خرچہ وخرچہ وصول کر سکتے ہو ورنہ نہیں عالیجاہا اس پر کیا کیا جائے ہم تو دل میں اسی لفظ سود کو برا سمجھتے ہیں اور ہندو بھی کہتے ہیں کہ ہم پیچھے اسی طرح سے کاغذ لکھ کر دیتے آئے ہیں اگر وہ اپنی غرض کی خاطر وہی ہمارا کہا منظور کرے تو وہ کاغذ کورٹ میں منظور نہیں ہوتا امید ہے کہ حضور اس لفظ کی بابت بھی شرح کر دیں گے۔

دوسرے سوال کے جواب میں پچاس روپیہ کی بیع بعوض ترونجہ روپیہ کے کریانہ کے جس میں تانبے سفید کی اکنیاں دونیاں چونیاں یا پیسے سرخ تانبہ کے پانچ چھ ماہ کی میعاد پر کسی مسلمان یا ہندو سے جائز ہے یا نہ اور اس سے روزانہ آنہ آنہ یا جو یومیہ مقرر کر لے لے سکتا ہے اس کا جواب حضور نے یہ لکھا تھا نہ معلوم کہ حضور کو ایک لفظ پر غلطی ہوگئی یا وہ درست ہے اس لفظ پر نشان چر کھڑی کا ہے جواب یہ ہے جائز ہے۔ قال النبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اذا اختلف الجنسان فبیعوا کیف شئتم فتاوی عزیزیہ میں حضرت علامہ شاہ عبدالعزیز صاحب محدث دہلوی فرماتے ہیں "دو روپیہ را فلوس بکناند در عوض دوازدہ روپیہ فروخت نماید بسبب غیر جنس بودن فلوس حلال می شود" قرض بیچنا اس کی کوئی میعاد مقرر کرانا اسقاط پر ثمن لینا سب حلال ہے اسے سود کر دینے میں کوئی دخل نہیں واللہ تعالیٰ اعلم۔ یہ لفظ اسقاط ہے تو میعاد مقرر نا جائز ہوگی اور اگر کچھ اور ہے تو اس کی تشریح کر دی جائے۔

سوال ۳ نوٹ کا منافع پر قرض بیچنا اور اس کے عوض روپیہ لینا چاہئے یا کریانہ اور اس کو ایک میعاد معین تک بیچ سکتا ہے یا نہ اور اس سے روزانہ روپیہ یا دو روپیہ جو اس سے مقرر کر لے لے سکتا ہے یا نہ اور اگر سو روپیہ کا نوٹ دس روپیہ منافع پر قرض دس ماہ کی مدت پر بیچے اور دس روپیہ کا نوٹ اسی وقت دس نوٹوں میں سے رکھ لے اور نو نوٹ لے جا تیری طرف سو روپیہ ہوا اور مجھ کو اقساط پر ماہ بماہ دس روپیہ دیے جا اور اس نے بعد گزرنے کل میعاد کے وہی نوٹ دیے یا پانچ نوٹ دیے اور پچاس روپیہ دیے یہ بیع درست ہوگی یا نہ اور کیا یہ بیع قرض پر کسی مسلمان سے بھی کر سکتا ہے یا نہ پہلے جو خط حضور کی طرف لکھا تھا اس کا جواب کے دیر ہونے پر میں نے ایک خط مولوی انور شاہ صاحب کو لکھا تھا اس خط کے جواب کے دس پندرہ یوم کے بعد وہ فوت ہوگئے تھے اور ایک خط مدرسہ امینیہ دہلی بھی لکھا تھا دونوں کا جواب حضور کو مع سوال لکھتا ہوں

وہی سوال جو اعلیٰ حضرت کو جس نے لکھا تھا جس کا جواب حضور نے مجھ کو لکھا ہے میں نے ذرا الفاظ الٹ کر ان صاحبوں کو لکھے تھے اعلیٰ حضرت رضی اللہ تعالیٰ عنہ خدا تعالیٰ ان کو جنت میں درجہ مقربین کا عطا فرمائے لفظ سود سے بچنے کی کوشش فرماتے ہیں اور جو ان صاحبوں نے لکھا ملاحظہ ہو جو سوال میں نے مولوی انور شاہ صاحب کو لکھا

سوال نمبر ۱ کیا پچاس روپیہ کی بیع بعوض ترونجہ روپیہ کے کریانہ کے جس میں تانبے سفید کی چونیاں دونیاں اکنیاں اور پیسے سوائے چاندی کے کریانہ کے ہوں ایک مدت معین تک کسی مسلمان یا ہندو سے جائز ہے۔

سوال نمبر ۲ جب کہ سود مطلقاً حرام ہے تو اس ملک میں بینک میں روپیہ رکھے ہوئے پر یا کسی ہندو ساہوکار کو روپیہ دیئے ہوئے پر منافع لینا کیسا ہے جب کہ منافع کی بھی ایک رقم کثیر ہو۔ جو جواب اس کا مولوی انور شاہ صاحب نے بھیجا تھا ملاحظہ ہو۔

جواب سوال نمبر ۱ السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ پہلا خط مجھے نہیں ملا دوسرے کا جواب اپنے لفظوں میں دوسرے کے قلم سے لکھواتا ہوں اگر ایک جنس کا دوسری جنس سے معاوضہ ہے تو وہ سود نہیں ہم جنس ہونا سود میں شرط ہے چاندی سونے اور اکنیوں کا کریانہ کے ساتھ معاوضہ جائز ہے کمی بیشی کا لحاظ نہیں ہم جنس نہ ہوں۔

جواب سوال نمبر ۲ جس ملک میں عمل داری مسلمانوں کی نہ ہو اور فیصلہ مقدمات کا شریعت پر نہ ہو اس ملک کو حنفی مذہب میں دارالحرب کہتے ہیں اور یہ دارالحرب قانون شریعت سے امام ابو حنیفہ کے نزدیک خارج ہے دارالحرب میں مسلم اگر غیر مسلم سے سود لے تو حنفی مذہب میں جائز ہے۔ امام احمد سے بھی ایک روایت جواز کی آئی ہے اور ائمہ ناجائز کہتے ہیں منشأ اختلاف یہ ہے اور ائمہ یہ فرماتے ہیں کہ عام قانون قرآنی مسلمانوں پر ہر جگہ حاوی ہے اور امام ابو حنیفہ فرماتے ہیں جب اسلامی حکومت نہیں ہے تو قانون چلا نہیں سکتے ان کے نزدیک دارالحرب ایسا ہے کہ جیسے سلطنت کے باہر خود مختار کوئی علاقہ ہو اس بحث کا فیصلہ ہم جیسوں کے بس میں نہیں۔

لوگوں سے کہتے ہیں کہ بینک میں سے سود لے لو اور غریبوں پر صدقہ کر دو تاکہ پادریوں کے مشن میں خرچ نہ ہو۔ والسلام

احقر محمد انور شاہ کشمیری عفا اللہ عنہ

دہلی میں جو سوال بھیجے تھے انھیں اوپر کے دو سوالوں میں ایک میں مدت معین کی جگہ پانچ چھ ماہ کی مدت معین تھی اور دوسرے سوال کی عبارت یہ تھی جب کہ سود مطلقاً حرام ہے تو اس ملک میں بینک میں رکھے

ہوئے پر یا کسی حربی کافر کو روپیہ دیے ہوئے پر منافع لینا کیسا ہے جب کہ منافع کی ایک رقم کثیر ہے اور بینک نصاریٰ میں کوئی مسلمان حصہ دار ہے تو ان کا کیا حکم ہے۔

جواب سوال بملا از دہلی، فلوس اور گلٹ کی اکنیاں اور دونیاں وغیرہ اگر روپیوں کے معاوضہ میں خریدی جائیں تو کمی بیشی سود میں داخل نہیں پانچ چھ ماہ کی مدت تو بہت ہے ایک گھنٹہ کا ادھار بھی کیا جائے گا تو یہ بیع ناجائز ہوگی بشرطیکہ تقابض احد الجانبین کا موجود ہو جائے اگر دونوں جانب سے تقابض نہ ہوگا تو معاملہ ناجائز ہوگا رد المحتار فتاویٰ شامی میں لکھا ہے کما فی البزازیہ لواشتری مائۃ فلس بدرہم یکفی التقابض ولو من احد الجانبین قال ومثلہ مالو باع فضۃ او ذھبا بفلوس کما فی البحر عن المحیط فقط واللہ اعلم حبیب المرسلین عفی عنہ نائب مفتی مدرسہ امینیہ دہلی۔

جواب سوال بملا ہند کے علاقہ میں سود کا لینا مطلق ناجائز ہے ہندو سے ہو خواہ مسلم سے ہو خواہ حربی سے ہو مگر غیر مسلم کی بینک میں سود کی رقم چھوڑنی نہیں چاہئے بلکہ ان سے لے کر ایسے محتاجوں پر صرف کرنی چاہئے کہ جن کا ذریعہ بظاہر کچھ بھی نہ ہو اور بظن غالب یہ بات ثابت ہو اگر یہ مال محتاج نہیں کھائیں گے تو ان کی جان تلف ہوگی فقط واللہ اعلم حبیب المرسلین نائب مفتی مدرسہ امینیہ دہلی عفی عنہ یہ صاحب سب بے کڑی شرطوں پر تلے ہیں اور حربی کافر تک نہیں مانتے اور ساتھ ہی فرماتے ہیں کہ بینک میں سود کی رقم چھوڑنی نہیں چاہئے شاید نام چن کر رکھا ہے اس لئے کہ مرسلوں کے پیارے ہیں اور پھر ایسے آدمی ڈھونڈھو جو مرنے والے ہوں بھوک کے باعث تاکہ یہ حرام مال انھیں دیں ایسا حرام مال کون لے گا ایسے مرنے والے اول تو تلاش سے ملیں گے نہیں اور اگر ان کو کہا جائے کہ یہ مال حرام ہے تو وہ لیں گے نہیں اور موت کو بھوک پر ترجیح دیں گے بریں عقل و دانش بباید گریست فقط حاجی غلام محمد امرتسر دروازہ ہاتھی۔

**الجواب**۔ مکرمنا محترم زید کرمہم وعلیکم السلام ورحمۃ اللہ وبرکاتہ جواب بہت تاخیر سے بھیج رہا ہوں تکلیف انتظار کی معافی کا خواستگار ہوں دوسرا عنایت نامہ جب آیا ہے میں مکان میں موجود نہ تھا ۱۵ ر رمضان المبارک کو جب مکان واپس آیا تو ملا۔ وہ بھائی صاحب سے متعلق تھا انھیں بھیج دیا اور جواب کے لئے بتاکید کہلا بھیجا غالباً اس نقش کی ترکیب انھوں نے لکھ بھیجی ہوگی کل ان شاء اللہ تعالیٰ پھر ان سے دریافت کرلوں گا والسلام

سوال میں جو لفظ قلم زد کردیے ہیں ان سے رجوع فرمائیے اور آئندہ احتیاط رکھئے۔ جب وہ معاملہ

کافر حربی سے کیا گیا شرعاً سود نہیں تو اسے کافر یا کچہری کے کہنے سے حقیقۃً سود نہیں ہو سکتا تو کاغذ میں اگر وہ کافر اسے سود لکھے کچہری اسے سود کہہ کر ڈگری دے اس سے وہ حلال حرام نہ ہو جائے گا یہ ایسا ہی ہے جیسے کوئی بکری کا گوشت دے اور کہے لو سوئر کھالو تو اگرچہ مسلمان جانتا ہے کہ وہ گوشت بکری کا ہے اور حلال طیب ہے مگر برا نام لے کر جو کہا گیا ہے اس نام سے کراہت کرتا ہے۔ یوہیں سود کا نام مکروہ ہے اور اس سے جہاں تک بچنے کی کوشش ہو سکے کی جائے۔ اعلیٰ حضرت قدس سرہٗ کے الفاظ شریفہ بھی یہی ہیں کہ برے نام سے بچنا مناسب مسلمان کا روپیہ اگر سوا اس کے نہیں ملتا ہے اور کافر کے پاس رہا جاتا ہے تو یہ اس نام کی کراہت سے کہیں زیادہ اشد ہے لہذا وہ اپنا مطالبہ کافر سے وصول کر لے اور اس نام کی کراہت کا لحاظ نہ کرے یہاں تو کچھ ایسا ابتلا بھی نہیں جہاں واقعی دو بلاؤں میں معاذ اللہ ابتلا ہو رہا ہے رحمۃ للعالمین صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم وآلہ واصحابہ اجمعین کی شریعت نے اختیار اہون کا امر فرمایا ہے کہ من[1] ابتلی ببلیتین فلیختر اھونھما۔

رہا نیا معاملہ کرنا تو اگر موقع ایسا ہو کہ تہمت کا اندیشہ نہیں کہ عوام مسلمین کو اس معاملہ کی خبر ہی نہ ہو گی یا ہو گی مگر وہ مسئلہ سے واقف کر دیے گئے ہیں تو کچھ بھی حرج نہیں کہ برے نام سے انھیں کی خاطر بچنا تھا کہ انھیں نفرت ہو اگر موضع موضع تہمت ونفرت ہو تو بچنا چاہیے حدیث میں فرمایا اتقوا[2] مواقع التھم اور فرمایا بشروا ولا تنفروا حربی کا مال معصوم نہیں اور وہ مسلمان کے ہاتھ جس طرح بھی آئے مال مباح ہی ہے ہدایہ میں فرمایا فبای[3] طریق اخذہ المسلم اخذ مالا مباحا مگر اس کا لحاظ کرنا چاہیے کہ اپنی جان کی ہلاکت اپنی عزت کی ہتک نہ ہو قال[4] تعالیٰ ولا تلقوا بایدیکم الی التھلکۃ عزت وآبرو گنوا کر کچھ مال حاصل کرنا عاقل کا کام نہیں۔ اگر کوئی یوں بھی حاصل کرے گا تو وہ مال مباح ہو گا حرام نہ ہو گا واللہ تعالیٰ اعلم۔

۲ وہ لفظ اسقاط نہیں اقساط ہے سبق قلم کاتب سے اسقاط لکھا گیا تصحیح کے وقت اس پر مصحح نے چوپارہ اس لئے بنا دیا تھا کہ اسے چھیل کر اقساط بنا دے گا مگر پھر خیال نہ رہا چوپارہ برائے یادداشت بنایا گیا تھا جیسے فتاوی شاہ عبد العزیز صاحب میں یحب اکفار الروافض فی قولھم یرجع الاموات کی بجائے سبق قلم کاتب سے یحب اکفار الروافض الخ واقع ہوا ثمن قسطوں پر لے اسے سود کرنے میں کوئی دخل نہیں واللہ تعالیٰ اعلم۔

۳ کا جواب اوپر کے جواب سے واضح ہے کہ لفظ اسقاط غلط لکھا گیا ہے صحیح اقساط ہے واللہ تعالیٰ اعلم۔

۴ نوٹ کا قرض بیچنا اور جو ثمن ٹھہرا روپیہ خواہ کر یا نہ لینا ایک ساتھ یا اقساط سب حلال ہے۔

[1] الاشباہ والنظائر ص ۹۸ مطبوعہ بیروت
[2] ... [3] ہدایہ اخرین ص ۸۶ [4] سورۃ بقرہ آیت ۱۹۵

۵ یہ بھی جائز ہے کچھ حرج نہیں نوٹ کم یا زیادہ کو شرعاً مسلمان کے ہاتھ بھی نقد یا قرض ہر طرح بیچ سکتا ہے واللہ تعالیٰ اعلم۔

۶ وہابیوں سے مسائل پوچھنا حرام ہے پہلے نے حنفی مذہب میں بعض جگہ سود کی حلت بتائی والعیاذ باللہ لاالٰہ الااللہ محمد رسول اللہ جل جلالہ وصلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سود حرام قطعی جو ہرگز کہیں مسلمان کے نزدیک حلال نہیں جسے اللہ عزوجل نے مطلقاً حرام فرمایا کہ ارشاد فرمایا حرم الربوا کون کہیں حلال کہہ سکتا ہے؟ حنفی مذہب پر یہ کھلا افترا ہے سود کو حلال بتا کر اللہ کے حرام قطعی کو حلال کہہ کر کوئی مسلمان بھی رہ سکتا ہے؟ حنفی شافعی مالکی حنبلی تو بعد کو ہوگا۔ حنفی مذہب تو مذہب کوئی ایک شخص حنفی کہہ کر حنفی کیسا؟ مسلمان نہیں رہ سکتا کیسا شدید افترا ہے جس سے مذہب مہذب حنفی ہی باطل ٹھہرا۔ پر لطف یہ کہ ہندوستان کو دارالحرب قرار دے کر مسلم کا غیر مسلم سے قرض پر نفع لینا (جسے سود کہا) عندالحنفیہ جائز بتا کر کہا جاتا ہے کہ لے لے اور اپنے صرف میں نہ لائے غرباء کو دے دے۔ جب اس کا اخذ جائز ہے تو اپنے اوپر اس کا صرف کس نے حرام کر دیا باوجود دعوائے حنفیت حنفیہ کے مسلک سے الگ جا رہے ہیں وہ حلال ہے کہ حنفیہ تو حلال کہتے ہیں اور ائمہ حرام کہتے ہیں چونکہ اس بحث کا فیصلہ ہم جیسوں کے بس میں نہیں لہٰذا من وجہٍ حلال اور من وجہٍ حرام کی راہ چلتے ہیں اسے سود مان کر اس کا اخذ جائز ٹھہراتے ہیں والعیاذ باللہ۔

جب وہ سود ہے تو اس کا اخذ کیسے جائز مانا؟ شراب اپنے پینے کے لئے نہ لے دوسروں کے پلانے کے لئے لے تو ان کے نزدیک جائز مگر جب کہ مفت ملے کوئی کافر کسی مسلمان کو شراب دے تو ان کے نزدیک اس کو چھوڑنا نہیں چاہیے لے لے خود نہ پئے ان غریب مسلمانوں کو پلا دے جو کافروں کی بھٹی سے خرید کر پیتے ہیں اور اپنا پیسہ کافروں کے حوالہ کرتے ہیں یا یوں کہئے کہ ایسی بھٹی سے خریدتے ہوں جس کا روپیہ کسی مشن کے لئے ہو یا مشن ہی کی تجارتی دوکانِ شراب سے ولاحول ولاقوۃ الا باللہ العلی العظیم دوسرے نے پہلے سوال کا جواب بھی غلط دیا کہ ایک گھنٹہ کا ادھار بھی کیا جائے گا تو یہ بیع ناجائز ہوگی اسے بیع صرف سمجھا حالانکہ یہ بیع بیع صرف نہیں تماشا یہ کہ اپنی مخالف عبارت اپنے موافق سمجھ کر نقل کر ڈالی اور اپنے منہ بھی اپنے خلاف بولا کہ بشرطیکہ تقابض احد الجانبین کا موجود ہو جاتے سمجھ کا یہ حال، مگر فتویٰ لکھنا ضرور ولاحول ولاقوۃ الا باللہ العلی العظیم

دوسرے کا جواب بھی محض بیہودہ ہے اور اس پر بھی وہی مواخذات ہیں جو پہلے شخص کے

جواب پر بلکہ اس سے زائد آپ نے جو اس پر تنقید کی ہے وہ بھی صحیح ہے ایسوں سے فتویٰ لینا حرام حرام حرام ہے خصوصًا ایسی حالت میں واللہ تعالیٰ اعلم۔

**مسئلہ۔** کیا فرماتے ہیں علمائے دین مسائل مندرجہ ذیل میں۔

(۱) سناتنی یا آریہ دھرم والا اگر کسی مسلمان سے کچھ قرض لینا چاہے کچھ عرصہ کے لئے اور دس کے بارہ دینے پر آمادہ ہو تو مسلمان دس کے بارہ لے سکتا ہے یا نہیں؟

**الجواب۔** ہر کافر حربی سناتنی یا آریہ جینی ہو یا رام مارگی مجوس ہو یا یہودی نصرانی کوئی ہو اس سے وہ معاملہ جو درمیان دو مسلم یا مسلم و ذمی سود ہوتا ہے سود نہیں کہ مال حربی معصوم نہیں والربوا لا یجری الافیہ واللہ تعالیٰ اعلم۔

سوال ۲؎ روافض اور وہابی دیوبندی جن پر علمائے عرب و عجم نے ان کے اقوال کفریہ کی بنا پر کفر وارتداد کا فتویٰ دیا ہے اگر کچھ قرضہ لینا چاہیں تو ان کو بھی کسی منافع پر قرضہ دے سکتا ہے یا نہیں اور یہ نفع لینا جائز ہوگا یا ناجائز؟

**الجواب۔** مرتد سے کوئی معاملت جائز نہیں مرتد کے لئے شرعًا نہیں مگر اسلام ورنہ سیف، اس کا نہیں اس کا وہ مال جو حالت اسلام کا ہے وہ اس کے مسلم ورثہ کا ہے اور زمانہ ردّت کا مکسوب بیت مال کا ہے فَیٔ للمسلمین ہے جس مرتد کے ورثہ مسلم ہوں اس میں یہ دیکھنا ہوگا کہ اس کے پاس زمانۂ اسلام کا مال ہے یا نہیں اگر نہیں تو اس سے اگر اس حیلہ سے اخذ کیا جاسکے تو سود نہ ہونا چاہیے اور اگر ہو تو احتراز چاہیے مگر جب کہ معلوم ہو کہ جو زیادہ ہے وہ زمانہ ردت کے کسب سے ہے ملتقی الابحر و مجمع الانہر میں ہے کسب اسلامہ لوارثہ المسلم اتفاقا ولا یکون فیأ عندنا وکسب ردتہ فیٔ للمسلمین فیوضع فی بیت المال عند الامام انھیں میں ہے یقضی دین ردتہ من کسبھا۔ مجمع الانہر میں ہے کسبہ (ای الاسلام) حق الورثۃ بخلاف کسبھا اسی میں ہے ان المرتد زالت عصمۃ نفسہ بالردۃ فکذا عصمۃ مالہ لانھا تابعۃ للنفس ھٰذا عندی والعلم بالحق عند ربی واللہ تعالیٰ اعلم۔

سوال ۳؎ رافضی یا کوئی کافر کسی مسلمان کے پاس زمین یا کوئی چیز گروی رکھے تو مسلمان کسی نفع کی شرط پر رہن رکھ سکتا ہے یا نہیں اور وہ پیسہ نفع کا اس کے لئے حلال ہے یا نہیں؟

**الجواب۔** اس کا جواب نمبر ۲ سے ظاہر ہے واللہ تعالیٰ اعلم

**سوال ۴؎** پوسٹ آفس وغیرہ کافروں کے بینکوں میں اگر کوئی مسلمان روپیہ جمع کرے نفع لینے کے خیال سے یا حفاظت کے خیال سے اور ان سے جو زیادتی ملتی ہو وہ لینا جائز و حلال ہے یا نہیں؟

**الجواب:** وہ سود نہیں حلال وطیب ہے ہدایہ[۱] وغیرہ میں فرمایا فبای طریق اخذہ المسلم اخذ مالا مباحًا واللہ تعالیٰ اعلم۔

**سوال ۵؎** زید کا یہ کہنا کہ مال معصوم میں جو زیادتی لی جائے وہ سود ہے اور مال معصوم مسلمان کا مال ہے صحیح ہے یا غلط نیز مالِ مباح کی زیادتی کو سود نہیں بتاتا اور مال مباح کافروں کے مال کو کہتا ہے۔ آیا یہ کہنا بھی اس کا صحیح ہے یا غلط؟

**الجواب:** ہر کافر کا مال مباح نہیں ہر غیر مسلم کا مال غیر معصوم نہیں کافر حربی کا مال غیر معصوم و مباح ہے ذمی کا نہیں وہ اس کا اور اس کا مال حکم مسلم و مال مسلم میں ہے۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

**سوال ۶؎** ہندوستان میں جتنے فرقہ کافروں کے پائے جاتے ہیں وہ کافی حربی ہیں یا کچھ اور؟

**الجواب:** ہندوستان کی مسلم ریاستوں کے کفار جو شرعًا صحیح طور پر ذمی ہوں ذمی ہیں باقی سب حربی واللہ تعالیٰ اعلم۔



**مسئلہ**۔ از بدایوں مولوی محلہ، مدرسہ قادریہ مرسلہ قاضی محمد امین الدین خیری ۲۸ جمادی الآخرہ ۵۴ھ

ہادئ شریعت پیشوائے طریقت، حامئ دین و ملت ماحئ شرک و بدعت حضرت مولانا مفتی مصطفٰے رضا خاں صاحب دام ظلکم بعد ہدیۂ سلام مسنون معروض اس مسئلہ کی سخت ضرورت ہے لہٰذا عرض ہے کہ جہاں تک ممکن ہو دوسرے مسئلوں پر مقدم کریں عین نوازش ہوگی۔

سیونگ بینک میں روپیہ رکھ کر زیادہ لینا کیسا ہے یہ زیادتی سود ہے یا نہیں؟ روپیہ بینک میں رکھنا جائز ہے یا نہیں۔ روپیہ رکھنے والے یہ حیلہ کرتے ہیں کہ اگر میں سود نہ لوں تو وہ سود عیسائیوں کے گرجے میں جمع ہوتا ہے اور اس روپیہ سے اس کی تعلیم کا انتظام ہوتا ہے یہ حیلہ صحیح و درست ہے یا نہیں ہندوستان کے کافر حربی ہیں یا کہ نہیں جواب مفصل و مدلل عنایت فرمائیں تاکہ کسی قسم کا شک و شبہہ باقی نہ رہے بینوا توجروا۔

**الجواب**۔ وعلیکم السلام ورحمۃ اللہ وبرکاتہ آپ کا خط کل دوپہر ملا کل جمعہ تھا میں نے چاہا تھا کہ بعد جمعہ فورًا جواب لکھ کر ڈاک کے وقت کے اندر ڈاک میں ڈال دوں مگر بعد جمعہ لوگ آئے اور سلسلہ ڈاک کے وقت جانے کے بعد بھی دیر تک رہا۔ ادھر بمبئی کے آئے ہوئے استفتا کا جواب نقل کر رہا تھا شب کو اور آج صبح کو اس

[۱] ہدایہ اخرین صفحہ ۸۶

کی نقل سے فرصت کرکے اب دوپہر کو آپ کا جواب لکھنے بیٹھا ہوں۔ آپ کے فرمانے سے اسے سب پر مقدم کردیا یہاں تک کہ بمبئی کے جواب کا مقابلہ و تصحیح بھی موخر کردی گئی۔

ہندوستان کے کفار ضرور حربی ہیں ان کے حربی ہونے میں کیا شک ہے۔ یہاں نہ سلطان اسلام رہا نہ اس کا عہد ذمہ پھر یہاں کے کفار نے خود اپنے ہاتھوں طرح طرح اس عہد کو توڑا جو خود ہی ٹوٹ چکا تھا۔ قربانی گاؤ شعار اسلام پر کیا کچھ جھگڑے نہ اٹھائے گائے کا ذبیحہ چاہنے والے مسلمانوں کو ظلم و ستم کی کند چھری سے جہاں موقع پایا ذبح کیا مٹی کا تیل ڈال کر جلایا پھونکا۔ دوسرے شعار اسلام مساجد پر بھی شور و شر فتنہ و فساد برپا کیا کئے تیسرے شعار اعظم اذان پر جگہ جگہ جھگڑے بکھیڑے کئے۔ غرض طرح طرح مسلمانوں اور اسلام سے برسر پیکار ہوا کئے طرح طرح ظاہر کردیا کہ مسلمان جہاں سے آئے ہیں وہاں چلے جائیں انھیں ہندوستان میں رہنے کا کوئی حق نہیں ہندوستان ہندوؤں کا ہے نہ سلطان باقی نہ عہد ذمہ و استیمان باقی نہ کفار اپنے اس عہد پر قائم بلکہ ان کی اسلام دشمنی مسلمانوں سے گہری عداوت ہر ہر موقع پر بد سے بدطریقہ پر ظاہر ہوچکی۔ اور وہ ہنوز مستامن و ذمی والعیاذ باللہ۔ ان کے حربی ہونے میں ہرگز کوئی شبہہ نہیں ہوسکتا کسی عاقل کو ادنیٰ تامل کا موقع نہیں۔[1]

**مسئلہ۔** از شہر بریلی معرفت حاجی احمد بخش صاحب رضوی سوداگر بازار کلاں بریلی ۳ جمادی الاولی ۱۳...ھ

زید نے ایک خاکروب کو کچھ روپیہ بابت خرید کرنے رس نیشکر قرض دیا جو کہ خاکروب ادا نہ کرسکا زید نے اس پر سود لگالیا اور اس کل رقم کے عوض میں زید نے اس خاکروب سے خنزیر لے لئے اور ان کو دوسرے خاکروب کی سپردگی میں دے دیے اور زید نے اس خاکروب سے باہمی یہ تصفیہ کرلیا کہ خنزیر فروخت کرکے منافع نصف ہمارا تمہارا تقسیم ہوجائے گا۔

**الجواب۔** اگر اس شخص نے خاکروب کے خنزیر اپنے مطالبہ میں اس سے خرید لئے تو گناہ کیا اور وہ بیع ناجائز اس پر توبہ لازم اور اگر خریدے نہیں مستقرض کو اس نے اس پر راضی کرلیا کہ سوئر بکواکر اپنے مطالبہ کا روپیہ لے یا وہ سوئر خود لے گیا کہ انھیں بکواکر اپنا روپیہ لے لے اور اس نے دوسرے کافر کو بیچنے کو کہا تو یہ صورت بھی شدید کراہت سے خالی نہیں خاکروب سوئر خود بیچے یا دوسرے خاکروب کو وہ وکیل کردے اور وہ بیچے اور اس کا مطالبہ دے دے تو اس میں حرج نہیں کافر حربی سے جو زیادہ ملے وہ سود نہیں اسے سود سمجھنا غلطی ہے ھٰذا ما عندی والعلم بالحق عند ربی۔ واللہ تعالیٰ اعلم

**مسئلہ۔** از امرتسر بیرون دروازہ ہاتھی متصل شفاخانہ حیوانات حاجی غلام محمد ٹال والا۔

[1] اصل میں اتنا ہی نقل ہے آگے صفحہ سادہ ہے جس سے معلوم ہوتا ہے کہ باقی جواب نقل کرنے سے رہ گیا۔

بخدمت شریف علّامۂ دوراں مشعل انوار ہدایت جامع شریعت وطریقت غواص دریائے معانی حضرت مولانا دام ظلکم السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ، مزاج شریف۔ "اعلام الاعلام بان ہندوستان دارالاسلام" دیکھا جس میں ہندوستان دارالحرب نہیں دارالاسلام ہے اس کے بعد میں نے ایک خط اعلیٰحضرت کا قلمی مولوی سید احمد صاحب ناظم حزب الاحناف کے پاس دیکھا جس میں کسی صاحب نے سوال کیا ہے وہ سوال بمع جواب جو اعلیٰحضرت کا لکھا ہوا ہے درج کرتا ہوں ازراہ بندہ نوازی امید ہے کہ حضور میری تسکین خاطر فرمادیں گے اگر جائز ہے تو ان بدمذہبوں حربی کافروں سے کیوں روپیہ منافع چھوڑا جائے مگر جواب کچھ ایسا پیچیدہ ہے جو ہمارے جیسے طالب علموں کی سمجھ میں نہیں آتا حضور ذرا وضاحت سے لکھئے گا

سوال یہ ہے۔ اس ملک میں اہل ہنود سے سود لینا جائز ہے یا نہیں بعض کہتے ہیں کہ نصاریٰ سے بوجہ اہل کتاب ہونے کے بیاج لینا درست ہے۔ جواب۔ سود مطلقاً حرام ہے قال اللہ تعالیٰ وحرم الربوا[2]۔ ہاں جو مال غیر مسلم سے کہ نہ ذمی ہو نہ مستامن بغیر اپنی طرف سے کسی غدر وبدعہدی کے ملے اگرچہ عقود فاسدہ کے نام سے اسے اسی نیت سے نہ نیت ربا وغیرہ محرمات سے لینا جائز ہے اگرچہ وہ دینے والا کچھ کہے یا سمجھے کہ اس کے لئے اس کی نیت معتبر ہے نہ دوسرے کی لکل امرئ مانوی[3] پھر بھی جس طرح برے کام سے بچنا ضروری ہے برے نام سے بھی بچنا مناسب ہے ایاك ومایسوء الاذن ان تمام احکام میں مشرک ومجوس وکتابی سب برابر ہیں جب کہ نہ ذمی ومستامن ہو نہ غدر کیا جاوے بلکہ یہی شرط کافی ہے کہ ان دونوں کو بھی حاوی ہے واللہ تعالیٰ اعلم۔

دوسرا سوال۔ کیا پچاس روپیہ کی بیع بعوض ترونجہ روپیہ کے کریانہ کے جس میں تانبے سفید کی چونیاں دونیاں اکنیاں اور پیسے سرخ تانبے کے ہوں پانچ چھ ماہ کی میعاد پر کسی ہندو یا مسلمان سے جائز ہے اور اس سے روزانہ آٹھ آنہ یا جو یومیہ مقرر کرلے لے سکتا ہے یا نہیں؟

گزشتہ رمضان شریف میں میں نے تین چار خط مولانا حامد رضا خاں صاحب کی خدمت میں لکھے مگر جواب نہیں آیا پھر مولوی عبدالحفیظ نے حضور کا پتہ دیا کہ خط ان کے نام سے لکھو وہ جواب دیں گے بڑے صاحب گھر میں کم رہتے ہیں۔

**الجواب۔** بے شک اعلیٰحضرت قدس سرہ کا مسلک یہی ہے کہ ہندوستان دارالاسلام ہے فھذا ھوالحق اور بے شک سود مطلقاً حرام ہے مسلم سے ہو یا ذمی یا حربی دنیا میں کسی سے دارالاسلام میں ہو۔ یا

---

۱؎ فیض القدیر جلد ۳ ص ۱۵۸ ۲؎ سورہ بقرہ آیت ۲۷۵ ۳؎ بخاری جلد اول ص ۲

دارالحرب میں کہیں ہو۔ قال تعالیٰ واحل[1] البیع وحرم الربوا جیسے بیع صحیح مطلقاً حلال ہے کہیں ہو یوں ہی ربا مطلقاً حرام۔ ہندوستان اگرچہ دارالاسلام ہے مگر یہاں کے کفار سب حربی ہو گئے تو یہاں کے ان حربی کفار سے وہ معاملہ جو درمیان مسلم و مسلم یا مسلم و ذمی سود ہوتا ہے سود نہیں کہ کافر حربی کا مال معصوم نہیں اور ربا نہیں ہوتا مگر مال معصوم میں۔ فبای[2] طریق اخذہ المسلم اخذ مالا مباحاً۔ نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم فرماتے ہیں لاربوا[3] بین المسلم والحربی فی دارالحرب۔

دارالحرب کی قید احترازی نہیں وہ اس واقع کے لحاظ سے ہے کہ ایسی صورت اس وقت تھی ہی نہیں کہ دارالاسلام اور کفار حربی جو سود نہیں اسے کوئی سود سمجھے یا کہے تو اس کے سمجھنے یا کہنے سے وہ سود نہ ہو جائے گا جیسے شربت کو کوئی شراب سمجھ کے شراب کہے بکری کو سوئر سمجھ کر سوئر کہے تو اس کہنے اور ایسا سمجھنے سے وہ شراب و سوئر نہ ہو جائیں گے۔ ہاں ایسا سمجھ کر پھر انھیں کھانا پینا جائز نہ ہوگا اور اگر کھا پی لے گا تو گنہ گار ہوگا مگر اس شراب پینے اور سوئر کھانے کا الزام نہ ہوگا کہ درحقیقت اس نے شربت پیا ہے بکری کا گوشت کھایا ہے گنہ گار وہ اپنی اس بدنیت کی وجہ سے ہوا ہے فانما[4] الاعمال بالنیات۔ یہی وجہ ہے وہ جو اعلیٰ حضرت قدس سرہ نے فرمایا کہ جو مال غیر مسلم سے کہ نہ ذمی ہو نہ مستامن الخ مگر سائل نے سوال لفظ سود سے کیا تھا اس لئے پہلے یہ ارشاد فرمایا گیا کہ سود مطلقاً حرام ہے" کہ کہیں سائل جو اس صورت کو سود سمجھ رہا ہے یہ نہ سمجھ لے کہ بعض صورت میں سود حلال ہے۔ والعیاذ باللہ تعالیٰ۔ وہو تعالیٰ اعلم۔

(۲) جائز ہے قال النبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم۔ اذا[5] اختلف الجنسان فبیعوا کیف شئتم۔ فتاویٰ عزیزیہ میں ہے حضرت علامہ شاہ عبدالعزیز محدث دہلوی فرماتے ہیں دو روپیہ را فلوس بکنانند در عوض دوازدہ روپیہ فروخت نماید کہ بسبب غیر جنس بودن فلوس حلال می شود۔ قرض بیچنا کوئی میعاد مقرر کرانا اقساط پر ثمن لینا سب حلال ہے اسے سود کر دینے میں کوئی دخل نہیں۔ واللہ تعالیٰ اعلم

**مسئلہ**۔ کیا فرماتے ہیں علماء دین و مفتیان شرع متین مسائل ذیل میں کہ

(۱) اکثر مشہور ہے کہ کفار کا روپیہ مار لینے ریل پر بلا ٹکٹ سفر کرنے ڈاکخانہ وغیرہ سے بے جا فائدہ اٹھا لینے میں مواخذہ نہیں اس کی کیا حقیقت ہے؟

(۲) مسلمان یا کافر سے بمجبوری سود پر روپیہ قرض لیا اور یہ نیت کی کہ اصل ادا کروں گا اور جس طرح سے بھی ہو سکے گا سود ہرگز نہ دوں گا۔ چنانچہ ایسا ہی ہوا۔ کیا اس پر اس روپیہ کی گرفت ہے؟

[1] سورۂ بقرہ آیت ۲۷۵ [2] ہدایہ آخرین ص۸۶ [3] بخاری جلد اول ص۲، [4] صحیح مسلم جلد دوم ص۲۵

۳؎ مدرسین کو پنشن انعام نہیں ملتی بلکہ انعام کی یہ صورت رکھی ہے کہ بیس روپیہ ماہوار یا اس سے زائد تنخواہ والوں سے ۱؍ فی روپیہ وضع کرکے ۱۰؍ فی روپیہ اس کے نام جمع کرتے رہتے ہیں اس صورت میں بیس روپیہ ماہوار والے مدرس کے عہ کے ۱؍ جمع ہوتے رہتے اور پھر اس پر ۳ فی صد سیکڑہ سالانہ سود بھی دیا جاتا ہے تو عہ جو اس کی اصل رقم تھی اس کے علاوہ مزید رقم ۱؍ اور سود ۳ فی صد سیکڑہ سب وصول کرنا کیسا ہے؟ بینوا توجروا۔ فقط راقم الحروف خاکسار مرزا علی بیگ قصبہ بہیڑی ضلع بریلی مورخہ ۲ ستمبر ۱۹۳۷ء

**الجواب۔** ۱؎ حق تو کسی کا مارنا جائز نہیں۔ اور یہاں کفار اگرچہ حربی ہیں مگر بلا ٹکٹ سفر کرنا اپنے کو اہانت کے لئے پیش کرنا ہے اپنی عزت کو خطرہ میں ڈالنا ہے کہ خلاف قانون ہے مستوجب سزا ہوگا۔ لہٰذا ایسی حرکت سے احتراز لازم جو موجب ذلت و رسوائی ہو۔ ڈاک خانے یا حربی کفار کے کسی بینک سے جو زیادہ ملتا ہے سود نہیں۔ فان الربوا لایجری الا فی المال المعصوم ومال حربی لیس بمعصوم ھٰکذا فی الھدایۃ وغیرھا من الکتب الفقھیۃ اس کے لے لینے میں کوئی حرج نہیں کہ کافر کا مال بے غدر و بدعہدی اس کی رضا سے مل رہا ہے جو خلاف قانون بھی نہیں واللہ تعالیٰ اعلم۔ ۲؎ شرعاً نہیں

۳؎ یہ سود نہیں ہے اسے سود سمجھنا غلطی ہے...... ہاں سمجھ کر اخذ کرنا گناہ ہے جیسے شربت کو شراب سمجھ کر پینا اس کی ناسمجھی شربت کو شراب نہ کردے گی۔ بری نیت سے پینا گناہ ہوگا یوں ہی جو سود نہیں اسے سود سمجھنے سے وہ سود تو نہ ہوگا مگر بری نیت سے لینے کا گناہ ہوگا واللہ تعالیٰ اعلم۔

**مسئلہ۔** از محمد علی خاں موضع گرورہ ڈاک خانہ خان پورہ ضلع بلند شہر۔

کیا فرماتے ہیں علمائے دین و مفتیانِ شرع متین اس مسئلہ میں کہ مہر کی نالش میں سود لگانا جائز ہے یا نہیں؟

**الجواب۔** حرام حرام حرام ہے مہر کی نالش میں ہو یا کسی اور نالش میں سود حرام قطعی ہے قال تعالیٰ حرم الربوا۔[1] یہ غلط مشہور ہے کہ بے سود لگائے نالش نہیں ہوتی واللہ تعالیٰ اعلم

**مسئلہ۔** از مصطفےٰ علی خاں۔ بارہ دری

اگر کسی شخص کی جائداد پر قرض ہے سودی لہٰذا اس کی آمدنی کھانے سے روزہ یا نماز میں فرق تو نہیں آتا ہے ایسی صورت میں نماز روزہ قبول ہوجائے گا اس کے علاوہ اگر کوئی شخص نماز یا روزہ کے لئے کچھ خیرات کرتا ہے اس آمدنی میں سے تو وہ قبول ہوجائے گی؟

[1] سورۂ بقرہ آیت ۲۷۵

**الجواب۔** جس کی جائداد پر سودی قرض ہو تو اس سے اس کی آمدنی کا کھانا پینا حرام نہیں نہ روزہ نماز میں اس سے کوئی فرق ہو نماز روزہ اللہ تعالیٰ اپنے فضل سے قبول فرمانے والا ہے اس آمدنی سے خیرات بھی جائز ہے مگر جب کہ اس پر قرض ہے تو قرض کا ادا کرنا واجب ہے اور خیرات دینا نفل ہے واجب کو چھوڑ کر نفل کرنا عاقل کا کام نہیں پہلے واجب قرض ادا کریں پھر نفل کام کرے قبول کا مالک اللہ ہے مگر جب تک قرض ذمہ پر ہوتا ہے واجب سے عہدہ برآ نہیں ہوتا اس وقت تک قبول نفل موقوف رہتا ہے۔ فقط واللہ تعالیٰ اعلم۔

**مسئلہ۔** از حبیب احمد رضوی قادری پیلی بھیتی

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ——— نحمدہ ونصلی علی رسولہ الکریم

مسلمان آڑھت کی دوکان کھولنا چاہتے ہیں جس میں مال لانے والوں کو روپیہ پیشگی دیا جاتا ہے جب مال ان کا فروخت ہوتا ہے تو وہ روپیہ وصول ہوتا ہے ہندو آڑھتی روپیہ سود لے لیتے ہیں مسلمان سود نہیں لے سکتے ایسی حالت میں مسلمان کس طرح منافع لیں جو سود نہ ہو اور اگر منافع نہیں لیتے ہیں تو نقصان ہوتا ہے لہذا ایسی صورت بتائی جائے کہ منافع بھی مل جائے اور سود بھی نہ ہو۔ فقط بینوا توجروا

**الجواب۔** کسی مسلمان کو یا کافر ذمی کو قرض دے کر اس پر کوئی نفع لینا سود ہے مسلمان یا اس کا فر سے جو ذمی ہو اور اب ذمی یہاں کہاں؟ قرض پر نفع ہرگز نہ لیا جائے۔ کافر حربی سے لیا جائے تو سود نہ ہوگا (لان مالہ غیر معصوم فبای طریق اخذہ المسلم اخذ مالا مباحا کما فی الھدایۃ وغیرھا) مسلمان اپنا مال اس کی دوکان پر بیچنے کے لئے آئے تو یا تو اس سے دوکان کا کرایہ طے کر کے کہ جتنے دن تم مال یہاں رکھو گے فی روز اتنا کرایہ دینا ہوگا یا اپنا حق محنت ٹھہرا لے کہ ہم تمہارا مال فروخت کر دیں گے ہمیں نفع میں شریک کر لو فی روپیہ اتنا مثلاً سو روپئے کو جو مال فروخت کر دینا طے ہو اس میں پچیس روپئے یا پچیس آنے یا پیسے جو طے کر لئے جائیں وہ اس مضارب کے ہوں گے ھذا ما عندی والعلم بالحق عند ربی وھو تعالیٰ اعلم۔

# بَابُ القرض

## قرض کا بیان

**مسئلہ۔** از کلکتہ ڈاک خانہ علی پور بنگال گورنمنٹ پریس مرسلہ وجیہ اللہ صاحب

زید بسبب ملازمت اپنے وطن سے کچھ دور ایک شہر میں مقیم تھا یہاں اس نے بکر و عمرو سے کچھ روپیہ قرض لیا اس امید پر کہ جلد ہی واپس کر دے گا مگر یکایک وہ بیمار پڑ گیا اور اپنے وطن کو چلا گیا جہاں اس کی موت ہو گئی زید کے ورثہ چاہتے ہیں کہ اس کا قرض ادا کر دیں لیکن ان کو یہ نہیں معلوم کہ جن سے قرض لیا گیا تھا اس کے ورثہ کون ہیں اور کہاں ہیں اور اس لئے وہ لوگ بذریعہ منی آرڈر روپیہ روانہ کرنے سے مجبور ہیں۔ اگر یہ کہا جائے کہ وہ لوگ اس شہر میں جا کر قرض دینے والوں کے ورثہ کو تلاش کریں تو یہ ان کے لئے نہایت مشکل ہے۔ اس کا اندازہ اس سے ہو سکتا ہے کہ ان لوگوں نے زید کے مال و اسباب کو جسے زید چھوڑ آیا تھا جا کر نہیں لا سکے اور وہیں سب تلف ہو گیا اگر جاتے تو اسے فروخت کر کے زید کا قرض ادا کر دیتے۔ اب ایسی حالت میں اگر قرض ادا کرنا چاہیں تو اس روپئے کا کون سا بہتر مصرف ہو سکتا ہے جس کے اختیار کرنے سے زید کا قرض ادا ہو جائے بینوا توجروا۔

**الجواب۔** جن سے زید نے قرض لیا تھا غالباً وہ بھی نہ رہے مر چکے اسی لئے سوال میں یہ ہے کہ جن سے قرض لیا گیا تھا ان کے ورثہ کون ہیں اور کہاں ہیں یہ نہیں معلوم مگر سوال میں ان کا مرنا مذکور نہیں۔ اگر وہ لوگ زندہ ہیں تو ان کے ورثہ کی تلاش لغو و بے معنی ہے جن کا روپیہ ہے انھیں کو واپس دینا ہے۔ ہاں اگر وہ مر چکے ہوں تو بے شک اس صورت میں ان کے وارثوں کی تلاش ضرور ہے۔ کسی مصرف میں صرف نہیں کیا جا سکتا جس طرح ممکن ہو معلوم کریں اور قرض ادا کریں۔ جہاں کے وہ لوگ رہنے والے ہوں وہاں کے آنے جانے والوں سے یا جو لوگ اس جگہ کے ان ورثہ زید کے معروف ہوں ان سے بذریعہ خط پتہ چلا کر کہ وہ خود جانتے ہوں تو خود بتائیں نہ جانتے ہوں تو وہاں کے لوگوں سے دریافت کر کے پتا چلا کر بتائیں یا اخباروں کے ذریعہ ان کا پتا نشان دریافت کریں۔ جو جو ممکن طریقہ ہو اس سے پتا چلائیں۔

اس وقت تک برابر تلاش جاری رکھیں جب تک ان کے پتہ چلنے کی امید رہے چند سال برابر تلاش کریں۔ جب تک ان کا پتہ نہ چلے ان کا روپیہ امانت رکھیں کسی معتبر جگہ۔ یا ڈاک خانہ میں جمع کر دیں جب ان کا پتہ لگے وہاں سے حاصل کر کے انھیں بقدر ان کے حصص کے تقسیم کر دیں۔ جب کسی طرح پتہ نہ چلے اور ان کے پتے سے مایوسی ہو جائے اس وقت اس روپئے کو ان کی جانب سے مسلمان محتاجوں کو صدقہ دے دیں کہ ان کا روپیہ انھیں نہ پہونچا سکے تو اس کا ثواب انھیں پہونچ جائے ردالمحتار[1] میں ہے ان علم الوارث دین مورثه فعلیه ان یقضیه من المتروکة وان لم یقض فهو مؤاخذ به فی الاخرة وان لم یجد صاحب الدین ولا وارثه فتصدق عن صاحب الدین برئ فی الاخرة اھ مختصرًا اور اگر یہ معلوم ہو کہ نہ دائن باقی رہے نہ ان کے ورثہ میں سے کوئی جب بھی ہر دائن کی جانب سے صدقہ کریں۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

# کتابُ الھبَة

## ہبہ کا بیان

**مسئلہ۔** از انور شاہ خاں ولد احمد شاہ خاں صاحب ساکن شہر کہنہ روہیلی ٹولہ بریلی۔

زید بمرض سرطان ایک ماہ سے مبتلا تھا اس وقت بدرستی ہوش وحواس ہبہ نامہ اپنی کل جائداد کا بحق اپنی دختر کیا جب کہ اور کوئی اولاد حیات نہ تھی اور نو، دس روز بعد تکمیل وتحریر ہبہ فوت ہوا اب زید کے عصبہ ہبہ نامہ کو ناجائز بوجہ مرض الموت قرار دیتے ہیں یہ درست ہے یا نہیں اور وقت تحریر ہبہ نامہ مذکور بلحاظ مدت وقسم بیماری مرض الموت شمار کیا جائے گا یا نہیں اور ہبہ نامہ جائز رہے گا یا نہیں؟

**الجواب۔** ہبہ مریض بمرض موت حکم وصیت میں ہے۔ اجنبی کے لئے بے اجازت ورثہ ثلث میں نافذ ہوتا مگر یہاں ہبہ دختر کو کیا ہے تو یہ اجازت ورثہ پر ہے ردالمحتار[2] میں ہے۔ ان مات من ذلك المرض فان کان الموصی له وارثه لا تجوز اجازته الا ان تجیزه ورثة المریض بعد موته وان کان اجنبیا تجوز اجازته وتعتبر ذلك من الثلث۔ درمختار[3] میں ہے وتجوز بالثلث للاجنبی وان لم یجز الوارث ذلك

---

[1] ردالمحتار جلد ۶ ص ۷۵۶ مصر [2] درمختار جلد ۶ ص ۶۵۱ مصر [3] ردالمحتار جلد سوم ص ۲۵۳ مطبوعہ کوئٹہ پاکستان

لاالزیادۃ علیہ الاان تجیز ورثتہ بعد موتہ اسی[1] میں ہے (لالوارثہ الابا جازۃ ورثتہ) لقولہ علیہ الصلاۃ والسلام لاوصیۃ لوارث الاان یجیزھا الورثۃ یعنی عند وجود وارث آخر کمایفیدہ آخر الحدیث۔

سرطان امراض قاتلہ سے ہے کہ موت اس میں غالب ہے امراض مزمنہ سے نہیں جو طوالت اختیار کرتے ہیں مرض سرطان کو مدت اگرچہ دراز بھی ہو تو اس سے موت کا خوف پھر بھی بے وقت ہوتا ہے تو اس صورت میں بھی وہ امراض مزمنہ کی طرح نہ ہوگا کہ امراض مزمنہ کا مریض بمنزلۂ صحیح ہے۔ درمختار[2] میں ہے (وھبۃ مقعد ومفلوج واشل ومسلول من کل مالہ ان طالت مدتہ) سنۃ ولم یخف موتہ منہ لا قاتلۃ۔ ردالمحتار[3] میں ہے عبارۃ القھستانی والایکن واحد منھما بان لم تطل مدتہ بان مات قبل سنۃ اوخیف موتہ ومقتضی عبارۃ القھستانی انہ من الثلث ایضا وھوالمفھوم من تقیید المصنف ما یکون من کل المال بقولہ ولم یخف موتہ مرض الموت کے بارے میں اقوال بہت ہیں مختار یہ ہے کہ وہ مرض جس سے موت غالب ہو اگرچہ مریض صاحب فراش نہ ہو درمختار[4] میں ہے۔ المختار انہ ما کان الغالب منہ الموت وان لم یکن صاحب فراش واللہ تعالٰی اعلم۔ عالمگیریہ[5] میں ہے مریضۃ وھبت صداقھا من زوجھا فان برأت من مرضھا صح وان ماتت من ذٰلک المرض فان کانت مریضۃ غیر مرض الموت فکذٰلک الجواب وان کانت قال ابواللیث رحمہ اللہ تعالٰی ھوان لایقدر ان یصلی قائما وھواحب وبہ ناخذ کذا فی الجوھرۃ النیرۃ الخ واللہ تعالٰی اعلم۔

# کتاب الاجارۃ

## اجارہ کا بیان

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

**مسئلہ۔** از امیر احمد ولد کریم بخش حسین باغ بریلی

عرض یہ ہے کہ دوکان مسجد محلہ حسین باغ ہے اس دوکان میں پیشتر سیف اللہ بیٹھے تھے اور مبلغ عہ۸ کرائے کے دیتے تھے اس پر امیر احمد نے کہا یہ دوکان ہمیں دے دو تو اس سے کہا گیا تم سے دو

[1] درمختار جلد ۲ ص ۶۵۵ مصر۔ [2] [3] [4] درمختار و ردالمحتار جلد ۶ ص ۶۶۰ مطبوعہ مصر [5] عالمگیریہ جلد ۴ ص ۴۰۲ مطبوعہ بیروت

روپئے کرایہ کے لئے جائیں گے اس پر امیر احمد نے کہا کہ میں پونے دو روپیہ دوں گا۔ انعام اللہ جو مسجد کا انتظام کرتے ہیں انھوں نے کہا کہ لکھے دو روپئے ہی جائیں گے چار آنہ ہم اپنی جیب سے دیں گے امیر احمد نے اس پر کہا کہ تم اپنی جیب سے کیوں دو گے اللہ ہمیں دے گا تو ہمیں دے دیں گے تو اس دوکان میں امیر احمد نے چھ مہینے گذارے اور سیف اللہ نے اپنی دوکان اٹھا بیٹھک میں رکھ لی اب امیر احمد نے مجبور ہو کر مسجد کی دوکان سے اٹھالی جب کہ آٹھ آنے پیسے بھی نہ بک سکے تو اٹھالی اور چھ ماہ کے مبلغ ۱۲ روپیہ ادا کئے اب وہ چھ مہینہ سے دوکان خالی پڑی ہے اب اس خالی پڑی ہوئی کا کرایہ یعنی ایک سال کا کاغذ امیر احمد سے لکھایا گیا تھا اس میں چھ مہینہ بیٹھے اور چھ مہینہ سے دوکان خالی پڑی ہوئی ہے اس خالی پڑی ہوئی کا کرایہ کسی دباؤ سے امیر احمد سے وصول کیا جائے تو وہ پیسہ مسجد میں لگ سکتا ہے یا نہیں؟

**الجواب**۔ جب امیر احمد نے ایک سال کے لئے ہر ماہ کے پونے دو روپئے پر دوکان لی تھی تو بے عذر شرعی اس عقد اجارہ کو فسخ قبل تمام سال نہیں کر سکتا عالمگیری[1] میں ہے لو قال اٰجرتك هٰذه الدار سنة كل شهر بدرهم جاز بالاجماع لان المدة معلومة والاجرة معلومة فتجوز فلا يملك احدهما الفسخ قبل تمام السنة من غير عذر كذا فی البدائع پونے دو روپیہ اس پر ہر ماہ کے لازم چار آنہ جو زیادہ دیے وہ اپنا وعدہ وفا کیا اگر نہ دیتا تو وہ لازم نہ تھے خالی پڑی رہنے دے یا اس سے کام لے پونے دو روپیہ اس کے ذمہ ہر ماہ کے لازم ہوں گے مگر جب کہ اس نے کسی ایسے عذر سے جو قابل قبول شرع ہو اس عقد کو فسخ کیا ہو۔ تو اس صورت میں جب کہ اس نے فسخ کیا اس وقت کرایہ اس کے ذمے نہیں اور اس سے وصول کرنا جائز نہ ہوگا۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔ آٹھ آنے پیسہ بھی نہ بک سکنا یہ عذر قابل قبول شرع ہوگا یا نہیں مجھے اس میں تامل ہے کساد بازار تو عذر ہوتا ہے عالمگیریہ[2] میں ہے استاجر حانوتا ليتجر فی السوق ثم كسد السوق حتى لا يمكنه التجارة فله فسخ الاجارة لانه عذر كذا فی القنية مگر کوئی خاص دوکان کسی کی نہ چلنا ظاہراً یہ عذر نہ ہوگا۔ واللہ تعالیٰ اعلم

**مسئلہ**۔ از شہر محلہ سوداگران مسئولہ جناب نبیہہ احمد صاحب شوال ۵۵ھ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ——— از روئے علم نجوم یعنی دلائل گردش فلکی کی رو سے سوالات کے جوابات جو استخراج کر کے دیے جاتے ہیں اس میں کافی محنت اور وقت صرف ہوتا ہے ایسی حالت میں اپنی محنت کی اجرت لینا کیسا ہے نیز جوابات زبانی دیے جاویں یا تحریری دونوں حالتوں میں جو حکم شرع شریف کا

[1] عالمگیری جلد ۴ صفحہ ۴۱۶ مطبوعہ بیروت [2] عالمگیری جلد ۴ صفحہ ۴۵۹ مطبوعہ بیروت

ہو تحریر فرمایے جب کہ جواب سے پہلے یہ لفظ تحریر کر دیا جاتا ہے۔ الغیب عند اللہ اس کے بعد لکھا جاتا ہے از روئے گردش فلکی ایسا ظاہر ہوتا ہے اور جواب کے بعد آخر میں یہ لفظ تحریر کیا جاتا ہے واللہ تعالیٰ اعلم فقط۔ بینوا توجروا۔

**الجواب** ۔ علماء۔ تعلیم و تعلم علم نجوم فوق الحاجۃ کو حرام فرماتے ہیں۔ اتنی مقدار کو جائز بتاتے ہیں جس سے وقت، جہت قبلہ حساب اوقات مہینوں اور برسوں کا حساب معلوم ہو۔ اس سے زائد کو جائز نہیں بتاتے طریقہ محمدیہ اور اس کی شرح حدیقہ ندیہ[1] میں ہے قال فی الخلاصۃ وتعلم علم النجوم ان کان قدر ما یعلم بہ مواقیت الصلوۃ الخمسۃ ویعلم جھۃ القبلۃ لاباس بہ والزیادۃ علی ذلک حرام بستان العارفین میں امام ابو اللیث سمرقندی نے فرمایا لو تعلم من علم النجوم مقدار ما تعرف بہ جھۃ القبلۃ ویعرف بہ امر الحساب ای حساب الاوقات والشھور والسنین فلا باس بہ وھو امر مباح ولا یزید علیہ۔ تعلیم المسلم میں ہے علم النجوم بمنزلۃ المرض لمن تعلمہ لانہ کمرض القلب فی الایمان بالغیب فیبقی العبد اذا تعلمہ یزعم فی نفسہ علم ما کان قبل ذلک بکل علمہ الی اللہ تعالیٰ من الامور المغیبات فتعلمہ حرام لانہ یضر بعالمہ فی دینہ لانہ ینقلہ بالایمان المغیب الی الایمان بالکذب الموھوم ولا ینفع اصلا الخ

اگر کسی کا قلب محفوظ بھی رہے۔ تعلم علم نجوم سے مریض نہ ہو تو بھی باعتبار اکثر حکم ہونا چاہئے اگر خود کوئی محفوظ رہا تو ہر کوئی محفوظ نہ رہے گا جیسے وہ زہر جو کسی طرح ایک شخص نے استعمال کیا اور کسی وجہ سے وہ محفوظ رہا تو اسے یہ حلال نہیں ہے کہ دوسروں کو بھی استعمال کرائے۔ تعلم علم نجوم کیا ہی۔ تعلیم بھی کرے یا اس کا پیشہ کرکے بیٹھے کہ لوگ سوال کریں یہ جواب بتاتے اور ان لوگوں کے قلوب کو مریض کرے اعلیٰ حضرت قدس سرہٗ نے حاشیہ حدیقہ ندیہ میں فرمایا قولہ یزعم فی نفسہ الخ ھذا ان جزم جزما ھو حرام بل کفر اما اذا استدل کاستدلال طبیب بالنبض والتفسرۃ فلا شذی ان لکل علمہ الان ایضا علما الی اللہ تعالیٰ ولما یزعم انہ حق ما ادی الیہ نظرہ فھذا لا یحرم لذاتہ کما افادہ الامام حجۃ الاسلام نعم ان ادی الی مفسدۃ وھو الاکثر فھو محرم لغیرہ۔ ہاں اگر یہ شخص جس طرح خود جزم نہیں کرتا دوسروں کو بھی اس سے روکے اور طرح طرح سے برابر یہ ظاہر کرتا رہے کہ یہ باعتبار ان دلائل کے حکم کیا جاتا ہے جو میں نے نظر کی اور کچھ ضرور نہیں کہ ان دلائل سے میں جس نتیجے پر پہونچا وہ صحیح ہی ہو اس پر یقین کرنا حرام ہے اگرچہ ہزار بار جو نجومی بتائے اس کے مطابق ہی واقع ہو تو اس صورت میں حرام نہ ہونا چاہئے ھذا ما عندی والعلم بالحق عند ربی وھو تعالیٰ اعلم۔

[1] حدیقہ ندیہ جلد اول ص ۴۳۲ مطبوعہ لائل پور

# کتاب الغصب

## غصب کا بیان

**مسئلہ**۔ عزیز اللہ باشندہ پرانے شہر ٹولہ بریلی بتاریخ ۱۶ رجب ۵۷ھ

ایک مسلمان پابند شرع سالہا سال زکاۃ وغیرہ بھی ادا کرتا ہے اس کی ایک آراضی جو برابر قبرستان کے ہے اس کو خرید کئے ہوئے چودہ ۱۴ پندرہ ۱۵ سال کے ہوتے چند عرصہ سے چند مسلمان جو بڑے ہیں وہ اس کو جبراً گرفت میں لاکر قبرستان میں شامل کرنا چاہتے ہیں۔ کیا یہ شرع شریف میں جائز ہے؟ جس کی آراضی ہے وہ مطلق نہیں چاہتا ہے کہ قبرستان میں جبراً آراضی دوں۔

**الجواب**۔ غیر کی زمین یا کوئی چیز غصب کرلینا جبراً دبالینا زبردستی اس پر قابض ہوجانا ظلم ہے حرام سخت اشد الخبث اشنع کام ہے خود اپنے لئے لے یا دبا کر کسی وقف میں شامل کرے جو پرائی زمین ظلماً دبالے اس کی نسبت حدیث میں فرمایا من[1] ظلم قید شبر من الارض طوقہ من سبع ارضین جو کسی کی بالشت بھر زمین ظلماً لے گا روز قیامت ساتوں زمینوں سے طوق بنا کر اس کے گلے میں ڈالا جائے گا والعیاذ باللہ تعالیٰ۔ جو لوگ جانتے ہوئے ظلم میں ظالم کے ساتھ ہوں گے وہ جب تک توبہ نہ کریں گے قہر الٰہی میں رہیں گے حدیث میں ہے من[2] اعان علی خصومۃ بظلم لم یزل فی سخط اللہ حتی ینزع۔ دوسری حدیث میں ہے من[3] اعان ظالما لیدحض بباطلہ حقا فقد برئت ذمۃ اللہ وذمۃ رسولہ جل جلالہ وصلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم ایک اور حدیث[4] میں ہے من اخذ من الارض شیئا بغیر حقہ خسف بہ یوم القیامۃ الی سبع ارضین۔ اور اگر واقع میں زمین قبرستان کی ہے کسی ظالم نے بیچ ڈالی ہے تو اس خریدنے والے کو چاہئے کہ اس زمین کو جو قبرستان کی ہے چھوڑ دے اللہ سے ڈرے اس بیچنے والے پر دعویٰ کرکے اپنا روپیہ واپس لے۔ واللہ تعالیٰ اعلم

[1] فیض القدیر جلد ۶ ص ۱۶۷ [2] فیض القدیر جلد ۶ ص ۱۴۲ [3] فیض القدیر جلد ۶ ص ۱۶۱ [4] بخاری جلد اول ص ۳۳۲

# كتاب الذبائح

## ذبح کا بیان

سوال۔ طوطا، ہدہد، بگلا، خرگوش حلال ہیں یا نہیں بعض کہتے ہیں طبعی ہیں طبعی سے کیا مراد ہے؟ بینوا توجروا

جواب۔ سب حلال ہیں مکروہ طبعی کے یہ معنی ہیں جس سے طبیعت کراہت کرے۔ واللہ تعالیٰ اعلم

سوال۔ مردار مرغی فروخت کر کے اس کی قیمت مسلمان کو کھانے پینے پہننے میں لانا چاہیے یا نہیں؟

جواب۔ نہیں۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

**مسئلہ**۔ از مظفر پور مرسلہ انوار الحق صاحب قادری رضوی حامدی ۲۲ جمادی الآخرہ ۵۲ھ

عورت مرغ یا اور کوئی جانور ذبح کر سکتی ہے یا نہیں اگر کر سکتی ہے تو کوئی حدیث اس کے بارے میں آئی ہے یا نہیں؟

**الجواب**۔ عورت کا ذبیحہ جائز ہے سراجیہ پھر سراج المنیر میں ہے تجوز ذبیحۃ المرأۃ [1] مشکوٰۃ و بخاری [2] میں حدیث بھی موجود ہے عن کعب بن مالک انہ کان لہ غنم ترعی بسلع فابصرت جاریۃ لنا بشاۃ من غنمنا موتا فکسرت حجرا فذبحتھا بہ فسأل النبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فامرہ باکلھا۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

**مسئلہ**۔ زید ایک سانڈ پکڑ کر لایا اور ذبح کر کے کھایا اور حلال ہونے کا دعویٰ بھی کرتا ہے اور اس کی حلت کا بھی قائل ہے مال غیر مسلم ہونے کے سبب سے اور بکر حرمت اس کی مثل سور کے قرار دیتا ہے آیا بکر کی حرمت کا قول صحیح ہے یا غلط اور زید کا حلال سمجھنا اور دعویٰ حلت کا کرنا جائز ہے یا نہیں؟ بینوا توجروا۔

المستفتی محمد اسحٰق موضع صمد اٹولہ

**الجواب**۔ وہ سانڈ شرعاً حلال جانور ہے اس کی حلت میں کوئی شبہہ نہیں۔ وہ اگر بنام خدا ذبح کیا جائے تو حلال ہوگا وہ محض اس لئے کہ بتوں کے نام پر چھوڑ دیا گیا حرام نہ ہوگا بتوں کے نام پر چھوڑنے سے حلال جانور حرام نہیں ہو جاتا غیر خدا کے نام پر جو ذبح کیا جائے وہ حرام ہے۔ واللہ تعالیٰ اعلم

**مسئلہ**۔ از رائے بریلی مرسلہ شیخ چھدا صاحب ۲۵ محرم الحرام ۵۸ھ

---

[1] سراجیہ بہامش قاضی خاں جلد ۳ ص ۱۰۰، [2] مشکوٰۃ ص ۳۵۷۔

چڑیوں میں کون کون چڑیا کا گوشت مباح ہے اور کون کون جانوروں کا گوشت کھانا درست ہے؟

**الجواب۔** درندے، شکاری جانور، کچلی رکھنے والے، شکاری پرندے شکاری پنجہ رکھنے والے، حشرات ارض، حشرات الارض کے شکاری جانور، اور وہ جانور جن میں خون نہیں سوا مچھلی اور ٹیری کے۔ کوا، چمگادڑ، خچر، گھوڑا اور یہ گدھا ناجائز ہیں، حمار وحشی وارنب وعقعق جائز ہیں۔ فتاوی خلاصہ میں ہے۔ فی شرح الطحاوی مالا یؤکل کل ذی ناب من السباع وذی مخلب من الطیور والھوام التی سکناھا فی الارض وجمیع سباع ھوام الارض الا الارنب فانہ یحل اکلہ وذو مخلب من الطیور۔ وفی فتاوی الصغری مالادم لہ کالزنبور ونحوہ لا یؤکل الا السمک والجراد والعقعق ونحوہ یؤکل ویکرہ الغراب وھوالذی یأکل النجاسات وفی الفتاوی القاضی لا یؤکل الخفاش لانہ ذوناب وحمار الوحش یؤکل بخلاف الاھلی والبغل لا یؤکل ویکرہ لحم الخیل عند ابی حنیفۃ اھ مختصراً اور ریائی سارے جانور سوا مچھلی کے ناجائز ہیں۔ واللہ تعالی اعلم۔

**مسئلہ۔** از نیروبی افریقہ جمعہ مسجد مرسلہ عطا محمد صاحب ۱۶ جمادی الاولی ۵۸ھ

اس ملک افریقہ میں حکام وقت قصابوں کو حکم دیتا ہے کہ پہلے ذبح سے بیل وغیرہ کے مغز میں پستول مارو بعدہ ذبح کرو آیا یہ فعل شرعاً جائز ہے یا نہیں؟

**الجواب۔** یہ فعل ناجائز و حرام بے وجہ شرعی ایذا صریح ظلم و قبیح ہے اس حکم کا ماننا حرام ہے واللہ تعالی اعلم

**مسئلہ۔** از کوہ مری ضلع راولپنڈی پنجاب بازار کلاں متصل ہوٹل محبت خاں مرسلہ جناب عبدالرحمن صاحب رجب ۵۶ھ۔

زید ایک بکری کے ساتھ زنا کرتا ہے بکری کا مالک گندگی سے آلودہ بکری کو ایک ملا کے پاس لایا صحیح شہادت اور ملزم کے اقرار کرنے پر فتوی دیا گیا کہ بکری ذبح کر کے دفن کی جائے اور ملزم مالک کو قیمت ادا کرے اور تیس آدمیوں کو کھانا کھلائے ملزم نے دونوں میں سے ایک تعزیر کو بھی انجام نہ دیا مالک نے پھر ملا صاحب کے پاس جاکر کہا ملا صاحب نے جواب دیا کہ جس طرح مرضی ہے کرو اور بکری فروخت کرنے کو کہا بکری فروخت ہوئی اور دوسری جگہ پہونچ کر بکری کا گوشت مسلمانوں کو کھلایا گیا۔ کیا یہ فتوی اور تمام عمل صحیح ہے؟

**الجواب۔** زید بے قید گنہگار ہوا اس پر توبہ لازم سلطنت اسلام ہوتی تو اسے تعزیر کرتی وہ بکری ذبح

کردینا چاہیے تھی مگر واجب نہیں کہ ذبح کردی جائے امام اعظم کے نزدیک اس کا گوشت کھانا بے کراہت جائز۔ صاحبین کے نزدیک حیوان ماکول اللحم کو بھی غیر ماکول اللحم کی طرح بعد ذبح جلا ڈالنا چاہیے لقطع امتداد التحدث بہ کلما رؤیت۔ غیر کی بکری سے جب یہ ناپاک حرکت کی تو وہ اگر ذبح کی جائے تو قبل ذبح اس کی قیمت زید کو چاہیے کہ مالک کو دے دے مگر یہ لازم نہیں کہ مالک دفع بزبر مجبور نہیں کیا جاسکتا درمختار[1] میں ہے لایحد بوطئ بھیمۃ بل یعذر وتذبح ثم تحرق، ویکرہ انتفاع بھا حیۃ ومیتۃ مجتبی وفی النھر الظاھر انہ یطالب ندبا القوم تضمن بالقیمۃ شامی میں ہے قولہ وتذبح ثم تحرق ای لقطع امتداد التحدث بہ کلما رؤیت ولیس بواجب کما فی الھدایۃ وغیرھا وھذا اذا کانت مما لایؤکل فان کانت تؤکل جاز اکلھا عندہ وقالا تحرق ایضا فان کانت الدابۃ لغیر الواطی یطالب صاحبھا ان یدفعھا الیہ بالقیمۃ ثم تذبح ھکذا قالوا ولا یعرف ذلک الاسماعا فیحمل علیہ زیلعی ونھر قولہ الظاھر انہ یطالب ندبا الخ ای قولھم یطالب صاحبھا ان یدفعھا الی الواطی لیس علی طریق الجبر وعبارۃ النھر والظاھر انہ یطالب علی وجہ الندب ولذا قال فی الخانیۃ کان لصاحبھا ان یدفعھا الیہ بالقیمۃ اھ وعبارۃ البحر والظاھر لایجبر علی دفعھا۔

فتاوی خلاصہ[2] میں ہے۔ فی شرح الطحاوی رجل وطئ بھیمۃ یعزر فان کانت البھیمۃ لہ تذبح ولا تؤکل وعن عمر رضی اللہ تعالٰی عنہ امر بالبھیمۃ حتی احرقت بالنار وفی الفتاوی الصغری فی الذی یؤکل عند ابی حنیفۃ رحمۃ اللہ تعالٰی علیہ ولا یحرق وعند ابی یوسف لایؤکل ویحرق بالنار کالذی لایؤکل ولما الذی لایؤکل یذبح ویحرق بالنار ولا یحرق قبل الذبح ویضمن الفاعل قیمتہ ان کان لغیرہ وفی دیات الفتاوی الصغرٰی قال الصدر الشھید ان کانت البھیمۃ للواطی یقال لہ اذبحھا واحرقھا وان لم یکن لہ یقال لصاحبھا ان یدفعھا الی الواطی بالقیمۃ ثم یذبحھا الواطی ویحرق ان لم یکن ماکولۃ وان کان مما یؤکل یذبح ولا یحرق فتاوی بزازیہ[3] میں ہے۔ فی شرح الطحاوی وطئ بھیمۃ یعزر فان کانت لہ تذبح ولا تؤکل وعن الفاروق رضی اللہ عنہ انھا تحرق وفی الصغری انھا تؤکل عند الامام ولا تحرق وعند الثانی لا تؤکل وتحرق کما لو کانت مما لایؤکل والذی لایؤکل یحرق ولا یحرق قبل الذبح ویضمن الفاعل ان لغیرہ قیمتھا قال الصدر والاعتماد علی روایۃ شرح الطحاوی وذکر فی الھمر انہ المختار والاحراق لقطع التحدث تیس آدمیوں کو کھانا کھلانے کا حکم تو ملا کا اپنی طرف سے ہے حکم شریعت نہیں ہاں بکری کا مالک اگر زید سے قیمت طلب کرتا بکری اسے دے دیتا تو زید کو قیمت دینا ہوتی بکری دوسری جگہ فروخت ہوگئی اور اس کا گوشت کھالیا گیا اس کا گوشت

[1] درمختار جلد ۲ ص ۳۶ مطبوعہ مصر [2] فتاوی خلاصہ جلد ۲ ص ۹۵ مطبوعہ سلیم پریس لاہور [3] فتاوی بزازیہ برحاشیہ عالمگیریہ جلد ۶ ص ۴۲۱ مطبوعہ بیروت

کھلانے میں کوئی حرج نہیں۔ کوئی الزام نہیں۔ زید پر توبہ لازم ہے واللہ تعالیٰ اعلم۔

# کتاب الحظر والاباحۃ

## حظر واباحت اور متفرق مسائل

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

**مسئلہ۔** زید کہتا ہے کہ میلاد شریف میں منبر اقدس پر بیٹھنے کے لئے عالم ہونا چاہئے کیونکہ علماء کرام نائب رسول اور پیشوائے دین ہیں عوام الناس کے لئے بیٹھنا روا نہیں کیونکہ یہ منبر اقدس حضور سید الانبیاء صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے منبر کا نمونہ ہے اور اسی سے نسبت ہے لہذا عالم ہونا چاہئے اور عام خواندگان کے لئے قالین یا اور کوئی بستر سے بہتر پڑھنے والوں کے لئے بچھوا دیا جائے منبر نہ ہونا چاہیئے اور بکر کہتا ہے کہ عام طور پر لوگ سمجھتے ہیں لہذا کوئی حرج نہیں ہے اگر حرج ہوتا تو کیوں لوگ کرتے بلکہ بیٹھنا تو درکنار چائے پیتے ہیں اور پان بھی کھاتے ہیں لہذا یہ بتا دیا جائے کہ زید کا فرمان حق ہے یا بکر کا اور ایسے شخص کے لئے جو ذکر پاک میں کوئی کام خلاف ادب کرے کیا حکم ہے؟ بینوا توجروا۔

**الجواب۔** منبر ذاکرین کے لئے بچھایا جاتا ہے اس سے تعظیم ذکر مقصود ہوتی ہے۔ ذاکر علماء بھی ہو سکتے ہیں اور وہ جاہل بھی جو علماء کی مستند کتب سے پڑھیں، باقی وہ لوگ جو منگھڑت موضوعات بکتے ہیں اگرچہ وہ اپنے آپ کو عالم بتائیں ہرگز منبر کے مستحق نہیں نہ وہ ان کی روایاتِ کاذبہ ذکر نہ ان کا سننا جائز۔ ذاکرین میں بعض جماعتیں فساق وفجار پر بھی مشتمل ہوتی ہیں ان فواسق کو منبر نہ دیا جاوے کہ تعظیم ذکر کے ساتھ ان کی بھی تعظیم ہوگی اور فاسق کی تعظیم (ناجائز وگناہ)[1] لوقعد موافاسقًا یاثمون وہ ذاکرین جو سنی صحیح العقیدہ غیر فاسق معلن ہوں اور کتب معتبرہ مستندہ سے روایات صحیحہ مقبولہ ومعتمدہ پڑھیں وہ علماء کے اس وقت نائب ہیں انھیں منبر پر بیٹھانے میں حرج نہیں ذکر پاک کے آداب کے خلاف کوئی امر نہ کرنا چاہیئے۔ واللہ تعالیٰ اعلم

**مسئلہ۔** مرسلہ پروفیسر سید شاہد علی میرٹھ کالج۔

جزیہ جو اسلامی حکومت میں غیر مسلم اقوام سے لیا جاتا تھا وہ کیا تھا اور کیوں لیا جاتا تھا۔ جزیہ ایک قسم

[1] غنیہ ص۳۴۹

کا فوجی ٹیکس تھا جو کہ کسی قوم سے لڑنے کے بعد لڑائی کا نقصان پورا کرنے کی غرض سے لیا جاتا تھا یا وہ ایک ایسا محصول تھا جو غیر مسلم اقوام سے محض اس لئے کہ وہ اسلامی حکومت میں رہتی تھیں لیا جاتا تھا۔ از رہِ مراحم عالمانہ اس مسئلہ کا جواب پوری تفصیل اور دلائل کے ساتھ عنایت فرمایا جاوے اور اگر کوئی کتاب جس میں جزیہ کے متعلق کافی دلائل اور شرح ہوں تو براہ مہربانی اس کا نام بھی تحریر فرمایا جاوے۔ فقط بینوا توجروا۔

**الجواب**۔ جزیہ عقوبت علی الکفر ہے کفر پر رہتے ہوئے دار الاسلام میں رہنے پر ہے قتل سے چھٹکارے کا بدلہ ہے کہ یا اسلام لاؤ یا قتل کئے جاؤ گے۔ یا ذلت سے رہو کہ ذلت کے ساتھ حاضر ہو کر جزیہ حاضر کرو، جو ہر کافر پر واجب ہے مگر مرتد پر اور عربی مشرک بت پرست پر۔ ان سے جزیہ نہ لیا جائے گا اسلام نہ لائیں گے تو قتل ہی کئے جائیں گے ان سے قتل ساقط نہ ہوگا اور فقیر جو کسی وجہ سے عمل پر قادر نہیں اور اپاہج، مفلوج، لولا، لنگڑا بہت بوڑھا جو بالکل عاجز ہو چکا ہے اندھا اور راہب جو لوگوں سے انقطاع رکھتا ہو کسی سے ملتا جلتا نہ ہو اور بچہ اور غلام اور نساء۔ مگر بنی تغلب کی عورتیں کہ ان پر جزیہ ہے۔ بات یہ ہے کہ جزیہ نہیں مگر وجہ اسقاط قتل اور فقیر اپاہج وغیرہ مذکورین قتل سے حکماً مامون۔ غلام میں مکاتب و مدبر و ابن ام ولد سب داخل ہاں اگر ان مذکورین سے کوئی ذی رائے ہو اپنی رائے سے کافروں کی اعانت کرتا یا مال دار ہو اپنے مال سے انھیں مدد پہونچاتا ہو تو وہ قتل کیا جائے گا ورنہ اس پر اسقاط قتل کے سبب جزیہ مقرر ہوگا۔

جزیہ دو قسم ہے ایک وہ جو صلح سے وضع کیا جائے۔ یہ من جانب الشرع معین نہیں جتنے پر صلح واقع ہوگی وہ لیا جائے گا اور اس میں تغیر نہ ہوگا، کچھ کم و بیش نہ ہو سکے گا اور ایک وہ جو بعد غلبہ و فتح مقرر کیا جائے گا اس کی تین صورتیں حسب حال ناس ہوں گی۔ فقیر معتمل جو کسی طرح کسب پر قادر ہو اس سے سال میں بارہ درہم ایک درہم ماہوار اور متوسط الحال سے سال میں ۲۴ درہم ہر مہینہ دو درہم اور غنی مال دار رئیس پر سال پر ۴۸ درہم ہر ماہ چار۔ چاہے سال پر لیا جائے یا ہر ہر ماہ دے دے کم از کم دس ہزار درہم کا مالک غنی ہے اور دو سو درہم کا متوسط الحال اور جو کسی چیز کا مالک نہ ہو فقیر ہے۔ یوں ہی وہ جو دو سو درہم سے کم کا مالک ہو اور جہاں عرف میں دس ہزار درہم سے کم کے مالک کو مکثر کہا جاتا ہو وہاں کے اعتبار سے وہ ہی مکثر ٹھہرنا چاہئے۔ بعض ائمہ نے اس میں عرف کا اعتبار فرمایا۔

اور جب ظاہر الروایہ میں کوئی تحدید نہیں بیان ہوئی ہے تو رائے امام و سلطان کی جانب تفویض

کرنا چاہئے کہ وہ جسے جیسا سمجھے اس پر اس کے حسب حال مقرر فرمائے ان اوصاف کا لحاظ آخر سال ہوگا کہ وہی وقت وجوب ادا ہے اور اہلیت وعدم اہلیت میں وقت وضع معتبر ہوگا کہ اگر مثلاً وقت وضع صبی تھا یا مجنون تھا بعد وضع الامام اسی سال بالغ ہوگیا مجنون صحیح ہوگیا تو اس پر جزیہ مقرر نہ فرمایا جائے گا آئندہ سال اگر یہ اہل ہوں گے تو وضع کیا جائے گا۔ مگر فقیر کہ وہ اگر وقت وضع فقیر غیر معتمل تھا پھر موسر ہوگیا تو اس پر وضع فرما دیا جائے گا اگر ابھی اکثر حول باقی ہے امام ہر سال تجدید وضع فرماتا رہے گا۔ یہ غلط ہے کہ جزیہ فوجی ٹیکس تھا جو لڑائی کا نقصان پورا کرنے کی غرض سے لیا جاتا تھا۔ جزیہ کے کچھ مسائل تو یہاں ذکر ہوئے انھیں سے روشن کہ وہ ہرگز فوجی ٹیکس کسی طرح نہیں خاص جزیہ کے متعلق تمام مسائل کی کتاب اردو فارسی میں ہماری نظر میں نہیں۔

درمختار میں فرمایا[1] الموضوع من الجزیۃ بصلح لایقدر ولا یغیر تحرزا عن الغدر وما وضع بعدما قهروا واقروا علی املاکهم یقدر فی کل سنۃ علی فقیر معتمل یقدر علی تحصیل النقدین بای وجه کان اثناعشر درهما فی کل شهر درهم وعلی وسط الحال ضعفه فی کل شهر درهمان وعلی المکثر ضعفه فی کل شهر اربعة دراهم وهذا للتسهیل لا لبیان الوجوب لانه باول الحول ومن ملك عشرة الاف درهم فصاعدا غنی ومن ملك مائتی درهم فصاعدا متوسط ومن ملك مادون المائتین اولایملك شیئا فقیر قاله الکرخی وهو احسن الاقوال وعلیه الاعتماد واعتبر ابوجعفر العرف وهو الاصح ویعتبر وجود هذه الصفات فی اٰخر السنۃ فتح لانه وقت وجوب الاداء۔ وتوضع علی کتابی ومجوسی ولو عربیا ووثنی عجمی لجواز استرقاقه فجاز ضرب الجزیۃ علیه لا علی وثنی عربی لان المعجزۃ فی حقه اظهر فلم یعذر ومرتد فلا یقبل منهما الا الاسلام او السیف وصبی وامرأۃ وعبد ومکاتب ومدبر وابن ام ولد وزمن نقص بعض اعضائه او تعطل قواه فدخل المفلوج والشیخ العاجز واعمی وفقیر غیر معتمل وراهب لایخالط لانه لایقتل والجزیۃ لاسقاطه والمعتبر فی الاهلیۃ وعدمها وقت الوضع فمن افاق او عتق او بلغ او برئ بعد وضع الامام لم توضع علیه بخلاف الفقیر اذا ایسر بعد الوضع حیث توضع علیه لان سقوطها للعجز وقد زال وهی ای الجزیۃ لیست رضا منا بکفرهم کما طعن الملحدۃ بل انما هی عقوبۃ لهم علی اقامتهم علی الکفر فاذا جاز امهالهم للاستدعاء الی الایمان بدونها فبها اولٰی وقال تعالٰی حتی یعطوا الجزیۃ عن ید وهم صاغرون۔

ردالمحتار میں[2] ہے۔ قوله لایقدر ولا یغیر ای لایکون له تقدیر من الشارع بل کل مایقع الصلح

[1][2] شامی جلد ۳ ص ۲۶۷ تا ص ۲۶۹ مطبوعہ بیروت۔

علیہ بتعین ولایغیر بزیادۃ ولانقص قولہ واعتبر ابوجعفر العرف حیث قال ینظر الی عادۃ کل بلد فی ذلک الاتری ان صاحب خمسین الفا ببلخ یعد من المکثرین وفی البصرۃ وبغداد لایعد مکثرا قولہ وھوالاصح صححہ فی الولوالجیۃ ایضا قال فی الدر المنتقی والصحیح فی معرفۃ ھؤلاء عرفھم کما فی الکرمانی وھو المختار کما فی الاختیار وذکرہ القھستانی واعترف فی النھر تبعا للبحر بانہ ای التحدید المذکور فی ظاھر الروایۃ ولایخفی ان الاول ای اعتبار العرف اقرب لرای صاحب المذھب واقرہ فی الشرنبلالیۃ وفی شرح المجمع وغیرہ وینبغی تفویضہ للامام ای کما ھو رای الامام وفی التاتارخانیۃ انہ الاصح فتبصر ام یعنی ان رای الامام ان المقدرات التی لم یرد بھا النص لاتثبت بالرای بل تفوض الی رای المبتلی قولہ لانہ لایقتل الاصل ان الجزیۃ لاسقاط القتل فمن لایجب قتلہ لاتوضع علیہ الجزیۃ الا اذا اعانوا برای اومال فتجب الجزیۃ قولہ لم توضع علیہ لان وقت الوجوب اول السنۃ منذ وضع الامام فان الامام یجدد الوضع عند راس کل سنۃ لتغیر احوالھم ببلوغ الصبی وعتق العبد وغیرھما فاذا احتلم وعتق العبد بعد الوضع فقد مضی وقت الوجوب فلم یکونا اھلا للوجوب۔ قولہ بخلاف الفقیر ای غیر المعتمل اذا ایسر بالعمل فانھا توضع علیہ۔ قولہ لان سقوطھا للعجز لان الفقیر اھل لوضع الجزیۃ لکونہ حرا مکلفا لکنہ معذور بالفقر فاذا زال اخذت منہ لکن ان بقی من الحول اکثرہ۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

**مسئلہ۔** ازگیا ڈاک خانہ رفیع گنج محمد عبد الحق ہائڈ جنرل مرچنٹ مورخہ ۲ ربیع الآخر ۵۲ھ

گراموفون جس میں کہ اشعار نعتیہ وغیرہا ہوں اس کا سننا جائز ہے یا نہیں اور گراموفون مزامیر کے اندر داخل ہے یا نہیں؟

**الجواب۔** گراموفون آلات لہو ولعب سے ایک آلہ ہے اور نعت شریف اللہ و رسول کا ذکر جل جلالہ وصلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم پھر رکارڈ کے مصالحہ میں اسپرٹ ہوتی ہے اسپرٹ شراب ہے گراموفون سے ہرگز کچھ نہ سنیں خصوصاً اذکار خدا و مصطفےٰ عزشانہ وعلیہ التحیۃ والثنا گراموفون میں مزامیر کی آواز بھی ہوتی ہے گراموفون خود مزامیر میں نہیں واللہ تعالیٰ اعلم۔

**مسئلہ۔** از رنگون برما مغل اسٹریٹ ۲۱۰ مرسلہ محمد طیب صاحب سلمہٗ اواخر ذی القعدہ ۵۱ھ

محرم شریف میں حضرات حسنین کریمین رضی اللہ تعالیٰ عنہما کا ذکر شہادت صحیح روایتوں سے مسلمانوں کو سنانے کے لئے محفلیں منعقد کرنا یا حضرات اہل بیت رضی اللہ تعالیٰ عنہم کو ایصال ثواب کے لئے

ان کی نیاز دلانا سنی مسلمانوں کے لئے مذہبی رسوم میں سے ہے یا نہیں اور ایک سنی مسلمان اس کو اپنی مذہبی رسم کہہ سکتا ہے یا نہیں؟ بینوا توجروا۔

**الجواب** ۔ بے شک بے شبہ حضرات امامین سیدین شہیدین حسنین کریمین رضی اللہ تعالیٰ عنہما کے پاک ذکر مبارک کی مجلس متبرکہ اہل سنت کا طریقہ رضیہ رسم محمودہ مرضیہ ہے محبوبانِ خدا و پیشوایانِ دین حبیب کبریا علیہ ثم علیہم التحیۃ والثنا کا ذکر مسلمانوں کے دین میں ذکر خدا ہی ہے کہ ؎ مردان خدا خدا نہ باشند۔ لیکن زخدا جدا نہ باشند۔ ظاہر ہے کہ مسلمانوں کا ان محبوبانِ الٰہی سے علاقہ ان کی ذوات کے لئے نہیں اسی لئے ہے کہ اللہ تعالیٰ کے بزرگانِ خاص محبوبان با اختصاص ہیں ان کا ذکر وہ اسی لئے کرتے ہیں کہ وہ بارگاہ الٰہی کے خاص مقبول بندے ہیں۔ ان کا ذکر باعثِ رحمت و برکت اور کارِ ثواب ہے ان کا ذکر خدا کی عبادت اور خدا چاہے تو سبب نجات از عذاب ہے امام سفیان بن عُیینہ فرماتے ہیں عند ذکر الصالحین تنزل الرحمۃ اور خاص کر یہ ذکر شہادت تو ارشاد الٰہی وذکرھم بایّٰم اللّٰہ[1] کے نیچے داخل اس ذکر سے مسلمانوں کا مقصد اپنے ان اماموں کی دینی عظمت دکھانا حق پر استقامت اور باطل سے نفرت کی ضرورت بتانا فسق و فجور کی عداوت اور اپنے ان دینی پیشواؤں کی محبت کو جن سے ایمان کو قوت پہونچتی ہے اپنے دلوں کو تازہ کرنا اور دین و مذہب پر اپنی جان و مال عزت و آبرو سب کو نثار و قربان کر دینے کا سبق اپنے ان اماموں کے اس اسوۂ حسنہ سے حاصل کرنا اوروں کو ان کی ہدایت کرنا عزت دلانا وغیرہ وغیرہ ہے۔

ان مجالس کی رسم بہترین رسم ہے ان مجالس سے مسلمانوں کے بہت دینی فائدے ہیں مگر وہابی اور دیوبندی محبوبان خدا کے دشمن ایسے دشمن ہیں کہ وہ ان کا ذکر بھی سننا نہیں چاہتے بلکہ اتنا بھی نہیں سن سکتے کہ سال بھر میں ایک بار فلاں جگہ ان کا ذکر خیر ہوا اور کیوں چاہیں گے جانتے ہیں کہ جب تک ان کا ذکر مسلمانوں میں رائج رہے گا مسلمانوں کو ان سے محبت رہے گی اور جب تک محبوبانِ خدا سے مسلمانوں کا علاقۂ محبت رہے گا وہ ان کے دام تزویر میں آسانی سے نہ پھنس سکیں گے ان مجالس مبارکہ اور اس سے ایصال ثواب کی رسم ایسی ہی رسم ہے جیسے مجلس میلاد مبارک اور گیارہویں شریف کی رسم مسلمانوں میں رائج ہے کون نہیں جانتا کہ یہ دینی و مذہبی مصالح ہیں وہابیوں کے نزدیک جیسے مجلس میلاد شریف وغیرہ ویسے ہی یہ مجالس متبرکہ اصل علت تو وہی محبوبانِ خدا سے عداوت ہے مگر ہاتھی کے دانت کھانے

[1] سورۂ ابراہیم آیت ۵

کے اور، اور دکھانے کے اور ہوتے ہیں۔ گڑھی ہیں ان ہی میں سے ایک یہ ہے کہ چونکہ یہ رسم ہے لہذا حرام ہے دیوبندیوں کے پیشوا اشرف علی تھانوی کی اصلاح الرسوم دیکھئے۔ نمبر ا کھچڑا پکانا اور کچھ کھانا پکاکر احباب یا مساکین کو دینا اور ان کا ثواب حضرت امام حسین کو بخش دینا اس کی اصل وہی حدیث ہے کہ جو شخص اس دن میں اپنی عیال پر وسعت دے اللہ تعالیٰ سال بھر تک اس پر وسعت فرماتے ہیں مگر چونکہ اس میں رسوم کی پابندی کرلی ہے اس کو تہوار قرار دیا ہے اس لئے رسم کے طور پر کرنے سے ممانعت کی جائے گی مختصراً۔ نمبر ۲ شربت پلانا یہ بھی اپنی ذات میں مباح تھا جب پانی پلانے میں ثواب ہے تو شربت میں کیا حرج تھا مگر وہی رسوم کی پابندی اس میں بھی ہے۔ مختصراً۔ نمبر ۳ شہادت کا قصہ بیان کرنا یہ بھی فی نفسہ چند روایات کا ذکر کردینا ہے فی ذاتہ جائز تھا مگر" الخ

انھیں تو رسم سے چڑھ ہے اس سے کچھ بحث نہیں کہ رسم اچھی ہے یا بری ان کے نزدیک رسم ہے تو بری ہی ہے۔ نہیں نہیں بات وہ ہی ہے کہ محبوبانِ خدا کی تعظیم ان کا ذکر ا انھیں ایصال ثواب سے چڑھ ہے۔ محبوبانِ الٰہی کو ایصال ثواب، ان کا ذکر شریف معاذ اللہ اس کی رسم تو بری ہے بوجہ رسم ہونے کے حرام ہے مگر اب پیری مریدی کی رسم کیا خلاف کلیت ہے پہلے خشک وہابیوں کے نزدیک تو وہ بھی شرک تھی مگر اب اس وقت کے وہابی اپنے ان اسلاف کو احمق سمجھتے ہیں کہ ایسے نفع کی بات کو بے وقوف شرک و بدعت بتاتے تھے انھیں ہر وہ بات جس میں وہابی کا مالی فائدہ ہو بالکل حلال ہے انھیں اگر مسلمانوں میں بجائے کھچڑا پکانے لنگر کرنے شربت یا سقے سبیل لگانے مجالس ذکر میں خرچ کرنے کے یہ رسم ہو جائے کہ وہ جو روپیہ ان کاموں میں صرف کرتے ہیں وہابیوں کو مدرسہ یا کسی زر چندے کے نام سے دیدیں پھر رسم نہایت خوب محبوب و مرغوب و مطلوب ٹھہرے گی ولا حول ولا قوۃ الا باللہ۔ واللہ تعالیٰ اعلم

**مسئلہ۔** از بریلی مسئولہ سکریٹری انجمن اسلامیہ۔ رجب مرجب ۱۳۵۱ھ

شب برات کی آتشبازی مسلمانوں کے ہاتھ فروخت کرنا اور خود چھوڑنا اور دوسروں کو چھوڑنے کی تحریک کرنا اور امداد دینا جملہ امور متذکرۂ بالا کے بارے میں جو شریعت مطہرہ کا حکم ہو وہ مفصل بتلایا جائے۔ بینوا توجروا۔

**الجواب۔** عقل و نقل کا قاعدہ مسلمہ اور ایک پختہ اصل از اصول محکمہ ہے کہ جرم میں کسی طرح کی اعانت بھی جرم ہے۔ یہاں تک کہ اس میں برائے تماشہ شرکت بھی۔ قاتل ہر ارتکاب قتل پر مجرم نہیں۔ ہر وہ شخص جو

اس کا کسی طرح معین و مددگار ہوا سی کی طرح مجرم ٹھہرتا ہے بلکہ وہ بھی جو کھڑا تماشا دیکھتا رہے۔ مقتول کی اعانت کر سکتا ہو اسے کسی طرح قاتل کے حملہ سے بچانے کی کوشش کر سکتا ہو اور نہ کرے۔ قرآن عظیم کا ارشاد کریم ہے لاتعاونوا علی الاثم والعدوان[1]۔ گناہوں پر ایک دوسرے کی امداد و اعانت نہ کرو۔ حدیث میں فرماتے ہیں صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم۔ من مشی مع ظالم لیعینہ وھو یعلم انہ ظالم فقد اخرج ربقۃ الاسلام عن عنقہ[2] اوکما قال صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم ائمہ تصریح فرماتے ہیں التفرج علی الحرام حرام۔ مال ضائع و برباد کرنا حرام ہے۔ شب برات کی آتش بازی ناجائز بازی ہے کہ او لاً وہ بازی ہے اور لہو ولعب حرام پھر اس میں تضیع مال ہے اور وہ ناجائز ہے۔ مبذر پرلے سرے کا ناشکرا اور شیطان اپنے رب کا بڑا ناشکر۔ تو ہر مبذر اس ناشکری کے سبب شیطان کا بھائی ٹھہرا۔ قرآن کریم متنبہ فرماتا ہے لاتبذر تبذیرا[3] مگر یہ نہیں سنتا اس عطیہ الٰہیہ کو جسے اللہ کی راہ میں خرچ کرنا تھا شیطان کی راہ میں بے دریغ صرف کرتا ہے اسی پر تو قرآن عظیم ارشاد فرماتا ہے ان المبذرین کانوا اخوان الشیطین وکان الشیطن لربہ کفورا[4] بیچنے والے اگر نہ بیچیں تو بنانے والے بنائیں کیوں؟ بنانے والے نہ بنائیں تو بیچنے والے کہاں سے پائیں؟ پھر جب بنانے والے نہ بنائیں بیچنے والے نہ بیچیں تو چھوڑنے والے اپنی کمائی یا باپ دادا کی کمائی میں خود آگ لگانے والے کیونکر آگ لگائیں؟ خود گناہ کرنا ایک جرم اور اس کی ترغیب و تحریص دوسرا جرم۔ جرم بالائے جرم ہے۔ اللہ تعالٰی ہمارے بھائیوں کی آنکھیں کھولے اور ہم سب کو شیطان کے قدموں پر چلنے سے بچائے۔ قال اللہ تعالٰی، لاتتبعوا خطوٰت الشیطٰن انہ لکم عدو مبین[5] ○ واللہ تعالٰی اعلم

**مسئلہ۔** از بریلی محلہ ......... مسئولہ ......... شعبان ۱۳۱۵ھ

بکر نے مسلمانوں کے قبرستان کی قبریں جس میں علماء و اولیاء اللہ و عام مسلمانوں کی قبریں تھیں کھود کر اپنا مکان بنا لیا اور انھیں قبروں پر پاخانہ و غسل خانہ وغیرہ جو لوازمات مکان مسکونہ کے ہیں تعمیر کرائے جب اس ناشائستہ فعل سے بکر کو منع کیا گیا تو وہ آمادہ فوجداری ہوا، لہٰذا اس بارے میں بکر کہاں تک از روئے شریعت مطہرہ کے مجرم ہوا اور اب اگر وہ اپنے گناہوں سے توبہ کرنا چاہے تو اس کا کیا کفارہ اس کو دینا چاہئے؟ بینوا توجروا

**الجواب۔** بکر سخت شدید گنہ گار مستحق نار مستوجب غضب جبار مبتلائے قہر قہار حق اللہ اور حق العباد دونوں میں گرفتار ہے اس پر توبہ فرض ہے سچے دل سے توبہ و رجوع کرے اپنے اس گناہ اور سب گناہوں

[1] سورۂ مائدہ آیت ۲، [2] مشکوٰۃ ص ۴۳۶ [3] سورۂ اسراء آیت ۲۶ [4] ایضاً آیت ۲۷ [5] سورۂ نور آیت ۲۱

پر شرمندہ و منفعل ہو خدا سے مغفرت چاہے قبور جو منہدم کی ہیں انھیں پھر بنا دے اپنا قبضہ مالکانہ قبرستان سے اٹھائے پاخانہ غسل خانہ فوراً فوراً دفع کرے جہاں نجاست کی ہے اس جگہ کو فوراً فوراً نجاست سے پاک کرے خالی زبانی توبہ نہ ہوگی۔ زندوں سے معافی چاہے مُردوں کو ایصال ثواب کرتا رہے جن کی قبور منہدم کیں جن کے قبر پر پاخانہ غسل خانہ وغیرہ بنایا ان زندوں سے جن کے اعزا و اقربا کی قبور کی توہین کر کے انھیں بھی ایذا پہونچائی ان سے معافی چاہے خدا اسے توفیق دے۔ واللہ تعالیٰ اعلم

خدمت اعلیٰ حضرت عظیم البرکت رفیع الدرجت مؤید الملۃ حضرت مولینا مولوی مصطفےٰ رضا خاں صاحب دام مجدہٗ

**استفتاء۔** (۱) کسی اسلامی رفاہ عام مثلاً کتب خانہ ہسپتال وغیرہ کے لئے چار چار آنہ کی رسیدوں کے ذریعہ امدادی چندہ حاصل کیا جائے اور حاصل شدہ رقم میں سے نصف چندہ دینے دینوانے کی ایک معینہ تعداد پر بذریعہ قرعہ تقسیم کر دیا جائے اور چندہ دینے دینوانے کو پیشتر سے معلوم بھی ہو کہ نصف تقسیم کر دیا جائے گا تو کیا عند الشرع اس میں کچھ قباحت ہے۔

(۲) اگر مذکورہ صورت میں کچھ قباحت ہے تو ایسی حالت میں جب کہ غیر مسلم قومیں اس طرح سرمایہ اکٹھا کرتی ہیں اور مسلمان بھی اس میں حصہ لیتے ہیں نیز مسلمانوں کے رفاہ عام کے کام سرمایہ نہ ہونے کی وجہ سے ناکام ہوتے رہتے ہیں مسلمانوں کو اس صورت سے فائدہ حاصل کرنا جائز نہ ہوگا۔ بینوا توجروا۔

**الجواب۔** یہ ہرگز جائز نہیں چندہ کا روپیہ چندہ دینے والوں کا ہے یہ امین ہے جس نیک کام کے لئے انھوں نے دیا ہے دیانت کے ساتھ اسے اس میں صرف کرے اور صرف نہ ہو تو لازم جس جس سے جتنا جتنا لیا ہے ہر ایک کو اتنا اتنا واپس دے یا ان کی اجازت ہو تو کسی اور جائز کام میں صرف کرے اگر کسی کام کے لئے چند لوگوں سے چندہ لیا اس میں صرف کر کے کچھ بچ رہا اور کام ختم ہو گیا تو حساب کر کے حصہ رسد واپس دے اور آگے پیچھے لیا ہے تو جن جن کا روپیہ پورا پورا صرف ہو گیا ان کا پورا صرف ہو لیا جن کا آدھا تہائی چوتھائی صرف ہوا انھیں آدھا یا دو ثلث یا تین ربع واپس دے۔ اور جس کا بالکل صرف نہ ہو سکا اس کا پورا واپس کرے۔ صورت مستفسرہ یقیناً ناجائز ناروا کھلا جوا ہے۔ خدا مسلمانوں کی آنکھیں کھولے نیک کام کرنا چاہتے ہیں تو وہ پھر بذریعہ حرام۔ ولا حول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم۔ یہ نصف چندہ کا روپیہ جو امین کے پاس نیک کام میں لگانے کے لئے تھا امین اسے اس میں نہ صرف کرنے والا اور بذریعہ قرعہ گیا کا بچھیا تلے اور بچھیا کا گیا کے نیچے لگانے والا (؟)۔

چندہ مختلف ہوگا مثلاً کسی کے دو پیسے کسی کے دو آنے کسی کے چار کسی کے آٹھ کسی کا روپیہ کسی کے دو روپیہ کسی کے دس کسی کے بیس کسی کے پچاس کسی کے سو۔ سب مثلاً ہزار روپیہ چندہ ہوا اب پانچ سو روپیہ مثلاً پانچ آدمی کی معین تعداد پر بذریعہ قرعہ روکے گئے تو کچھ ضرور نہیں کہ یہ پانچ قرعہ سے وہی نکلیں جنھوں نے سو سو روپیہ دیے تھے کہ ہر ایک کو سو روپیہ اس کے مل جائیں بسا اوقات یہ ہوگا کہ وہ پانچ نکلیں جنھوں نے ۲/۔۱/۔۲/۔۴/۔۸/ دیے تو ۲/ سے لے کر زیادہ سے زیادہ آٹھ آنے خرچ کرنے والے کو سو روپیہ مل گئے اور (کیا) جوے کے سر سینگ ہوتے ہیں؟ واپس کرتا تو مالک کو کرتا کسی کی ملک کسی کو دینا کیونکر روا ہو سکتا ہے۔ رہا اس کو اس کا علم ہونا کہ ایسا ہوگا تو کیا سود دینے والے رشوت دینے والے جوا کھیلنے والے کو یہ معلوم نہیں ہوتا کہ میرا اتنا اتنا روپیہ اس صورت میں جائے گا بلکہ اگر یہ صورت بھی ہو کہ چندہ مختلف نہ ہو ہر کسی سے مثلاً ۸ ریاعہ روپیہ لیا گیا اور ہزار روپے ہوئے تو بھی یہی صورت ہوگی اس صورت میں تو یہ بھی ممکن تھا کہ پانچ شخص وہی نکل آتے جن سے سو روپیہ لئے گئے تھے اور اس صورت میں یہ بھی ممکن نہیں یہاں ۸ ریاعہ روپئے والے ہی سب ہیں اور ۸ ریاعہ روپئے ہی میں سو سو روپئے ملتے ہیں۔

پھر جس صورت میں سو سو روپئے والے پانچ قرعہ سے نکلے اس میں بھی نہ امین انھیں ان کا روپیہ واپس دے رہا ہے نہ انھیں کے خیال میں یہ ہے کہ ہم اپنا روپیہ لے رہے ہیں بلکہ اتفاقیہ یہ صورت ہو گئی انھوں نے جتنا روپیہ دیا تھا اتنا انھیں پہونچ گیا وہ مگن ہیں کہ "ہلدی لگی نہ پھٹکری اور رنگ چوکھا آیا۔ سو سو روپئے ہمارے نیک کام میں لگے ہوئے ہیں اور ہمیں گھر بیٹھے سو سو مل بھی گئے ہمارے نیک کام میں گئے اوروں کے ہمیں مل گئے اور سب کو یہ حال معلوم ہی ہے لہذا اس میں کوئی حرج نہیں" پھر درحقیقت یہ دینا اس نیک کام کے لئے نہیں کام کا نام ہی نام ہے وہ تو محض برائے نام ہے دینے والوں کی اصل غرض یہی جوا ہے والعیاذ باللہ تعالیٰ کہ ۸ ریا ایک روپیہ سو روپیہ کے ملنے کے امید پر دیا جاتا ہے قسمت سے مل گئے تو پو بارے ورنہ سمجھ لئے کہ ۸ ریا روپیہ نیک کام میں صرف ہو جائے گا۔

مگر قسمت کہ وہ بھی کچھ ضرور نہیں کہ ممکن کہ اس کا روپیہ اس نیک کام میں صرف ہی نہ ہو اس نصف چندے میں ان پانچ کے پاس پہونچ جائے تو اولاً وہ امید ہے اور ثانیاً یہ امید ثواب۔ جیسے کسی بڑھیا کی روٹیاں کوئی جانور لے بھاگا اس نے اول تو بہت کوشش کی کہ اس سے چھین لے جب دور پہونچ گیا اس کا کوئی قابو نہ رہا تو بولی جا میں نے خدا کی راہ میں دیں پھر تقرب کو خلوص نیت درکار یہاں خلوص کہاں اول ہی

سے نیت بد ہے اسے نیک کام سمجھنا حرام حرام حرام ہے اے عزیز یہ پوچھتا ہے کہ یہاں اس میں کچھ قباحت ہے یہ پوچھ کہ عین قباحت کی کس قدر عظیم شامت ہے ولاحول ولاقوۃ الا باللہ العلی العظیم۔

(۲) ہرگز نہیں، ہرگز نہیں، ہرگز نہیں۔ غیر مسلم قومیں سود کے منافع تبلیغ وغیرہ امور میں جنھیں وہ کار خیر جانتی ہیں صرف کرتی ہیں یہ پوچھنا ایسا ہی ہے کہ کوئی یہ پوچھے کہ غیر قومیں سود سے جو نفع اکھٹا کرتی ہیں اور مسلمان بھی اس میں حصہ لیتے ہیں تو کیا مسلمانوں کو جائز نہ ہوگا کہ وہ سود کا روپیہ جمع کر کے دینی کاموں میں صرف کریں اے عزیز قرآن کا ارشاد سن۔ لاتتبعوا خطوٰت الشیطٰن ۵۔ واللہ تعالیٰ اعلم

**مسئلہ**۔ حکیم عبدالستار صاحب عفی عنہ ۲۵ نومبر ۱۹۳۲ء

بخدمت المکرم ذوالمجد والکرم جناب مولوی صاحب قبلہ السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہٗ مزاج شریف!

بعد سلام مسنون یہ تحریر بغرض تجویز فیصلہ ارسال خدمت ہے کہ بریلی کے دو شعراء میں اس امر کی بحث ہے کہ زید کہتا ہے کہ اسلام بسبب اپنی حقانیت اور اخلاقیت کے دنیا میں پھیلا اور بکر کہتا ہے کہ اسلام تلوار سے پھیلا اگر آج تلوار مسلمانوں کے ہاتھ میں ہو اسلام روز افزوں ترقی کرے آیا جناب کے نزدیک ان دونوں مسلم شاعروں کے حق میں کیا فیصلہ ہے اور زید و بکر میں کون صحیح الرائے پر ہے۔ بینوا توجروا

**الجواب**۔ اسلام اللہ کا پسندیدہ دین ہے اسلام کی روشن و پاک تعلیم اور اس کے بہتر سے بہتر صحیح اصول نے عاقلوں کو اس کا بندہ بنایا۔ جو ذرا بھی سمجھ رکھتے تھے اور مرض عناد میں گرفتار نہ تھے انھوں نے بصدق دل نہایت شوق و رغبت سے اس کا کلمہ پڑھا۔ ہاں جو احمق مرض عناد میں گرفتار تھے باوجودیکہ اس کی حقانیت ان کے دل پر آشکار ہو چکی تھی جب کسی طرح اسلام کی ضرر رسانی سے باز نہ آئے تو اسلام نے اپنے حلقہ بگوشوں کے ہاتھوں تلوار دی۔ جن کے حق میں اس طریقہ سے ہدایت ہونا تھی اور کسی طرح نہ سمجھ سکتے تھے تو وہ اس ذریعہ سے حق سمجھے کہ اگر یہ مذہب حق نہ ہوتا تو اس کے مٹھی بھر آدمی دنیا بھر کو فتح نہ کر لیتے ان کا عنادیوں تلوار کے گھاٹ اترا اور وہ سچے دل سے اسلام کے حلقہ بگوش ہوئے۔ اور جن کے حق میں ہدایت نہ تھی وہ یوں بھی نہ مانے اگرچہ دل سے اس کی حقانیت کے معترف ہوئے۔ تو یہ غلط ہے کہ اسلام تلوار کے زور سے پھیلا اسلام یقیناً اپنی حقانیت ہی سے پھیلا۔ اس کی مثال نہ ملے گی کہ تلوار کے ڈر سے اسلام قبول کیا ہو تلوار دیکھ کر بھی جس نے اسلام قبول کیا اس نے اسلام کو حق جان کر ہی قبول کیا۔ اسلام کی تلوار ہی اس کے لئے اسلام کی حقانیت کا روشن ثبوت بنی۔

لہ سورۂ نور آیت ۲۱

ہاں ابتدا میں منافقین بھی جو بظاہر کلمہ پڑھتے تھے اور باطن میں کافر تھے انھیں اسلام قبول ہی نہ ہوا وہ ویسے ہی کافر رہے تو ان میں اسلام کہاں پھیلا۔ وہ انھیں معاندین میں تھے جنھیں کسی طرح اسلام قبول نہ ہوا اگرچہ طرح طرح اسلام کی حقانیت ان پر روشن ہوئی۔ منافقین کو اسی زمانہ میں چھانٹ چھانٹ کر جماعت مسلمین سے نکال دیا گیا جنھوں نے براہِ چالاکی یہ راہ اختیار کی تھی کہ مسلمانوں کی غنیمت میں شریک ادھر کافروں سے حصہ بانٹ ان سے ملتے تو ان کی کہتے ان میں جاتے تو ان کی کہتے کہ دونوں طرف سے حصہ پائیں۔ اس شخص کو اپنے اس قول سے رجوع لازم کہ یہ آریہ بکا کرتے ہیں اور اس سے بے وقوف لوگوں کو بہکاتے ہیں۔ اسلام آج بھی ترقی کر رہا ہے جب کہ ان کے ہاتھ میں نہ تلوار ہے نہ پنہاں کوئی اور زور۔ اول کفار سے اس کی ترقی پوچھو جو کروروں روپیہ اور ہزاروں عورتیں لالچ میں دیتے اور اپنے مذہب باطل کی تبلیغ میں اندھا دھند صرف کرتے اور بعض تلوار کا زور بھی رکھتے ہیں ولاحول ولاقوۃ الا باللہ۔ یہ اس کا خیال ہے کہ اسلام کے ہاتھ میں جب تلوار ہوگی جب ترقی کرے گا۔ اسلام تو اس وقت بھی باعتبار تعداد ترقی پر ہے ہاں جب تلوار ہاتھ میں ہوگی تو آج کی سی حالت مسلمانوں کی نہ ہوگی ان کو دنیوی عزت اس سے زائد ہوگی اور ان کی شوکت و حشمت بھی کچھ بڑھ جائے گی وہ شخص جو دل سے مسلمان نہ ہو مسلمانوں کے ڈر سے تلوار کے خوف سے اسلام ظاہر کرے اسلام اسے مسلمان کب ٹھہراتا ہے؟ اسلام تو اسے منافق کافر فرماتا ہے تو اسلام کی ترقی ہرگز تلوار سے نہیں۔ واللہ تعالیٰ اعلم

**مسئلہ۔** از میرٹھ محلہ مشائخان مرسلہ مولوی عبدالعلیم صاحب صدیقی۔ ۱۲ / رمضان ۱۳۵۱ھ

ماقولکم دام فضلکم

(۱) دف بجا کر قصائد، نعت، اور بحالت قیام میلاد شریف میں صلاۃ و سلام پڑھنا جائز ہے یا ناجائز دف مع جھانج ہو تو کیا حکم اور بلا جھانج ہو تو کیا حکم؟

(۲) کسی بزرگ کے قدیم جھنڈے پر پھول چڑھانا دف بجا کر قصائد نعت و توسل پڑھتے ہوئے اس کا جلوس نکالنا پھر اس جھنڈے کو بہ نیت تبرک مجلس میلاد شریف میں رکھنا اور بعد ختم میلاد شریف ان پھولوں کو تبرک کے طور پر لوٹنا جائز ہے یا ناجائز؟

(۳) کسی درویش کے خیر مقدم میں ان کی راہ میں حسب ذیل کلمات کہتے ہوئے بکرا ذبح کرنا اور اس بکرے کے خون پر ان بزرگ اور ان کے متبعین کا پیر رکھتے ہوئے چلنا اور چند قدم آگے چل کر پھر وہی حسب

ذیل کلمات کہتے ہوئے دوسرا بکرا ذبح کرنا اور اس کے خون کو پھر اسی طرح عبور کرنا نیت عبور و ذبح معلوم نہیں کلمات اللھم منك والیك بسم اللہ اللہ اکبر اللھم اجعل صدقة الی روح عبد روس۔

(۴) مذکورہ بکروں اور ران بزرگ کا فوٹو لیا جانا جائز ہے یا ناجائز؟ مدلل بدلائل جواب عطا فرمایا جائے رب العلمین آپ کو اجر عظیم عطا فرمائے۔

**الجواب۔** (۱) ہرگز نہ چاہیئے ظاہر ہے کہ یہ سخت سوء ادب ہے اور اگر جھانج بھی ہوں یا اس طرح بجایا جائے کہ گت پیدا ہو فن کے قواعد پر۔ جب تو حرام اشد حرام ہے۔ حرام در حرام ہے۔ وھذا ظاھر من ان یظھر۔ واللہ تعالٰی اعلم۔

(۲) یہ بھی نہ چاہئے جھنڈے پر پھول چڑھانا محض بے معنی۔ دف بجا کر نعت و منقبت پڑھنے کا حکم اوپر گذرا۔ ان پھولوں کو تبرک بنانا نری ہوس خام ہے جھنڈے کی کسی بزرگ کی طرف نسبت ہی کے کیا معنیٰ یہ ایسا ہی ہے جیسے تعزیہ دار فتح نشان کی عظمت حضرت امام عالی مقام کی جانب فرضی نسبت سے کرتے ہیں فرضی نسبت کیا کارآمد ہے پھر اگر نسبت فرضی نہ ہو مثلاً کسی پیر کے مرید اس کی خانقاہ کے جھنڈے کی ایسی تعظیم کرتے ہوں اس پر پھول چڑھا کر انھیں لوٹتے ہوں جب بھی کہ یہ غلو ہے اور اللہ عزوجل غلو سے منع فرماتا ہے ارشاد قرآن ہے [3] لاتغلوا فی دینکم محض جھنڈے کا جلوس نکالنا بھی ایسا ہی ہے۔ واللہ تعالٰی اعلم

(۳) ایسا کرنا بھی غلو ہے اور اگر اس ذبح سے مقصود اس مخلوق کی تعظیم بھی ہے اور ظاہر یہی بتاتا ہے کہ راہ میں ذبح کرنا اس کے خون پر قدم رکھواتے ہوئے لے جانا پھر اس منظر کا فوٹو لینا یہ سب اسی طرف ناظر۔ اس صورت میں اس کی حرمت میں کیا شبہہ ہے کہ اگرچہ اس میں اللہ کے نام سے ذبح کئے مگر اس کا ذبح خالصاً للہ نہ ہوا۔ قدوم امیر یونہی کسی اور معظم کے قدوم پر جو ذبح کیا جائے اس کا حکم فقہائے کرام نے یہی حرمت فرمایا ہے اگرچہ اللہ ہی کے نام پر ذبح کرے تنویر الابصار و درمختار[1] میں ہے ذبح لقدوم الامیر ونحوہ کواحد من العظماء یحرم لانہ اھل بہ لغیر اللہ۔ تسمیہ کا مجرد و خالص ہونا شرط ہے اور اس صورت میں وہ مجرد نہیں اس صورت میں اگرچہ ایسا کرنے والوں پر حکم کفر نہ دیا جائے مگر اس کی حرمت میں کوئی اختلاف نہیں۔

درمختار میں ہے [2] ھل یکفر قولان بزازیة وشرح وھبانیة قلت وفی صید المنیة انہ یکرہ ولا یکفر لانا لانسیئ الظن بالمسلم انہ یتقرب الی الآدمی بھذا النحر ونحوہ فی شرح الوھبانیة عن الذخیرة

[1] درمختار جلد ۵ ص ۱۹۷ مطبوعہ بیروت۔ [2] درمختار جلد ۵ صفحہ ۱۹۶ [3] سورۂ نساء آیت ۱۷۱

شامی میں ہے[1] قولہ انہ یتقرب الی الآدمی ای علی وجہ العبادۃ لانہ المکفر وھذا ابعید من حال المسلم فالظاہر انہ قصد الدنیا او القبول عندہ باظہار المحبۃ بذبح فداء عنہ لکن لما کان فی ذلک تعظیم لہ لم تکن التسمیۃ مجردۃ للہ تعالیٰ حکما کما لو قال بسم اللہ واسم فلان حرمت ولا ملازمۃ بین الحرمۃ والکفر اسی میں ہے[2] لا یقصد معہا تعظیم مخلوق لما سیاتی انہ لو ذبح لقدوم امیر ونحوہ یحرم ولو سمی۔ واللہ تعالیٰ اعلم

(۴) جاندار کا فوٹو کھینچنا کھنچوانا حرام ہے۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

**مسئلہ۔** حضرت صدیق اکبر، قرآن مجید جو فی زمانا مروج ہے اس سارے قرآن مجید کے حامل تھے یعنی حافظ تھے یا کہ اس قرآن مجید کے حافظ تھے جو پہلے حضرت عثمان غنی نے جمع کیا تھا کہ سورۂ بقر تا سورۂ عمران یا اور سورہ کے حافظ تھے؟

**الجواب۔** حضرت خلیفہ رسول اللہ سیدنا صدیق اکبر رضی اللہ تعالیٰ عنہ پورے قرآن عظیم کے حافظ تھے قرآن تو ایک ہی ہے اس کے کیا معنی کہ جو آج کل مروج ہے یا وہ جسے حضرت عثمان غنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے جمع فرمایا تھا۔ یہ وہی قرآن ہے جو آج بفضلہ تعالیٰ ہمارے ہاتھوں ہمارے سینوں اور ہماری زبانوں پر ہے۔ جو اللہ عزوجل نے حضور علیہ الصلاۃ والسلام پر نازل فرمایا اور جسے پہلے حضرت سیدنا صدیق اکبر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے دو لوح میں جمع فرمایا جس کے جمع کرنے کا بلیغ مشورہ حضرت سیدنا عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے دیا تھا پھر حضرت سیدنا عثمان غنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے اسی ترتیب پر۔ صواعق محرقہ میں تہذیب امام نووی سے ہے۔ انہ احد الذین حفظوا القرآن کلہ۔ امام ابن حجر مکی صواعق میں فرماتے ہیں[3] ومن فضائلہ العظیمۃ جمعہ للقرآن فقد اخرج ابو یعلی عن علی قال اعظم الناس اجرا فی المصاحف ابوبکر ان ابابکر کان اول من جمع القرآن بین اللوحین۔ واخرج البخاری عن زید بن ثابت قال ارسل الی ابوبکر مقتل اہل الیمامۃ وعندہ عمر فقال ابوبکر ان عمر اتانی فقال ان القتل قد استحر یوم الیمامۃ وانی لاخشی ان یستحر القتل بالقراء فی المواطن فیذہب کثیر من القرآن الا ان تجمعوہ وانی لاری ان تجمع القرآن۔

قال ابوبکر فقلت لعمر کیف افعل شیئا لم یفعلہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فقال عمر ہو واللہ خیر فلم یزل عمر یراجعنی فیہ حتی شرح اللہ لذلک صدری فرأیت الذی رای عمر۔ قال زید وعمر عندہ جالس لا یتکلم۔ فقال ابوبکر انک شاب عاقل ولا نتہمک وقد کنت تکتب الوحی لرسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فتتبع القرآن فاجمعہ فواللہ لو کلفنی نقل جبل من الجبال ما کان اثقل علی مما امرنی

[1] در مختار جلد ۵ صفحہ ۱۹۶ مطبوعہ بیروت [2] در مختار جلد ۵ صفحہ ۱۹۱ مطبوعہ بیروت [3] صواعق محرقہ صفحہ ۸۶ مطبوعہ استنبول

بہ من جمع القرآن فقلت کیف تفعلان شیئا لم یفعلہ النبی صلی اللہ علیہ وسلم فقال ابوبکر ھو واللہ خیر فلم ازل اراجعہ حتی شرح اللہ صدری للذی شرح اللہ لہ صدر ابی بکر وعمر فتتبعت القرآن اجمعہ من الرقاع والاکتاف والعسب ای العصی من الجرید۔ وصدور الرجال حتی وجدت من سورۃ التوبۃ آیتین مع خزیمۃ بن ثابت لم اجدھما مع غیرہ۔ لقد جاءکم رسول الی آخرھا فکانت الصحف التی جمع فیھا القرآن عند ابی بکر حتی توفاہ اللہ ثم عند عمر حتی توفاہ اللہ ثم عند حفصۃ بنت عمر رضی اللہ عنہا۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

**مسئلہ۔** ازسیتاپور محلہ ترین پور وارث منزل مرسلہ مجتبیٰ حسین صاحب ایوبی ۹ اپریل ۱۹۳۳ء

مخدوم ومحترم بندہ زاد عنایتہ بعد بجا آوری آداب خادمانہ گذارش ہے کہ ایک عرصہ سے یہ مسئلہ میرے اور میرے ایک عزیز بزرگ دوست کے درمیان زیر بحث ہے کہ آیا قربانی کا گوشت کفار کو دینا جائز ہے یا نہیں لہذا حضور سے استدعا ہے کہ اس مسئلہ کو حل فرمادیں کہ اس بحث کا خاتمہ ہو جائے۔

**الجواب۔** قربانی اللہ عزوجل کے نام پر اراقت دم سے ادا ہو جاتی ہے گوشت کا یہ مالک ومختار ہے جو چاہے کرے اپنے صرف میں لائے یا اپنے اعزا واقربا واحباب کو تقسیم کرے یا سب فقراء ومساکین کو دے دے ہاں مستحب یہ ہے کہ اس کے تین حصہ کرے ایک گھر کے لئے رکھے ایک اعزا واحباب میں تقسیم کرے ایک فقراء ومساکین کو بانٹے۔ کافر ذمی کے ساتھ بر واحسان کی اجازت ہے قال تعالیٰ[1] لاینھکم اللہ عن الذین لم یقاتلوکم فی الدین ولم یخرجوکم من دیارکم ان تبروھم وتقسطوا۔ حربی کے ساتھ ممنوع ہے قال تعالیٰ[2] انما ینھکم اللہ عن الذین قاتلوکم۔ تو حربی کافر کو قربانی کا گوشت دینا چاہئے نہ کوئی اور شیئ ہاں اگر اپنے کسی کافر خادم کو اس کی اجرت میں قربانی کا گوشت دے دے تو حرج نہ ہوگا کہ وہ اس کے اپنے ہی صرف میں آیا۔ یونہیں اگر اسے بطور انعام اس امید پر دے کہ ع مزدور خوش دل کند کار بیش۔ تو بھی حرج نہ ہونا چاہئے۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

**مسئلہ۔** کیا فرماتے ہیں علمائے دین شرع متین حسب ذیل مسائل میں۔

(۱) "اعلیٰ حضرت" کے معنی کیا ہیں مع دلیل کے بیان کیجئے؟

**الجواب۔** اعلیٰ حضرت کے معنی ہیں اعلیٰ پیش گاہ۔ اور محاورے میں مجازاً اس کا اطلاق معظم تر شخص پر شائع ہے جیسے معظمین کو حضرت کہا جاتا ہے یونہیں جیسے جناب کہا جاتا ہے۔ سرکار بولا جاتا ہے اور راجپوتانہ کے

[1] سورۂ ممتحنہ آیت ۸ [2] ایضاً آیت ۹

محاورے میں معظم شخص پر دربار کا اطلاق کیا جاتا ہے۔ یونہی عام محاورے میں معظم تر کو جناب عالی۔ عالی جناب، عالی سرکار، سرکار عالی کہا جاتا ہے، یونہی حضرت اعلیٰ، اعلیٰ حضرت، عالی حضرت، حضرت عالی بھی واللہ تعالیٰ اعلم۔

(۲) بعض کہتے ہیں سرکہ کھانا منع ہے۔

الجواب۔ سرکہ کھانا بہت اچھا ہے حدیث میں فرمایا نعم الادام الخل۔ جو کہتا ہے منع ہے جھوٹا ہے۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

(۳) کس طرح کا پانی کھڑے ہو کر پینا درست ہے۔ مثلاً جھوٹا پانی، سبیل کا پانی، وضو کا بچا پانی، آب زم زم۔ یہ پانی کھڑے ہو کر پینا درست ہیں یا نہیں؟ بینوا توجروا۔

الجواب۔ آب زم زم اور وضو کا بقیہ پانی کھڑے ہو کر پی سکتے ہیں۔ سبیل کا پانی لوگوں نے اس لئے لگایا ہے کہ اکثر سبیل کے نیچے کیچڑ ہوتی ہے۔ بیٹھنے کا موقع نہیں ہوتا مسلمان کا جھوٹا پانی کھڑے ہو کر نہ پئیں۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

(۴) السلام علیکم کس شخص کو کرنا درست نہیں مثلاً جوا کھیلتا ہو۔ تاش کھیلتا ہو۔ کھانا کھاتے وقت تلاوت کرتے وقت اور وظیفہ میں مبتلا ہو۔ ان موقعوں پر جواب السلام علیکم کا دینا درست ہے یا نہیں محفل میلاد میں ہو اور کس کس موقع پر السلام علیکم کا جواب دینا درست ہے؟

الجواب۔ معلن فاسق جو کسی کبیرہ کا مرتکب یا صغیرہ پر مصر ہو اس سے ابتداء بسلام نہ کی جائے مگر جب کہ اس سے ضرر کا اندیشہ ہو۔ ایسے مشغول شخص کو بھی سلام نہ کیا جائے جو کھانے پینے میں مشغول ہو یا علم دین کے درس میں یا تلاوت قرآن عظیم کر رہا یا درود شریف یا اور کوئی وظیفہ پڑھ رہا ہو۔ یونہی واعظ یا میلاد خواں اور جواب دینا درست ہے۔

(۵) عورتوں کو کھڑی ایڑی کا جوتا پہننا درست ہے؟

الجواب۔ جو جوتا مردانہ ہو یعنی جس وضع کا مردوں کے ساتھ خاص ہو عورتوں کو اس کا پہننا درست نہیں۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

(۶) دولہا کو مہندی لگانا درست ہے یا نہیں آج کل عام رواج ہے۔ دولہا چاندی کا زیور پہنتے ہیں اور کنگن باندھتے ہیں کیا زیور اور کنگن اتروا کر نکاح پڑھا جاوے اگر زیور اور کنگن پہنے ہیں اس صورت میں نکاح پڑھا دیا تو درست ہے؟

الجواب۔ مرد کو ہاتھ پاؤں میں مہندی لگانا ناجائز ہے۔ زیور پہننا گناہ ہے کنگنا ہندوؤں کا رسم ہے یہ سب چیزیں پہلے اتروائیں پھر نکاح پڑھائیں کہ جتنی دیر نکاح میں ہوگی اتنی دیر وہ اور گناہ میں رہے گا ازالہ منکر میں قدرت ہوتے ہوتے دیر خود گناہ ہے باقی اگر زیور پہنے ہوئے نکاح ہوا تو نکاح ہو جائے گا۔ واللہ تعالیٰ اعلم

(۷) نقلی کام کا جوتا مرد کو پہننا درست ہے یا نہیں یعنی چاندی سونے کا تار نہ لگا ہو۔ اور اگر چاندی سونے کا تار لگا ہو تو درست ہے یا نہیں؟ بینوا توجروا

الجواب۔ جھوٹے کام کا استعمال نہ کریں اور وہ سچا بھی جو مغرق ہو۔ واللہ تعالیٰ اعلم!

(۸) سیاہ لباس پہننا درست ہے یعنی سر سے پیر تک سب کپڑے سیاہ ہوں۔

الجواب۔ جائز ہے مگر محرم میں درست نہیں نہ سب کپڑے سیاہ پہننا نہ کوئی ایک آدھ کہ یہ روافض کا دستور ہے اور ان کے ساتھ تشبہ ممنوع واللہ تعالیٰ اعلم۔

(۹) جو مرد چوڑی پہنتے ہیں سدا سوہاگ بنتے ہیں ان کا کیا حکم ہے جائز ہے یا نہیں؟

الجواب۔ ناجائز ہے واللہ تعالیٰ اعلم! پہننے والے گنہ گار ہوتے ہیں مگر بعض اولیا کہ حکماً ایسا کرتے ہیں ان کے لئے وہی حکم ہوتا ہے۔ واللہ تعالیٰ اعلم!

(۱۰) جو شخص برہنہ پڑا رہے اور مجذوب میں شمار کیا جاوے یہ درست ہے اس کے پاس جانا خدمت کرنا اس کو کامل سمجھنا درست؟

الجواب۔ مجذوب کی بھی ایسی حالت نہیں دیکھی جا سکتی کہ وہ مرفوع القلم ہے دیکھنے والا تو مرفوع القلم نہیں اسے اس کے ستر پر نگاہ کرنا جائز نہیں۔ ہر کس و ناکس کو مجذوب سمجھ لینا بھی نہ چاہئے۔ اور جو مجذوب ہو اس سے بھی دور ہی رہنا چاہئے کہ اس سے نفع کم اور ضرر زائد پہنچنے کا اندیشہ ہے۔ واللہ تعالیٰ اعلم!

(۱۱) سونے کی انگوٹھی اس نیت سے پہن کر سفر میں جانا کہ وقت ضرورت پر کام آوے درست ہے یا چاندی سونا جیب میں رکھ کر نماز پڑھنا درست ہے؟ بینوا توجروا

الجواب۔ سونے کی انگشتری مرد کے لئے جائز نہیں چاندی کی انگشتری ایک نگ کی۔ نگ جس قدر بھی قیمتی ہو ساڑھے چار ماشہ سے کم کی مرد کو پہننی جائز ہے۔ چاندی سونا جیب میں رکھ کر نماز پڑھنے میں کوئی حرج نہیں۔ واللہ تعالیٰ اعلم

(۱۲) بزرگوں کی فاتحہ مزار کے سامنے دلانا افضل ہے یا مزار سے علیٰحدہ؟ بینوا توجروا

الجواب۔ فاتحہ مستحب ہے چاہے جہاں ہو اور مزار کے پاس یوں اور بھی اچھا ہے کہ قریب مزار میں قرآن عظیم کی تلاوت بیک کرشمہ دو کار ہوگی۔ فاتحہ کا ایصال ثواب بھی اور وہاں تلاوت قرآن عظیم بھی جس سے میت کو فرح و سرور اور انس وانبساط ہوگا۔ واللہ تعالیٰ اعلم!

(۱۳) تاش جو عام طور سے کھیلا جاتا ہے بغیر ہار جیت کے یہ درست ہے یا کس قدر گناہ ہے۔ بینوا توجروا

الجواب۔ تاش کھیلنا حرام ہے سخت گناہ ہے اور اس میں بازی لگانا اور جوا کھیلنا حرام در حرام ہے سخت شنیع خبیث کام ہے واللہ تعالیٰ اعلم!

(۱۴) ہندو کو فاتحہ کی شیرینی دینا درست ہے یا نہیں؟

الجواب۔ حربی کفار کو نہ فاتحہ کی شیرینی دینی درست نہ غیر فاتحہ کی۔ واللہ تعالیٰ اعلم!

(۱۵) ہندو اگر شیرینی لائے اور کہے فاتحہ دے دو کسی بزرگ کی یا پیغمبر علیہ السلام کی تو فاتحہ دینا درست ہے اور فاتحہ دے کر ہندو کو شیرینی دے دی جاوے یا مسلمانوں کو تقسیم کر دی جاوے۔

الجواب۔ ہندو سے شیرینی لے کر اپنی کر کے اپنے آپ فاتحہ دے کر اپنی سمجھ کر تقسیم کر دیں واللہ تعالیٰ اعلم ہندو کی چیز پر فاتحہ نہیں ہو سکتی، واللہ تعالیٰ اعلم!

(۱۶) عورتوں کو قبرستان میں جانا درست ہے یا نہیں؟

الجواب۔ نہیں چاہئے۔ واللہ تعالیٰ اعلم!

(۱۷) بعض کہتے ہیں تیجے یعنی سوئم کے چنے چبانے سے قلب سیاہ ہو جاتا ہے اور میت کی فاتحہ کا کھانا کھانے سے قلب سیاہ ہو جاتا ہے یہ صحیح ہے یا غلط؟ بینوا توجروا

الجواب۔ غلط ہے ہاں اغنیاء کو کھانا نہیں چاہئے کہ اغنیاء کے قلب میں اس سے قساوت پیدا ہوتی ہے۔ واللہ تعالیٰ اعلم!

(۱۸) تہبند پہن کر یعنی تہبند کا سرا پیچھے نہیں گھرسا ہے اس حالت میں قبرستان میں جانا درست ہے یا نہیں؟

الجواب۔ درست ہے اور تہبند یوں ہی باندھنا چاہئے پیچھے گھرسنا نہیں چاہئے، مردے تہبند کے نیچے سے ستر نہ دیکھیں گے یہ جاہلوں میں غلط مشہور ہے کہ گھرسا، نہ ہوگا تو مردہ ستر دیکھ لے گا۔ واللہ تعالیٰ اعلم!

(۱۹) بزرگوں کے مزار پر چادریں چڑھانا درست ہے یا نہیں اور لفظ چڑھانا استعمال کرنا درست ہے

یا نہیں یا بجائے چڑھانے کے دوسرا لفظ استعمال کیا جاوے جو دوسرا لفظ استعمال کیا جاوے وہ تحریر کر دیجئے۔

**الجواب۔** درست ہے چادر چڑھانا ایسا ہی بولا جاتا ہے جیسے غلاف چڑھانا مگر یہ لفظ نہ بولیں چادر ڈالنا بولیں واللہ تعالیٰ اعلم!

**مسئلہ۔** جوگیان ڈاک خانہ لہ بجنٹ نگر مرسلہ مسلمانان قصبہ مذکورہ۔ ۱۱ جمادی الثانیہ ۵۲ھ

خاندان مداریہ کے سلسلہ جاری ہیں یا سوخت ہیں؟ بینوا بالدلیل وتوجروا

**الجواب۔** بے کار سوال کئے جاتے ہیں نماز روزے وغیرہ ضروری مسائل تو پوچھے نہیں جاتے یہ بے کار باتیں دریافت کی جاتی ہیں اور پھر ایک بار نہیں واللہ اعلم کتنی بار یہ سوال آیا ہے لوگ برابر اس سلسلہ میں بیعت کرتے مرید ہوتے ہیں انھیں یہ ثابت نہیں کہ یہ سلسلہ سوخت ہو چکا ہے جن بزرگوں کو اس کی اطلاع ہے انھوں نے ایسا تحریر فرمایا ہے اس میں اس درجہ جاہلوں کو پڑنا کہ ایک دوسرے کا دشمن ہو جائے تکفیر وتفسیق تک نوبت پہونچ جائے ہرگز جائز نہیں جو مداری سلسلہ میں ہوتے ہیں ان سے تعرض نہ کریں کہ اس بے کار بحث کا نتیجہ سوا فساد اور کچھ نہیں واللہ تعالیٰ اعلم!

**مسئلہ۔** ہمارے یہاں رواج ہے کہ گیارہویں شریف کے فقیروں کا ایک گروہ ہاتھ میں رنگین جھنڈے لئے ہوئے جس کو نشان کہتے ہیں اور لوبان دانی میں لوبان سلگائے ہوئے اور دائرہ (دف) بجاتے اور قصائد گاتے ہوئے نکلتا ہے اس کا نام ان فقیروں نے راتب رکھا ہے عورتیں اس راتب کی منتیں مانتی ہیں۔ یہ گروہ مسلمانوں کے مختلف محلوں میں گذرتا ہے اور دروازوں پر ٹھہرتا ہے اور تھوڑی دیر قصائد گاتا ہے محلہ کی عورتیں اکثر حالت میں بے پردہ ان کے سامنے آتی ہیں پھر اہل خانہ ان کو کچھ نذرانہ دیتا ہے بعض عورتیں اس راتب کی نذر بھی مانتی ہیں کہ اگر میرا فلاں کام ہو گیا تو گیارہویں کے روز میں اپنے مکان پر راتب کراؤں گی وغیرہ لہٰذا اس طرح راتب پڑھنے یا پڑھانے اس کی نذر ماننے کا شرعاً کیا حکم ہے؟ بینوا توجروا

**الجواب۔** عورتوں کا نامحرموں کے سامنے بے پردہ ہونا حرام ہے راتب کے وقت ہونا یا کسی وقت۔ راتب کا مقصد کیا ہے اور یہ کیا رسم ہے ادھر یہ نہیں ہوتا ہے بہر حال اگر قصائد ناجائز نہیں ہوتے اور اس کا کوئی مقصد مقبول ہے تو کچھ حرج نہیں مگر دف نہ ہونا چاہئے یا ہو تو سادہ اور ہیئت موسیقی سے نہ بجایا جائے۔ یہ راتب اس سے زائد کچھ اور نہیں معلوم ہوتا کہ زرکشی اور اپنے راتب کے لئے کچھ حاصل کر لینے کا ایک آلہ ہے تو یہ بھیک کے ڈھنگوں میں سے ایک نیا ڈھنگ ہے۔ اگر ایسا ہے تو سوا محتاج کے اور

فقیروں کو کچھ دینا ناجائز ہے۔ اور اس کی منت و نذر محض لغو و بیہودہ بات، اور جب اس میں بے پردگی بھی ہوتی ہے تو اور بھی زیادہ اشد بات ہے عورتوں کو اس سے روکا جائے۔ واللہ تعالیٰ اعلم!

**مسئلہ۔** از مظفر پور مرسلہ انوار الحق صاحب قادری رضوی حامدی۔ ۲۶ جمادی الآخرہ ۵۲ھ

(۱) ارواح مسلمان کی پاک ہیں یا ناپاک اگر پاک ہے تو نار دوزخ کیسے جلائے گی؟

(۲) باجا فونوگراف بجانا کیسا ہے اور اس کا سننا کیسا ہے؟ بینوا توجروا

**الجواب۔** (۱) مسلمان کی روح نجاست کفر سے پاک ہے مگر عاصی کو آلائش معاصی سے پاک کرنے کے لئے اسے اتنی مدت جہنم میں رہنا ہوگا جب تک خدا چاہے والعیاذ باللہ سبحانہ وتعالیٰ اللّٰھم اجرنا من النار۔ مسلمان کی روح کو ناپاک نہ کہنا چاہئے۔ روح نہیں جلائی جاتی نہ وہ جلنے کی چیز ہے جسم جلایا جاتا ہے واللہ تعالیٰ اعلم!

(۲) فونو لہو لعب کے آلات سے ایک آلہ ہے اور لہو لعب حرام اس کا بجانا اور سننا دونوں ناجائز و گناہ واللہ تعالیٰ اعلم!

**مسئلہ۔** از بمبئی زکریا مسجد ۳ مرسلہ جناب اکبر حسین صاحب معرفت سید خیر الدین صاحب۔ ۶ ذی قعدہ ۵۲ھ بخدمت محترم موقر شیخ الاسلام جناب مولانا مصطفےٰ رضا صاحب مفتی سلمہٗ اللہ تعالیٰ آمین۔

میں جناب دادا پیر قبلہ...... صاحب کا خلیفہ پیر...... صاحب کا مرید ہوں میرے پیر صاحب مذکور جناب پیر صاحب مذکور الصدر کے طرف سے پیری مریدی کے سلسلہ میں بحیثیت خلیفہ کے اکثر پونہ میں تشریف لایا کرتے ہیں مگر پیر صاحب ایک سفر میں جناب قبلہ دادا پیر صاحب میرے پیر صاحبان کا ورود محلہ گھوڑ پور میں ہوا عاجز بھی اس محلہ میں قیام پذیر تھا ہر دو پیر صاحبان ایک ہفتہ تک متصل مسجد فرکش رہے عاجز بھی ہر دو بزرگان کی خدمت میں یومیہ حاضر ہوا کرتا تھا مگر باوجودے کہ اذان و اقامت کی آواز برابر سنائی دیتی تھی مگر پیر...... صاحب نے کبھی مسجد میں جا کر نماز نہیں پڑھی ہاں گاہے گاہے پیر...... صاحب شرما حیاءً مسجد میرے ساتھ چلے جاتے تھے مگر پابند نماز و جماعت یا مسجد کے یہ بھی نہ تھے ادب و بے علمی مانع ہوتی تھی کہ پیر صاحبان کی مسجد کی عدم حاضری کا باعث دریافت کرے لیکن مجبوراً ایک دن پیر...... صاحب سے مسجد میں جا کر نماز نہ پڑھنے کا اپنی زبان سے دریافت کیا تو جواباً آپ نے فرمایا کہ ان اماموں کے پیچھے ہماری نماز نہیں ہوتی۔ اب جواب طلب یہ ہے کہ ایسا شخص جو بلا عذر شرعی پانچ وقت مسجد میں حاضر نہیں ہوتا ہو تو

گھر میں اس کی نماز ہوتی ہے یا نہیں؟

(۲) دویم یہ کہ قبلہ پیر۔۔۔۔ صاحب کا حلقۂ درس قوالی مع باجا گاجا کے ہوتا تھا جن مکاران پر معنوی حال آتا تھا وہ پیر صاحب کو بے حجابانہ سجدے کرتے تھے میں نے مجبوراً پیر۔۔۔۔۔۔ صاحب سے دریافت کیا تو فرمانے لگے کہ پیر کو تعظیمی سجدہ جائز ہے میں حیرت میں رہ گیا سجدہ تو بجز خدا کے کسی کو نہ کرنا چاہئے کیا پیر کو سجدہ کرنا جائز ہے اور ایسا پیر جو پنجوقتی نماز مسجد کی اذان واقامت سنے اور مسجد میں نہ جائے اور باجا گاجا کے ساتھ قوالی میں مست رہے اور مرید سجدے کریں ان کو منع نہ کرے ایسے پیر سے مرید ہونا شرعاً جائز ہے یا نہیں اور اگر اس کی مریدی توڑے تو شرعاً کوئی جرم تو نہیں ہے۔ مذکورہ بالا عیبوں والے پیر کا شرعاً کیا حکم ہے؟ بینوا توجروا عند اللہ بغیر حساب۔

**الجواب۔** بلاوجہ شرعی جو تارک جماعت و مسجد ہو فاسق ہے۔ مگر جو نماز وہ گھر میں پڑھے گا ہو جائے گی۔ بے وجہ شرعی ترک جماعت و مسجد کا اس پر الزام ہوگا مگر مسافر کہ اسے رخصت ہے بہتر اس کے لئے بھی حاضری مسجد و جماعت ہے مگر اس پر لازم نہیں خصوصاً مقتدا و پیشوا اصحاب کے لئے ان کا ترک مسجد و جماعت محض بربنائے سفر ہرگز مناسب نہیں حد درجہ نامناسب ہے لاصلاۃ لجار المسجد الا فی المسجد کے معنی یہ نہیں کہ گھر میں جو نماز پڑھی وہ نماز ہی نہیں بلکہ یہ کہ وہ صلاۃ کاملہ نہیں۔

صورت مستفسرہ میں جو پیر صاحب نے ترک جماعت و مسجد کی یہ وجہ ظاہر کر دی کہ ان اماموں کے پیچھے ہماری نماز نہ ہوگی تو اب اس سوال کے کیا معنی ہیں کہ بے عذر شرعی جو حاضر نہیں ہوتا الخ وہ تو عذر شرعی بتاتے ہیں اور سوال اس کے متعلق ہے جو بے عذر حاضری ترک کرے رہا ترک صلاۃ، یہ بہت اشد حرام فسق لاکلام ہے۔ یہ اگر ثابت ہو تو نہ عذر سفر یہاں مقبول ہے نہ عذر عدم اہلیت امام۔ بے نمازی سے بیعت ناجائز ہے اور لاعلمی میں جو ایسے سے بیعت ہو گیا ہو اسے بعد علم دوسرے کسی جامع شروط سے بیعت چاہئے۔ قوالی مع مزامیر ہمارے نزدیک ضرور حرام و ناجائز و گناہ ہے اور سجدۂ تعظیمی بھی ایسا ہی۔ ان دونوں مسئلوں میں بعض صاحبوں نے اختلاف کیا ہے اگرچہ وہ لائق التفات نہیں۔ مگر اس نے ان مبتلاؤں کو حکم فسق سے بچا دیا ہے جو ان مخالفین کے قول پر اعتماد کرتے اور جائز سمجھ کر مرتکب ہوتے ہیں اگرچہ شرعاً ان پر اب دہرا الزام ہے ایک ارتکاب حرام کا دوسرا اسے جائز سمجھنے خلاف قول صحیح جمہور چلنے کا۔ واللہ تعالیٰ اعلم!

**مسئلہ۔** ہنود وغیرہ کافرین سے اگر کسی مسلمان نے تکلیف کے وقت کچھ قرضہ لیا تھا اور ادائیگی

کی کوئی صورت نہیں ہوئی اور یہ لوگ کچھ کر بھی نہیں سکتے یعنی کوئی ثبوت نہیں قرض دینے کا تو دعویٰ دھکا بھی نہیں ہو سکتا تو اس صورت میں پرایا قرض نہ دینے کی وجہ سے وہ مسلمان گنہ گار ہوگا یا نہیں۔ مولیٰ تعالیٰ کے یہاں یا یہ کہ مسلمان قرضہ تو ادا کر سکتا ہے مگر جان بوجھ کر نہ ادا کرے کیونکہ وہ کسی طرح وصول نہیں کر سکتے اور اس کی عزت و آبرو پر یقیناً کوئی آفت نہیں ہو سکتی تو ایسی صورت میں یہ مسلمان مال موذی نصیب غازی سمجھ کر نہ ادا کرے تو گناہ گار ہوگا یا نہیں؟

**الجواب۔** وفائے عہد مسلمان پر فرض ہے، قرض لے کر واپس نہ دینا حرام ہے۔ واللہ تعالیٰ اعلم!

**مسئلہ۔** از آنولہ ضلع بریلی مسئولہ از مولوی عبداللطیف صاحب۔ تاریخ ۲۴ ؍ مارچ ۱۳۲۷ء

(۱) زید کا والد افعال حرام کا ارتکاب کرتا ہے تو زید اس سے بوجہ ارتکاب افعال حرام ناراض رہتا ہے اسی وجہ سے دنیاوی امور میں اس کی اطاعت و فرمانبرداری بھی نہیں کرتا ہے تو کیا اس وجہ سے گناہ گار مرتکب عقوق والد ہوا یا نہیں؟

(۲) زید کی والدہ اگر کوئی حکم زید کو دے اور اس حکم کے خلاف اس کا والد حکم دے تو زید کو کس کا حکم ماننا واجب ہے؟ بینوا توجروا۔

**الجواب۔** (۱) ضرور۔ جو امر خلاف شرع نہ ہو اس میں باپ کی اطاعت لازم ہے اور نہیں کرتا تو ضرور عاق ہے۔ واللہ تعالیٰ اعلم!

(۲) ماں باپ دونوں کی اطاعت لازم ہے اور جہاں دونوں کی نہ ہو سکے وہاں والد کی اطاعت مرجح ہے۔ واللہ تعالیٰ اعلم!

**مسئلہ۔** از پادرا گجرات۔ مرسلہ جمال بھائی قاسم بھائی۔

ریاست بڑودہ کے اندر مسلمانان بڑودہ راج کانفرنس نامی ایک انجمن واسطے حقوق طلبی و تحفظ اسلام قائم کی ہوئی ہے یہ انجمن بیچ کوئی مذہبی امور کے دخل کرنے کے واسطے نہیں ہے صرف یہاں کے ہنود راجہ و ہنود رعایا کے سامنے مسلمانوں کے حقوق کی حفاظت کا کام کرنے والی ہے اس لئے اس میں بلاقید ہر فرقے کے کلمہ گو شامل ہو سکتے ہیں کیا اس انجمن میں سنی حنفی مسلمانوں کو شریک ہونا جائز ہے؟ بینوا توجروا

**الجواب۔** اس کانفرنس میں شرکت برائے تحفظ حقوق اہلسنت بمقابلہ فرق باطلہ و تحفظ حقوق اسلام بمقابلہ اعداء اسلام ضروری ہے۔ فرق باطلہ کے ساتھ وہ مجالست ناجائز و حرام ہے جو بربنائے محبت و موالات

ہو نیز وہ جو بے ضرورت وحاجت ومصلحت شرعیہ ہو نہ وہ جو برائے تبلیغ ورد ہو واللہ تعالیٰ اعلم!

**مسئلہ** ۔ از پیلی بھیت محلہ شیر محمد متصل کوٹھی عبداللطیف خاں صاحب رضوی ٹھیکیدار مرحوم مرسلہ شہزادی بیگم ۔ ۳ محرم ۱۳۵۳ھ ۔

جو شخص کہ اہل سنت پنجوقتہ نمازی روزہ اور تلاوت کا پابند ہو اور پارسا ہو اور گورنمنٹ گرلس اسکول کی ملازمہ ہو اور غیر مذہب رافضی کو دلی محبت سے تعلیم دے اور آپس میں وہ دونوں استاد شاگرد دلی محبت کا اظہار محبت کے لفظوں میں زبان سے ادا کریں یا تحریر میں لکھیں ان لفظوں میں کہ مجھ کو تم سے قدرتی محبت ہے تمہارا احسان حشر تک مرتے دقت تک نہیں بھولوں گی تم آتی ہو تو مجھ کو تسلی ہوتی ہے نہیں آتی ہو تو صدمہ ہوتا ہے اگر اس شاگرد رافضن کے یہاں کوئی بیمار ہوتا ہے تو اس کی عیادت کو جانا اس کے ذریعہ سے سودا کھانے پینے کا منگوانا جائز ہے یا نہیں۔ اس رافضن کو ان بی بی نے بہن بنایا ہے اس کے لئے لفظ ہمشیرہ کا استعمال کیا جاتا ہے یہ بی بی جناب قبلہ وکعبہ اعلیٰ حضرت پیر ومرشد کی مرید ہیں۔

(۲) جب کہ مجبوری سے اپنی گذر اوقات کرنے کے لئے گورنمنٹ کی ملازمت ہے اس میں غیر مذہب رافضی کو اصول کے مطابق تعلیم دینا اور دل میں کراہت کرنا ظاہر وباطن میں دلی محبت کا برتاؤ نہ کرنا گاہے بگاہے سرسری طور پر دنیا کا برتاؤ برتنا جائز ہے یا نہیں؟

(۳) چاندی کا خلال کرنا جائز ہے یا نہیں اور اگر جائز ہے تو کس طرح پر یا کسی غیر مذہب رافضی کے دینے پر اور اس کے کہنے پر کہ جائز ہے استعمال میں لایا جاتا ہے جائز ہے یا نہیں؟

(۴) اگر اپنی زندگی میں کوئی اپنی موت حیات کرے تو اپنی زندہ روح پر فاتحہ کا ثواب کس طرح پہونچانا چاہیئے؟

**الجواب** ۔ کسی کافر سے دلی محبت وموالات جائز نہیں خصوصاً مرتد سے۔ رافضیہ مرتدہ ہے اس سے علاقۂ محبت وموالات رکھنا تو بہت سخت ہے محض صوری موالات بھی حرام ہے اور جب واقع میں محبت نہیں محض زبانی دعویٰ کیا جاتا ہے تو ایک تو جھوٹ کا گناہ دوسرے بے ضرورت ملجئہ محبت وموالات صوریہ کا گناہ اوڑھا جاتا ہے کہ اس زبانی دعوی محبت ودوستی کے لئے وہ برتاؤ ضروری ہیں جن سے محبت کا ثبوت ہو جیسے مریض کی عیادت کو جانا۔ حدیث کا ارشاد تو یہ ہے وان مرضوا فلا تعودوھم وان ماتوا فلا تشھدوھم اگر وہ بیمار پڑیں تو ان کی عیادت نہ کرو بیمار پرسی کو نہ جاؤ اور اگر مر جائیں تو ان کے جنازے پر نہ جاؤ کفار سے دلی

محبت تو سخت اشد ہے جس پر قرآن عظیم نے فرمایا انکم اذا مثلھم کفار سے دلی محبت کرنے والا انھیں کے مثل ہے اور فرمایا فلیس من اللہ فی شیئ یعنی اسے خدا سے کوئی علاقہ نہیں۔ ان سے اظہار محبت بے ضرورت و مصلحت شرعی حرام ہے۔ یہ کہنا کہ مجھے تم سے قدرتی محبت ہے اگر محبت نہیں ہے تو جھوٹ ہے یوں ہی یہ کہ تم آتی ہو تو مجھے تسلی ہوتی ہے نہیں آتی ہو تو صدمہ ہوتا ہے، اسے بہن بنانا اسے ہمشیرہ کہنا ناجائز و گناہ ہے ان سب باتوں سے توبہ و رجوع لازم۔ واللہ تعالیٰ اعلم!

(۲) جائز تعلیم میں حرج نہیں واللہ تعالیٰ اعلم!

(۳) چاندی سونے کا خلال ناجائز ہے اگر محض ملمع ہو تو جائز ہے رافضیہ کے جائز بتانے پر عمل کرنا اپنے مذہب کا حکم نہ ماننا روافض کے مذہب کا باطل فتویٰ ماننا ہے۔ واللہ تعالیٰ اعلم!

(۴) اللہ عزوجل کے لئے جو نیک کام کرے تلاوت قرآن عظیم، درود خوانی، صدقہ خیرات دینا، ان کا ثواب اسے اگر اللہ تعالیٰ چاہے گا تو ملے گا جیسے اور کاموں نماز روزے وغیرہ کا ثواب۔ ثواب پہونچانا اس کا کام نہیں ثواب دینا اللہ عزوجل کا کام ہے اس کا کام دعا ہے جیسے دوسرے کے لئے دعا کریں کہ الٰہی اس میرے پڑھے اس کئے کا ثواب نہ میرے عمل کے لائق بلکہ تو اپنے کرم و فضل کے لائق فلاں کی روح کو عطا فرما۔ یوں ہی اپنے لئے دعا کرے کہ مجھے عطا فرما۔ خدا چاہے گا تو اسے عطا ہوگا۔ روح کسی کی نہیں مرا کرتی — واللہ تعالیٰ اعلم!

**مسئلہ** :- از بمبئی کھوکھا بازار مکان ۲۴ دوسرا مالہ پوسٹ ۳ مرسلہ جناب حافظ سید نور الحق صاحب قاسمی برکاتی قادری ۲۹ محرم الحرام ۵۳ھ

حضور والا دامت برکاتہم السلام علیکم ورحمۃ وبرکاتہٗ۔ ایک استفتا حاضر کرتا ہوں اس کی وجہ سے یہاں سخت بے چینی ہے کہ حضرت امام حسن رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی قاتلہ آپ کی زوجہ جعدہ ہے کیا اس کا ثبوت ہے یہاں علماء کی جماعت میں دو گروہ ہو گئے ہیں ایک وہ جس کے چند افراد کہتے ہیں کہ جعدہ کا زہر دینا ثابت نہیں اس لئے خواہ مخواہ الزام نہیں لگا سکتے اور ثبوت میں سوانح کربلا پیش کرتے ہیں جس میں لکھا ہے کہ یہ روایت غیر معتبر ہے اور اس کی بنا پر امام کے قتل کا الزام جعدہ کے سر نہیں لگا سکتے یہ بھی لکھا ہے کہ خارجی گروہ کا اس سے بڑھ کر کیا تبرا ہوگا۔ امام کی (قرین) کے ذمہ الزام لگا کر خود گالی دیں اور سنیوں سے دلوائیں ملخصًا۔ دوسرا گروہ جس میں بمبئی کے تمام مولوی خواہ شہادت نامہ پڑھنے والے ہوں یا فاضل سب کہتے ہیں

سلہ سورۃ نساء آیت ۱۴۰ ۲

کہ بلاشک جعدہ اور ثبوت میں وہی مؤرخین کی روایات ـــــ جب کہا گیا کہ قتل مومن بالعمد کا الزام بغیر ثبوت کسی پر لگانا کب درست ہے تو جواب دیا کہ پھر تو معلوم ہوا کہ امام کو زہر دیا ہی نہیں گیا آپ کی شہادت ہی نہیں ہوئی ورنہ قاتل کا نام بتاؤ غرضکہ ایسی ہی باتیں ہو رہی ہیں ارشاد فرمائیں کہ جعدہ نے زہر دیا ہے یا نہیں۔ شرعًا جعدہ کو قاتلہ امام حسن رضی اللہ تعالیٰ عنہ کہہ سکتے ہیں یا نہیں؟ بینوا بالکتاب توجروا یوم الحساب۔

**الجواب۔** عزیز محترم۔ وعلیکم السلام ورحمۃ وبرکاتہ۔ میں مکان پر موجود نہ تھا واپسی کے بعد اب جواب حاضر کرتا ہوں تکلیف انتظار ہوئی۔ جعدہ کی طرف قتل امام عالی مقام کی نسبت کو علماء اعلام ائمہ کرام نے مقرر رکھا ہے تو وہ محض بے سروپا حکایت نہیں کہ کسی مؤرخ نے یوں ہی اپنے ظن وتخمین سے اختراع کی ہو اور قیاسی ڈھکوسلوں سے گڑھ لی ہو اور پھر عوام میں مشہور ہوئی ہو کہ اگر ایسا ہوتا تو علماء وائمہ ہرگز اسے مقبول نہ ٹھہراتے مقرر نہ رکھتے اپنی تصانیف میں خود جعدہ کی جانب نسبت نہ کرتے۔ بلکہ وہ یقینًا اسی زمانہ سے مشہور ومستفیض خبر کی حیثیت سے منقول ہوئی۔ اس لئے علماء وائمہ نے اس کا اعتبار فرمایا۔ امام حسین رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا سیدنا امام حسن رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے استفسار کہ کس نے آپ کو زہر دیا اس کے کچھ منافی نہیں شہرت واستفاضہ کے لئے کچھ وقت درکار ہوتا ہے اسی وقت شہرت ہو جانا ضرور نہیں خصوصًا ایسا معاملہ جس کے اخفا کی شدید کوشش کی جائے ہو سکتا ہے کہ اس وقت تک حضرت امام حسین کو اس کی اطلاع نہ ہو پھر ہوئی ہو یا یہ کہ حضرت کو اطلاع ہو گئی ہو مگر مزید اطمینان کے لئے دریافت فرماتے ہوں یا یہ کہ یہ استفسار محض دریافت منشا کے لئے ہو کہ حضرت سیدنا امام حسن رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا اس میں کیا منشا ہے معاملہ سخت نازک تھا۔

ادھر برادر محترم کی جان اُدھر جعدہ زوجۂ امام تھی اگر قصاصًا قتل کی جائے تو اپنے برادر محترم اور خود اپنی اور گھر بھر کی عزت ممکن کہ قاتل معلوم ہوتے ہوئے بھی حضرت کا منشا اس نازک مسئلہ میں دریافت کرنا ہو اس لئے یہ ذکر یوں چھیڑا کہ استفسار فرمایا کہ آپ کو کس نے زہر دیا۔ حضرت سیدنا امام حسن رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے جواب پر اگر نظر کی جائے تو اس سے ظاہر ہے کہ حضرت کے خیال مبارک میں زہر دینے والا ہے اور حضرت کسی مصلحت سے اس سے بدلہ لئے جانے پر رضامند نہیں ہیں۔

ایک روایت میں ہے کہ حضرت نے جواب میں فرمایا اللہ اشد نقمۃ ان کان الذی اظن والا فلا یقتل بی واللہ بریٔ۔ دوسری روایت میں ہے کہ فرمایا یا اخی قد حضرت وفاتی ودنا فراقی لك وانی لاحق بربی واجد کبدی تقطع وانی لعارف من این دھیت فانا اخاصمہ الی اللہ تعالیٰ فبحقی علیك لا تكلمت

فی ذالک بشیٔ واقسم علیک باللّٰہ ان لاتریق فی امری محجۃ دم۔ نیز ایک روایت میں ہے یا اخی سقیت السم ثلاث مرات لم اسقہ مثل ھٰذہ المرۃ فقال من سقاک قال ماسؤالک عن ھٰذا اتریدان تقاتلھم اکل امرھم الی اللّٰہ (صواعق محرقہ)[1] پہلی روایت سے ظاہر ہے کہ حضرت کو کسی کی طرف گمان ہے لہٰذا محض گمان پر نہیں فرمانا چاہتے کہ فلاں نے زہر دیا فرماتے ہیں اگر وہ ہے جسے میں گمان کرتا ہوں تو اللہ عزوجل اس سے بڑا انتقام لینے والا ہے اور اگر وہ نہیں تو میرے خون بہا میں بری کیوں قتل ہو مگر دوسری اور تیسری روایت سے ظاہر ہے کہ حضرت کو معلوم ہے کہ قاتل کون ہے زہر کس نے دیا ہے؟ زہر بھی ایک بار نہیں تین بار دیا گیا ہے کہاں تک زہر دینے والا ایسی صورت میں پوشیدہ رہ سکتا، فرماتے ہیں برادرم میں اس آفت کے پرکالے کو بے شک خوب پہچانتا ہوں۔ میں اس سے اللہ کے حضور مخاصمہ کروں گا تمہیں میرے حق کی قسم اس بارے میں کوئی کلمہ زبان سے نہ نکالنا اور میں تمہیں خدا کی قسم دیتا ہوں کہ میرے معاملہ میں کوئی قطرہ خون نہ بہانا۔

ان دونوں روایتوں میں توفیق کی صورت ایک ہی ہے وہ یہ ہے کہ ہر روایت کو ایک ایک وقت پر محمول کیا جائے کہ جس وقت تک یقین نہ تھا محض گمان تھا وہ فرمایا اور جب یقین ہو گیا تو یہ فرمایا کہ میں خوب پہچانتا ہوں۔ حضرت کا قسمیں دے دے کر انتقام سے روکنا بلکہ اس بارے میں کوئی کلمہ زبان سے نکالنے کو قسم دے کر منع فرمانا جو کچھ کہہ رہا ہے ظاہر ہے حضرت جانتے ہیں کہ برادر خورد کے علم میں بھی قاتل ہے یہ سوال محض دریافت منشا کے لئے ہے یا یہ کہ یہ بات چھپی رہنے والی نہیں اگر برادر خورد کو اس وقت اس کا علم نہیں تو اب ہوا اور اب ہوا۔ لہٰذا قسمیں دے کر ارادۂ انتقام سے روکا۔ اگر جعدۃ قاتلہ نہ ہوتی تو قسمیں دینے کی حاجت نہ ہوتی اتنا بلیغ اہتمام منع نہ فرمایا جاتا۔ اگر کوئی اور قاتل ہوتا جو اہل بیت سے نہ ہوتا اور حضرت اس سے دنیا میں انتقام نہ چاہتے تو بس اتنا فرماتے کہ اللّٰہ اشد نقمۃ اکل امرہ الی اللّٰہ۔ یہ قسمیں نہ دی جاتیں۔ یہ قسم دے کر اس معاملہ میں کوئی کلمہ زبان سے نکالنے ہی کو منع نہ فرماتے۔ جو علماء جعدہ کی جانب قتل امام کی نسبت سے راضی نہ ہوئے نہ ہوں نہ نسبت کنندہ علماء کو ان پر کسی طعن کا موقع ہے نہ انھیں ان پر جعدہ کی جانب نسبت نہیں کرتے وہ اپنے زعم میں اسے احتیاط جانتے ہیں کہ قتل وہ بھی قتل امام حسن جرم اشد و اعظم ہے اور بے قطع کسی مسلم کی جانب ایسے جرم کی نسبت جائز نہیں۔

اور جو نسبت کرتے ہیں وہ کہتے ہیں یہ صحیح ہے مگر شہرت اور علماء و ائمہ کا قبول ایسی چیز نہیں جو نظر انداز

[1] صواعق محرقہ ص ۱۳۱ مطبوعہ استنبول

کی جا سکے وہ ائمہ بھی یہ جانتے تھے کہ بے قطع کسی جرم کی نسبت کسی مسلم کی جانب نہیں کی جا سکتی تھی انھوں نے اس نسبت کو قبول کیا برقرار رکھا خود اپنی تصانیف میں یہ جرم جعدہ سے منسوب کیا ہمارے لئے وہ قدوہ ہیں۔ آج تیرہ سو برس بعد ہم اس کی تحقیقات نہیں کر رہے ہیں کہ کوئی قطعی بات معلوم ہو جب تو نسبت کرنا جائز جایا ورنہ حرام۔ یوں تو یزید ہی کی طرف امام حسن کے قتل کرانے اور امام حسین رضی اللہ تعالیٰ عنہم پر مظالم و قتل و غارت کی نسبت نہ کریں۔ ابن زیاد بد نہاد اور شمر مردود اور نحس ابن سعد اور ان کے ہمراہیان کسی پر کوئی الزام نہ رکھا جا سکے سب کو یہی کہہ دیا جائے کہ خارجیوں کا یہ پروپیگنڈا ہے انھوں نے خود قتل کیا اور بادشاہ اور اس کے حکام و عمال سے منسوب کر دیا۔ یا کوفی روافض نے خود دھوکے دے کر بلایا اور قتل و غارت کیا اور ان لوگوں سے منسوب کر دیا۔ سوانح کربلا میں جو یہ لکھا کہ یہ روایت غیر معتبر ہے اپنا عندیہ لکھا۔ اور یہ لکھا کہ اس کی بنا پر امام کے قتل کا الزام جعدہ کے سر نہیں لگا سکتے یہ بھی اپنا عندیہ ہے اور وہ اسی میں احتیاط سمجھے۔ رہا یہ کلمہ کہ خارجی گروہ کا اس سے بڑھ کر کیا تبرا ہو گا الخ بہت گراں ہے ہمارے ائمہ و علماء یہی فرماتے آئے اپنی تصانیف میں اسی کو ذکر فرمایا۔ یہ خارجیوں کا تبرا ہو تو ان علماء پر (ان کے) عدم اعتناء و قلت تدبر کا الزام ہو گا ہی۔ ہمارے سامنے خارجیوں کی کوئی تصنیف نہیں ہمارے پیش نظر تو ائمہ و علماء اہل سنت کی تصانیف ہیں جن میں جعدہ ہی کی طرف اسے منسوب کیا ہے اور اس طرح کہ اسی روایت پر اقتصار کیا ہے کوئی دوسرا قول لکھا ہی نہیں۔

صواعق محرقہ[1] امام علامہ ابن حجر الہیتمی دیکھئے وہ لکھتے ہیں۔ کان سبب موتہ ان زوجتہ جعدۃ بنت الاشعث بن قیس الکندی دس الیھا یزید ان تسمہ و یتزوجھا و بذل لھا مائۃ الف درھم ففعلت فمرض اربعین یوما فلما مات بعثت الی یزید تسألہ الوفاء بما وعدھا فقال لھا انا لم نرضک للحسن افنرضاک لانفسنا۔ تاریخ الخلفاء[2] امام جلال الدین سیوطی میں ہے۔ توفی الحسن رضی اللہ تعالیٰ عنہ بالمدینۃ مسموما سمتہ زوجتہ جعدۃ بنت الاشعث بن قیس دس الیھا یزید بن معاویۃ ان تسمہ فیتزوجھا ففعلت فلما مات الحسن بعثت الی یزید تسألہ الوفاء بما وعدھا فقال انا لم نرضک للحسن افنرضاک لانفسنا۔ سر الشہادتین جناب شاہ عبد العزیز صاحب دہلوی میں ہے سبب موتہ ان زوجتہ جعدۃ بنت الاشعث بن قیس سمتہ باغواء یزید بن معاویۃ وکان یزید ضمن لھا ان یتزوجھا ففعلت فمرض الحسن رضی اللہ تعالیٰ عنہ اربعین یوما ثم مات فبعثت جعدۃ الی یزید تسألہ الوفاء بما وعدھا فقال انا لم نکن نرضاک للحسن افنرضاک لانفسنا انھوں نے تو اس کے

[1] صواعق محرقہ صفحہ ۱۴۰ مطبوعہ استنبول [2] تاریخ الخلفاء صفحہ ۱۹۲ مطبوعہ اشرفی بکڈپو

بعد یہاں تک لکھا فصارت ممن خسر الدنیا والاخرۃ ذٰلك هو الخسران المبین۔ آئینہ قیامت تصنیف حضرت عمی جناب استاذ زمن مولانا حسن رضا خاں صاحب حسن رحمہ اللہ تعالیٰ میں بھی یہی لکھا۔ یہ کتاب اعلیٰ حضرت قدس سرہٗ کی دیکھی اور مجالس میں کتنے ہی بار سنی ہوئی ہے۔ واللہ سبحانہٗ وتعالیٰ اعلم!

**مسئلہ۔** از قصبہ سنگھائی ضلع لکھیم پور کھیری اودھ مرسلہ مولوی پتھر شاہ مؤذن مسجد جامع ۲۲ ربیع الاول ۵۳ھ

بخدمت شریف جناب مولانا مولوی مفتی اعظم محمد مصطفےٰ رضا خاں صاحب السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہٗ

(۱) ایک مسلمان کے بجنسہ برتنوں میں قوم عیسائی کے ایک پادری نے کھانا کھایا اور پانی پیا مسلمان ان برتنوں کے استعمال کرنے سے گریز کرتے ہیں اور جس مسلمان کے برتن تھے اس کا حقہ پانی بند کر دیا ہے لہذا اس صورت میں کیا ہونا چاہئے؟

(۲) حقہ بند کرنے والے یہ بھی کہتے ہیں کہ شریعت میں جائز ہے تو ہم لوگ اس کو رواج رد کرتے ہیں اور شریعت کو نہیں مانتے لہذا اس کی تنبیہ ان لوگوں پر کیا ہونا چاہئے؟

(۳) چوں کہ اس خطۂ کانجر میں چھوت چھات کے اکثر مسائل برپا رہتے ہیں لہذا صاف اور پورا حال مطابق شریعت تحریر فرمائیے تاکہ کل علاقہ میں اس مسئلہ سے آگاہی ہو جائے مطابق شرع شریف یہاں کے مسلمان عمل پیرا ہوں؟ بینوا توجروا۔

**الجواب۔** چھوت ہندو مذہب میں ہے اسلام میں اگرچہ چھوت نہیں مگر کفر سے نفرت اور کفار سے تاقدر قدرت بوجہ ان کی نجاستِ باطنی کے پرہیز مسلمان کا فرض ہے۔ بے معذوری و مجبوری شرعی یا مصلحت مقبول شرع کفار سے ظاہری میل یا ان کی جانب ادنیٰ میل جائز نہیں۔ قال تعالیٰ[1] ولا ترکنوا الی الذین ظلموا فتمسکم النار۔ اگر وہ شخص واقعی مجبور و معذور تھا اس نے بے مجبوری اس کافر کے ساتھ وہ برتاؤ نہ کیا تو اس کو معذور سمجھنا چاہئے۔ جب کہ واقعی معذوری نہ ہو اس حالت میں اسے مرتکب معذور نہ سمجھنا چاہئے۔ اور اگر کوئی مجبوری نہ تھی نہ کوئی ایسی غرض و مصلحت جو عند الشرع قابل قبول ہو تو وہ گنہ گار ہوا۔ برتن اس کی نجاست باطنی سے نجس نہیں ہو گئے اگر اس کے منھ ہاتھ پاک تھے ان پر کوئی نجاست ظاہری نہ لگی تھی تو وہ پاک، تطییب قلب کے لئے دھوئے جائیں اور اگر نجاست ظاہری لگی تھی مثلاً اس نے پہلے شراب استعمال کی تھی یا درمیان طعام کوئی نجس شئی کھائی پی تو برتن نجس ہو گئے پاک کر لئے جائیں ان برتنوں کو ضائع کر دینا حرام اور چھوت جیسا ہے۔ حقہ پانی بند کر دینا یہ سزا جب ہی درست ہے جب وہ شخص

[1] پارہ ۱۲ سورۂ ہود آیت ۱۱۳

مجرم مرتکب جرم ثابت ہو اگر اس پر ثبوت جرم نہ ہو تو حقہ پانی بند کرنا محض بے جا ہے۔ واللہ تعالیٰ اعلم!

(۲) اگر واقعی ان لوگوں نے یہ کہا کہ ہم شریعت کو نہیں مانتے تو بڑا سخت ظلم عظیم اپنی جانوں پر کیا۔ ان پر اپنے اس قول سے توبہ و رجوع تجدید ایمان و تجدید نکاح وغیرہ لازم اور اگر یہ سائل کے لفظ ہیں کہ وہ شریعت کو نہیں مانتے تو یہ کہا کہ اگر شریعت میں جائز ہے تو ہم رواجاً اس کو روکتے ہیں شریعت سے مقابلہ کے لئے نہیں

(۳) بعض جائز امور جس سے کسی جگہ کسی مفسدہ کا اندیشہ ہو انھیں روکا جاسکتا ہے۔ واللہ تعالیٰ اعلم!

**مسئلہ** ۔ از شہر محلہ گڑھیا۔ مسئولہ سوداگر محمد خلیل صاحب۔ ۱۵ر جمادی الاولیٰ ۵۳ھ

زید کے پاس کچھ جائداد ہے جو اس کے والدین کے ترکہ سے پہونچی ہے اس کے کرایہ سے اس کی گذر اوقات ہوتی ہے۔ اب اس کے ایک خاندانی بزرگ نے یہ مشورہ دیا ہے کہ تم اپنی جائداد فروخت کرکے حج کو چلو اور وہاں ہی اپنی سکونت اختیار کرو۔ یہ امر بھی ظاہر کرنا ضروری ہے کہ حکومت حجاز ان لوگوں سے جو وہاں سکونت اختیار کرتے ہیں اور مالدار بھی ہوتے ہیں بطور قرضہ روپیہ حاصل کرتی ہے جس کی واپسی مشکل ہوجاتی ہے زید کے پاس بجز جائداد کے اور کوئی ذریعہ خورد و نوش کا نہیں ہے اور شادی اس کی ابھی نہیں ہوئی ہے نوجوان ۱۶۔ ۱۷ر سال کی عمر ہے اور فراز و نشیب زمانہ سے ہنوز ناواقف ہے اس صورت میں اعزا کے مشورہ سے بھی محروم ہوجائے گا زید کی ہمشیرگان و دیگر عزیز و قریب و ہمدردان پر جدائی کا خاص اثر ہے۔ بجز مشورہ دہندہ کے اور کوئی عزیز زید کے اس فعل میں مؤید نہیں ہے اور مشورہ دہندہ ہی زید کے ساتھ رہے گا۔ کیا صورت مذکورۂ بالا میں زید کو اس خاندانی بزرگ کے مشورہ پر عمل کرنا چاہئے؟

**الجواب** ۔ خدا دن خیر سے ہجرت کا لائے۔ مدینہ تری آنکھوں کو دکھلائے۔ ہجرت خدا نصیب فرمائے۔ سبحان اللہ اس پاک ارادۂ ہجرت کا کیا کہنا مگر ہر کام کا ایک وقت ہوتا ہے اچھا کام تو اچھا کام ہے مگر وقت برا نہ ہونا ضرور ہے۔ نماز وقت مکروہ میں پڑھنا برا ہے اگرچہ نماز بہترین عبادت ہے روزہ کیسی عظیم عبادت ہے مگر ایام ممنوعہ میں مسجد میں نماز باجماعت پڑھنا کار ثواب عظیم ہے مگر جب مسجد کے چار طرف دشمن ہوں خود نفس مسجد میں ڈاکوؤں نے ڈیرے ڈال رکھے ہوں ایسے وقت اگر کوئی اپنے متاع لے کر مسجد میں باجماعت نماز ادا کرنے کی نیت سے جائے تو اس کا جو حال ہوگا ظاہر ہے۔ اور عند الشرع بھی اس کا یہ فعل محمود نہ ہوگا۔

۱۶۔ ۱۷ر سالہ بچے کا اپنے ذریعۂ معاش کو فروخت کرکے اپنی ساری پونجی لے کر وہاں جانا جہاں نہ

صرف مال کے لٹیرے پڑے ہیں بلکہ دین وایمان کے ڈاکو الٹے کھلے ہر وقت ہر گھڑی پھر رہے ہیں جیسا ہے ظاہر ہے ع عاقلاں نیک مردانند۔

جو لوگ اس بچے کو اس سے روکتے ہیں در حقیقت وہ مطلقاً ہجرت سے نہیں روکتے۔ ہجرت کو برا نہیں جانتے بلکہ وہ اس کی خیر خواہی کر رہے ہیں کہ یہ وقت ایسا نہیں ہے کہ تو بچپن سے طفلانہ ضد اور ہٹ کے سبب اپنی پونجی فروخت کردے اور کسی کے بھروں میں آکر بے سوچے سمجھے وہ کام کر بیٹھے جس سے عمر بھر پچھتاتے اور پھر کچھ بنائے نہ بنے۔ بے وقوف سے اپنا مطلب کبھی اچھی راہ دکھا کر بھی نکالا جاتا ہے۔ ہرگز یہ وقت ہجرت کا نہیں وہ بھی اس طرح کہ اپنا ذریعۂ معاش ختم کرکے جب تک وہاں وہ موذی جو مال ہی کے لٹیرے نہیں دین وایمان پر چھاپہ مارنے والے ہیں موجود ہیں۔ آہ یہ تو ایسا وقت ہے کہ خود وہاں کے مسلمان اس پرنور بقعۂ طاہرہ کو باہزاروں ہزار افسوس چھوڑنے پر مجبور ہو کر چھوڑ آئے اور شہر بشہر کوچہ بکوچہ گلی در گلی خاک چھانتے پھرتے ہیں۔ یہ تکالیف اور گوناگوں مصائب سفر کیا انھوں نے بے مجبوری اختیار کئے ہیں؟ حاشا آہ حرمین محترمین کی ایک کثیر آبادی مجبورانہ اس ارض حرم کو چھوڑ چکی ہے اور گھڑیاں گن رہی ہے کہ کب یہ دین وایمان کے لٹیرے وہاں سے دفع ہوں۔ مولیٰ عزوجل جلد تر ان کو دفع کرے اور ان مسلمانوں کو جو فراق کے مصائب جھیل رہے ہیں اس محبوب ترین وطن میں پہونچائے۔ آمین۔ واللہ تعالیٰ اعلم!

**مسئلہ**۔ از پورنیہ ڈاک خانہ بائسی ہاٹ موضع منشی ٹولہ تارا باری مرسلہ منشی محمد کرامت حسین قادری رشیدی سنی حنفی۔

فاتحہ مروجہ جائز ہے یا نہیں اگر جائز ہے تو جواز کی دلیل کیا ہے؟ بعض لوگ جواز فاتحہ کی دلیل یہ بیان کرتے ہیں کہ ملا علی قاری رحمۃ اللہ علیہ حضرت ابوذر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ حضرت ابوذر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سیدنا حضرت ابراہیم رضی اللہ تعالیٰ عنہ ابن حضور پرنور شافع یوم النشور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے وصال کے تیسرے روز او نٹنی کا دودھ اور جو کی روٹی اور کھجور لے کر دربار رسالت میں حاضر ہوئے اور حضور کے سامنے رکھ دیا حضور اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے دست اقدس اٹھا کر فاتحہ پڑھی۔ ایک بار الحمد شریف اور تین بار قل ھو اللہ شریف اور اللھم صل علی محمد انت بھا وھو بھا۔ تلاوت فرمائی پھر ان چیزوں کو تقسیم فرما دیا کیا یہ حدیث صحیح ہے مع دلائل واضح بیان فرمائیں؟

**الجواب**۔ فاتحہ مروجہ ضرور جائز و مستحب ہے۔ جو ناجوازی کا مدعی ہو قاعدہ سے دلیل ان کے

ذمہ ہے کہ الاصل فی الاشیاء الاباحۃ جب اباحت اصل ہے تو جائز کہنے والے کو یہی بس ہے ناجائز بتانے والا بتائے کہ وہ کہاں سے اور کس دلیل سے اسے ناجائز کہتا ہے کیا قرآن میں کسی طرح اس کی ناجوازی کا بیان ہے یا حدیث نبی کریم علیہ الصلاۃ والتسلیم میں یا کسی امام مجتہد نے اسے ناجائز بتایا ہے فاتحہ نام ہے کچھ قرآن خوانی و درود خوانی کا اور برائے ایصال ثواب کوئی خوردنی یا نوشیدنی یا کسی کام کی کوئی شئی دینے کا اور دعائے ایصال ثواب کا۔ کوئی مسلمان ہے جو قرآن خوانی کو جائز تو جائز مستحب نہیں مانتا یوں ہی درود خوانی۔ کون مسلمان ہے جو صدقہ و برو صلہ کو مستحب نہیں جانتا ہے کون مسلمان ہے جو دعا کو مستحب نہیں جانتا۔ احاد سب مستحب ہوں اور مجموع حرام و ناجائز شرک و بدعت یہ نجدیوں کی ہی مت ہے احادیث شریفہ سے یہ بات روز روشن کی طرح آشکار ہے کہ عبادت بدنی اور مالی کا ثواب میت کو پہونچایا جا سکتا ہے۔ اور پہونچتا ہے اور میت اس سے خوش ہوتی ہے۔ حدیث میں[1] ہے۔ عن انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ انہ سئل رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فقال یارسول اللہ انا نتصدق عن موتانا ونحج عنہم وندعو لہم فھل یصل ذٰلک الیہم فقال نعم انہ یصل ویفرحون بہ کما یفرح احدکم بالطبق اذا اھدی الیہ۔ دوسری حدیث میں ہے۔ عن[2] علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ ان النبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم قال من مر علی المقابر فقرأ قل ھو اللہ احد احدی عشرۃ مرۃ ثم وھب اجرھا للاموات اعطی من الاجر بعدد الاموات۔

ہمارے علماء نے اسی بنا پر تصریح فرمائی کہ انسان اپنے عمل کا ثواب غیر کو پہونچا سکتا ہے۔ اہل سنت کا یہی مذہب ہے۔ وہ عمل نماز ہو یا روزہ یا حج ہو یا صدقہ ہو یا قرأۃ قرآنی۔ یا اذکار یا ان کے سوا انواع بر سے اور وہ میت کو پہونچتا ہے اور اسے نفع بخشتا ہے مثلاً امام زیلعی سے مراقی الفلاح[1] علامہ طحطاوی میں ہے۔ فللانسان ان یجعل ثواب عملہ لغیرہ عند اھل السنۃ والجماعۃ صلاۃ کان او صوما او حجا او صدقۃ او قرأۃ القرآن او الاذکار او غیر ذٰلک من انواع البر ویصل ذٰلک الی المیت وینفعہ فاتحہ میں قرأت قرآنی و اذکار و دعا اور صدقات وغیرہ انواع بر کے سوا اور کیا ہے جس کے سبب اس کی حرمت و شرک و بدعت کا قول کیا جاتا ہے۔ علامہ طحطاوی کی عبارت سے معلوم ہوا کہ اہل سنت تو اسے جائز ہی سمجھتے ہیں کہ آدمی نیک کام کرے اور اس کا ثواب دوسروں کو پہونچائے تو جو اسے نہیں مانتا وہ یقیناً اہل سنت کا خلاف کرتا ہے۔

وہ حدیث جو سوال میں مذکور ہے میری نظر میں ثابت نہیں۔ واللہ تعالیٰ اعلم!

**مسئلہ** ۔ از محلہ اعظم نگر مرسلہ کلن صاحب قریشی۔

---

[1] مراقی الفلاح صفحہ ۳۷۶، [2] کنز العمال جلد ۲ صفحہ ۱۹۳

زید منت مانتا ہے کہ اگر میرا لڑکا آٹھ سال کا ہوگیا یا فلاں کام ہوجائے تو مدار صاحب یا فلاں بزرگ کا مرغا چڑھاؤں گا اب منت کی تاریخ سے بچے کے سر پر چوٹی رکھتا ہے۔ جب میعاد معینہ آتی ہے تو زید ایک مرغ لے کر مدار صاحب کے میلے میں جاتا ہے اور بچے کی چوٹی مونڈتا ہے اور مرغ ایک مسلمان سے ذبح کرا کے فقراء میں تقسیم کرتا ہے۔ اب دریافت طلب امر یہ ہے کہ زید کا یہ قول کہ مدار صاحب کا مرغا چڑھاؤں گا ازروئے شرع شریف کیسا ہے اور اس مرغ کے گوشت کا کیا حکم ہے اور چوٹی جو اہل ہنود کا شعار ہے اس کا چھوڑنا کیسا ہے؟ بینوا بالکتاب توجروا یوم الحساب۔ زید کہتا ہے کہ یہ سب امور بدعت قبیحہ ہے سخت گناہ ہے۔ اور کہتا ہے کہ کسی کے نام کا جانور چھوڑنا ہر کتاب میں حرام لکھا ہے۔

**الجواب۔** چوٹی لڑکے کے سر پر رکھنا ناجائز ہے اور لڑکی کے سر پر بھی ایسی چوٹی ناجائز ہے جو ہندوؤں کی چوٹیا ہو۔ مرغا چڑھاؤں گا یہ لفظ بھی برا ہے اس لفظ سے احتراز کریں۔ اس منت میں کوئی حرج نہیں کہ اگر ایسا ہو تو میں حضرت سیدی نامدار سیدنا مدار قدس سرہٗ یا فلاں بزرگ کی نذر و نیاز کروں گا حضرت کے مزار پر یہ حاضر کروں گا یہ چیز چڑھاؤں گا اس کا مطلب بھی یہی ہے۔ مگر یہ لفظ اچھا نہ تھا اس لئے اس سے روکا گیا۔

ان منتوں نذروں کی حقیقت یہ ہے کہ یہ خدام مزارات پر صدقہ سے مجاز ہیں۔ حدیقہ ندیہ شرح طریقہ محمدیہ[1] میں حضرت سیدی امام علامہ عبدالغنی نابلسی قدس سرہٗ القدسی فرماتے ہیں۔ من ھٰذا القبیل زیارۃ القبور والتبرک بضرائح الاولیاء والصالحین والنذر لھم بتعلیق ذٰلک علی حصول شفاء او قدوم غائب فانہ مجاز عن الصدقۃ علی الخادمین لقبورھم کما قال الفقہاء فی من دفع الزکاۃ لفقیر و سماھا قرضا صح لان العبرۃ بالمعنی لا باللفظ وکذلک الصدقۃ علی الغنی ھبۃ والھبۃ للفقیر صدقۃ وقد صرح الشیخ ابن حجر الہیتمی المکی من ائمۃ الشافعیۃ فی فتاواہ ان ھٰذا النذر للولی المیت اذا قصد بہ الناذر قربۃ اخری کاولاد الولی المیت او خلفائہ او اطعام الفقراء الذین عند قبرہ صح النذر و وجب صرفہ فی ما قصدہ الناذر الی اٰخر ما بسطہ من الکلام وغالب الناس فی ھٰذا الزمان یقصدون ذٰلک فیحمل الکلام علیہ ولا ینبغی ان ینھی الواعظ عما قال بہ امام من ائمۃ المسلمین۔

کسی جانور کی اولیاء کی جانب نسبت کرنے سے اس میں حرمت سرایت نہیں کر جاتی اس نسبت کا حاصل تو اتنا ہی ہے کہ یہ جانور اللہ کے نام پر ذبح کرکے اس کے گوشت پر ان کی فاتحہ ہوگی جیسے شادی وغیرہ مصارف کے لئے جانور پال لیا جائے اور وقت پر اللہ کے نام پر قربان کر کے اس کا گوشت اس مصرف

[1] حدیقہ ندیہ جلد ۲ صفحہ ۱۵۱ مطبوعہ پاکستان

میں صرف کیا جائے جس کے لئے اس نے پالا تھا۔ حضرت مدار کا مرغ یا سید احمد کبیر کی گائے کہہ دینے سے اس میں حرمت و نجاست کدھر سے آگئی وہ بھی ایسی کہ اب لاکھ لاکھ بار خدا کا نام لے کر خالصاً للہ ذبح کرو مگر حرمت ٹس سے مس نہیں ہوتی وہ جوں کی توں ہے کہاں کسی کے نام کا جانور چھوڑنا اور کہاں کسی کی فاتحہ کے لئے جانور پالنا اور اسے اللہ کے نام پر ذبح کر کے اس کی فاتحہ دے کر تقسیم کرنا۔ بتوں کے نام پر جانور چھوڑے جاتے ہیں یہ کفار ان کی عبادت کے لئے کرتے ہیں بجار جو مارے پھرتے ہیں یہ وہی ہوتے ہیں جو کافروں نے بتوں کے نام پر چھوڑے ہیں تو کہاں یہ خباثت اور کہاں وہ کہ کسی کی فاتحہ یا شادی یا کسی مصرف مباح کے لئے کوئی جانور لے کر اللہ کے نام پر قربانی کر کے اس کا گوشت اس مصرف میں صرف کرنا یا گھر پال کر بنام خدا ذبح کر کے تقسیم کرنا یا پکا کر بانٹنا کھانا کھلانا۔

پھر جانور چھوڑنا حرام ہونا اور بات ہے اور اس چھوٹے جانور کا حرام ہو جانا اور بات۔ بتوں کے نام پر جو جانور چھوڑا گیا ہے اگر خدا کے نام سے ذبح کر لیا جائے حلال ہے۔ اس حلال جانور کو حرام کہنا ہی شریعت پر زیادت ہے اور تجاوز علی الحد۔ اور قرآن عظیم نے جسے حلال فرمایا اسے حرام کہنا ہے۔ کہ فرماتا ہے۔ ما[۱] جعل اللہ من بحیرۃ ولا سائبۃ الآیہ۔ نہ کہ ان جانوروں کو مردار اور حرام بتانا جو کلمہ کے نام سے ذبح کئے گئے۔ اور ان پر فاتحہ بزرگان دین دے کر تقسیم کئے گئے۔ قال تعالیٰ شانہ۔ وما[۲] لکم الا تاکلوا مما ذکر اسم اللہ علیہ۔ تفسیر کبیر امام فخر الدین رازی میں زیر کریمہ مذکورہ ہے۔ اذا ذبحہ علی اسم اللہ تعالیٰ وجب ان یحل۔ تفسیر احمدی[۱] میں فرمایا۔ ان البقرۃ المنذورۃ للاولیاء کما ھو الرسم فی زماننا حلال طیب لانہ لم یذکر اسم غیر اللہ علیہا وقت الذبح وان کانوا ینذرونہا لھم۔ تفسیر بیضاوی وغیرہ تفاسیر میں زیر کریمہ وما اھل بہ لغیر اللہ ہے۔ ای ما رفع الصوت بہ عند ذبحہ للصنم۔ عالمگیریہ[۲] میں تاتارخانیہ و جامع الفتاویٰ سے ہے مسلم ذبح شاۃ المجوسی لبیت نارھم او الکافر لآلھتھم توکل لانہ سمی اللہ تعالیٰ ویکرہ للمسلم نووی[۳] شرح صحیح مسلم میں ہے اما الذبح لغیر اللہ فالمراد بہ ان یذبح باسم غیر اللہ کمن ذبح للصنم او الصلیب او لموسیٰ وعیسیٰ علیہم السلام او الکعبۃ ونحو ذلک فکل ھذا حرام ولا تحل ھذہ الذبیحۃ الخ فتاویٰ سراجیہ میں ہے الکتابی اذا ذبح باسم المسیح لا یحل ولو ذبح باسم اللہ واراد بہ المسیح یحل۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

**مسئلہ**۔ اگر کوئی زمین موقوفہ کسی ہندو کو کرایہ پر دی گئی ہو وہ اس میں ناجائز افعال کر کے مثلاً

---

[۱] تفسیرات احمدیہ ص۴۲ مطبوعہ مکتبہ رحیمیہ۔ [۲] عالمگیریہ جلد ۵ ص۲۸۶ مطبوعہ بیروت [۳] سورۃ مائدہ آیت ۱۰۳ [۴] سورۃ انعام آیت ۱۱۹ [۵] جلد ۲

تھیٹر و سنیما وغیرہ تو ایسی حالت میں اس زمین کا کرایہ لینا حرام ہے یہ اجارہ صحیح ہے اور کرایہ حلال اور جائز ہے۔ بینوا توجروا۔

**الجواب۔** بیان سائل سے معلوم ہوا کہ جب ہندو کو زمین و مکان کرایہ پر دیے گئے اس وقت اس نے یہ نہ کہا تھا کہ وہ اس میں تھیٹر اور سنیما بنائے گا اس لئے لیتا ہے اسے کرایہ پر لئے مکان، کرایہ پر چلائے زمین میں تھیٹر اور سنیما قائم کر لیا اس صورت میں وہ زمین اسے کرایہ پر دینے والوں پر کوئی الزام نہیں نہ کرایہ پر دینا حرام ہوا نہ کرایہ لینا حرام نہ اجارہ کی صحت میں کوئی کلام۔ کفار و فساق فجار مکان کرایہ پر لیتے ہیں اس میں بود و باش کرتے ہیں۔ کافر اس میں کفر کرتا ہے پوجا پاٹ کرتا ہے کلمات کفر بکتا ہے فساق و فجار شراب پیتے ہیں بناتے ہیں بیچتے ہیں زنا و غنا ہوتا ہے اس سب کا وبال ان پر ہے۔ مکان والے پر اس کا الزام نہیں ہوگا کہ اس نے مکان اس لئے نہیں دیا ہے کہ کافر اس میں کفر کرے اور فاسق و فاجر اس میں فسق و فجور۔ فتاوی بزازیہ میں ہے۔ استأجر الذمی دارا من مسلم لیسکنھا لاباس بہ وان شرب فیہ الخمر او عبد الصلیب لایاثم المسلم بہ۔[1] بلکہ اسی میں ہے اذا آجر منزلہ لیتخذہ بیعۃ او کنیسۃ او بیت نار یطیب لہ۔[2] واللہ تعالیٰ اعلم۔

**مسئلہ۔** از شہر محلہ کسگران مسئولہ جناب مولوی حکیم عزیز غوث صاحب۔ ۱۲ جمادی الاولیٰ ۵۴ھ

زید جو حنفی المذہب ہے اختلافی مسائل میں اگر قول امام ابو حنیفہ کے سوا امام ابو یوسف کا قول مانے تو حنفی المذہب رہے گا یا نہیں۔ اگر نہیں رہے گا تو مسائل اختلافی میں صدہا جگہ قول امام ابو حنیفہ کو چھوڑ کر قول امام ابو یوسف کو علماء نے کیوں اختیار کیا ہے؟

**الجواب۔** قول امام ابو یوسف یا قول امام محمد یا ان کے سوا امام زفر وغیرہ تلامذہ حضور امام الائمہ کاشف الغمہ امام اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر عمل سے حنفی، یوسفی یا زفری وغیرہ نہ ہو جائے گا کہ مذہب نہیں مگر امام اعظم کا ان کے اقوال امام اعظم ہی کے اقوال ہیں۔ جو جس سے مروی ہوا اس کی طرف منسوب ہوا۔ جس مسئلہ میں امام کا کوئی قول نہیں ملتا امام ابو یوسف مضطرب ہوتے اور حیران رہتے خود ان سے یہ منقول ہوا۔ علامہ محقق ابن نجیم مصری بحر الرائق شرح کنز الدقائق میں فتاوی ظہیریہ سے ناقل۔ کل مالم یروعن ابی حنیفۃ رحمہ اللہ تعالیٰ فیہ قول بقی کذلک مضطربا الی یوم القیامۃ وحکی عن ابی یوسف رحمہ اللہ تعالیٰ انہ کان یضطرب فی بعض المسائل وکان یقول کل مسئلۃ لیس لشیخنا فیھا قول فنحن فیھا ھکذا۔

[1] فتاوی بزازیہ بر ہامش عالمگیریہ ص ۱۲۶ جلد ۵ [2] فتاوی بزازیہ بر ہامش عالمگیریہ جلد ۵ ص ۱۲۵

ہر وہ امر جس میں امام اعظم رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ سے کوئی قول مروی نہ ہوا قیامت تک مضطرب ہی رہے گا امام ابو یوسف رحمۃ اللہ تعالیٰ سے حکایت ہوا کہ وہ بعض مسائل میں مضطرب حیران و پریشان ہوتے اور فرمایا کرتے ہر وہ مسئلہ جس میں ہمارے شیخ کا کوئی قول نہیں ہمارا اس میں یہی حال ہے۔ ایسی جگہ کبھی یہ امام ابو یوسف یا امام کے اصحاب سے کوئی صاحب جو فرمائیں وہ بھی امام ہی کا ارشاد ہے کہ یہ جو کچھ فرماتے ہیں آخر انھیں اصول و قواعد سے جن پر امام اعظم کے مذہب کی بنا ہے یہ حادثہ اگر امام اعظم کے عہد میں حدوث پاتا امام کے حضور پیش ہوتا انھیں اصول سے امام کا بھی ہر ارشاد ہوتا۔

قول دو طرح کا ہوتا ہے صوری و ضروری، صوری وہ جو مقول منقول ہو، ضروری وہ جس کا قائل نصًا قائل نہیں لیکن ضمنًا ضرور قائل ہے جیسے کوئی اپنے خدام کو کسی شخص صالح کے اکرام کا حکم دے اور بار بار بتکرار اس سے کہے کہ ان کی تعظیم کیا کرو اور تعظیم فاسق سے انھیں روکے کہ کسی فاسق کی تعظیم کبھی ہرگز نہ کرنا پھر وہی شخص جو صالح تھا معاذ اللہ فاسق ہو کر آئے تو خدام پر اس کی تعظیم ان کے آقا کے اس ممانعت عام سے ممنوع ہے اگرچہ ان کے آقا نے اس شخص کے اکرام پر نص کی تھی اور یہاں اس کے ترک تعظیم پر نص نہیں خدام پر اس عام ممانعت کی بنا پر اس خاص کی ترک تعظیم لازم اگر وہ باوجود اس ممانعت کے اس کی تعظیم کریں گے اپنے آقا کی اطاعت نہیں۔ نافرمانی کریں گے۔ خدام اس ممانعت کی بنا پر اس کا اکرام و تعظیم نہ کریں تو کون عاقل ہے جو یہ کہے گا کہ اس کے خدام نے اس کی نافرمانی کی۔ ظاہر ہوا کہ قول وہ ہی نہیں جو مقول ہو نصًا بلکہ قول وہ بھی ہے جو ضمنی ہو۔

العطایا النبویہ فی الفتاوی الرضویہ[1] میں اعلیٰ حضرت رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں القول قولان صوری وضروری فالصوری ھو المقول المنقول والضروری مالم یقلہ القائل نصا بالخصوص لکنہ قائل بہ فی ضمن العموم الحاکم ضرورۃ بان لو تکلم فی ھذا الخصوص لتکلم کذا او بما یخالف الحکم الضروری الحکم الصوری وحینئذ یقضی علیہ الضروری حتی ان الاخذ بالصوری یعد مخالفۃ للقائل والعدول عنہ الی الضروری موافقۃ او اتباعا کما لو کان زید صالحا فامر عمرو خدامہ باکرامہ نصا جہارا وکرر ذلک علیہم مرارا وقد کان قال لہم ایاکم ان تکرموا فاسقا ابدا فبعد زمان فسق زید علانیۃ فان اکرمہ بعد خدامہ عملا بنصہ المکرر المقرر لکانوا عاصین وان ترکوا اکرامہ کانوا مطیعین۔ اس تقریر سے ظاہر ہو گیا کہ ایسے حوادث جن میں امام کا کوئی قول مقول منقول نہیں۔ حضرت امام ابو یوسف یا کسی اور امام اصحاب امام الائمہ کا قول

[1] فتاوی رضویہ جلد اول ص۳۸۵ مطبوعہ رضا اکیڈمی بمبئی

ہے تو وہ مقول ان کا بے صوری اور قول امام ہے ضمنی ضروری۔ درالحکام میں ہے اذا حکم الحنفی بما ذھب الیہ ابو یوسف او محمد او نحوھما من اصحاب الامام فلیس حکما بخلاف رأیہ۔ علامہ شامی درر سے عبارت مذکورہ[۱] ردالمحتار میں نقل کر کے فرماتے ہیں:" افادان اقوال اصحاب الامام غیر خارجۃ عن مذھبہ فقد نقلوا انھم انھم ما قالوا قولا الا ھو روی عن الامام کما اوضحت ذلک فی شرح منظومتی فی رسم المفتی"۔ نیز جلد چہارم ردالمحتار میں بھی ایسا ہی فرمایا کہ حنفی مذہب ابو یوسف یا مذہب محمد جو حکم کرے وہ اس کے مذہب حنفی ہی کا حکم ہے۔

اگر یہ صوری و ضروری اقوال مختلف ہوں تو یہ مطلب نہ ہوگا کہ امام کا مذہب کچھ ہے اور ان کے اصحاب سے اس قائل کا مذہب کچھ ہے۔ بلکہ وہ ایسا ہی ہے جیسے خود اقوال مقولات امام میں اختلاف۔ اختلاف عصر و زمان اختلاف ہی نہیں ایسے وقت جو یہ فرما رہے ہیں امام بھی یہی فرماتے۔ تو ان کا یہ قول امام ہی کا ارشاد ہے جیسے احادیث میں عورتوں کو مساجد سے روکنے کی حضور نے ممانعت فرمائی۔ لا تمنعوا اماء اللہ مساجد اللہ۔ عورتوں کو حاضری کا حکم تھا یہاں تک کہ حائضات کو بھی کہ وہ عیدگاہ میں علیحدہ حاضر رہیں اور دعا میں شریک ہوں۔ یہاں تک کہ بعض نے عرض کیا کہ ہمارے پاس جلباب۔ چادر نہیں ارشاد ہوا چادر والی اپنی ساتھی کو بھی اپنی چادر میں لے لے۔ او کما قال علیہ الصلاۃ والسلام مگر باوجود ایسے حکم اور اس نہی کے حضرت سیدنا عمر امیر المومنین فاروق اعظم نے عورتوں کو مسجد سے نکالا اور انھیں روک دیا۔ وہ شکایت لے کر حاضر خدمت حضرت ام المومنین صدیقہ ہوئیں انھوں نے فرمایا کہ حضور علیہ الصلاۃ والسلام ہم میں اگر وہ ملاحظہ فرماتے جو ہم دیکھتے ہیں تو وہ بھی عورتوں کو مسجد سے روک دیتے جیسے بنی اسرائیل نے اپنی عورتوں کو روک دیا تھا۔ کیا معاذ اللہ حضرت صدیقہ اور حضرت سیدنا عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما نے حضور کے ارشاد کا خلاف کیا۔ لا واللہ بلکہ وہی کیا جو حضور فرماتے۔ تو ان کا یہ قول و فعل حضور ہی کا قول و فعل ہے صلی اللہ تعالیٰ علیہ والہ وصحبہ وبارک وسلم۔

العطایا النبویہ میں عبارت منقولہ بالا سے آگے فرمایا ومثل ذلک یقع فی اقوال الائمۃ اما الحدوث ضرورۃ او حرج او عرف او تعامل او مصلحۃ مھمۃ تجلب او مفسدۃ ملمۃ تسلب وذلک لان استثناء الضرورۃ ودفع الحرج ومراعاۃ المصالح الدینیۃ الخالیۃ عن مفسدۃ تربو علیھا ودرء المفاسد والاخذ بالعرف والعمل بالتعامل کل ذلک قواعد کلیۃ معلومۃ من الشرع لیس احد من الائمۃ الا مائلا الیھا و

[۱] فتاویٰ رضویہ جلد اول ص۳۸۵ مطبوعہ رضا اکیڈمی بمبئی [۲] ردالمحتار جلد سوم ص۴۰۹ مطبوعہ کوئٹہ

قائلا بها ومعولا علیها فاذا كان فی مسألة نص للامام ثم حدث احد تلك المغیرات علمنا قطعا ان لو حدث علی عهده لكان قوله علی مقتضاه لا علی خلافه ورده فالعمل حینئذ بقوله الضروری الغیر المنقول عنه هو العمل بقوله لا الجمود علی المأثور من لفظه وقد عد فی العقود مسائل كثیرة من هذا الجنس ثم احال بیان كثیر اخر علی الاشباه ثم قال فهذه كلها قد تغیرت احكامها لتغیر الزمان اما للضرورة واما للعرف واما لقرائن الاحوال قال وكل ذلك غیر خارج عن المذهب لان صاحب المذهب لو كان فی هذا الزمان لقال بها ولو حدث هذا التغیر فی زمانه لم ینص علی خلافها قال وهذا الذی جرأ المجتهدین فی المذهب واهل النظر الصحیح من المتاخرین علی مخالفة المنصوص علیه من صاحب المذهب فی كتب ظاهر الروایة بناء علی ما كان فی زمنه كما مر تصریحهم به الخ

اقول بل ربما یقع نظیر ذلك فی نص الشارع صلی اللّٰه تعالٰی علیه وسلم فقد قال صلی اللّٰه تعالٰی علیه وسلم اذا استأذنت احدكم امرأته الی المسجد فلا یمنعها وفی لفظ لا تمنعوا اماء اللّٰه مساجد اللّٰه۔ وقد امر صلی اللّٰه تعالٰی علیه وسلم باخراج الحیض وذوات الخدور یوم العیدین فیشهدن جماعة المسلمین ودعوتهم وتعتزل الحیض المصلی قالت امرأة یا رسول اللّٰه احدنا لیس لها جلباب قال صلی اللّٰه تعالٰی علیه وسلم لتلبسها صاحبتها من جلبابها ومع ذلك نهی الائمة الشواب مطلقا والعجائز نهارا ثم عمموا النهی عملا بقوله صلی اللّٰه تعالٰی علیه وسلم الضروری المستفاد من قول ام المؤمنین الصدیقة رضی اللّٰه تعالٰی عنها لو ان رسول اللّٰه صلی اللّٰه تعالٰی علیه وسلم رای من النساء ما رأینا لمنعهن من المسجد كما منعت بنو اسرائیل نسائها۔

پھر خود یہی مسئلہ خروج نسا الی المساجد لیجئے۔ اب مذہب یہی ہے کہ مطلقاً عورتوں کا خروج ممنوع ہے شواب ہوں یا عجائز جماعت سے نماز کے لئے حاضر ہونا چاہیں اگرچہ جمعہ کی یا عید کی یا وعظ کے مجمع میں۔ حالانکہ صاحبین عجائز کے لئے حضور مطلقاً مباح فرماتے تھے اور امام غیر ظہر و عصر و جمعہ میں ان کا حضور جائز رکھتے تھے کون عاقل کہہ سکتا ہے کہ یہ امام و صاحبین کے خلاف ہے ان کا مذہب اب بھی اباحت حضور نسا ہے اور ان علماء کا مذہب وہ ہے جو امام کا مذہب نہیں بلکہ علماء نے جو کہا وہ امام ہی کا قول ہے انہیں کے قول سے ماخوذ ہے۔ عطایا النبویہ[۱] میں فرمایا۔ قال فی التنویر والدر (یکرہ حضورھن الجماعة) ولو لجمعة وعید ووعظ (مطلقا) ولو عجوزا لیلا (علی المذهب) المفتی به لفساد الزمان واستثنی الكمال بحثا العجائز

[۱] فتاویٰ رضویہ جلد ۱ ص ۳۸۶ مطبوعہ رضا اکیڈمی

المتغانیۃ اھ والمراد بالمذھب مذھب المتأخرین ولما رد علیہ البحر بان ھذہ الفتوی مخالفۃ لمذھب الامام وصاحبیہ جمیعا فانھما اباحا للعجائز الحضور مطلقًا والامام فی غیر الظھر والعصر والجمعۃ فالافتاء بمنع فی الکل مخالف للکل فالمعتمد مذھب الامام اھ بمعناہ اجاب عنہ فی النھر قائلا فیہ نظر بل ھو ماخوذ من قول الامام وذٰلک انہ انما منعھا القیام الحامل وھو فرط الشھوۃ بناء علی ان الفسقۃ لاینتشرون فی المغرب لانھم بالطعام مشغولون وفی الفجر والعشاء نائمون فاذا فرض انتشارھم فی ھٰذہ الاوقات لغلبۃ فسقھم کما فی زماننا بل تحریھم ایاھا کان المنع فیھا اظھر من الظھر اھ۔

علمائے کرام نے جہاں کہیں قول ظاہر امام سے عدول کیا اور قول صاحبین اختیار کیا اس کے وجوہ فتاوٰی رضویہ کی عبارت منقولہ بالا میں گزرے ضرورت[1]، دفع حرج[2]، عرف[3]۔ تعامل[4] کسی دینی ضرورت مصلحت کے حامل یا کسی فساد موجود یا مظنون بظن غالب کے زائل کرنے کے لئے نیز ضعف دلیل نظر آنا جائز ہے اگر اختلاف صوری نہیں واقعی ہو اور وجوہ مذکورہ سے کوئی وجہ نہ پائی جائے تو بے وجہ امام کے قول ظاہر سے عدول ناجائز ہے۔ کما نصوا علیہ قاطبۃ۔ بحر الرائق[1] میں ہے قد صحوا ان الافتاء بقول الامام فینتج من ھٰذا انہ یجب علینا الافتاء بقول الامام وان افتی المشائخ بخلافہ۔ خیریہ میں ہے المقرر ایضًا عندنا انہ لایفتی ولا یعمل الا بقول الامام الاعظم ولا یعدل عنہ الی قولھما او قول احدھما او قول غیرھما الا لضرورۃ من ضعف دلیل او تعامل بخلافہ۔ امام العلماء مقدام الفقہاء شیخ الاسلام برہان الدین مرغینانی صاحب ہدایہ تجنیس میں فرماتے ہیں الواجب عندی ان یفتی بقول ابی حنیفۃ علی کل حال۔ علامہ طحطاوی علامہ نوح افندی سے ناقل لایرجح قولھما علی قولہ الا بموجب من ضعف دلیل او ضرورۃ او تعامل او اختلاف زمان ولم یوجد شیئ من ذٰلک فالعمل علی قولہ۔ واللہ تعالٰی اعلم!

**مسئلہ**۔ از لاہور دفتر ایسٹرن ٹائمز مرسلہ عنایت محمد خاں صاحب غوری ۳ جمادی الآخرہ ۵۴ھ

حضرت سراپا برکت دامت برکاتہم السلام علیکم ورحمۃ اللہ برکاتہٗ باعث تصدیق یہ امر ہے کہ بواپسی ڈاک قرآن کریم احادیث مبارکہ وغیرہم سے یہ امر ثابت فرما دیجئے کہ تلوار رکھنا مسلم کے لئے ضروری ہے لیک انگریزی اخبار نے چھاپا ہے کہ تلوار رکھنا مسلمانوں کا مذہبی شعار نہیں لفظ تلوار صاف صاف آنا چاہئے۔

**الجواب**۔ عزیز محترم وعلیکم السلام ورحمۃ وبرکاتہ بخیر وعافیت ہوں والحمد للہ تعالٰی آپ کا عافیت خواہ محبت نامہ ملا۔ اپنے دشمنوں سے محفوظی دین کے لئے قوت رکھنا اپنے دین اپنی جان مال کی دفاع

[1] بحر الرائق جلد ۶ صـ ۲۹۳ مطبوعہ بیروت

کے لئے تیار رہنا اور سامان رکھنا مسلمانوں کا دین ہے۔ امر بالمعروف ونہی عن المنکر اور خدا کی راہ میں کوشش کرنا۔ آہ مسلمانوں نے جہاں اپنے اور فرائض چھوڑے وہاں یہ بھی۔ جو بمجبوری چھوٹے تھے وہ تو چھوٹے ہی تھے سخت افسوس کی بات یہ ہے کہ اپنے اختیار سے بھی چھوڑ بیٹھے ہیں کتنے مسلمان ہیں جو نماز نہیں پڑھتے روزہ نہیں رکھتے زکاۃ نہیں دیتے حج نہیں کرتے داڑھی سنت ہی نہیں شعار دین ہے کتنے مسلمان آسے مونڈتے کترتے ہیں قرآن عظیم کا ارشاد ہے واعدوا[3] لهم ما استطعتم من قوة ومن رباط الخيل ترهبون به عدو الله وعدوكم۔ یہ خدا کی رحمت ہے کہ اس نے کسی خاص چیز کا رکھنا فرض نہ فرمایا۔ قوت کی جو چیز رکھنے کی قدرت ہو اس کے رکھنے کا حکم فرمایا تلوار رکھنا اگر شعار نہیں ہے تو ہر ممکن قوۃ جس کی استطاعت ہو اس کا رکھنا تو قرآن عظیم وحدیث نبی کریم علیہ الصلاۃ والتسلیم سے ثابت ہے اس کا تو دینی حکم ہے خاص کر رمی و تیر و کمان گولی بندوق سے ہوتی ہے حدیث[4] میں ہے الا ان القوة الرمی الا ان القوة الرمی الا ان القوة الرمی۔

اشعۃ اللمعات شرح مشکاۃ میں شیخ علامہ عبد الحق دہلوی قدس سرہ حدیث عن[1] عقبة بن عامر قال سمعت رسول الله صلى الله تعالى عليه وسلم وهو على المنبر يقول الا ان القوة الرمی الحدیث کے نیچے لکھتے ہیں گفت شنیدم آں حضرت را و حالانکہ آں حضرت بر منبر بود می گفت و می خواند ایں آیت را۔ واعدوا لهم ما استطعتم من قوة۔ و آمادہ سازید مر جنگ کافران را آنچہ توانید از قوت و زور و توانائی و می گفت مکرر سہ بار ایں کلام را۔ الا ان القوة الرمی الا ان القوة الرمی الا ان القوة الرمی دانا و آگاہ باشید مراد بقوت دریں آیت کہ امر کردہ اند باعداد آں تیر اندازی ست مکرر گفت سہ بار۔ رواہ مسلم و زمخشری و بیضاوی تفسیر کردہ اند قوت را بہر چہ قوت یافتہ شود بدآں در حرب و بیضاوی گفتہ شاید کہ تخصیص آں حضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم رمی را بذکر بجہت بودن اوست اقوی۔ دوسری حدیث میں ارشاد فرماتے ہیں صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم ستفتح عليكم الروم ويكفيكم الله فلا يعجز احدكم ان يلهو باسهمه۔ اشعۃ اللمعات[2] میں زیر حدیث مذکور ہے باید کہ عاجز نیاید یکے از شما از بازی کردن تیرہائے خود یعنی عادت کنید شما بہ تیر اندازی و بیاموزید آں را و اہتمام نمائید بہ شان آں و بعضے گفتہ اند کہ ترک نہ کنید تیر اندازی را و اعتیاد آں را و مداومت نمائید برآں بعد از فتح نیز و مغرور نہ شوید کہ احتیاج بہ تیر اندازی دائم ست الخ مختصراً۔

اس حدیث میں تو فتح روم ہی کا ذکر ہے کوئی کہنے والا کہہ دے کہ شراح حدیث نے مداومت بتائی

لہ ۲ہ اشعۃ اللمعات جلد ثالث صفحہ ۳۶۲ مطبوعہ سکھر پاکستان ۳ہ سورۃ انفال آیت ۶۰ ۴ہ مسلم، مشکوٰۃ صفحہ ۳۳۶

ہم شراح کی نہیں مانتے لہذا ہم وہ حدیثیں کیوں نہ پیش کردیں فتح دنیا کا مژدہ دیا گیا اور پھر بھی ارشاد ہوا ہے کہ تیر اندازی کی مشق سے کوئی عاجز نہ آئے حدیث میں فرماتے ہیں صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم[3] ستفتح علیکم ارضون ویکفیکم اللہ فلا یعجز احدکم ان یلھو باسھمہ ایک حدیث میں ستفتح مشارق الارض ومغاربھا علی امتی ارشاد ہوا۔ حدیث میں ہے ستفتحون منابت الشیح ایک حدیث میں ہے ستفتح علیکم الدنیا فرمایا گیا۔ منابت الشیح سے مراد اقطار بعیدہ ہیں تیسیر شرح جامع صغیر میں سیدی علامہ عبدالرؤف مناوی قدس سرہٗ فرماتے ہیں اشارۃ الی انہ یفتح لھم الاقطار البعیدۃ مما یظھر بہ الدین ویشرح صدور المؤمنین۔ آیۂ کریمہ سے ہر قوۃ کے رکھنے کا دینی حکم معلوم ہوا ایک تلوار ہی نہیں یوں ہی علمائے مفسرین و محدثین و شراح حدیث کے ارشادات سے حدیثوں میں خاص کر رمی کا حکم معلوم ہوا اور رمی تیر اندازی اور بندوق چلانے دونوں کو شامل تو تیر کمان گولی بندوق تمنچہ سب کچھ رکھنے کا حکم معلوم ہوا۔

نیز قرآن عظیم کا ارشاد کریم ہے۔[2] یایھا الذین اٰمنوا خذوا حذرکم فانفروا ثبات او انفروا جمیعا تفسیرات[1] احمدیہ میں ہے قالوا ان الحذر والحذر بمعنی التحرز فالمعنی احذروا واحترزوا من العدو۔ وقیل الحذر ما یحذر بہ کالحزم والسلاح ای خذوا اسلاحکم۔ کیا جب کہ قرآن و حدیث و قول علماء سے سلاح رکھنے کا حکم دینی ہے گورنمنٹ پنجاب کے مسلمانوں کو تلوار کے لئے بھی آزادی نہ دے گی خصوصاً اس صورت میں کہ یوپی وغیرہ میں تلوار بھالا چھڑی کی آزادی دے چکی ہے خصوصاً اس حالت میں کہ پنجاب کی ایک قوم کو کرپان رکھنے کی اجازت دے چکی ہے سکھوں کو کرپانیں رکھنے کی اجازت ان کے مذہبی حکم کے ادعا ہی پر ہم نے سنی ہے پھر کیا وجہ ہے کہ ایک قوم کو اس کے ادعا کے بنا پر کرپانیں دی جائیں اور مسلمانوں کو قرآن و حدیث کا واضح حکم کے ہوتے ہوئے تلوار بھی نہ دی جائے واللہ تعالیٰ اعلم!

**مسئلہ۔** از شہر محلہ گندہ نالہ پل قاضی مسئولہ سوداگر محمد خلیل صاحب رضوی ۱۸ ر ج ۲ ۱۳۵۴ھ

نحمدہٗ ونصلی علیٰ رسولہ الکریم۔ اکثر کتب میلاد شریف میں یہ روایت منقول ہے کہ جب آمنہ خاتون حاملہ ہوئیں تو تین سو عورتیں رشک و حسد سے مر گئیں یہ روایت صحیح ہے یا غلط؟ بینوا توجروا

**الجواب۔** کسی کتاب معتبر میں میں نے یہ روایت نہیں دیکھی اتنا معلوم ہے حضور علیہ الصلاۃ والسلام کا نور کریم جب حضرت خلیل جلیل سیدنا ابراہیم علیہ الصلاۃ والتسلیم سے حضرت ہاجرہ کو ملا ہے حضرت سارہ کو رشک ہوا اور وہی رشک حضرت ہاجرہ کے مکہ معظمہ کو ہجرت کا باعث ہوا اور یہ بھی معلوم ہے کہ حضرت

[1] تفسیرات احمدیہ ص ۱۹۳ مطبوعہ مکتبہ رحیمیہ [2] سورۂ نساء آیت ۷۱ [3] مسلم، مشکوۃ ص ۳۳۶

سیدنا عبداللہ والد ماجد حضور پرنور سید عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم پر اس نور کریم کے فیض حسن وجمال کے سبب بہت زنان قریش عاشق تھیں ہر ایک کی دلی آرزو تھی کہ حضرت عبداللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو اپنے دام میں پھانسے راہ میں بیٹھی آپ کا انتظار کیا کرتی تھیں مگر نور محمدی علیہ الصلاۃ والسلام کی برکت سے آپ ان میں سے کسی کے دام تزویر میں نہ آئے اور گناہ سے محفوظ رہے کما فی مدارج النبوۃ للشیخ المحقق عبدالحق محدث الدہلوی قدس سرہٗ تو ایسا ہونا کوئی تعجب خیز نہیں ممکن ہے ایسا ہوا ہو میرے سامنے جو چند کتابیں آئیں اور میں نے ان میں نہ پایا اس سے یہ لازم نہیں کہ یہ من گھڑت ہو جو لوگ لکھتے ہیں انھوں نے کسی معتبر کتاب میں پایا ہوگا ان کی جانب بدگمانی کیوں کی جائے کہ گڑھ کر لکھ دیا کہ عدم وجدان۔ وجدان عدم نہیں ہاں ہم اس وقت تک اسے بیان بھی نہ کریں گے جب تک معتبر کتاب میں نہ پائیں حاصل یہ کہ ہم نہ اس کا اقرار کرتے ہیں جب تک کسی معتبر کتاب سے نہ پائیں اور نہ انکار کہ مسلمان لکھتے ہیں اور ایسا ہونا ممکن تو ان کی جانب بدگمانی نہیں کر سکتے کہ دل سے گڑھ کر لکھ دی۔ واللہ تعالیٰ اعلم!

**مسئلہ۔** از بڑا بازار دوکان نذرالحسن سوداگر مسئولہ محمد فاروق صاحب ۴ جمادی الاولی ۱۳۹۶ھ متصل مسجد سنیچر شاہ۔

کیا فرماتے ہیں مفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ ہندوستان کے کفار کیا حربی کفار میں ہیں؟

**الجواب۔** ہاں یہ سب حربی کافر ہیں اور آج ہی نہیں جب کہ سلطنت اسلامیہ یہاں نہیں رہی بلکہ یہ اس وقت بھی حربی ہی تھے جب کہ سلطنت مغلیہ تھی حضرت عارف باللہ ملا احمد جیون رحمۃ اللہ تعالیٰ استاذ سلطان عالمگیر رحمہ اللہ تعالیٰ اپنی تفسیر[1] میں فرماتے ہیں انظروا یاایھا المؤمنون ھل فی ھٰذا الزمان ذمی وتکفروا یاایھا المسلمون ان ھم الاحربی وما یعقلھا الا العالمون وقد طال الکلام فی زماننا فی بیان الذمی والحربی بالافراط والتفریط والحق ما بینہ بعض مشایخنا سلمہ اللہ تعالیٰ فی بعض رسائلہ فطالعہ ان شئت وقد ذکر فی تحقیقھا الاعظم الثانی کلاما لامزید علیہ فلیرجع الیہ۔ واللہ تعالیٰ اعلم!

**مسئلہ۔** (۱) وہابی نیچری دیوبندی۔ قادیانی۔ رافضی شیعہ وغیرہم معاملات میں ایک درجہ میں ہیں یا کچھ فرق ہے ان کے ساتھ رسم رکھنا کھانا پینا ان کا حقہ پینا کیسا ہے جو لوگ ان سے ایسے معاملات رکھتے ہیں یا ان کا حقہ پینا ان کے یہاں کھانا پینا کیسا ہے اگر ان سے قطع تعلق کرنے میں ان کی شرارتوں سے مبتلائے مصیبت ہونے کا ڈر ہو جن کا وہ متحمل نہ ہو سکے تو کیا کرے؟

[1] تفسیرات احمدیہ صفحہ ۳۰۰ مطبوعہ مکتبہ رحیمیہ

(۲) ایک حنفی شخص ضرورت پر باقی تینوں اماموں میں سے کسی کا مسئلہ لے سکتا ہے یا نہیں؟

(۳) دو اشخاص ہندو و مسلمان میں تنازع ہے۔ حق بجانب فیصلہ کرنے میں مسلمان کو نقصان پہونچتا ہے کافر کا حق ضبط کرنے اور مسلمان کو بچانے پر قادر ہو کر اگر اس کو بری کر دیا جائے تو اس پر از روئے شریعت گرفت ہے یا نہیں؟

**الجواب۔** جو مرتدین ہیں نیچری وہابی دیوبندی قادیانی رافضی ان سے میل جول رسم راہ کیسی۔ نری معاملت بھی حرام ہے جو لوگ ان مرتدین کے عقائد کفریہ پر مطلع ہوتے ہوئے ان سے میل جول رکھتے ہیں حرام کار گنہگار ہیں۔ جس بدمذہب کی بدمذہبی حد کفر کو نہ پہونچی ہو جب اس سے بھی میل جول ناجائز تو ان مرتدین سے رسم راہ کے کیا معنیٰ۔ بلکہ فاسق العقیدہ ہی نہیں فاسق العمل شخص کے پاس بیٹھنے کی اجازت نہیں یا جب تک وہ توبہ نہ کرے قال تعالیٰ واما ینسینک الشیطن فلا تقعد بعد الذکریٰ مع القوم الظلمین ٥

تفسیرات[۱] احمدیہ میں حضرت سیدی عارف باللہ ملا احمد جیون قدس سرہٗ فرماتے ہیں القوم الظالمین یعم المبتدع والفاسق والکافر والقعود مع کلھم ممتنع وقال صاحب الھدایۃ ای دعوا بدعوۃ وکان ثمہ لعب او غناء فان علم ذلک قبل حضور المجلس لا یحضرہا ان لم یعلم ذلک قبل الحضور فان قدر علی المنع منع البتۃ وان لم یقدر فان کان مقتدیً یخرج البتۃ ولا یاکل لئلا یقتدی الناس بہ و ان لم یکن مقتدیً فان کان علی رأس المائدۃ لا یقعد لقولہ تعالیٰ فلا تقعد بعد الذکریٰ مع القوم الظلمین۔

مسلمان ایسوں سے قطع تعلق اور ان کا حقہ پانی بند کر سکتے ہیں۔ اگر ان کی شرارتوں سے فتنہ کا خوف کرتے ہیں تو معذور ہیں تفسیرات[۲] احمدیہ میں ہے وقد رخص بعض العلماء فی ان یبدأ اھل الذمۃ بالسلام اذا دعت الی ذلک حادثۃ تحوج الیھم ویروی ذلک عن النخعی وعن ابی حنیفۃ لا ابتداء بالسلام فی کتاب ولا فی غیرہ وعن ابی یوسف لا تسلم علیھم ولا تصافحھم واذا دخلت فقل السلام علی من اتبع الھدیٰ۔ جب وقت حاجت یہاں تک رخصت دی گئی ہے تو ایسے لوگ جو مرتدین سے میل جول ہی رکھتے ہوں ان کے فتنہ کے اندیشہ سے بھی رخصت بدرجہ اولیٰ ہوگی نیز حدیقہ ندیہ[۳] میں ہے۔ ھذا کلہ اذا کان (بلا حاجۃ) للمسلم (عندہ) ای الذمی (فانہ) ای السلام حینئذ (مکروہ) کراھۃ تحریم لما ذکرنا (وعندھا) ای الحاجۃ (لا باس بہ) حکی القاضی عیاض عن جماعۃ انہ یجوز ابتداؤھم بہ للضرورۃ و الحاجۃ او سبب وھو قول علقمۃ والنخعی وعن الاوزاعی انہ قال ان سلمت فقد سلم الصالحون وان ترکت فقد ترک الصالحون وروی (اصحابنا) الحنفیۃ رحمہم اللہ تعالیٰ انہ ای الرجل الصالح لا

[۱] تفسیرات احمدیہ ص۳۰۵ مطبوعہ مکتبہ رحیمیہ۔ [۲] تفسیرات احمدیہ ص۱۹۲ مطبوعہ مکتبہ رحیمیہ۔ [۳] حدیقہ ندیہ جلد ۲ ص۱۵۰-۲۴۷-۲۵۸ مطبوعہ لائلپور پاکستان

یسلم علی الرجل الفاسق المعلن ای المظہر لفسقہ اھانۃ لہ وتحقیرا علی فجورہ۔

بے ضرورت وحاجت ہرگز جائز نہیں یہاں تک کہ اگر کسی کافر یا مبتدع کو سنی مسلمان سمجھ کر سلام کیا پھر اس کا کافر یا مبتدع ہونا معلوم ہوا تو کہہ دے کہ میں اپنے سلام سے باز آیا۔ کافروں مبتدعوں کی تحقیر کے لئے اسی میں ہے[1] لو سلم علی من ظن انہ مسلم ثم ظہر انہ ذمی او مبتدع یقول استرجعت عن سلامی تحقیرا لھم۔ فتاوٰی[2] بزازیہ میں ہے فی السیر لا بأس برد سلام اھل الذمۃ والنھی عن البداءۃ الا اذا کان محتاجا الیہ فلا باس بھا ایضا ولکن یکرہ مصافحتھم۔ پھر بھی انھیں مرتدوں سے میل جول کی ممانعت کی تبلیغ اس انداز سے کرتے رہیں کہ وہ برا نہ مانیں جوش غضب میں آکر انھیں کسی مصیبت میں نہ پھانس دیں۔ واللہ تعالٰی اعلم!

(۲) ہاں عند الضرورۃ الملجئۃ ایسا کرسکتا ہے کہ اس وقت وہ حکم خود اس کے مذہب کا حکم ہے کما بیناہ فی فتاوٰنا بحمد اللہ تعالٰی وعونہ وحسن توفیقہ۔ وھو تعالٰی اعلم!

**مسئلہ۔** (۱) خارج مسجد ایک درخت مولسری کا ہے اس کا ایک ٹہنہ مسجد کی سبیل پر سایہ کئے ہوئے ہے جس کے سائے میں نمازی بیٹھ کر وضو کرتے ہیں دو شخص اس درخت کو کاٹنا چاہتے ہیں باقی اہل محلہ درخت کے کاٹے جانے کے خلاف ہیں جب اہل محلہ نے درخت کاٹنے سے روکا تو ایک شخص بولا کہ مسجد میں درخت کا ہونا جائز نہیں اہل محلہ نے کہا کہ اعلٰی حضرت امام اہل سنت کی مسجد میں بھی درخت ہے تو اس شخص نے جواب دیا کہ اس کا گناہ مولوی صاحب کے ذمہ ہے وہ بھگتیں گے اب دریافت طلب یہ امر ہے کہ جس درخت کے سایہ میں نمازیوں کو فائدہ پہونچتا ہے اور کسی قسم کا کسی محلہ والوں کو تکلیف نہیں اس درخت کا کاٹنے والا از روئے شرع شریف کس جرم کا مرتکب ہے۔

(۲) کسی عالم کو اہل سنت والجماعت کو برا کہنے والا خصوصًا امام اہل سنت کی توہین کرنے والا ان کو گنہگار بتانے والا از روئے شرع کیسا ہے مسلمانوں کو اس سے بات چیت سلام وکلام جائز ہے یا نہیں؟ بینوا توجروا۔

**الجواب۔** اس درخت کے کاٹنے کا انھیں کوئی اختیار نہیں وہ درخت خارج مسجد ہے اگر مسجد میں ہوتا تو جب بھی انھیں اختیار نہ ہوتا خصوصًا اس صورت میں کہ اور اہل محلہ مانع ہیں اور اس درخت سے منفعت بھی ہے۔ مسجد میں یعنی موضع صلاۃ میں بعد مسجدیت درخت بے ضرورت بونا مکروہ ہے۔ ہندیہ[3] میں ہے

[1] حدیقہ ندیہ جلد ۲ ص ۲۵۸ مطبوعہ لائلپور پاکستان۔ [2] فتاوٰی بزازیہ جلد ۶ ص ۳۵۵ مطبوعہ بیروت۔ [3] ہندیہ جلد ۱ ص ۱۱۱ مطبوعہ بیروت

یکرہ غرس الشجر فی المسجد لانہ تشبہ بالبیعۃ ویشغل مکان الصلاۃ الا ان یکون فیہ منفعۃ للمسجد بان کانت الارض نزۃ لاتستقر اساطینہا فیغرس فیہ الشجر لیقل النز کذا فی فتاوٰی قاضی خان۔ وہ شخص غلط و باطل من (گڑھت) فتوٰی دیتا ہے کہ مسجد میں درخت کا ہونا جائز نہیں اگر بے علم فتوٰی اتفاقاً صحیح بھی ہو جب بھی توبہ چاہئے نہ کہ محض غلط و باطل بے علم فتوٰی دینا حرام ہے۔ ردالمحتار[1] میں ہے قولہ کتقلیل نز قال فی الخلاصۃ غرس الاشجار فی المسجد لاباس بہ اذا کان فیہ نفع للمسجد بان کان المسجد ذا نز والاسطوانات لاتستقر بدونہا وبدون ھٰذا لایجوز اھ۔

وفی الھندیہ عن الغرائب! ان کان لنفع الناس بظلہ، ولایضیق علی الناس، ولایفرق الصفوف لابأس بہ، وان کان لنفع نفسہ بورقہ اوثمرہ اویفرق الصفوف اوکان فی موضع تقع بہ المشابھۃ بین البیعۃ والمسجد یکرہ اھ ھٰذا، وقد رأیت رسالۃ للعلامۃ ابن امیر حاج بخطہ متعلقۃ بغراس المسجد الاقصی رد فیہا علی من افتی بجوازہ فیہ، اخذ من قولھم لوغرس شجرۃ للمسجد فثمرتہا للمسجد، فرد علیہ بانہ لایلزم من ذٰلک حل الغرس الا للعذر المذکور لان فیہ شغل ما اعد للصلاۃ ونحوھا وان کان المسجد واسعا اوکان فی الغرس نفع ثمرتہ والا لزم ایجار قطعۃ منہ، ولایجوز ابقاؤہ ایضا، لقولہ علیہ الصلاۃ والسلام لیس لعرق ظالم حق۔ لان الظلم وضع الشیئ فی غیر محلہ وھٰذا کذٰلک ایسے شخص پر ملائکہ سماوات وارض لعنت کرتے ہیں حدیث میں ارشاد ہوا من افتی بغیر علم لعنتہ ملائکۃ السمٰوٰت والارض ناحق کسی مسلمان کو خصوصاً اس کے انتقال کے بعد..... کسی گناہ کی اس کے جانب نسبت کرنا کس قدر شدید بات ہے پھر عالم کی نسبت ظاہر ہے کہ اس سے بھی اشد ہے۔ خدا اسے توبہ کی توفیق دے اور ارسال لسان اور بدزبانی سے بچائے آمین۔ واللہ تعالٰی اعلم!

(۲) اس شخص نے جو کہا اللہ تعالٰی اسے معاف کرے اور چاہئے کہ اعلٰی حضرت قدس سرہٗ کے مزار پر حاضر ہو کر ایصال ثواب کرے کلمہ کلام پڑھ کر۔ اس نے اپنے اس غلط معلوم کے بنا پر ایسا کہا زبان درازی کی اگر اب بھی اس پر جمارہے اور توبہ اور رجوع نہ کرے تو مسلمان اس کا حقہ اور پانی بند کر سکتے ہیں اسے نشت گھٹ چھوڑ سکتے ہیں جب تک وہ توبہ نہ کرے کسی مسلمان کی ناحق ایذا رسانی حرام ہے حدیث میں ہے کہ من اذی مسلما فقد اذانی ومن اذانی فقد اذی اللّٰہ نہ کہ عالم دین اور امام مسلمین کی توہین وہ بھی بعد وصال۔ اعلٰی حضرت کی مسجد میں جو درخت ہے وہ مسجد سے سیکڑوں برس پیشتر کا ہے جس وقت بریلی بھی آباد نہ تھی

[1] ردالمحتار جلد ۱ صـ۶۶۱ مطبوعہ مصر

یہاں جنگل تھا پھر یہ مسجد بھی اعلیٰ حضرت قدس سرہٗ کی تعمیر کرائی ہوئی نہیں اور اوپر معلوم ہو چکا ہے کہ مسجد میں درخت ہونا ناجائز نہیں درخت بے ضرورت بعد مسجدیت موضع صلاۃ ہونا نہ چاہئے۔ کسی مسلمان کی جانب کسی گناہ کی نسبت پھر بے ثبوت کرنا سخت شدید بات ہے اگرچہ وہ فاسق ہو نہ کہ عالم۔ علماء فرماتے ہیں لا یجوز نسبتہ الخ اور ایسے جلیل القدر عالم دین امام مسلمین کی طرف نسبت وہ بھی بعد وصال شریف، کہ حیات میں تو استعفا بھی ممکن۔

**مسئلہ۔** از بریلی متصل سرائے خام مرسلہ حشمت اللہ حلوائی مورخہ ۱۶ رجب المرجب ۵۶ھ

ایک رنڈی جو کہ دو دو پیسہ میں حرام کراتی ہے وہ اپنے یہاں کوئی کار خیر کرے یعنی ختنہ یا بزرگ کی فاتحہ یا نکاح وغیرہ تو وہ اس وقت دس روپیہ قرض لے کر اپنا کام کرائے اور بعد میں اپنی خرچی سے وہ اس کو دس روپیہ دے دے تو ایسا پیسہ کوئی نمازی آدمی یا طالب علم کھائے تو جائز ہے یا ناجائز؟

**الجواب۔** فتاویٰ مولوی عبدالحئی لکھنوی میں ہے "اگر وہ شخص کہ کل مال اس کا حرام ہے وہ اگر خیرات کرنا چاہے تو قرض لے لے اور اپنے مال خبیث سے اس قرض کو ادا کرے اور قرض لے کر وہ جو دے گا اس کا ثواب اس کو ملے گا اور نذر و تحفہ وغیرہ لینا بھی اس سے درست ہوگا۔ فی الخلاصۃ قال فی شرح حیل الخصاف لشمس الائمۃ ان الشیخ ابا القاسم کان ممن یاخذ جائزۃ السلطان وکان یستقرض لجمیع حوائجہ ویقضی دینہ بما یاخذہ من الجائزۃ واللہ تعالیٰ اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبدالحئی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی۔ فتاویٰ عزیزیہ حضرت مولانا شاہ عبدالعزیز صاحب میں ہے۔

سوال۔ اگر کسے از قرض کہ مشروع ست گرفتہ مسجد احداث نماید بعدہ از زر رشوت وغیرہ کہ غیر جائز ست زر قرض ادا نماید شرعاً احداث ایں قسم مسجد درست ست یا نہ؟

جواب۔ ایں قسم احداث کردن مسجد درست ست حکم مسجد دارد و امید ثواب برآں متوقع ست زیرا کہ از مال کہ قرض گرفتہ بنا ساختہ در وقت ادائے دین ایں قرض اگرچہ از مال خبیث ادا نماید خبث ایں در مالے کہ اول قرض گرفتہ است تاثیر نمی کند۔ جو مال حلال اس نے لے کر صرف کیا وہ کھانا حلال مگر طالب علم اور مقتدا شخص کو اس کے یہاں جانا دعوت پر یا بے دعوت نہیں چاہئے کہ انگلیاں اٹھیں گی۔ تفسیرات احمدیہ[1] میں ہے ان کان مقتدی یخرج البتۃ ولا یاکل لئلا یقتدی الناس بہ وان لم یکن مقتدی فان قعد واکل جاز والاولی ترکہ اھ مختصراً عالمگیریہ میں ہے لا یجیب دعوۃ الفاسق المعلن لیعلم انہ غیر راض

[1] تفسیرات احمدیہ ص ۲۵۵ مطبوعہ مکتبہ رحیمیہ

بنفسقہ وکذا من غالب مالہ من حرام مالم یخبرانہ حلال وبالعکس یجیب مالم یتبین عندہ انہ حرام کذا فی التمرتاشی واللہ تعالیٰ اعلم!

**مسئلہ۔** ایک آدمی نے اپنے گھر میں کونڈوں کی نیاز کروائی اور سب لوگوں کو بلا کر شریک دعوت کیا دوران لوگوں کے ہمراہ زید جو کہ غیر مقلد خیال رکھتا ہے شریک دعوت ہوا لیکن جب وہ کھا چکا تب اثنا مجلس میں سے سنی خیال کے ایک آدمی (دنے) اس سے سوال کیا کہ تم نیاز کو حرام کہتے ہو پھر حرام چیز کو کیوں کھایا؟ تب اس نے جواب دیا کہ اس میں کیا حرج ہے؟ لوگ شراب جو کہ بالکل ناجائز ہے پی لیتے ہیں؟ خیر اس کے بعد وہ چلا گیا اور دوسرے دن فجر کی نماز میں اس ہی کے عقائد کے لوگوں نے اس سے دریافت کیا کہ تم نے کتنی جگہ نیاز کونڈا کھائی اس نے جواب دیا کہ مجھ سے صرف ایک جگہ ایسی غلطی ہوئی ہے اس پر عمرو نے چند لوگوں کے روبرو جو کہ سنی عقائد کے تھے کہا کہ تم کو بہتر ہوتا کہ شراب پی لیتے مگر کونڈوں کا نیاز نہ کھاتے سنی لوگوں نے زید و عمرو کی یہ کلام سن کر محلہ کے سب کو بلا کر زید و عمرو کے ساتھ چل میل اٹھنا بیٹھنا حقہ پانی کلام کرنا بند کر دیا اب زید و عمرو مجبور ہو کر سنی لوگوں سے کہتے ہیں کہ ہم دونوں کو معاف کر دیجئے۔ دریافت طلب یہ ہے کہ شریعت کے مطابق زید و عمرو کو معاف کرنے کی کیا صورت ہو سکتی ہے بینوا بالدلیل معہ بحوالہ کتب فقط المستفتی محمد عبداللطیف فرید پوری۔

**الجواب۔** زید و عمرو جب وہابی ہیں تو ماعلیٰ شئلہ بعد الخطار۔ ان کی ایسی شناعتوں کا کیا پوچھنا ان سے میل جول ان سے سلام کلام اس سے پہلے بھی ان کی وہابیت کی بنا پر حرام تھا جب تک وہ وہابیت سے اور اپنی اپنی اس تازہ بد کلامی بد لگامی سے توبہ نہ کریں ہرگز ان سے میل جول ان کے پاس بیٹھنے اٹھنے کی اجازت نہیں قال تعالیٰ۔ واما ینسینک الشیطن فلا تقعد بعد الذکریٰ مع القوم الظلمین[۱]۔ سنیوں سے معافی مانگتے ہیں مگر توبہ نصیب نہیں سنیوں سے کیا اس کی معافی چاہی جا سکتی ہے اور ان کی معافی سے الزام شرعی ان کے سر سے اٹھ سکتا ہے جو مواخذہ الٰہیہ ان پر ہے بے توبہ ورجوع محض سنیوں سے معافی مانگنے سے انھیں اس سے رستگاری ہو سکتی ہے؟ توبہ کرتے شرم آتی ہے توبہ سے اپنی ذلت سمجھی جاتی ہے اس کی طرح جیسے قرآن عزیز نے فرمایا واذا قیل لہ اتق اللہ اخذتہ العزۃ بالاثم[۲]۔ زید و عمرو دونوں نے ایسی شنیع بات کہی کہ خود وہابی پر بھی ان دونوں سے بے توبہ میل جول کو ناجائز۔ ناروا کہیں گے اگر مذہبی روش پر چلنا چاہیں گے اور سیاسی فریب کاری اگر نہ کریں گے جو آج کل ان کے اکثر نے مذہب پر

[۱] سورۂ انعام آیت ۶۸ [۲] سورۂ بقرہ آیت ۲۰۶

مقدم کر رکھی ہے زید نے بکا کیا حرج ہے لوگ الخ یعنی حرام خواری میں کوئی حرج نہیں عمرو نے زید سے بھی بدتر کلمہ بکا کہ تم کو بہتر ہوتا کہ شراب پی لیتے۔ شراب پینے کو بہتر کہا اور ربا نہ کے کھانے سے بہتر کہا۔ ولاحول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم واللہ تعالیٰ اعلم!

**مسئلہ۔** از بریلی صالح نگر مسئولہ کفایت حسین صاحب رضوی یکم شعبان ۵۶ھ

زید دریافت کرتا ہے کہ طالب علم قرآن عظیم کا سبق یاد کرتا ہوا اس حالت میں کہ اس کا ہر حرف غلط ادا ہوتا ہوا اور استاد ایک جلسہ کئے ہوئے ہوا اس حالت میں کہ کچھ حقہ نوشی کرتے ہوں اور کچھ گفتگو دنیوی اور استاد بھی ہر شخص سے باتیں کر رہے ہیں اور کھانا کھا رہے ہیں مگر طالب علم کو سبق صحیح کرانے کی استاد کو کچھ فکر نہیں ہے یہ معاملہ دیکھ کر بکر نے کہہ دیا کہ ایسی حالت میں یہ سب کام حرام ہیں تو استاد نے جواب دیا کہ کھانا کھانا بھی بکر نے کہا کہ ہاں جب کہ اس کی کوئی خبر ہی نہیں لی جا رہی ہے۔ لہذا حکم شرع استاد و بکر وعام کے واسطے کیا ہے؟

**الجواب۔** قرآن عظیم کا سننا ہر شخص پر جو وہاں جہاں قرات ہو رہی ہو حاضر ہو فرض ہے اس وقت بولنا ہی نہیں ہر کام کہ مخل استماع ہو گا ناجائز ہے قال تعالیٰ[2]۔ واذا قرئ القرآن فاستمعوا لہ وانصتوا لعلکم ترحمون ٥ خصوصاً استاد کہ اس پر اصلاح کے لئے بھی سننا ضروری ہے اور طالب علم جو غلطی کرے اس کا بتانا لازم خصوصاً قرآن عظیم میں۔ بے شک وہ استاد بے پرواہی اور ترک فرض استماع دونوں باتوں کا ملزم ہو گا جب کہ بعد قرات وہ کلام یا کسی کام میں مشغول ہوا ہو یوہیں وہ لوگ جو وہاں بیٹھے ہوں اور اگر وہ مشغول تھے پھر ان کے نزدیک طالب علم نے اپنا پڑھنا شروع کیا تو اس صورت میں یہ لوگ معذور رکھے جائیں گے۔ ان پر الزام نہ ہوگا۔ غنیہ[1] میں ہے صبی یقرأ فی البیت واھلہ مشتغلون بالعمل یعذرون فی ترک الاستماع ان افتتحوا العمل قبل القرأۃ والا فلا۔ واللہ تعالیٰ اعلم

**مسئلہ۔** از محلہ ملوک پور مستفتی عبدالرحمٰن خاں معرفت بلدخاں۔

لوگ تبارک کرتے ہیں یہ فرض واجب و سنت ہے یا نہیں رسول مقبول صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم یا صحابہ کرام نے یا امام ابوحنیفہ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے کرنے کا حکم دیا ہے یا کیا ہے کہ نہیں؟

**الجواب۔** تبارک ایصال ثواب ہے ایصال ثواب مستحب و مستحسن ہے حضور نے بھی ایصال ثواب کیا ہے صحابۂ کرام نے بھی امام اعظم نے بھی ایصال ثواب کو اچھا مانا و کار ثواب جانا ہے اور پھر قیامت

[1] غنیہ ص۴۹۱ مطبوعہ لاہور پاکستان۔ [2] سورۂ اعراف آیت ۲۰۴

تک نیا طریقہ اچھا مانے وہ اچھا ہی ہے اس کے نکالنے والے کے لئے خود اس کا ثواب ہے اور جتنے قیامت تک اس اچھے طریقہ کو برتیں ان سب کے ثواب کے برابر ثواب بھی خود حدیث[2] میں ارشاد ہوا من سن فی الاسلام سنۃ حسنۃ فلہ اجرھا واجر من عمل بھا جو لوگ پکی مسجدیں بناتے ہیں گنبد منارے تعمیر کرتے ہیں مدرسہ انجمنیں بناتے ہیں ان کے قواعد وضوابط تیار کرتے ہیں مدرسہ میں طرح طرح کے فنون کی تعلیمیں مقرر کرتے ہیں اور تدریس کے ایام معین کرتے ہیں مسجدوں میں امامت اور موذنی اور مدرسوں میں مدرس وغیرہ پر اجرتیں ٹھہرا کر لیتے ہیں یہ سب امور فرض واجب سنت مستحب ہیں یا کیا حضور علیہ الصلاۃ والسلام اور صحابہ کرام اور امام ابو حنیفہ اور ائمہ کرام نے ایسا کرنے کا حکم دیا ہے یا نہیں بلکہ قربت پر اجرت سے خود حضور نے منع فرمایا ہے متقدمین فقہاء نے اس کی حرمت کا قول کیا ہے یا نہیں تو اذان پر اجرت امامت پر اجرت مدرسی پر اجرت وعظ کی اجرت باوجود ممانعت وہابیہ کیوں لیتے ہیں جس کام سے حضور نے نہ منع فرمایا نہ اس کا حکم دیا اگرچہ نفس ایصال ثواب فرمایا اس کو تو حرام ٹھہراتے ہیں اس کے کرنے والے کو بدعتی اور کیا کیا بکتے ہیں اور جس سے حضور نے صاف صاف منع فرمایا تمام ائمہ متقدمین نے اسے حرام جانا وہ بے دریغ شیر مادر۔ ولاحول ولاقوۃ الا باللہ۔ وھو تعالیٰ اعلم!

**مسئلہ۔** از شہر بریلی محلہ قرولان مرسلہ سید احمد شاہ صاحب بتاریخ ۷ رمضان المبارک ۱۳۵۴ھ جمعہ نمازی لوگوں نے ایک فہرست بنا کر ہر ایک آدمی کا نام لکھا اور یہ اعلان کیا کہ جو کوئی نماز پڑھنے کے لئے نہیں آئے گا تو اس پر چار آنہ یا آٹھ آنہ جرمانہ کیا جائے گا۔ جرمانہ کرنے سے نمازی لوگوں کی نیت یہ ہے کہ لوگ نماز پڑھنے لگیں اور اس جرمانہ کے پیسہ کو کسی نیک کام میں خرچ کیا جائے۔ تو یہ جرمانہ کرنا جائز ہے یا نہیں؟

**الجواب۔** تعزیر بالمال ناجائز ہے۔ جرمانہ کرنا نہ چاہئے۔ مگر فتاوٰی[1] خلاصہ میں فرمایا سمعت من ثقۃ ان التعزیر باخذ المال ان رای القاضی اوالوالی جاز ومن جملۃ ذٰلک رجل لا یحضر الجماعۃ یجوز تعزیرہ باخذ المال۔ فتاوٰی خلاصہ کے اس ارشاد سے ایسے شخص پر جرمانہ کی اجازت والی و قاضی کے لئے معلوم ہوئی اگر وہ اس میں مصلحت پائیں جو جماعت میں حاضر نہیں ہوتا۔ تو جو نماز ہی نہیں پڑھتے ان پر بدرجہ اولی۔ مگر یہ اخذ انزجار تک ہوگا کہ اس طرح سے اس کی اصلاح ہو جائے تو بعد اصلاح واپس کردیں اور اگر واپس کرنے سے پھر اس شخص کی وہی حالت ہو جانے کا صحیح اندازہ ہو تو کسی نیک کام میں اس کی طرف

[1] فتاوٰی خلاصہ جلد دوم ص۵۹۴ مطبوعہ پشاور [2] مشکوٰۃ ص۳۳

سے لگادیں یہاں قاضی کہاں۔ یہاں اعلم علماء بلد سنی صحیح العقیدہ غیر فاسق قائم مقام والی ہے اس کی اجازت سے یہ تعزیر کی جاسکتی ہے جس کی اصلاح ہوجائے اور واپس کرنے پر پھر اس کے بگڑ جانے کا اندیشہ نہ ہو تو بعد اصلاح اسے اس کی رقم واپس دے دی جائے اور جس کے بگڑنے اور تعزیر کی ہیبت ہی جانے کا اندیشہ ہو اس کی رقم کسی نیک کام میں صرف کردی جائے اگر اس سے اجازت لے لی جائے تو اچھا ہے اور اگر وہ اجازت نہ دیں تو بھی اس کی طرف سے کسی نیک کام میں لگادی جائے کہ اسے ثواب پہونچے۔ واللہ تعالیٰ اعلم!

**مسئلہ۔** لڑکیاں جو کپڑے کی گڑیاں آدمی اور عورت کی شکل بناکر کھیلتی ہیں تو یہ جائز ہے یا نہیں زید کہتا ہے کہ جب تصویر بنانا ناجائز ہے تو گڑیوں کا کھیلنا بھی ناجائز ہوا۔ اور یہ بھی ثبوت ہے کہ بی بی عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا بچپن میں گڑیاں کھیلتی تھیں۔

**الجواب۔** تصویر کشی بے شک ناجائز ہے۔ بنی ہوئی گڑیا جس کے ناک نقشہ کچھ نہیں ہوتا محض کالے ڈورے سے کچھ نشان کردیے جاتے ہیں ان سے کھیلنے میں بچوں کے لئے حرج نہیں جیسا کہ حدیث ام المؤمنین عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے ظاہر ہے۔ واللہ تعالیٰ اعلم!

**مسئلہ۔** از محلہ قروان مسئولہ سید احمد شاہ صاحب ۱۰ رمضان المبارک ۱۳۵۷ھ

حضرت رسول مقبول صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے صاحب زادہ تین تھے یا چار اور ان کے اسماء مبارکہ کیا کیا ہیں؟

**الجواب۔** اس بارہ میں روایات بہت مختلف ہیں ان چھ اولاد پر تو سب کا اتفاق ہے حضرت سیدنا قاسم و سیدنا ابراہیم اور چار صاحبزادیاں حضرت زینب اور حضرت رقیہ و حضرت ام کلثوم و حضرت فاطمہ زہرا رضی اللہ تعالیٰ عنہا وعنہن۔ صاحبزادے کسی روایت سے تین اور کسی روایت سے تین سے زائد بھی معلوم ہوتے ہیں۔ قاسم عبداللہ۔ طیب۔ طاہر مطہر۔ فتاویٰ حدیثیہ[1] میں ہے سئل رضی اللہ عنہ عن عدد اولاد نبینا الکرام علیہ وعلیہم افضل الصلاۃ والسلام فاجاب بقولہ المتفق علیہ منہم ستۃ ذکر ان القاسم وابراھیم واربع بنات زینب ورقیۃ وام کلثوم وفاطمۃ وھٰؤلاء الاربع ھاجرن معہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم واختلف فیما سوی ھٰؤلاء الستۃ فضم الیھم ابن اسحاق الطیب والطاھر فتکون ثمانیۃ اربعۃ ذکور واربع اناث والزبیر بن بکار عبد اللہ مات صغیرا بمکۃ قال وھٰذا

[1] فتاویٰ حدیثیہ ص ۱۱۳ مطبوعہ مصر

يقال له الطيب والطاهر عند اكثر اهل النسب قال الدار قطني وهو لا يثبت وسمى بهما لانه ولد بعد النبوة فعلى هذا هم سبعة ثلاث ذكور واربع اناث وقيل هو غيرهما فجملتهم تسعة خمسة ذكور واربع اناث۔ واللہ تعالیٰ اعلم!

**مسئلہ**۔ زید کہتا ہے کہ حضرت رسول مقبول صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی جو جنازہ مبارک کی نماز بغیر امام کے ہر ایک نے علیحدہ علیحدہ پڑھی اس کی کیا وجہ ہے اور غسل میت مع ملبوس دیا گیا تھا یا غیر ملبوس؟

**الجواب**۔ بزاز وطبرانی نے یہ روایت ذکر کی ہے کہ حضور علیہ الصلاۃ والسلام نے اس کی وصیت فرمائی تھی: بموجب ارشاد حضور پر نور سید العباد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم وآلہ واصحابہ الیٰ یوم التناد فرادیٰ فرادیٰ پڑھی امام ابن کثیر نے فرمایا کہ یہ امر مجمع علیہ ہے کہ حضور پر نماز ہر ایک نے علیحدہ علیحدہ پڑھی ہے اس بارے میں اختلاف ہے کہ آیا یہ محض تعبدی؟ یہ سمجھ سے بالاتر ہے یا اس کی وجہ یہ سمجھی جائے کہ ہر ہر صحابی جو حاضر ہو وہ خود حضور پر نماز پڑھنے کا شرف حاصل کرے اور حضور پر حضور کی جانب صلاۃ سے مباشر ہو کہ اللہ عزوجل نے ہر ہر مسلمان کو حضور پر صلاۃ وسلام کا امر فرمایا تو ہر ایک پر لازم ہوا کہ حضور علیہ الصلاۃ والسلام پر حضور کی طرف خود مباشرت صلاۃ کرے اور فرمایا کہ ملائکہ اس میں ہمارے ائمہ ہیں حدیث میں ہے ان اول من صلی علیہ الملائکۃ افواجا ثم اھل بیتہ ثم الناس فوجا فوجا ثم نساءہ آخرا۔ زرقانی شرح مواہب میں[1] ہے فی حدیث ابن عباس عند ابن ماجہ لما فرغوا من جھازہ صلی اللہ علیہ وسلم یوم الثلاثاء وضع علی سریرہ فی بیتہ ثم دخل الناس علیہ صلی اللہ علیہ وسلم ارسالا ای جماعات متتابعین یصلون علیہ حتی اذا فرغوا دخل النساء حتی اذا فرغن دخل الصبیان ولم یؤم الناس علی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم احد قال ابن کثیر ھذا امر مجمع علیہ واختلف فی انہ تعبد لا یعقل معناہ او لیباشر کل واحد الصلاۃ علیہ منہ۔ قال السھیلی قد اخبر اللہ تعالیٰ انہ وملائکتہ یصلون علیہ وامر کل واحد من المؤمنین ان یصلی علیہ فوجب علی کل احد ان یباشر الصلاۃ علیہ منہ الیہ والصلاۃ علیہ بعد موتہ من ھذا القبیل قال وایضا فان الملائکۃ لنا فی ذلک ائمۃ۔

حضور علیہ الصلاۃ والسلام کو غسل مع قمیص مقدس دیا گیا زرقانی میں[2] ہے من ما اتفق ما روی انھم لما ارادوا غسل النبی صلی اللہ علیہ وسلم قالوا لا ندری ما نفعل انجرد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم من ثیابہ کما نجرد موتانا ام نغسلہ علیہ ثیابہ فلما اختلفوا القی اللہ علیہم النوم حتی ما منھم رجل

[1] زرقانی شرح مواہب جلد ۸ ص ۲۹۱ مطبوعہ بیروت (ملخصاً) [2] زرقانی شرح مواہب جلد ۸ ص ۲۸۸ مطبوعہ بیروت

الاوذقنه فی صدرہ، ثم کلمھم من ناحیۃ البیت لایدرون من ھو اغسلوا النبی صلی اللّٰہ علیہ وسلم وعلیہ ثیابہ فقاموا انتبھوا من النوم فغسلوہ وعلیہ قمیصہ یضعون الماء فوق القمیص ویدلکونہ بالقمیص رواہ البیھقی فی دلائل النبوۃ واصلہ فی ابی داؤد عن عائشۃ وابن ماجہ عن بریدۃ واللّٰہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ۔** از بہیڑی ضلع بریلی مرسلہ مستری عبدالشکور ۱۲ رمضان ۱۳۵۶ھ

(۱) فاتحہ مروجہ سنت ہے زید فاتحہ کو سنت کہتا ہے اس کا کہنا ٹھیک ہے یا نہیں بروئے شرع فاتحہ کیا ہے؟

(۲) اگر کوئی شخص تمام عمر باوجود قدرت کے اپنے اجداد وآباء کی و اولیاء کرام کی جناب غوث اعظم کی گیارہویں محفل میلاد اقدس نہ کرائے اور تمام عمر یارسول اللّٰہ نہ کہے تو تمام امور مذکورہ کے نہ کرنے سے کفرو اسلام کا سوال پیدا ہوتا ہے یا نہیں۔ شخص مذکور صوم وصلاۃ امر ونہی کا پابند و متبع سنت ہے؟

(۳) مزار پر چادر چڑھانے کا کیا ثواب ہے اور اس سے صاحب مزار کو کیا فائدہ پہونچتا ہے؟

**الجواب۔** ایصال ثواب سنت ہے صدقہ کرنا سنت ہے قرآن عظیم کی تلاوت برائے ایصال ثواب سنت ہے دعا سنت ہے فاتحہ میں اور کیا ہوتا ہے رہی تعین وہ عرفی۔ ہے شرعی نہیں اور اس کی غرض صحیح ہے فتاوٰی عزیزیہ میں ہے این طعن مبنی ست بر جہل با حوال مطعون علیہ زیراکہ غیر از فرائض شرعیہ مقررہ را ہیچ کس فرض نمی داند، آرے زیارت وتبرک بقبور صالحین وامداد ایشان باہداء ثواب وتلاوت قرآن و دعائے خیر وتقسیم طعام وشیرینی امور مستحسن وخوب ست باجماع علماء وتعیین روز عرس برائے آنست کہ آں روز مذکر انتقال ایشاں می باشد از دار العمل بدار الثواب والا ہر روز کہ ایں عمل واقع شود موجب فلاح ونجات ست وخلف را لازم ست کہ سلف خود را بایں نوع بر واحسان نماید چناں چہ در احادیث مذکور است کہ ولد صالح یدعولہ وتلاوت قرآن واہداء ثواب را عبادت قرار دادن مبنی بر کمال بلادت وافراط جہل ست اسی میں ہے در درّ منثور سیوطی مرقوم ست عن انس رضی اللّٰہ تعالٰی عنہ ان رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ تعالٰی علیہ وسلم کان یأتی احدا کل عام فاذا تفوہ الشعب سلم علٰی قبور الشھداء وقال سلام علیکم بما صبرتم فنعم عقبی الدار واخرج ابن جریر عن محمد بن ابراھیم قال کان النبی صلی اللّٰہ تعالٰی علیہ وسلم یأتی قبور الشھداء علی راس کل حول فیقول سلام علیکم بما صبرتم فنعم عقبی الدار وابوبکر وعمر وعثمان انتھی

لے فتاوٰی عزیزیہ جلد اول ص ۵۹ ۔ ئے در منثور جلد ۴ ص ۵۸ مطبوعہ بیروت

وفی التفسیر الکبیر عن رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم انہ کان یاتی قبور الشھداء راس کل حول فیقول السلام علیکم بما صبرتم فنعم عقبی الدار والخلفاء الاربعۃ۔

فتاوٰی عزیزیہ[1] میں جہاں حضرت شاہ صاحب کا مجلس ذکر وفات شریف اور مجلس شہادت حسنین کرنا مذکور ہوا ہے اس کے ختم پر یہ عبارت ہے "بعد ازاں ختم قرآن مجید و پنج آیت خواندہ بر ما حضر فاتحہ نمودہ می آید و درین بین اگر شخصے خوش الحان سلام می خواند یا مرثیہ مشروع ایں اتفاق می شود ظاہر ست کہ درین اکثر حضار مجلس را وایں فقیر را ہم رقت و بکا لاحق می شود ایں ست قدرے کہ بعمل می آید پس اگر چیزہا نزد فقیر بہمین وضع کہ مذکور شد جائز نمی بود اقدام براں اصلاً نمی کرد واللہ تعالیٰ اعلم"۔ فاتحہ مروجہ کے مستحسن و مستحب ہونے میں کچھ شک نہیں واللہ تعالیٰ اعلم!

(۲) اگر وہ یہ سعادات بجا نہیں لاتا اور یہ برکات حاصل نہیں کرتا مگر انکار بھی نہیں رکھتا تو بدمذہب تو نہیں ناسعادت مند بدنصیب ضرور ہے۔ ابھی شاہ صاحب کی عبارت میں گذرا کہ خلف را لازم ست کہ سلف خود را بایں نوع برواحسان نماید اور جو بدمنش بدعقل امور مستحسنہ مذکورہ کا انکار کرتا ہے انھیں ممنوع جانتا ہے وہ نئی شریعت دل سے گڑھتا ہے حدیث محکم سے ملعون ملائکہ زمین و آسمان ہوتا ہے قال النبی[عـہ] صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم من افتی بغیر علم لعنتہ ملائکۃ السموات والارض وہ جری اللہ و رسول پر مفتری ہے جس طرح کسی بات کو جائز اپنی طرف سے نہیں کہا جاسکتا قرآن و حدیث ہی کی رو سے کہا جائے گا یونہی کسی بات کو ناجائز بھی اپنی طرف سے نہیں کہا جائے گا بارشاد الٰہی و فرمان رسالت پناہی جل جلالہ وصلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم ہی کہا جائے گا۔ ہے کسی وہابی میں دم کہ وہ امور مذکورہ سے ممانعت کی کوئی آیت یا حدیث پیش کرسکے۔ ھاتوا[2] برھانکم ان کنتم صٰدقین ○ قل[3] اللہ اذن لکم ام علی اللہ تفترون ○ ممنوع کہنے والا بدمذہب وہابی گمراہ ہے کہ آج کل وہابی کا ہی یہ شعار ہے۔ یہ تو محض انکار کا حکم ہے کہ وہ متبع غیر سبیل المؤمنین ہے۔ اور جن کا انکار بدتہذیبی اور توہین و تنقیص پر مشتمل ہے ان کا حکم اس سے زیادہ سخت ہے واللہ تعالیٰ اعلم!

(۳) مزارات اولیاء کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم کو قبور عوام سے ممتاز کرنا کہ لوگ وہاں حاضر ہوں ان کے فیوض و برکات سے متمتع ہوں اور ناداننستگی کے سبب ان کی اہانت سے بچیں چادریں ڈالنے سے یہ مقصود ہوتا ہے مسلمانوں کو فیوض و برکات اولیائے کرام سے بہرہ مند کرانا اور ضرر توہین اولیاء کرام سے بچانا ضرور

[عـہ] کنز العمال جلد ۱ صـ۱۱۱ [1] فتاوٰی عزیزیہ جلد اول صـ۱۰۶ [2] سورہ بقرہ آیت ۱۱۱ [3] سورہ یونس آیت ۵۹

کار ثواب ہے اور مستحب و مستحسن ہے کہ نصیحت و خیر خواہی مسلمین ہے صاحب مزار کو چادر کی حاجت نہیں مگر اتنا ضرور ہے کہ جب امتیاز قبور عوام سے ہوگا تو وہاں لوگ حاضری دیں گے اور ایصال ثواب کا خاص اہتمام کریں گے۔ یوہیں گذرتے ہوئے نہ چلے جائیں گے شامی[1] میں ہے اذا قصد به التعظیم فی عیون العامة حتی لا یحتقروا صاحب القبر و لجلب الخشوع والادب للغافلین الزائرین فهو جائز لان الاعمال بالنیات وان کان بدعة فهو کقولهم بعد طواف الوداع یرجع القهقری حتی یخرج من المسجد اجلالا للبیت حتی قال فی منهاج السالکین انه لیس فیه سنة مرویة ولا اثر محکی وقد فعله اصحابنا انتهی۔

واللہ تعالیٰ اعلم!

**مسئلہ۔** از قصبہ بگہر محلہ شیر پور ضلع بستی عبد الحامد قادری اشرفی ۱۶ رمضان المبارک ۱۳۵۷ھ

(۱) میلاد شریف میں قیام کرنا جائز ہے یا کہ نہیں؟

(۲) سامنے کھانا یا شیرینی وغیرہ رکھ کر فاتحہ کرنا جائز ہے یا کہ نہیں؟

**الجواب۔** (۱) قیام مجلس میلاد جائز و مندوب و مستحسن ہے اور اس زمانہ میں کہ اس کا انکار وہابیت کا شعار ہے قیام کرنا متاکد ہے تفصیل اگر منظور ہو تو رسالہ مبارکہ "اقامۃ القیامہ" تصنیف لطیف اعلیٰ حضرت سیدنا الوالد الماجد مجدد المائۃ الحاضرہ قدس سرہ ملاحظہ کریں واللہ تعالیٰ اعلم!

(۲) جائز ہے فتاویٰ عزیزیہ حضرت شاہ عبد العزیز دہلوی قدس سرہ میں ہے "فاتحہ بر شیرینی یا طعام نمودہ تقسیم درمیان حاضران نمایند ایں قسم معمول در زمانہ پیغمبر خدا و خلفاء راشدین نہ بود اگر کسے ایں طور بکند باک نیست زیرا کہ دریں قسم قبیح نیست بلکہ فائدہ احیاء و اموات را حاصل می شود" اسی میں ہے "اگر مالیدہ و شیر برنج بنا بر فاتحہ بزرگ بقصد ایصال ثواب بروح ایشاں پختہ بخورانند مضائقہ نیست جائز ست و اگر فاتحہ بنام بزرگے دادہ شد پس اغنیاء را ہم خوردن ازاں جائز ست" زیادہ تفصیل مطلوب ہو تو رسالہ مبارکہ "الحجۃ الفائحہ" تصنیف شریف اعلیٰ حضرت قدس سرہ مطالعہ کریں واللہ تعالیٰ اعلم!

**مسئلہ۔** زید کا قول ہے کہ شراب تھوڑی مقدار میں کہ حد سکر کو نہ پہونچے امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ کے نزدیک اس کا پینا جائز و حلال ہے یہ صحیح ہے یا نہیں اگر نہیں تو مع حوالہ کتب جواب عنایت ہو؟ بینوا توجروا۔

**الجواب۔** زید کا قول حضرت سیدنا امام شافعی رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر افترا ہے اس پر پہلی آن

[1] شامی جلد ۶ ص ۳۶۳ مطبوعہ مصر

میں اپنی اس افتراء سے توبہ اور رجوع لازم۔ اس نے اس جلیل الشان رکن دین امام مسلمین پر کفر کا افتراء کیا لاحول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم۔ شراب پیشاب کی طرح عین نجاست ہے جیسے قرآن عظیم نے رجس فرمایا قال تعالیٰ[1] یایھا الذین اٰمنوا انما الخمر والمیسر والانصاب والازلام رجس من عمل الشیطٰن فاجتنبوہ لعلکم تفلحون ۰ انما[2] یرید الشیطٰن ان یوقع بینکم العداوۃ والبغضاء فی الخمر والمیسر ویصدکم عن ذکر اللہ وعن الصلوٰۃ فھل انتم منتھون ۰

اور رجس پلیدی محرم العین، جس کے دماغ میں عقل کا چراغ کچھ بھی روشنی دے رہا ہو وہ بھی یہ نہ کہے گا کہ کسی پلیدی کا کوئی قلیل حصہ حلال ہے کثیر حرام ہے بلکہ جو شئی عین نجاست ہو نجاست کا کوئی ذرہ یا کوئی قطرہ پڑ جانے سے پاک شئی ناپاک ہو گئی جب تک وہ ناپاک رہی اس وقت تک کوئی صحیح دماغ والا انسان یہ نہیں کہہ سکتا کہ اس کا کثیر حرام۔ قلیل حلال ہے شراب حرام قطعی ہے اس کی حرمت کتاب وسنت اور امام امت سب سے ثابت امام شافعی رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر اس کی تھوڑی مقدار کی حلت کا قول نری تہمت ہے ان کے نزدیک شراب کا حکم زیادہ سخت ہے کہ ہمارے امام اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے مذہب مہذب پر اسے سرکہ بنالینا جائز ہے ان کے نزدیک یہ بھی ناجائز۔ افسوس کہ اس وقت سیدنا امام شافعی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے مذہب (کی) کوئی ایسی کتاب جس میں حکم شراب ہو مجھے نہیں مل سکی کہ میں اس سے نقول پیش کرتا۔

حضرت عارف باللہ سیدی ملا احمد جیون قدس سرہٗ العزیز تفسیرات احمدیہ[1] میں زیر آیہ مذکور تحریر فرماتے ہیں عندنا عینھا حرام غیر معلول بالسکر ولا موقوف علیہ ومن الناس من قال ان السکر منھا حرام لان بہ یحصل الفساد وھو الصد عن ذکر اللہ والصلاۃ وھٰذا کفر عندنا لانہ انکار عن الکتاب فان اللہ سماھا رجسا حیث قال رجس من عمل الشیطٰن والرجس ما ھو محرم العین و علیہ انعقد اجماع الامۃ وبہ تواترت السنۃ فھی حرام بعینھا ثم ھو نجس نجاسۃ غلیظۃ کالبول لثبوتھا بالدلیل القطعی ویکفر مستحلھا لانکارہ الدلیل القطعی ویسقط تقومھا فی حق مسلم حتی لا یضمن متلفھا وغاصبھا ولا یجوز بیعھا لان اللہ تعالیٰ لما نجسھا فقد اھانھا والتقوم مشعر بالعزۃ وان کان مالا علی الاصح ویحرم الانتفاع بھا لان الانتفاع بالنجس حرام ولان اللہ تعالیٰ امر بالاجتناب عنھا حیث قال فاجتنبوہ وفی الانتفاع بھا اقتراب عنھا ویحد شاربھا وان لم یسکر منھا ولا یؤثر۔

[1] تفسیرات احمدیہ ص۲۴۳ مطبوعہ مکتبہ رحیمیہ [2] سورۂ مائدہ آیت ۹۰ [3] ایضاً آیت ۹۱

فیہا الطبخ یعنی بعد ماصارت خمرا لاترفع حرمتہا بالطبخ ولکن جائز تخلیلہا عندنا خلافا للشافعی

**مسئلہ۔** ازمیرٹھ مستفتی مولوی محمد حسین صاحب موجد طلسمی پریس ۔ ۴ شوال المکرم ۱۳۵۷ھ

مستورات کو اپنے پیر و مرشد قبلہ سے پردہ کرنا چاہئے یا ان کے سامنے آنا چاہئے اگر بزرگانِ دین کا معمول بھی کچھ ارشاد ہو تو بہتر۔ بینوا توجروا۔

**الجواب۔** عورت پر ہر غیر محرم سے پردہ فرض ہے۔ پیر، استاد محرم نہیں ہوتا محض اجنبی ہے جو بزرگان دین ہیں وہ پردہ کو لازم ہی جانتے ہیں۔ شرعًا اجانب سے پردہ لازم۔ ملا علی قاری کی مسلک متقسط میں ہے فرماتے ہیں ستر الوجہ عن الاجانب واجب علی المرأۃ جو عورتیں خود بے پردہ پھرتی ہیں ان کو ہدایت کرنا پیر کا کام ہے اگر وہ پردہ نہ کریں خود سامنے آئیں اور ان کی طرف دوسری نگاہ قصدی نہ ڈالی جائے تو اس پر الزام نہیں۔ بزرگان دین عورت کی آواز کو بھی عورت بتاتے ہیں اور اس کی آواز بھی سننا جائز نہیں جانتے۔ سیر الاولیاء شریف میں ہے "گفت اگر امامی در نماز باشد و جماعتے در عقب او مقتدی شوند و در ایں جماعت عورات ہم باشند پس اگر امام را سہو افتد مردمانے کہ اقتدا کردہ باشند یکے بہ تسبیح اعلام دہد بگوید سبحان اللہ واگر زنے واقف شود او چگونہ امام را آگاہاند۔ سبحان اللہ نگوید زیرا کہ نشاید آواز شنودن پس چہ کند پشت دست برکف دست زند وکف دست برکف دست نہ زند کہ بلہو ماند۔

یعنی حضور نظام الملۃ والدین سلطان المشایخ نے فرمایا کہ اگر جماعت ہو رہی ہو اس جماعت میں عورتیں بھی ہوں اور امام کو سہو ہو۔ مردوں سے کوئی امام کو سہو سے تسبیح کہہ کر مطلع کرے اور اگر عورت سہو پر وقوف پائے تو وہ تسبیح نہ کہے کہ عورت کی آواز سننا جائز نہیں وہ کیا کرے کس طرح سے اعلام سہو کرے وہ پشت دست کف دست پر مارے۔ تالی نہ بجائے کہ تالی لہو لعب میں بجائی جاتی ہے۔ پردہ کا حکم حکم شرع ہے اور بزرگ کا کوئی قدم شرع سے ہٹ نہیں سکتا اس کی بزرگی باقی رہنے کے لئے ضروری ہے اتباع شریعت علیٰ وجہ الکمال۔ اور پیروی سنن بروجہ کافی۔ تو بزرگوں کا معمول پوچھنا ہی زائد سوال ہے۔ بزرگوں کا معمول اتباع شرع جب ٹھہرا اور پردہ کا حکم حکم شرع تو خود ظاہر کہ بزرگوں کا معمول پردہ رہا اور ہے اور رہے گا۔

بعض اولیاء کرام کے مرید جو خود بھی درجۂ ولایت پر فائز تھے ایک نہایت حسین جمیل خوبصورت پر نظر پڑی جو بے پردہ جا رہی تھی ساتھ ہی اسی آن میں اس کا جہنمی ہونا مکشوف ہوا آپ نے دوسری نظر

بالقصد متأسفانہ ڈالی کہ کیسی حسین جمیل ہے اور اس کا کیا برا ٹھکانہ جب مرشد برحق کی خدمت میں حاضر ہوئے سلام عرض کیا روئے اقدس پھیر لیا۔ دوسری جناب حاضر ہو کر سلام عرض کیا ادھر سے ادھر وجہہ شریف پھیر لیا انھیں اس سے یقین ہوگیا کہ آج کوئی گناہ میں نے کیا ہے کوئی جرم مجھ سے ہوا ہے کوئی خطا کوئی قصور ضرور مجھ سے سرزد ہوا غور کیا تو یہی سمجھ میں آیا کہ اس نامحرم عورت کی طرف میں نے نگاہ کی تھی عرض کی حضور وہ نگاہ تأسف تھی وہ نگاہ شہوت نہیں تھی ارشاد ہوا کہ مگر شرع نے دوسری نگاہ کی اجازت تو نہیں دی۔ اللہ اللہ آج کل کے لوگ بے پردگی پر راضی رہتے ہیں وہ کہنے کے بزرگ ہیں بزرگ صورت ہونا اور ہے اور بزرگ ہونا اور۔ حقیقتًا وہ بزرگ نہیں، ہرگز وہ بزرگ نہیں، جو متبع شریعت نہیں کیسا ہی بظاہر بزرگ صورت بلکہ صاحب کشف کرامت ہو الاستقامۃ فوق الکرامۃ شریعت پر استقامت ہے اور کشف و کرامت نہیں تو ہزار کرامت سے زائد کرامت استقامت ہے اور لاکھ کرامت دکھائے شریعت سے برکراں ہے تو سب مردود والعیاذ باللہ تعالٰی وہو تعالٰی اعلم!

یہ حکایت اس وقت سمجھ میں نہیں آتا کہ کس کتاب میں کن کن بزرگوں کے متعلق دیکھی غالبًا اسی سیر الاولیاء شریف میں ہے اور حضور سلطان المشائخ اور ان کے مریدہی کا واقعہ ہے۔ واللہ تعالٰی اعلم!

**مسئلہ۔** از رام پور مسئولہ علی حسین خان صاحب معرفت مولوی عزیز احمد خاں صاحب وکیل۔ ۱۰ شوال المکرم ۱۳۳۹ھ

ایک ایسی ریاست ہے جس کا رئیس اول سنی المذہب تھا اور جن افواج کی امداد سے یہ ریاست حاصل کی گئی وہ بھی کلیتًا سنی المذہب تھیں۔ چند سنی المذہب رئیسوں کے بعد بعض رئیسوں نے شیعہ مذہب اختیار کرلیا اور رئیس حال بھی شیعہ مذہب رکھتا ہے اس ریاست میں ہمیشہ سے حنفی مذہب کا احترام کیا جاتا تھا۔ حنفی قوانین جاری تھے افطار صوم کے وقت صرف ایک توپ اعلان افطار کے لئے چلائی جاتی تھی۔ جو سنی قاضی کے حکم سے سنیوں کے افطار کے وقت چلتی تھی اور کوئی کام ایسا نہ کیا جاتا تھا جو حنفی مذہب کے احترام کے خلاف ہو۔ رئیس حال نے حنفی قانون کو ترک کرکے اس کی جگہ خودساختہ قوانین جاری کرائے۔ شرع شریف کی جگہ خودساختہ قوانین پر عمل ہونے لگا۔

دسویں محرم کو بازار سوگ میں بند کردیے جانے لگے۔ دُلدل وغیرہ کے جلوس آبادی اور بازار میں سے گذرنے لگے اور افطار کے لئے دو توپیں سر ہونے لگیں۔ ایک سنی افطار کے وقت دوسری شیعہ افطار کے وقت۔ سنی آبادی کے وہ لوگ جو اتفاق سے سنی افطار کی توپ نہ سن سکے یا دیہات کی آبادی جو پہلی

توپ کے سننے سے عاجز رہے وہ شیعہ اوقات پر روزے افطار کرنے لگے ایسی حالت میں حنفی المذہب کو ان جدید جدتوں کے خلاف احتجاج کرنا مذہبًا لازم ہے یا نہیں اور بالخصوص سنی علماء کا فرض دینی ہے یا نہیں کہ وہ ان جدتوں کے خلاف آواز بلند کریں اگر اس احتجاج میں اندیشہ نقصان اٹھانے یا قید و بند ہونے کا ہو تب بھی احتجاج کرنا علماء کے لئے ضروری ہوگا یا نہیں؟ بینوا بالصدق والصواب توجروا۔

**الجواب** ۔ امر بالمعروف و ازالۂ منکر بقدر قدرت و استطاعت فرض ہے حدیث میں ہے[1] من رأی منکم منکرا فلیغیرہ بیدہ فان لم یستطع فبلسانہ فان لم یستطع فبقلبہ وذٰلک اضعف الایمان امر بالمعروف و ازالۂ منکر میں اگر ضرر لاحق ہو تو ایسے وقت اگرچہ ترک موجب اثم نہ ہوگا مگر امر بالمعروف کرنا منکر کا مٹانا بہت عظیم کار ثواب ہوگا۔ یہاں تک کہ اس میں اگر کسی کی جان جائے تو افضل شہدا ٹھہرے۔ پھر پر امن رہتے ہوئے محض احتجاج پر لحوق ضرر کا کسی ایسے شخص سے جو کتنا ہی ظالم ہو مگر اگر اس کی بے حیائی اس حد تک نہ پہونچی ہو کہ وہ ظالم کہے جانے اور بدنام ہونے کی پرواہ نہ کرے ہرگز کوئی اندیشہ بھی نہیں ہو سکتا علمائے کرام وغیرہم سائر انام خواص اور عوام سب پر ہر ایک فرد پر۔ اپنے حسب قدرت و استطاعت تحریر و تقریر۔ ہر تدبیر سے ان مظالم کے خلاف صدائے احتجاج بلند کرنا شرعًا عقلًا ہر طرح لازم۔ اور ظلم پر مظلوموں کی آہ بلند ہونا ایک فطری بات ہے جو ہرگز کسی ذی انصاف کے قانون کی زد میں نہیں آسکتی اور جو اس پر بھی دفعہ ۱۴۴ نافذ کرے وہ ہرگز کسی عاقل کے نزدیک ذی انصاف ہستی نہیں ٹھہر سکتی۔ وہ جفا کار ستم شعار ایسا ہوگا کہ ظالم مارے اور رونے نہ دے (اہل سنت کی ریاست پر رافضی کا قبضہ ہی خود بڑا ظلم اور تمام مظالم کی جڑ ہے۔ پھر ظلم بالائے ظلم یہ کہ) اہل سنت کے مذہب مہذب کے خلاف احکام جاری کرنا۔ سوگ حرام ہے بجبر سوگ کرانا۔ ان کے مذہب کے احکام کو مٹانا۔ قوانین شریعت یکسر اٹھا کر ان کی جگہ خود ساختہ غیر شرعی قوانین جاری کرنا یہ تو نہ صرف اہل سنت بلکہ ہر اس شخص کے نزدیک بھی اشد ظلم ہے جو اسلام کا نام لیوا ہو ہر سنی مسلم کا فرض اہم ہے کہ وہ ان مظالم حکام روافض پر پرزور صدائے احتجاج بلند کرے اور ان کی اصل کی بیخ کنی چاہے پوری یک جہتی کے ساتھ یک دل یک زباں ہو کر احتجاج کریں اور جب تک دم میں دم ہے برابر احتجاج کرتے رہیں رئیس اگر توجہ نہ کرے گورنمنٹ کے کانوں تک اپنی چیخ پکار پہونچائیں وہ گورنمنٹ جو اپنے خود ساختہ قانون کا احترام اور اس کا لحاظ پاس اتنا ضروری جانتی ہے کہ ایڈورڈ ہشتم کو اس کی خلاف ورزی کے ارادہ پر تخت سے اتار دیتی اور ملک بدر ہونے پر مجبور

[1] مشکوٰۃ شریف صفحہ ۴۳۶

کر دیتی ہے کیا وجہ وجیہہ ہو سکتی ہے کہ وہ گورنمنٹ اہل سنت کے احتجاج پر کہ روافض کی سنیوں پر حکمرانی ہی دین ومذہب کے خلاف ہے ان کے یہ مظالم نہ ہوتے تو ایک یہی وجہ واجب العزل کرنے کے لئے بہت کافی وجہ تھی روافض کو برسر حکومت واقتدار رہنے دے اور سنیوں کے دینی ایمانی مطالبہ کو ٹھکرا دے اگر گورنمنٹ سنیوں کے اس مذہبی مطالبہ کی پرواہ نہ کرے اور ان کی صدائے احتجاج پر کان نہ دھرے تو ہر ذی انصاف کی نظر میں اس کے ادعاء انصاف کی جو قدر ہو گی وہ محتاج بیان نہیں خصوصاً ان مظالم واضحہ فاضحہ پر بھی اگر کچھ شنوائی نہ ہو اور ستم زدوں مظلوموں کی چیخ پکار نہ سنی جائے۔ معمولی اوقاف کا متولی جب دیانت کے خلاف کرتا ہے شرعاً عقلاً ہر طرح ذی ہوش اور عقل سلیم سے ذرا سا واسطہ رکھنے والے کے نزدیک بھی واجب العزل ہو جاتا ہے نہ کہ ایسے ظالم جابر حاکم۔

ریاست و بادشاہت حکومت وامارت سے کوئی شخص کسی ذی انصاف کے نزدیک مالک نہیں ہو جاتا کہ جو چاہے جیسا چاہے تصرف کرے۔ انگریزوں نے اپنے خود ساختہ قوانین پر جسے بادشاہ امیر رئیس حاکم مانا اس کے لئے لازم ہے کہ وہ ان قوانین کا احترام کرے اور جو حدود مقرر ہیں ان کے دائرہ سے قدم باہر نہ ڈالے اگر تجاوز کرے گا اس حد بندی کو توڑے گا نہیں نہیں توڑنا چاہے گا۔ تو تاج و تخت سے محروم کر دیا جائے گا۔ پھر کیا وجہ ہے کہ مسلمانوں کی ریاست میں جہاں ان کے شرعی حدود و قوانین جاری تھے جسے حدود شرعیہ کے اندر حاکم مانا وہ حدود شرعیہ کو توڑے اور حد سے تجاوز کرے پھر بھی اسے تو اسے اس کے بنائے ہوئے ایسے حکام کو جو سراسر ستم پر ستم ظلم پر ظلم کرتے رہیں مسلمانوں کے سر پر بلائے بے درماں کی طرح مسلط رکھا ہی جائے مسلمانوں کی چیخ پکار کچھ نہ سنی جائے۔ مسلمانوں کے کاندھوں پر ان کے دین ومذہب کے خلاف زبردستی ایسے ظالموں کی حکومت کا جوا رکھا ہی جائے خصوصاً ایسی حالت میں کہ وہ ان محکوموں کے دین ومذہب کی علی الاعلان بیخ کنی اور ان کے نزدیک جو مذہب باطل ہو اس کی پیروی کے لئے انھیں مجبور کرتے ہوں۔

اہل سنت کے دینی ومذہبی احکام ان عبارات سے ظاہر ہیں اوپر حدیث گذری من رأی منکم منکرا فلیغیرہ بیدہ الحدیث اس کی شرح تیسیر شرح جامع صغیر میں حضرت سیدی عبد الرؤف مناوی قدس سرہ وغفر لنا بہ المناوی نے یوں فرمائی من رأی ای علم منکم معشر المسلمین المکلفین القادرین منکرا ای شیئا قبحہ الشرع فعلا او قولا فلیغیرہ بیدہ وجوبا شرعا او عقلا فان لم یستطع الانکار بیدہ بان

ظن لحوق ضرربہ فبلسانہ ای بالقول کاستغاثۃ اوتوبیخ اواغلاظ بشرطہ فان لم یستطع ذٰلک بلسانہ لوجود مانع لخوف فتنۃ اوخوف علی نفس اوعضو اومال فبقلبہ ینکرہ وجوبًا بان یکرہ بہ ویعزم انہ لوقدر فعل ذٰلک ای الانکار بالقلب اضعف الایمان ای خصالہ فالمراد بہ الاسلام اوآثارہ وثمراتہ۔ تیسیر ج ۲ ص ۴۱۸ مطبوعہ مصر

رواہ الامام احمد بن حنبل ومسلم وابوداؤد والترمذی وابن ماجہ والنسائی عن سیدنا ابی سعید الخدری رضی اللہ تعالٰی عنہ یہ حدیث امام احمد نے اپنی مسند میں اور امام مسلم نے اپنی صحیح میں اور ابوداؤد وابن ماجہ وترمذی وامام نسائی نے حضرت سیدی ابوسعید خدری رضی اللہ تعالٰی عنہ سے روایت کی۔

فتاوٰی خلاصہ[1] میں فتاوٰی صغرٰی سے ہے الامر بالمعروف یحل وان کان یلحقہ الضرر غالبًا اویعلم یقینا وفی الفتاوٰی للقاضی الامام اذا رای الرجل منکرا من قوم وھو یعلم انہ لونھاھم عنہ قبلوا منہ فانہ لایسعہ ان یسکت ویترک وان کان یعلم انہ لونھاھم لایمتنعون وسعہ ان یترک والنھی افضل وان علم انھم یضربونہ اویشتمونہ لونھاھم وسعہ ان یترک۔ ردالمحتار[2] ج ۳ ص ۲۴۲ باب الجہاد میں ہے ذکر فی شرح السیرانہ لاباس ان یحمل الرجل وحدہ وان ظن انہ یقتل اذا کان یصنع شیئا بقتل اوبجرح اوبھزم فقد فعل ذٰلک جماعۃ من الصحابۃ بین یدی رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم یوم احد ومدحھم علی ذٰلک فاما اذا علم انہ لاینکی فیھم فانہ لایحل لہ ان یحمل علیھم لانہ لایحصل بحملتہ شیئ من اعزاز الدین بخلاف نھی فسقۃ المسلمین عن منکر اذا علم انھم لایمتنعون بل یقتلونہ فانہ لاباس بالاقدام وان رخص لہ السکوت الخ حدیقہ ندیہ[3] شرح طریقہ محمدیہ ج ۲ ص ۱۹۵ میں ہے حمل الناس علی الطاعۃ واجتناب المعصیۃ فھو الحسبۃ اسی[4] میں ج ۲ ص ۱۹۶ پر ہے الجہاد فی سبیل اللہ تعالٰی لایجوز للمسلم عند تیقن القتل من اھل الحرب والبغی وعند عدم النکایۃ للکفرۃ المحاربین وتجوز الحسبۃ من الانسان عند تیقن القتل لہ ممن یحتسب علیہ وعدم النکایۃ فیہ ولایرتفع جوازھا بسبب ذٰلک ولایخفی ان الصبر علی القتل فی ھٰذہ الحالۃ لیس بمعصیۃ فلایمنع جواز الحسبہ وتبقی مشروعۃ معہ وکذٰلک عدم النکایۃ والتاثیر لایمنع الجواز ویکون ذٰلک المحتسب اذا قتلہ من احتسب علیہ من افضل شہداء عند اللہ تعالٰی اھ مختصرًا۔

کوئی یہ نہ سمجھے کہ غیر حکام کے لئے یہ احکام ہیں حکام کے لئے نہیں۔ اسی حدیقہ ندیہ[5] میں ج ۲ ص ۱۹۷ حاکم جابر ظالم جائر پر احتساب کرنے والے اور اس پر مظلوم محتسب مقتول کی نسبت حدیث نقل فرمائے

[1] فتاوٰی خلاصہ جلد دوم ص ۵۲۴ مطبوعہ پشاور۔ [2] ردالمحتار جلد ۳ ص ۱۲۶ مطبوعہ مصر۔ [3] [4] [5] حدیقہ ندیہ جلد ۲ ص ۲۹۴ و ص ۲۹۶ و ص ۲۹۷ مطبوعہ لائلپور پاکستان

سید الشہداء حمزۃ بن عبد المطلب ورجل قام الی امام جائر فامرہ ونہاہ فقتلہ رواہ الحاکم باسنادہ عن جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ عن النبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم۔ حدیقہ ندیہ[1] میں یہ مع شرح یوں ہے عن جابر عن النبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم انہ قال سید الشہداء ای افضلہم عند اللہ سبحانہ وتعالیٰ عم النبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم حمزۃ بن عبد المطلب رضی اللہ تعالیٰ عنہ ورجل من المسلمین والمراد انسان لتدخل المرأۃ والخنثیٰ قام الی امام ای حاکم جائر ای ظالم متعدی فامرہ بالعدل والانصاف ونہاہ عن الجور والظلم فقتلہ ای قتل الامام الجائر ذلک الرجل الذی امرہ ونہاہ فانہ یکون من افضل الشہداء حیث یذل نفسہ فی سبیل اللہ تعالیٰ نیز اسی[2] میں دوسری حدیث نقل فرمائی ص۱۹۷ ج۲ قال رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم افضل الجہاد کلمۃ عدل عند سلطان جائر او عند امیر جائر رواہ ابوداؤد باسنادہ عن ابی سعید الخدری رضی اللہ تعالیٰ عنہ یہ مع شرح اس طرح ہے افضل الجہاد فی سبیل اللہ تعالیٰ کلمۃ عدل ای حق وانصاف قالہا رجل مسلم یرید بہا وجہ اللہ تعالیٰ عند سلطان ای ملک لہ سلطنۃ علی الناس جائر ای ظالم او عند امیر ای حاکم جائر ای ظالم۔

نیز اسی میں[3] اسی ج۲ ص۱۹۷ پر یہ حدیث نقل فرمائی قال رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم لاتزال کلمۃ لا الٰہ الا اللہ تنفع من قالہا وترد عنہم العذاب والنقمۃ مالم یستخفوا بحقہا قالوا یا رسول اللہ وما الاستخفاف بحقہا قال نظر العبد معاصی اللہ فلا ینکر ولا یغیر رواہ الاصبہانی باسنادہ عن انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔ مشکوٰۃ شریف[4] باب الامر بالمعروف میں یہ حدیث ہے حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا انہ تصیب امتی فی اٰخر الزمان من سلطانہم شدائد لاینجو منہ الا رجل عرف دین اللہ فجاہد علیہ بلسانہ ویدہ وقلبہ فذلک الذی سبقت لہ السوابق ورجل عرف دین اللہ فصدق بہ ورجل عرف دین اللہ فسکت علیہ فان رأی من یعمل الخیر احبہ علیہ وان رأی من یعمل بباطل ابغضہ علیہ فذلک ینجو علی ابطانہ کلہ۔

اشعۃ اللمعات ج۲ ص۱۰۲ مطبوعہ مصطفائی میں حضرت شیخ محقق محدث دہلوی قدس سرہٗ اس حدیث کی شرح یوں فرماتے ہیں بدرستی کہ شان ایں ست کہ می رسد مت مرا در آخر زمان از ارباب سلطنت و پادشاہاں محنتہا و بلاہائے سخت در دین از مشاہدہ منکرات و استماع باطل کہ نجات نمی یابد ازاں بلائے یا از سلطان کہ ایں بلا از وے می رسد مگر مردے کہ شناخت دین خدا را بکمال و تمام و استقامت گزید براں پس کارزار کرد بر دین

یا برآن بلاد بزبان و بدست و بدل خود پس آں مردے ست کہ پیش رسیدہ است او را سابقہا از سعادت در دنیا و در آخرت و بشارت بخیر او مثوبت و توفیق طاعت و عبادت و قول حق سبحانہ ان الذین سبقت لہم منا الحسنیٰ[1] اشارت بآنست و سابقہ ہر خصلتے فاضلہ را گویند۔ فلاں را سابقہ است دریں امر یعنی سبقت کردہ و پیشی گرفتہ است بر مردم دریں کار۔ و مردے دیگر کہ وے بشناخت دین خدا را اما بیک درجہ کمتر از اول پس تصدیق کرد بدین و راست دانست آں را یعنی جہاد کرد بزبان و دل نہ بدست بقرینۂ مقابلت چون تصدیق کار دست و زبان ترجمان است تعبیر ازیں دو بتصدیق کرد۔ و مردے دیگر کہ بشناخت دین خدا را فی الجملہ پس تحامو گزید برآن و جہاد نہ کرد مگر بدل۔ پس از آن بیان حال و صفت ایں مرد کرد و فرمود پس اگر می بیند ایں مردکسے را کہ کارہائے نیک می کند دوست می دارد او را ابنا بر آں و اگر می بیند کسے را کہ عمل بغیر حق می کند دشمن می دارد او را ابنا بر آں پس آن مرد نجات می یابد بنا بر پوشیدہ داشتن وے محبت خیر و بغض باطل باہمہ۔ پس ایں ہر سہ قسم از مردان عارف و شناسا دین اند در مرتبہ متفاوت اول سابق و ثانی مقتصد و ثالث ظالم۔ چناں کہ در آیۂ کریمہ فمنہم ظالم لنفسہ ومنہم مقتصد ومنہم سابق بالخیرات[2]۔ آمدہ است ثالث را بجہت زیادت تقصیر ظالم خواند و ثانی را میانہ رو و اول را سابق و ہر سہ از برگزیدہ ہائے درگاہ اند چناں کہ در اول آیت فرمود ثم اورثنا الکتٰب الذین اصطفینا من عبادنا الآیہ[2]۔

شرح فقہ اکبر میں ہے کہ فسق و ظلم کے سبب مستحق عزل ہے اور اس میں اختلاف ہے کہ فاسق اہل ولایت سے ہے یا نہیں امام محمد سے اس میں دو روایتیں ہیں اور امام شافعی سے بھی امام اعظم کے نزدیک وہ خلیفہ ہو سکتا ہے مگر وہ قاضی امیر اور خلیفہ اتفاقاً سب کے نزدیک مستحق عزل ہے علامہ علی قاری شرح فقہ اکبر[1] مطبوعہ مطبع حنفی صـ۱۷۹ میں فرماتے ہیں عن الشافعی رحمہ اللہ تعالیٰ ان الامام ینعزل بالفسق والجور وکذا کل قاضی وامیر ومنشاء الخلاف ان الفاسق لیس من اھل الولایۃ عند الشافعی لانہ لا ینظر لنفسہ فکیف ینظر لغیرہ وعن ابی حنیفۃ رحمہ اللہ تعالیٰ ھو اھل الولایۃ حتی یصح للاب الفاسق تزویج ابنتہ الصغیرۃ والمسطور فی کتب الشافعیۃ ان القاضی ینعزل بالفسق بخلاف الامام والفرق فی انعزالہ ووجوب نصب غیرہ اثارۃ الفتنۃ لما لہ من الشوکۃ بخلاف القاضی وقیل عدم انعزال الامام ھو المختار من مذھب ابی حنیفۃ والشافعی رضی اللہ تعالیٰ عنہما وعن محمد رحمہ اللہ تعالیٰ روایتان لکن یستحق العزل اتفاقاً۔

[1] فقہ اکبر صـ۱۳۸ مطبوعہ مصر [1] سورۂ انبیاء آیت ۱۰۱ [2] سورۂ فاطر آیت ۳۲

درمختار[1] میں ہے۔ ان بایع الناس الامام ولم ینفذ حکمہ فیہم لعجزہ عن قہرہم لا یصیر اماما فاذا صار اماما فجار لا ینعزل ان کان لہ قہر وغلبۃ لعودہ بالقہر فلا یفید والا ینعزل بہ لانہ مفید۔ ردالمحتار[1] میں ہے قولہ والا ینعزل بہ ای ان لم یکن لہ قہر ومنعۃ ینعزل بہ ای بالجور، قال فی شرح المقاصد ینحل عقد الامامۃ بما یزول بہ مقصود الامامۃ کالردۃ والجنون المطبق وصیرورتہ اسیرا لا یرجی خلاصہ وکذا بالمرض الذی ینسیہ المعلوم وبالعمی والصمم والخرس وکذا بخلعہ نفسہ لعجزہ عن القیام بمصالح المسلمین وان لم یکن ظاہرا بل استشعرہ من نفسہ (الی قولہ) وکذا فی انعزالہ بالفسق والاکثرون علی انہ لا ینعزل وہو المختار من مذہب الشافعی وابی حنیفۃ رحمہما اللہ تعالٰی وعن محمد روایتان ویستحق العزل بالاتفاق اھ وقال فی المسایرۃ واذا قلد عدلا ثم جار وفسق لا ینعزل ولکن یستحق العزل ان لم یستلزم فتنۃ اھ وفی المواقف وشرحہ ان للامۃ خلع الامام وعزلہ بسبب یوجبہ مثل ان یوجد منہ ما یوجب اختلال احوال المسلمین وانتکاس امور الدین کما کان لہم نصبہ واقامتہ لانتظامہا واعلائہا وان ادا خلعہ الی فتنۃ احتمل ادنی المضرتین۔

جب ظلم وجور فسق وفجور سے خلیفہ امام انام بھی مستحق عزل ہوجاتا ہے تو یہ حکام جو کہ ظالم جائر فاسق فاجر ہی ہیں ان کا عزل تو یقیناً واجب لازم (تو متغلب وہ بھی نہ صرف ظالم فاسق فاجر بلکہ مرتد کافر کیوں کر واجب العزل نہ ہوگا) اس کے معزول کرانے کی کوشش اور پیہم سعی جتنی جو کرسکے اس کے ذمہ کیوں ضروری نہ ہوگی خلیفہ بھی بوجہ فسق خود وہ منعزل نہ کہا جائے گا جو قہر وغلبہ رکھتا ہو اس کے مقابلہ کی لوگوں میں طاقت وقوت نہ ہو اور اگر ایسا خلیفہ مرتکب ظلم وجور وفسق وفجور ہوا ہو جو لوگوں پر کافی قہر وغلبہ نہ رکھتا ہو لوگوں میں طاقت وقوت ہو کہ وہ ان کا مقابلہ نہ کرسکے تو خود ہی منعزل ہوجائے گا مجمع الانہر[3] ج ا ص ۶۳۷ باب البغاۃ میں ہے اذا صار اماما فاجرا لا ینعزل ان کان لہ قہر وغلبۃ والا ینعزل اور مجمع الانہر ج ا ص ۶۳۷ باب البغاۃ[4] میں ہے۔ اذا خرج قوم مسلمون عن طاعۃ الامام ای الخلیفۃ العدل لا عن امیر ظلم بہم فلو خرجوا علیہ لظلم ظلمہم فلیسوا ببغاۃ کما فی اکثر الکتب (الی قولہ) وفی القہستانی وفیہ رمز الی انہ یشترط ان یکون الامام والقوم مسلمین والی ان الامام لا یطاع فی معصیۃ بالنص والاجماع اھ مختصرا ردالمحتار ج ۳ ص ۴۷۹ میں ہے تجب طاعۃ الامام عادلا کان او جائرا اذا لم یخالف الشرع۔

جب خلیفہ امام انام کے بارے میں یہ احکام ہیں تو ایسے حکام وہ بھی متغلب وہ بھی رافضی ظالم جائر کا

[1] ۔[2] ردالمحتار جلد ۳ ص ۳۱۰ مطبوعہ بیروت ۔ [3] ۔[4] مجمع الانہر جلد ا ص ۶۹۹ مطبوعہ بیروت

کیا پوچھنا اس کے متعلق حکم ظاہر۔ پھر یہاں جب کہ ان پر خروج کی قوت واستطاعت مفقود ہے تو خروج کی ایسی حالت میں اجازت ہی نہیں نہ کوئی کرسکتا ہے نہ کرے گا یارب اگر طاقت ہوتی اور ان پر خروج کیا جاتا جب بھی تو اس سے لوگ باغی نہ ٹھہرتے تو محض احتجاج کو جو بغاوت ٹھہرائے اس سے بڑھ کر ظالم طاغی کون ہوگا۔ اے ملکی وغیر ملکی کی بحث اٹھانے والو! اور اس پر قید وبند کی کڑیاں جھیلنے والو! اور طرح طرح کی اذیتیں برداشت کرنے والو! ذلتوں خواریوں رسوائیوں میں پڑنے والو! بلکہ اپنے سینوں پر اس کے لئے گولیاں کھانے والو! آج تمہیں کیا ہوا کہ تم ایسے کھلے مظالم کس پر، جو تمہاری جانوں ہی پر نہیں مذہب پر بھی ان پر تم فتویٰ پوچھنے بیٹھے ہو کہ ایسے مظالم جو کرے تو صدائے احتجاج بلند کرنا لازم ہے یا نہیں۔ غیرت۔ غیرت غیرت ضرور ضرور پر زور صدائے احتجاج بلند کرو ایسی کہ نہ صرف ہندوستان کی حکومت ہی کے ایوانوں میں گونجے بلکہ ایسی کہ سات سمندر پار لندن میں زلزلہ افگن ہو قصر بکھنگم کو لرزاں اور دار الحکومت کو ہلا دے۔

قید وبند کی پروانہ کرو ظالموں کو ظلم کرنے دو تم صبر کرو یعنی تمہارا ہاتھ نہ اٹھے۔ ہاں ظلم پر چیخے جاؤ ہر ستم پر چلائے جاؤ ظالم جائر حاکم جابر۔ ستم گار جفا کار بھی اگر نہ کہہ سکو تو اپنی مظلومی کی داستانیں تو سنائے جاؤ گورنمنٹ کے کان تک اپنے گریہ وفغاں کی آواز پہونچاؤ۔ میں تمہیں جو تم نہیں کر سکتے اس کا حکم نہیں دیتا نہ ایسا امر کرسکتا ہوں (جب کہ تم میں خروج کی طاقت وقوت جہاد کی استطاعت نہیں یہ حکم نہیں دیتا کہ تم ایسا کرو ایسے وقت تمہیں ایسا نہ چاہیئے) مگر فقط اپنی داستان مظلومی سنانے کی طاقت واستطاعت تو رکھتے ہو۔ جو کر سکتے ہو وہ کرو۔ بات ایسی کی جائے جس کی زد تمہارے مذہب پر پڑتی ہو حتی الامکان اس کی زد سے مذہب کو بچاؤ اپنے مقدور بھر زد اپنے سر لو مگر مذہب کو محفوظ رکھنا چاہو واللہ الہادی واللہ تعالیٰ اعلم رافضیوں کے شہر میں جہاں سنی کی حکومت ہو اگر سنی ان کے ساتھ ایسا ہی پیش آتے اور ان کے مذہب کی ایسی ہی بیخ کنی کرتے تو کیا روافض کا مذہب ایسے سنی حکام کے متعلق ایسے احکام نہ دیتا جو ہم نے تحریر کئے اگر دیتا تو معلوم ہوا کہ رافضی مذہب پر بھی ایسے ظالم جائر حاکم جابر کا حکم یہی ہے واللہ تعالیٰ اعلم!

**مسئلہ۔** از موضع دھنساری ڈاک خانہ چھرا ضلع علی گڈھ مرسلہ عبد المجید خیاط وجناب حافظ رفعت علی صاحب وسلمان موضع ۲۵ شوال ۵۶ھ۔

استفتاء۔ بسم اللہ الرحمن الرحیم۔ نحمدہ ونصلی علی رسولہ الکریم

عالم جلیل فاضل نبیل حضرت مولانا المکرم والمعظم دامت برکاتہم العالیہ۔ السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ،

بصد ادب و احترام خدمت والا میں التماس ہے کہ حسب ذیل امور کو ملحوظ فرماتے ہوئے کہ

(ا) کانگریس کو جو برائے نام اقوام ہند کی مجموعی اور حقیقت میں اہل ہنود کی خالص جماعت ہے گورنمنٹ برطانیہ نے عارضی یا مستقل طور پر کچھ اختیارات تفویض کر دیے ہیں جن سے ناجائز فائدہ اٹھا کر وہ (اہل ہنود) اپنی قوم کو فروغ اور سرکار دو عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے غلاموں کو زک دینا چاہتے ہیں ؟

(ب) کانگریس کے مقابلہ میں اہل اسلام کی جس قدر جماعتیں کام کر رہی ہیں ان میں مسلم لیگ اولاً باعتبار اس حقیقت کے کہ یہ مسلمانوں کو ہنود سے علیحدہ رکھنا چاہتی ہے اور ان کو جداگانہ طور پر ترقی دینے کی مدعی ہے اور ثانیاً اس لحاظ سے کہ اس کا دائرہ لیگ وسیع ہے لیگ زیادہ کامیاب اور سر برآوردہ ہے جس کی اہمیت کا اندازہ مزید طور پر ان حقائق سے بھی ہوتا ہے کہ کانگریس ہر مسلم جماعت کو نظر انداز کرتے ہوئے مسلم لیگ اور صرف مسلم لیگ کے اشتراک عمل اور تعاون کا مطالبہ اور خواہش کر رہی ہے ؟

(س) ہم لوگ اول تو خود مشرکین کی اس روز افزوں ترقی اور ہنگامہ آرائی کو بری نظر سے دیکھتے ہیں دوسرے ہم جس حلقہ میں آباد ہیں وہ مسلم رؤسا کا زیر آئین ہے حضرات رؤسا بھی ان کی حرکتوں سے نافر و بیزار ہیں ان کی جانب سے ہمیں پورے طور پر اجازت ہے کہ اگر ہم چاہیں تو مسلم لیگ کی مقامی شاخ سے علاقہ قائم کر سکتے ہیں ؟

(د) بعض حضرات قطعاً غیر جانبدار رہنے کی تاکید کرتے ہیں اور کہتے ہیں کانگریس اور مسلم لیگ دونوں جماعتیں ایک ہی مقصد کو لے کر آئی ہیں اور عنقریب متحد و متفق ہو جائیں گی عند الشریعت یہ دونوں مذموم ہیں اور دونوں کا حکم ایک ہے ؟

(ی) جب ان حضرات سے جو غیر جانبداری کے علم بردار ہیں دریافت کیا جاتا ہے کہ ہماری خاموشی تو اور مخالفین کی حوصلہ افزائی کا باعث ہو گی تو جواب دیتے ہیں کہ جدوجہد تم کیا کرو لیکن نہ مسلم لیگ کی معیت اور قیادت میں بلکہ کسی شرعی نظام کے ماتحت اور جب کہا جاتا ہے کہ وہ شرعی نظام کیا ہو سکتا ہے تو مشورہ دیتے ہیں کہ اہل سنت والجماعت کے امام حضور انور قبلہ اعلیٰ حضرت عظیم البرکت مجدد دین و ملت حکیم الامت حجۃ الاسلام عبد المصطفیٰ شاہ احمد رضا خاں صاحب قدس سرہ کے آستانہ عالیہ سے استفتار کرو انشاء اللہ تعالیٰ ہر ہر استفتار کا مکمل جواب اور ہر مشکل کا حل ہو جائے گا۔ لہذا فتویٰ صادر فرما کر عند اللہ ماجور ہوں کہ شرعی حیثیت سے مسلم لیگ میں شرکت کرنا جائز ہے یا نہیں اور اگر نہیں تو مدلل طور پر بیان فرمایا جاوے کہ کیوں

لہ نوٹ۔ اصل میں ایسا ہی ہے

نیز جو لوگ غیر جانبدار ہیں ان کے لئے اسلامی حیثیت سے کس انجمن یا جماعت کی رکنیت موزوں ہو سکتی ہے مولیٰ تعالیٰ حبیب اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے طفیل میں ہمیں ہلاکت سے بچائے اور اسلام کے حافظ و ناصر ہو نیز علمائے اہل سنت اور بالخصوص امام اہل سنت حجۃ الاسلام مفتی عالم فقیہ اعظم ناظم دار الافتاء آستانہ عالیہ رضویہ کا سایہ ہمارے سروں پر قائم و دائم رکھے آمین ثم آمین فقط والسلام۔

**الجواب** ۔ مسلم لیگ جہاں تک ہمیں معلوم ہے وہ اب چند روز سے کانگریس سے جدا ہوئی ہے جب کہ کانگریس اپنے نشۂ کامیابی سے مخمور تھی اور اس نے نہایت بری طرح ان بعض افراد کے جنہوں نے مسلم لیگ نام رکھ لیا ہے بعض مطالبات کو ٹھکرا دیا اور ان کی ایک نہ سنی ذرا بھی التفات نہیں کیا۔ اور گمان غالب ہے کہ جب کانگریس کا نشہ ہرن ہوگا اور وہ مسلم لیگ کے ان مطالبات کو مان لے گی تو مسلم لیگ پھر کانگریس میں منضم و مدغم ہو جائے گی آج یہ افراد جنہوں نے مسلم لیگ ایک گویا مردہ جماعت کا نام جو بھول بسر چکا تھا رکھ لیا ہے ان کہی کہہ رہے ہیں۔ خیر اب بعد خرابی بسیار اب اگر آنکھیں کھلی ہیں مبارک ہو اور خدا کرے کھلی رہیں مگر جب کہ وہ ایک ایسی جماعت ہے جو غیر سنی ہی نہیں ایسے لوگوں پر مشتمل ہے جو نام اسلام ہی رکھتے ہیں تو اس کی رکنیت و شرکت کی تو شرعاً اجازت نہیں ہو سکتی لقولہ تعالیٰ واما ینسینک الشیطن فلا تقعد بعد الذکری مع القوم الظلمین[1] ہ وقولہ عزوجل ولا ترکنوا الی الذین ظلموا فتمسکم النار[2]۔ وقولہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم لا تجالسوھم ہاں اس کی اس بارے میں مخالفت بھی نہ کی جائے۔ کہ کانگریس کی شرکت حرام ہے، کانگریس سے بچنا مسلمانوں پر لازم ہے کانگریس اسلام و مسلمین کی دشمن ہے کانگریس سے کبھی مسلمانوں کو کوئی فائدہ نہ ہوگا۔

مسلم لیگ یہ جو کچھ کہہ رہی ہے وہی ہے جو اہل سنت علماء کے ارشاد ہیں خصوصاً اعلیٰ حضرت امام اہل سنت مجدد دین و ملت شیخ الاسلام والمسلمین رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔ آج مسلم لیگ ہماری ہمنوا ہوئی ہے بعد مدت اسے اتنی ہدایت ہوئی ہے۔ خدا کرے کہ وہ اس ہدایت پر قائم رہے اور پوری ہدایت نصیب ہو یعنی خالص اہل سنت کی جماعت ہو جائے۔ آمین۔ مسلم لیگ کا سنی نمائندہ مسلمانوں کی ہمدردی کا مستحق ہے بمقابلہ کانگریسی شخص کے۔ مسلم لیگ کے سنی نمائندہ کی معاونت کی جائے۔ اس کی بھی مخالفت اس لئے کہ وہ مسلم لیگ کا نمائندہ ہے نہ کی جائے۔ ہاں مسلمانوں پر لازم ہے کہ وہ خالص اہل سنت کی اس جمعیت کے رکن بنیں اور اسے ہر طرح قوت پہونچائیں اس کی ہر ممکن اعانت کریں جس کے مقاصد

[1] پ رکوع ۱۴ [2] پ ۱۲ سورۂ ہود آیت ۱۱۳

ہیں تمام مسلمانوں کے حقوق کی حفاظت وصیانت کا انتظام کرنا اور فوائد مسلمین کے متعلق صحیح مشرح حالات ہر قسم سے گورنمنٹ وممبران اسمبلی کو آگاہ کرنا اور قانون نافذ الوقت موجودہ وآئندہ میں تعرض فوائد مسلمین ترمیم و تنسیخ وتبدیل کی کوشش کرنا ہے خدا مسلمانوں کو کامیاب کرے اور دشمنوں کے مکائد سے بچائے آمین واللہ تعالیٰ اعلم!

**مسئلہ** ۔ زمانہ ماضی میں سلاطین رذیل قوموں کو ضرورت سے زیادہ علم نہیں دیتے تھے وہ کون سی رذیل قومیں تھیں اور کیا پیشہ کرتے تھے اور وہ کون سے سلاطین تھے اور اگر سلاطینوں نے ایسا لکھا ہے تو کیا ازروئے قانون شریعت یا اپنے خود بادشاہی قانون سے تحریر کیا ہے اور گذارش یہ ہے کہ آپ نے ہمیں سمجھایا لیکن کچھ لوگوں کی سمجھ میں نہیں آیا۔ اس وجہ سے تفصیل سے لکھ کر سمجھا دیجئے تاکہ سب کی سمجھ میں آجائے؟

**الجواب** ۔ ضرورت سے زیادہ علم وہ جو فرض عین نہ ہو۔ جتنا علم فرض عین ہے اس سے ہرگز کسی مسلمان کو روکنا جائز نہیں نہ کسی نے اس سے روکا۔ بعض سلاطین اسلام۔ سے مراد مثلاً حضرت سلطان عالمگیر ہیں جو متشرع اور عالم سلطان تھے انھوں نے خود اپنی رائے سے ایسا نہ کیا بلکہ غیر اہل سے ایسے علم کو روکنا جس کا وہ اہل نہ ہو حکم شرع ہی ہے نیز ہر شخص سے اس کی استعداد اور اس کی عقل میں جتنا آسکے اتنی اور ایسی بات کرنے کا حکم ہے کلموا الناس علیٰ قدر عقولھم وغیرہ ارشادات سے یہ امر روشن ہے پھر ہر شخص اگر ضرورت سے زائد علم سیکھنے میں مشغول ہو تو دنیا کے نظام کار میں برہمی ہو۔ ضرورت کا علم تھوڑا نہیں آج کل بہت سے علماء کہلانے والے ضروری باتوں کا علم نہیں رکھتے ان احادیث میں۔

(۱) الناس معادن کمعادن الذھب والفضۃ والعرق دساس وادب السوء کعرق السوء۔

(۲) تخیروا لنطفکم فانکحوا الاکفاء وانکحوا الیھم (وفی لفظ) فان النساء یلدن اشباہ اخوانھن واخواتھن۔

(۳) تزوجوا فی الحجز الصالح فان العرق دساس۔

(۴) العرب للعرب اکفاء والموالی اکفاء للموالی الا حائک او حجام۔

(۵) خیارھم فی الجاھلیۃ خیارھم فی الاسلام۔

(۶) ان فلانا اھدیٰ الیٰ ناقۃ فعوضتہ منھا ست بکرات فظل ساخطا لقد ھممت ان لا اقبل

ھدیۃ الا من قریشی او انصاری او ثقفی او دوسی۔

(۷) وغفار ومزینۃ وجھینۃ خیر من بنی ومن بنی عامر ومن الحلیفین بنی اسد وغطفان۔

(۸) ایاکم وخضراء الدمن المرأۃ الحسناء فی المنبت السوء۔

(۹) لا امنعن خروج ذوات الاحساب الا من الاکفاء

(۱۰) تخیروا الی الاشراف وتوددوا واتقوا علی اعراضکم من السفلۃ۔

(۱۱) اول من اشفع لہ یوم القیامۃ من امتی اھل بیتی ثم الاقرب فالاقرب من قریش ثم الانصار

ثم من آمن بی واتبعنی من الیمن ثم من سائر العرب ثم الاعاجم ومن اشفع لہ اولا افضل۔

(۱۲) یوتی الحاسین والصیارفۃ والحاکۃ۔ اور لا تجعلہ جازرا ولا صائغا ولا حجاما۔

ان احادیث اوران کے علاوہ اور واتبعک الارذلون کی تفسیر دیکھنے سے شرافت ورذالت اور آپس میں تفاضل اور یہ کہ کون شریف اور کون نہیں سب کچھ روشن نیز یہ کہ صحبت کے اثر سے جب آدمی متأثر ہوتا ہے اور جس ماحول میں بیٹھتا ہے اس سے اثر لیتا ہے تو اسی سے واضح کہ پست اخلاق رکھنے والے جن کی نسلیں اسی میں گذری ہوں اس اثر کا کیا پوچھنا۔ کاروباری مشغول لوگ ضروری علوم کی طرف بھی پوری توجہ کی فرصت نہیں رکھتے تو ظاہر ہے کہ ان کے افکار مشغولہ اوران کے اذہان غیر صافیہ میں ضرورت سے زائد علم کی استعداد کہاں الا ماشاء اللہ جس میں اخلاق فاضلہ ہوں وہ شریف اور جس میں اخلاق دنیہ ہوں وہ رذیل اور بہت سی باتیں اور اذکار سوالات سے ممانعت شرعی ہے قال تعالٰی[1] یایھا الذین آمنوا لا تسئلوا عن اشیاء ان تبد لکم تسوکم۔ واللہ تعالٰی اعلم!

**مسئلہ۔** از محلہ گھیر جعفر خاں مسئولہ مولوی غلام محمد یٰسین صاحب ۱۷ رجمادی الثانی

ایک اشتہار دہلی سے آیا ہے اس میں تحریر ہے کہ سورۂ اِنَّا اَنْزَلْنَا کھانے کی چیز پر دم کرلے ہمیشہ سے محفوظ رہے گا۔ زید کہتا ہے کہ کیمیا بناتے ہیں لیکن کسر رہ جاتی ہے۔ جیسے حضرت بابا فرید شکر گنج رحمۃ اللہ علیہ نے سورۂ اخلاص پڑھ کر مٹی پر دم کیا سونا ہوگیا زید کو دے دیا پھر زید نے وہی سورۂ اخلاص مٹی پر پڑھ کر دم کیا وہ مٹی رہی اسی طرح اس سورت کے پڑھنے سے کوئی اثر نہیں رہ سکتا۔ اس کے بیان سے بھی منشا پایا جاتا ہے اس مثال کے بیان کرنے سے اور لوگوں کو اس عمل سے روک دیا زید پر کیا شرعی جرم عائد ہو سکتا ہے؟ بینوا توجروا۔ نقل اشتہار

[1] سورۂ مائدہ آیت ۱۰۱

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔ اللہ تعالیٰ کی کتاب میں امراض ظاہرہ و باطنہ دونوں کا علاج رکھا ہے۔ دیکھا جاتا ہے کہ آج کل ہیضہ کی ہوا بکثرت چل رہی اس واسطے الدال علی الخیر کفاعلہ کو ذہن میں رکھتے ہوئے عرض کرتا ہوں کہ جب تک اس مرض کا چرچا ہو اس وقت تک کے لئے پابندی کے ساتھ تین مرتبہ سورۂ انا انزلنا آخر تک پڑھ کر ہر کھانے پینے کی چیز پر دم کر لیں۔ خدانخواستہ یہ صورت پیش آئے اسی وقت تین مرتبہ سورۂ انا انزلنا پڑھ کر دم کر کے پلادیں انشاء اللہ العزیز شفاء ہوگی۔

نوٹ۔ استغفار، کلمہ سوئم کی کثرت کی جائے گناہوں سے پرہیز کرو۔ نماز کی تبلیغ کرو زیادتی کے ساتھ۔

**الجواب**۔ اس شخص نے جو کہا بُرا کہا۔ اور بہت بیہودہ حرکت کی کہ نیک عمل سے روک دیا بے شک قرآن عظیم ظاہر و باطن ہر مرض کی دوا ہے شفاء ہے قال اللہ تعالیٰ[1] "وننزل من القرآن ماھو شفاء ورحمة للمؤمنين" وقال اللہ تعالیٰ "قل ھو للذين اٰمنوا ھدى وشفاء" مومنوں کے لئے شفاء ہے اور ظالموں کے لئے خود فرماتا ہے ولایزید الظلمین الاخسارا۔ قرآن عظیم سے طلب شفاء عہد کریم حضور علیہ الصلوٰۃ والتسلیم سے آج تک تمام مسلمانوں میں جاری و ساری ہے اس کا تو کوئی مسلمان کیوں انکار کر سکتا ہے۔ کسی مسلمان سے یہ مظنون کیسا موہوم بھی نہیں ہو سکتا کہ وہ اس کا مطلقاً منکر ہو اس شخص نے جو الفاظ بکے بہت بُرے بکے جن سے توبہ و رجوع کرے۔ گمراہ کا مطلب مطلقاً انکار نہ ہوگا بلکہ یہ کہ قرآن عظیم شفاء ہے مگر ہمارا طریق استعمال ویسا نہیں جن سے خاطر خواہ فائدہ ہو۔ جیسا قرآن عظیم کی تلاوت یا کتابت بطریق حسن ہو سکتا ہے لہٰذا بزرگان دین کی زبان کہاں اور ہماری زبان کہاں ہماری زبان ہر وقت ملوث بعصیان رہتی ہے۔

سورۂ اخلاص سے مٹی سونا ہوگئی مگر ہماری زبان سے تلاوت ہونے پر بھی سونا نہیں ہوتی تو تاثیر قرآن کا وہ مطلقاً منکر نہیں معلوم ہوتا۔ عصیان آلود زبان سے پڑھا جائے اس کی تاثیر کا منکر معلوم ہوتا ہے اور یہ اس کی نافہمی ہے بلاشبہ دوائیں اللہ عزوجل نے شفاء رکھی ہے دوا کا اثر باذنہ تعالیٰ ضرور ہوتا ہے طبیب حاذق ہونا ضرور نہیں کہ طبیب حاذق استعمال کرے تو فائدہ ہو غیر طبیب حاذق استعمال کرے تو فائدہ نہ ہو اس شخص کے طور پر تو بو علی سینا افلاطون بقراط سقراط ارسطو جالی نوس ہی نسخہ لکھیں تو فائدہ ہوگا ورنہ نہیں یہ اس کی جہالت ہے۔ اگر وہ لوگوں کو ایسا کہہ کے روکے تو لوگ اس کو پاگل سمجھیں گے اور کبھی دوا سے نہ رکیں گے۔ مگر آہ از ضعف اسلام آہ۔ آہ افسوس ان بے خبروں پر جو اس بدعقل بدمنش بے خرد

[1] سورۂ اسراء آیت ۸۲

کو اس بے ہودہ مخالفت پر قرآن عظیم سے شفا حاصل کرنے سے روکیں ایسے لوگ سخت بدنصیب ہیں والعیاذ باللہ تعالٰی۔ واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ۔** از مقام سدیا ڈاک خانہ نبلو بھو ضلع شاہ آباد آرہ مسئولہ حکیم بشیر الدین احمد صاحب۔

(۱) زید سید نا دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم کی حدیث اوفروا اللحیۃ الی آخرہ پر عامل نہیں ہے یعنی اس کی ڈاڑھی بالکل منڈی ہوئی اور مونچھیں بے حد بڑی بڑی؟

(۲) بظاہر تارک الصلاۃ ہے یعنی اس صورت میں کہ جماعت ہو رہی ہے اور وہ جماعت میں بالکل شریک نہیں ہوتا؟

(۳) دعوٰی عشق و محبت اللہ و رسول بھی ہے اور اپنے آپ کو مخمور الست سمجھتا ہے۔

(۴) پیری مریدی کا سلسلہ زوروں پر جاری رکھتا ہے مگر بظاہر معتقدین کے سامنے اپنی خاکساری ان لفظوں میں ظاہر کرتا ہے کہ بھائی ہم داڑھی منڈے ہیں اور مونچھیں بڑی بڑی ہیں تم لوگ سمجھ کر مرید ہو مگر لوگ اپنی عقیدت سے مجبور ہو کر مرید ہوتے ہیں تو کیا ایسا شخص کا مذکورہ بالا فعل از روئے شریعت و طریقت جائز و روا ہے؟

(۵) ایسے پیر پر شرعًا و طریقتًا کیا حکم صادر ہوتا ہے اور یہ بیعت شرعًا روا اور جائز ہے اگر ناجائز ہے تو ایسی صورت میں مریدوں کو کیا کرنا چاہئے جواب ارسال فرما کر ماجور ہوں؟ بینوا توجروا۔

**الجواب۔** داڑھی حد شرع سے کم رکھنے والا فاسق و فاجر ہے یونہی بے عذر شرعی تارک جماعت فاسق مستحق اہانت ہے اس کی تعظیم حرام ہے غنیہ[1] وغیرہ کتب معتمدہ میں ہے لو قدموا فاسقا یأثمون، لان فی تقدیمہ تعظیمہ وقد وجب علیہم اھانتہ شرعًا۔ شرائط پیری سے یہ بھی ہے کہ فاسق معلن نہ ہو ایسے شخص سے بیعت جائز نہیں۔ مریدوں کو کسی سنی صحیح العقیدہ غیر فاسق ایسے شخص سے جو اپنی ضرورت کے مسائل جانتا اور یاد نہ ہونے پر کتاب سے نکال سکتا ہو۔ جس کا سلسلہ متصل اور صاحب اجازت ہو، بیعت ہونا چاہئے۔

حضرت میر سید عبدالواحد بلگرامی قدس سرہ السامی سبع[2] سنابل شریف میں فرماتے ہیں "اے برادر از پیری و مریدی رسمی و اسمی بیش نماندہ است و آں رسم واسم نیز مبنی بچند شرائط می داں کہ بے آں شرائط اصلاً پیری و مریدی درست نیست اما نخست از شرائط پیری یکے آں ست کہ پیر مسلک صحیح داشتہ باشد

---

[1] سبع سنابل شریف ص ۳۹ مطبوعہ مکتبہ قادریہ لاہور [2] غنیہ ص ۴۷۹، ردالمحتار جلد اول ص ۴۱۴ مطبوعہ کوئٹہ [3] مشکوٰۃ ص ۳۸۰

دوم[۲] از شرائط پیری آنست کہ پیر درادائے حق شریعت قاصر ومتہاون نہ باشد سوم[۳] از شرائط پیری آنست کہ پیر را عقائد درست بود موافق مذہب اہل سنت وجماعت پس ایں رسمی کہ از پیری ومریدی ماندہ است بے ایں سہ شرائط اصلاً درست نیست وایں ہر سہ شرائط را بیانے مختصر واضح کنم اما شرط اول کہ مسلک صحیح است مرید صادق را تفحص سلسلہ درست باید کرد در اکثر جاہا خلط وخبط گشتہ است نوعی ازان آنست درویشی کہ در حالت حیات بسبب غفلت ویا بسببی دیگر فرزند خود را خلافت نمی دہد ومردمان را وصیت ہم نمی کند کہ بعد از من باید کہ خرقۂ من فرزندم را بہ پوشانید واورا بجائے من بنشانید فاما مردماں آن مقام روز سوم خرقۂ پدر پسر را می پوشانند واورا بجائے پدر می نشانند واز صحت وغیر صحت ایں کار نمی دانند خلقی بہ بیعت او اسیر می گردد واورا بے رخصت واجازت پدر پیری می شود ہمہ ضلالت در ضلالت ست چہ اگرچہ خرقۂ متروکۂ پدر بسبب ارث ملک پسر شد ولیکن شرط صحت بیعت رخصت واجازت پدر ست نہ مجرد خرقہ پدر مؤلف راست۔

**قطعہ:**

اے پسر شرط صحت بیعت — در طریقت اجازت سلف ست

بد غل سکۂ بہ نہرہ مزن — کاں رہِ کاسدانِ ناخلف ست

نوع دیگر آنست اولیائے اسلاف کہ قطب وغوث بودند فرزندان ایشاں بے صحت اسناد و بے رخصت واجازت بمجرد نسبت فرزندی خلقی را مریدی کنند وخلق می دانند کہ ما بخانوادۂ فلاں قطب و غوث پیوند درست کردیم وانابت آوردیم سربسر گمراہی ست۔ شرط دوم[۲] از شرائط پیر آنست کہ عالم وعامل باشد بر جملہ عبادات از فرائض وواجبات وسنن ونوافل ومستحبات ودر ادائے این احکام قاصر متہاون نبود چنانچہ در ہر وضو مسواک کند وشانہ در محاسن بگرداند کہ این ہر دو سنت ست وہر پنج نماز با بانگ نماز واقامت با جماعت ادا کند وتعدیل ارکان نگاہ دارد وآنچہ بدین ہا ماند واگر بر انواع عبادات عالم نہ بود عامل نتواند شد واز حد شرع بیفتد پس پیری را نشاید زیرا کہ ہر کہ از مقام حقیقت بیفتد بر طریقت قرار گیرد وہر کہ از طریقت بیفتد بر شریعت قرار گیرد وہر کہ از شریعت بیفتد گمراہ گردد ومرد گمراہ پیری را نشاید اما درویشی مرجع خلائق بود چنانچہ اکثر خلائق بر بیعت وانابت او رجوع دارند اورا احتیاط در جزئیات شریعت فرض سے لازم ست باید کہ یک دقیقہ از دقائق شرع ازو فوت نہ شود کہ وسیلۂ گمراہی مریدانست تا بحجت گویند کہ پیر ما ایں چنیں کار کردہ است پس او ضال ومضل گردد شرط سوم از شرائط پیری آنست کہ پیر را عقائد درست بود موافق مذہب سنت وجماعت وسنی بے تعصب باشد کہ رسول علیہ الصلاۃ والسلام از جملۂ ہفتاد وسہ گروہ یک گروہ

دارستگار فرمودہ است واز ہفتاد و دو گروہ احتراز واجتناب نمودہ وآن یک گروہ قومی باشند کہ بر کتاب و سنت واجماع صحابہ پیروی دارند۔ مرید چوں پیر راباایں ہرسہ شرائط موصوف یابد بیعت بااوکند کہ جائز و مستحسن ست واگر در پیر ازیں ہرسہ شرائط یکے مفقود بود بیعت بااو جائز نہ باشد واگر کسے از سبب نادانی با او بیعت کردہ باشد باید کہ ازاں بیعت بگردد۔ واللہ تعالٰی اعلم!

**مسئلہ۔** از بمبئی بھنڈی بازار۔ مانکامنزل۔ مرسلہ حکیم مولوی سید فضل رحیم مولوی محسن صاحبان اجمل فارسی

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔ واصلی واسلم علٰی رسولہ وحبیبہ الکریم۔ زید عمرو بکر تین حقیقی بھائی ہیں ان تینوں کے والد کثیر جائداد چھوڑ کر مرے ہیں جو بڑے بیٹے کے دخل و تصرف میں تھی عمرو منجھلے بھائی کو روپیہ لینے کی ضرورت تھی چنانچہ عمرو نے اپنے بڑے بھائی سے کہا مجھے مبلغ تین سو پچاس روپیہ کی ضرورت ہے آپ میرے والد کی جائداد میں سے دیجئے اور بوقت تقسیم ترکہ پدری کے تین سو پچاس روپیہ وضع کر دیجئے۔ زید نے مبلغ تین سو پچاس روپیہ یہ کہہ کر دیے کہ میں تمہیں قرض دیتا ہوں تم ادا کر دینا حالانکہ وہ تین سو پچاس روپیہ جو عمرو کو دیے تھے عمرو کے والد ہی کی جائداد کے تھے اور جائداد ہنوز تقسیم بھی نہیں ہوئی تھی اس کے باوجود بھی عمرو ندکور زید کے منجھلے بھائی سے زید نے بجائے تین سو پچاس روپیہ کے پانچ سو روپیہ لے لئے اور تین سو پچاس روپیہ کی رسید زید نے انھیں گواہوں کے سامنے جن کے روبرو زید نے عمرو کو تین سو پچاس روپیہ دیے تھے یہ کہہ کر پھاڑ ڈالی کہ اب میرا قرضہ عمرو کے ذمہ ایک حبہ بھی نہیں رہا لیکن زید نے اپنے چھوٹے بھائی بکر کے نام اپنے روزنامچہ میں یہ صریح دروغ وصیت لکھ دی کہ میرے مرنے کے بعد مبلغ تین سو پچاس روپیہ جو میرے منجھلے بھائی نے مجھ سے قرض لئے ہیں وہ تم یعنی بکر ان سے یعنی عمرو سے لے کر میرے بچوں کو دے دینا۔

اول تو رقم مذکورہ عمرو نے ادا کر دی حالانکہ ادا کرنا لازم نہیں تھا کیوں کہ عمرو کے باپ کی جائداد میں سے روپیہ زید نے عمرو کو دیا تھا دوسرے روزنامچہ میں کسی کی گواہی نہیں ہے ——— تیسرے روزنامچہ شرعاً مصدقہ نہیں ان امور کے علاوہ زید کو انتقال کئے ہوتے بیس سال کا عرصہ گذر گیا کبھی زید کے بڑے لڑکے یا لڑکوں نے جن کے قبضہ میں ان کے باپ کا جملہ مال ومتاع اور روزنامچہ ہے اپنے چچا عمرو سے نہیں کہا کہ تمہارے ذمہ ہمارے باپ زید کا اتنا روپیہ واجب الادا ہے۔ پھر ایک مرتبہ زید کے لڑکے نے اپنی کسی ضرورت کی وجہ سے لاہور آکر اپنے منجھلے چچا عمرو ندکور سے مبلغ چار سو روپیہ قرض لئے اس وقت بھی زید کے بڑے لڑکے نے عمرو سے یہ نہیں کہا کہ اس کے باپ کے اتنے روپیہ اس پر ہیں پھر جب زید

کے لڑکے نے اپنے چچا عمرو کا قرض چار سو روپیہ ادا کر دیا اس وقت بھی اس نے اپنے باپ کے اس روپیہ ونیز روزنامچہ کا تذکرہ نہیں کیا لیکن دس پندرہ دن کے اندر زید کے بڑے لڑکے اور اس کے بھائیوں نے اپنے باپ کا روزنامچہ مجھے یعنی عمرو کو دکھلایا اور مجھ سے بکر جو زید اور عمرو کا چھوٹا بھائی ہے جس کا نام روزنامچہ میں لکھا ہے وہ اور زید کے لڑکے جھگڑا کر رہے ہیں کہ زید کا روپیہ ادا کرو عمرو نے خدائے تعالیٰ کی قسم کھائی کہ اس پر ایک پیسہ زید کا نہیں اس قسم و حلف کے بعد بھی وہ لوگ نہیں مانتے لہٰذا آپ سے گذارش ہے کہ کیا وہ روپیہ عمرو زید کے لڑکوں کو شرعاً دے سکتا ہے اور کیا وہ روزنامچے کی جھوٹی اور دغابازی کی وصیت پوری کی جاسکتی ہے؟ بینوا بالکتاب توجروا من اللہ الوہاب۔

**الجواب**۔ روزنامچہ میں لکھا ہونا شرعی ثبوت نہیں جو لوگ مدعی ہیں ان پر لازم ہے کہ وہ اپنے دعوے کو شرعی طور پر رسید سے ثابت کریں اور جب وہ بینہ نہ لاسکیں تو باطل ست آں چہ مدعی گوید دعویٰ بلا دلیل قبول خرد نہیں ان کا دعویٰ محض باطل شرعاً بینہ ذمے مدعی ہے اور منکر پر حلف (البینۃ علی المدعی والیمین علی من انکر) جب ان کا ہاتھ بینہ سے خالی ہے اور عمرو قسم کھا کر انکار کرتا ہے تو اس کا دعویٰ خارج ہو گا عمرو کا انکار معتبر۔ واللہ تعالیٰ اعلم!

روزنامچہ میں تو مدعا علیہ کی تحریر بھی نہ ہو گی اگر مدعی خود مدعا علیہ کی سی تحریر پیش کرتا اور مدعا علیہ کو اس سے انکار ہوتا جب بھی مدعی کا دعویٰ ڈگری نہ ہو سکتا خانیہ[1] میں ہے رجل ادعی علی رجل مالا فانکر المدعی علیہ فاخرج المدعی خطا باقرار المدعی علیہ بذلک المال وقال ھذا خط المدعی علیہ فانکر المدعی علیہ ان یکون خطہ فاستکتب فکتب وکان بین الخطین مشابھۃ ظاھرۃ اختلفوا فیہ قال بعضھم یقضی القاضی علی المدعی علیہ بذلک المال وقال بعضھم لایقضی وھو الصحیح دفتر بیاع و صراف سمسار میں اسی کا اپنا خط اس پر حجت ہے یہ نہیں کہ دفتر صراف وغیرہ میں جو کچھ مکتوب ہو جس کا مکتوب ہو وہ سب مہر کامل اس پر اور اس کے لئے حجت ہے۔

ردالمحتار[2] میں ہے ج ۴ ص۴۹۱ اعلم ان ھذا کلہ فیما یکتبہ علی نفسہ کما قیدہ بعض المتأخرین وھو ظاھر بخلاف مایکتبہ لنفسہ فانہ لو ادعاہ بلسانہ صریحا لایؤخذ خصمہ بہ فکیف اذا کتبہ ولذا قیدہ فی الخزانۃ بقولہ کتب علی نفسہ کما مر وذکر فی شرح الوھبانیۃ ائمۃ بلخ قالوا یادکار البیاع حجۃ لانہ مۃ علیہ فان قال البیاع وجدت بخطی ان علی لفلان کذا لزم قال السرخسی وکذا خط السمسار

[1] ہندیہ جلد ۲ ص۳ مطبوعہ بیروت۔ [2] ردالمحتار جلد ۵ ص۴۳ مطبوعہ مصر

والصراف اھ فقولہ ان علی لفلان الخ صریح فی ذلک واما قول ابن وھبان فی تعلیل المسألۃ لانہ لایکتب الامالہ وعلیہ فمرادہ ان البیاع ونحوہ لایکتب فی دفترہ شیئا علی سبیل التجربۃ للخط او اللھو واللعب بل لایکتب الامالہ اوعلیہ ولایلزم من ھذا ان یعمل بکتابتہ فی الذی لہ کما لایخفی خلافا لمن فھم منہ ذلک ویجب تقییدہ ایضا بما اذا کان دفترہ محفوظا عندہ فلوکانت کتابتہ فیما علیہ فی دفتر خصمہ فالظاھر انہ لایعمل بہ خلافا لما بحثہ ط لان الخط ممایزور وکذا لوکان لہ کاتب والدفتر عند الکاتب لاحتمال کون الکاتب کتب ذلک علیہ بلاعلمہ فلایکون حجۃ علیہ اذا انکرہ او ظھر ذلک بعد موتہ و انکرتہ الورثۃ اھ

اسی میں صـ۶۳ـ کتاب الاقرار میں ہے ذکر القاضی ادعی علی آخرما لا واخرج خطا وقال انہ خط المدعی علیہ بھذا المال فانکر کونہ خطہ فاستکتب وکان بین الخطین مشابھۃ ظاھرۃ تدل علی انھما خط کاتب واحد لایحکم علیہ بالمال فی الصحیح لانہ لایزید علی ان یقول ھذا خطی وانا حررتہ لکن لیس علی ھذا المال وثمۃ لایجب کذا ھنا الا فی دفتر السمسار والبیاع والصراف اھ وقال السائحانی وفی المقدسی عن الظھیریۃ لوقال وجدت فی کتابی ان لہ علی الفا او وجدت فی ذکری او فی حسابی او بخطی او قال کتبت بیدی ان لہ علی کذا کلہ باطل وجماعۃ من ائمۃ بلخ قالوا فی دفتر البیاع ان ما وجد فیہ بخط البیاع فھو لازم علیہ لانہ لایکتب الا ما علی الناس لہ وما للناس علیہ صیانۃ عن النسیان والبناء علی العادۃ الظاھرۃ واجب اھ فقد استفدنا من ھذا ان قول ائمتنا لایعمل بالخط یجری علی عمومہ واستثناء دفتر السمسار والبیاع لایظھر بل الاولی ان یعزی الی جماعۃ من ائمۃ بلخ وان یقید بکونہ فیما علیہ۔

عبارت شامی سے یہ بھی روشن کہ اگر روزنامچہ میں مدعا علیہ کی سی تحریر وصول بھی ہوتی تو بھی وہ معمول بہ نہ ہوتی جب کہ وہ روزنامچہ اس کے فریق کا ہے کہ خط خط کے مشابہ ہوتا ہے بنا لیا جاتا ہے اور میں کہتا ہوں کہ اگر مدعا علیہ کو وہ تحریر تسلیم بھی ہوتی جب بھی جب کہ وہ اس قرض کو تسلیم نہیں کرتا ہے معمول بہ نہ ہوسکتی کہ روزنامچہ کی تحریر اتنا ہی تو بتاتی ہے کہ مدعا علیہ نے یہ قرض لیا تھا اس کے ذمہ اس کا باقی ہونا یہ روزنامچہ کی اس تحریر مدعا علیہ سے نہیں ثابت ہوتا۔ واللہ تعالیٰ اعلم!

## مسئلہ۔ سعید احمد باغ بیراگی۔

مستورات کو میلاد شریف پڑھنا ایسی مجلس میں کہ جس میں صرف مستورات ہی ہوں جائز ہے

لہ ردالمحتار جلد ۵ صـ۴۰۱ـ مطبوعہ مصر

یا نہیں؟

**الجواب۔** ہاں اگر غیر محرم تک آواز نہ جائے تو اتنی آواز سے کہ گھر کے اسی حصہ میں رہے جہاں عورتیں ہوں غیر محرم ان کی آواز نہ سنیں تو اتنی آواز سے پڑھیں اس میں حرج نہیں۔

**مسئلہ۔** از مولوی عبدالمنان عفی عنہ ساکن جیٹو بازا میور ڈاک خانہ ٹھیدور دریا ضلع نیا گاؤں آسام۔

ایک شخص اپنے پیر کے قدموں پر سر رکھ کر قدم بوسی کرتا ہے اور دونوں ہاتھوں کی بڑی انگلیوں کے ناخن پر اپنے پیر صاحب کی صورت تصور کرتا ہے اور صورت دیکھتا ہے اور کہتا ہے کہ وہ اللہ ہے اور لوگوں کو شامل کر کے ذکر جلی کرتا ہے اور حجرہ میں کھڑے ہو کر (وہ جگہ بہت تنگ ہے اس میں کافی جگہ نہیں ہے) نماز نہیں پڑھ سکتا اس گھر میں بیٹھ کر اپنے پیر صاحب کا دھیان کرتا اور نماز پڑھتا ہے سر کے بال گردن کے نیچے تک ہیں اور کسی کو سلام نہ کرتے نہ لیتے ہیں اور باجہ بجا کر گانا گاتا ہے اب ان کے ساتھ ملنا اور دعوت کھانا چاہیے یا نہیں اور ان کے ہر کام میں شرکت کرنا کیسا ہے اور جو ان کے مکان میں دعوت کھاتے اور ان کے فعل کو اچھا سمجھتے ہیں اور ہر کام میں شرکت کرتے ہیں ان کے لئے کیا حکم ہے اور ایسے عقیدہ کے لوگوں پر کیا حکم جاری کرنا چاہیے یہ عقیدہ ٹھیک ہے یا نہیں اور یہ لوگ علماء کو برا بھی سمجھتے ہیں؟

**الجواب۔** قدم بوسی علماء اولیا جائز ہے اور بزرگوں کی معمول بلکہ سنت ہے جو پیر قدم بوسی کے لائق ہو اس کی قدم بوسی میں حرج نہیں اور جو شخص پیری کے لائق نہ ہو اس سے بیعت بھی نہیں چاہئے قدم بوسی کیسی؟ تصور شیخ جائز از پس عقیدت۔ اور بزرگوں کا طریقہ ہے شاہ ولی اللہ صاحب دہلوی القول الجمیل میں لکھتے ہیں قالوا الرکن الاعظم ربط القلب بالشیخ علی وصف المحبۃ والتعظیم وملاحظۃ صورتہ قلت ان للہ تعالی مظاہر کثیرۃ الخ یہاں تک کہ مولوی عبدالحی صاحب لکھنوی لکھتے ہیں۔ جائز ست اکابر بہ نیت پاک ایں عمل کردہ اند بر قبلہ توجہ۔ جیسے نماز میں توجہ الی القبلہ ہوتی ہے اور وہ مطلوب ہے یوہیں پیر کو قبلہ توجہ بنانا مرغوب ہے۔

پیر کو خدا کہنا یا اس کی صورت کو خدا بتانا یہ کفر خالص اور شرک محض ہے نری بت پرستی کی طرح ہے وہ جاہل ہرگز پیری کے قابل نہیں جو اس صورت کو خدا کہتا ہے جو اپنے ناخن پر خیال کرتا ہے ذکر جلی جائز ہے جب کہ کسی مصلی یا نائم یا کسی مریض کی تکلیف کا باعث آرام میں مخل نہ ہو۔ تنگ و تاریک حجرہ میں بیٹھنا

پیر کا تصور کرنا اس میں حرج نہیں بال کاندھوں تک ہوں تو حرج نہیں اس سے زائد ہوں تو زائد ہونا ناجائز ہے سلام نہ کرنا برا ہے سلام کا جواب واجب ہے اس کا ترک بے وجہ شرع گناہ ہے باجہ بجانا اور اس پر گانا حرام حرام ہے ایسے شخص سے میل جول ربط ضبط ناجائز جب تک وہ توبہ نہ کرے۔ اس کے ناجائز امور کے مرتکب ہونے سے جو واقف ہوں اور پھر اس سے ملیں وہ گناہ گار ہیں اور جو اس کے ہمنوا ہیں وہ اسی رسی میں گرفتار۔ واللہ تعالیٰ اعلم!

**مسئلہ** ۔ از شہر کہنہ از مکان مصطفیٰ علی خاں بریلی

(۱) کسی شخص کی جائداد پر قرضہ سودی ہے تو اس شکل میں اس جائداد کی آمدنی کا روپیہ خواہ خود کھائے یا اولاد کھائے یا خدا کی راہ پر دے اس کا کچھ ثواب ہے یا نہیں اور اس کا نماز یا روزہ قبول ہوگا یا نہیں؟

(۲) امام ضامن باندھنا جائز ہے یا نہیں؟

(۳) اگر کوئی شخص اپنا تیجہ اور چالیسواں کا کھانا کر چکے تو دوسرے شخص کی فاتحہ کا کھانا کھا سکتا ہے یا نہیں؟

(۴) لوگ زیارتوں پر جاتے ہیں اور دین و دنیا کی باتوں کے لئے دعا مانگتے ہیں خواجہ صاحب یا اور کسی کی زیارت پر اس صورت میں ان کی مراد پوری ہو جاتی ہیں۔ تو ایسی صورت میں دعا مانگنا جائز ہے یا نہیں یا نیاز ماننا جائز ہے یا نہیں یا خود نیاز دلوانا جائز ہے یا نہیں؟

**الجواب** ۔ سودی قرض لینا دینا حرام ہے زر اصلی کا ادا کرنا لازم جتنا جتنا دے سکے دے جتنی کی ادا پر قادر ہو اتنا بے وجہ شرعی (نہ دینا) گناہ و حرام نرا ظلم ہے حدیث میں فرمایا مطل الغنی ظلم اپنے اور اس کے ذمہ جن کا نفقہ ہے وہ تو مصارف ضروریہ سے ہیں خدا کی راہ میں دینا ہی ہے قرض اور فرض ادا کرے قرض ادا نہ کرے اور فقیر کو دے دے یہ نہ کرے۔ واللہ تعالیٰ اعلم!

(۲) امام ضامن کا روپیہ کپڑے میں باندھا جاتا ہے جس کا مطلب یہ ہوتا ہے کہ یہ شخص بفضلہ تعالیٰ بخیر و خوبی واپس آئے گا تو حضرت کی فاتحہ دلائی جائے گی اس میں حرج نہیں اور اگر سونے چاندی کا تعویذ سا بنا کر باندھے تو یہ ناجائز ہے واللہ تعالیٰ اعلم!

(۳) کھا سکتا ہے۔

(۴) اللہ عزوجل سے دعا بوسیلے بزرگان مانگنے میں کچھ حرج نہیں اور یہی ہوتا ہے بزرگوں سے بھی

یہی عرض کیا جاتا ہے کہ حضرت بھی دعا کریں فاتحہ جائز ہے۔ واللہ تعالیٰ اعلم!

**مسئلہ**۔ میری ایک عزیزہ مرض تپ دق میں مبتلا ہیں ڈاکٹر صاحبان کی رائے شیر مادۂ خر مفید بتاتے ہیں مگر مریضہ اس چیز کے استعمال کرنے کو منع کرتی ہیں کیونکہ وہ حرام خیال کرتی ہیں ان ایسی حالت میں آیا اس کا استعمال جائز ہے کہ نہیں بینوا توجروا۔

**الجواب**۔ مولیٰ عزوجل انھیں صحت تامہ عطا کرے بہت اچھی نیک خیال بی بی ہیں مادۂ خر دودھ جائز نہیں، حرام میں شفا نہیں۔ ہاں اگر طبیب حاذق مسلم غیر فاسق کہے کہ اس مرض کی اب یہی دوا ہے یہی پچھلا علاج ہے تو اس وقت اس کے حق میں وہ حرام نہ ہوگا یعنی بقدر ضرورت اور اس وقت اس سے شفا کی امید بھی ہوگی فتاوٰی خلاصہ[1] میں ہے التداوی بلبن الاتان اذا اشار والیہ لاباس بہ قال الصدر الشہید فی الفتاوٰی وفیہ نظر وکذا ایکرہ المعالجۃ فی الجراحۃ بعظم الخنزیر درمختار[3] میں ہے۔ اختلف فی التداوی بالمحرم فظاہر المذہب المنع کما فی رضاع البحر لکن نقل المصنف عن الحاوی قیل ترخص اذا علم فیہ الشفاء ولم یعلم دواء اٰخر کما رخص الخمر للعطشان وعلیہ الفتوٰی۔

بحال اضطرار مضطر کے حق میں قدر ضرورت حکم حرمت مرتفع ہو جاتا ہے خود حدیث میں دوا خبیث سے نہی وارد۔ تداوی بالحرام سے ممانعت فرمائی۔ ان کے ساتھ حدیث عرنیین جس میں بول شتر کے دواءً استعمال کا حکم موجود بھی نظر میں ہے بات وہی ہے کہ احکام حالت اضطرار احکام حالت اختیار سے جدا ہیں علامہ بدرالدین محمود عینی عمدۃ القاری شرح صحیح بخاری میں فرماتے ہیں اجابوا عن حدیث العرنیین بانہ قد کان للضرورۃ فلیس فیہ دلیل علیٰ انہ مباح فی غیر حال الضرورۃ الخ مضطر کا استثنار خود قرآن عظیم کے ارشاد کریم سے معلوم کہ فرمایا الا ما اضطررتم الیہ اور فرمایا فمن[2] اضطر غیر باغ ولا عاد فلا اثم علیہ۔

واللہ تعالیٰ اعلم!

**مسئلہ**۔ از دیوبند ضلع سہارن پور خزانہ گارڈ مرسلہ حافظ محمد یوسف شاہ خاں صاحب ۱۹ ذی قعدہ ۱۳۳۸ھ

قبلہ وکعبہ من جناب مولانا مقتدانا پیر مرشد صاحب دام ظلکم۔ السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہٗ۔ بندہ بخیریت ہے اور خیر وعافیت مزاج مقدس مطلوب۔

آپ کی دعا سے رمضان شریف میں اس عاصی ہی نے پولیس لائن سہارن پور کی مسجد میں قرآن مجید تراویح میں سنایا عرصہ سے حضور والا کی خیریت نہ معلوم ہونے کی وجہ سے فکر ہے، بچوں کی ختنہ

[1] فتاوٰی خلاصہ جلد دوم ص ۵۳ مطبوعہ لاہور، [2] سورۂ بقرہ آیت ۱۷۳، [3] درمختار مع شامی جلد اول ص ۱۵۴

ے یا نو سال ہی کی عمر میں ہونا چاہئے یا ۸ ریا ۱۰ رسال میں بھی ہو سکتی ہے چونکہ میں نے یہ سنا ہے یا تو سات سال کی عمر میں یا نو سال کی عمر میں ہونا چاہئے اس کے متعلق واضح تحریر فرمائیے ؟

**الجواب۔** وعلیکم السلام ورحمۃ اللہ وبرکاتہ بحمدہ تعالیٰ مع الخیر ہوں آپ کا عافیت خواہ۔ ختان کا وقت جب سے اس تکلیف کو برداشت کرنے کے قابل ہو شروع ہوتا ہے اور حد بلوغ کو پہونچنے تک ہے بالغ ہونے سے پہلے پہلے ہونا چاہئے نو سال کی عمر پوری ہونے تک کر دیا جائے ۹ سال کے کچھ بعد بھی کوئی برائی نہیں۔ زیادہ دیر نہ کرنی چاہئے۔ اور بعد بلوغ اگر اپنے ہاتھ سے کر سکے تو کرے امام شمس الائمہ حلوانی سے خلاصہ میں[1] ہے وقت الختان من حین یحتمل ذلك الیٰ ان یبلغ۔ ۹ رسال سے پہلے ہو تو بہتر۔ خلاصہ میں ہے فی الفتاوی للقاضی الامام ینبغی ان یختن الصبی اذا بلغ تسع سنین فان ختنوہ وھو اصغر من ذلك فحسن وان کان فوق ذلك قلیلا قالوا لا بأس بہ وابو حنیفۃ لم یقدر اوقت الختان واللہ تعالیٰ اعلم!

**مسئلہ۔** زید کہتا ہے کہ بکر عمرو نے اعلام کیا عمرو مجلس میلاد شریف پڑھتا ہے لیکن زید فاسق معلن ہے عمرو انکاری بھی ہے اور تائب بھی ہے صورت مسئولہ میں جب کہ دوسرا گواہ بھی نہیں ہے عمرو میلاد شریف پڑھ سکتا ہے عمرو داڑھی بھی نہیں رکھتا ہے اگر عمرو توبہ کر لیوے اور داڑھی کتروانے سے توبہ کر لیوے تو میلاد شریف پڑھ سکتا ہے یا نہیں زید پر از روئے شرع شریف کیا حکم ہے شریعت مطہرہ میں عیب پوشی کا حکم ہے یا پردہ دری کا کیونکہ زید ہر گلی کوچہ میں کہتا پھرتا ہے بینوا توجروا۔

**الجواب۔** زید جب فاسق معلن ہے اس کی بات پر فوراً بے تحقیق اعتماد جائز نہیں قال[3] تعالیٰ ان جاءکم فاسق بنبا فتبینوا ان تصیبوا قوما بجہالۃ فتصبحوا علیٰ ما فعلتم نٰدمین ہ خبر فاسق واجب التوقف ہے کیسی ہی خبر ہو اور کیسا ہی وہ شخص ہو تفسیرات[2] احمدیہ میں ہے المعنیٰ ان جاءکم فاسق بخبر فتوقفوا وتفحصوا وقرئ فتثبتوا والمآل واحد ای فتوقفوا الیٰ ان تبین لکم الحال ان تصیبوا قوما بجہالۃ ای کراھۃ ان تصیبوا قوما جاھلین بجہالھم فتصبحوا ای فتصیروا نادمین علیٰ ما فعلتم منھم یعنی لو لم تتوقفوا فی خبرہ فقاتلتم معھم بموجبۃ ووجدتموھم مؤمنین لقلتم یا لیتنا لم تقع منا المقاتلۃ معھم لانھم مؤمنون والمقصود ان الاٰیۃ دلیل علیٰ ان خبر الفاسق واجب التوقف وتنکیر فاسق ونبأ للتعمیم ای ای فاسق وای خبر کان۔ پھر کسی کبیرہ کی کسی مسلمان کی جانب نسبت بے تحقیق جائز نہیں نہ کہ ایسا گندہ کبیرہ عمرو جب

---

[1] فتاویٰ خلاصہ جلد ۳ ص ۵۲۵ مطبوعہ لاہور [2] تفسیرات احمدیہ ص ۲۵۱ مطبوعہ مکتبہ رحیمیہ [3] سورۂ حجرات آیت ۶

اس سے انکار رکھتا ہے تو ہرگز محض زید کے کہنے سے اس پر اس گندے الزام کو نہ تھو پیں میلاد شریف اس سے پڑھوا سکتے ہیں مگر بعد توبہ بقصد بخشہ، زید گنہ گار ہے توبہ کرے اور عمرو سے معافی چاہے جھوٹ بولنا خود کبیرہ ہے اور تہمت افتراء (بھی) ایسا گندہ۔ یہ اور بھی اشد ہے اگر الفاظ نہ ہوں تہمت مترشح ہو تو بھی جب کہ وہ اشاعت فاحشہ کو دوست رکھتا اور اسی اشاعت کے قصد سے گلی کوچہ کہتا پھرتا ہے دونوں جہان میں عذاب الیم کا مستوجب ہے قال تعالیٰ[1] ان الذین یحبون ان تشیع الفاحشۃ فی الذین اٰمنوا لھم عذاب الیم فی الدنیا والاٰخرۃ واللّٰہ یعلم وانتم لاتعلمون ۰ واللّٰہ تعالیٰ اعلم!

**مسئلہ۔** از ابو روڈ۔

زید اور بکر دونوں حقیقی برادر ہیں۔ زید کی شادی ہوگئی ہے اور بکر برادر خورد نوجوان ہے جس کی شادی نہیں ہوئی ہے۔ زید کارِ سرکار سے ایک شب اپنی زوجہ کو اپنے بھائی بکر کے ساتھ تنہا چھوڑ کر جاتا ہے۔ بکر اس موقع کو غنیمت جان کر اپنی بھاوج پر حملہ بااراده زنا شب کے ۱۱-۱۲ بجے کرتا ہے۔ بھاوج ناراض ہے مگر اپنی عصمت بچاتی ہے۔ بکر کچھ سوچ کر کمرے کے دروازے سے باہر جاکر کھڑا ہوتا ہے۔ بھاوج فوراً دروازہ بند کر کے اندر سے کنڈی لگالیتی ہے بکر بہت کوشش کرتا ہے کہ دروازہ کھول دیا جائے۔ مگر بھاوج نہیں کھولتی ہے۔ جب متواتر وہ پریشان کرتا رہا کہ کسی طرح وہ دروازہ کھل جائے تو بھاوج نے کھڑکی میں سے پڑوسیوں کو آواز دی کہ بھائیو دوڑو۔ دوڑو۔ کچھ لوگ جمع ہوئے ان لوگوں نے عورت کو وہاں سے علیحدہ کر کے اپنے بال بچہ کے ہمراہ بیٹھایا اور موذی کے پھندے سے بچایا اور بکر سے دریافت کیا کہ ایسی حرکت کیوں کرتا تھا تو اس نے ان سے بھی بدکلامی کی جس پر انھوں نے اس کی سزا مار پیٹ کی فوراً ہی دی۔ صبح کو جب زید اپنے مکان پہونچتا ہے تو کل واقعات بیوی نے سنائی زید یقین مگر بکر کے پاس جب جاتا ہے تو وہ زید سے بیان کرتا ہے کہ بھاوج غلط الزام لگاتی ہے زید بھائی کا یقین کرتا ہے اور بی بی کو بُرا بھلا کہتا ہے اور کہتا ہے کہ دروازہ کیوں نہیں کھول دیا۔ بیوی جواب دیتی ہے کہ عصمت بچانے کی غرض سے۔

زید کہتا ہے کہ اگر ایسا ہو جاتا تو کچھ حرج نہ تھا مگر دوسرے کے گھر جانے سے میرے نکاح سے نکل گئی اور میری بدنامی ہوئی میں تجھے طلاق دے دوں گا بھائی کو نہ چھوڑوں گا۔ طلاق کی دھمکی اکثر بارہا دے چکا ہے اس واقعے سے قبل اکثر بیوی نے شوہر سے بکر کی بے ہودہ مذاق عمل کی شکایتیں کیں مگر

[1] سورہ نور آیت ۱۹

زید یقین نہ لایا۔ چونکہ بکر نے بھائی زید کو پیشتر سے یقین دلا کر ذہن نشین کرایا تھا کہ بھاوج مجھ پر جھوٹا الزام اس لئے لگاتی ہے کہ بھائی بھائی جدا ہو جائیں چونکہ میرا رہنا اسے ناگوار گذرتا ہے۔ غیر لوگ خوب جانتے ہیں کہ بکر کا چال چلن قابل اطمینان نہیں اور وہ زید کی آنکھوں میں پردہ ڈالے ہوئے ہے اور اس آڑ میں اپنے ناجائز ارادہ میں کامیاب ہونا چاہتا ہے زید کی زوجہ قسمیہ حلفیہ شوہر سے اس کی خراب باتوں کا اظہار کرتی ہے مگر شوہر اپنے بھائی کی محبت میں یقین نہیں کرتا اور جواب دیتا ہے کہ تجھ کو چھوڑ دوں گا تجھ کو طلاق دے دوں گا مگر بھائی کو نہ چھوڑوں گا بلکہ کوشش کرتا ہے کہ ان حرکات پر بھی زوجہ بھائی سے مل کر رہے اور اسے ناراض نہ کرے۔ ایسے شخص کے ہمراہ کھانا پینا و دعا سلام امام بنانا جائز ہے یا نہیں؟

**الجواب** - جب تک وہ شخص اس بے ہودہ کلمہ سے کہ اگر ایسا وہ کرتا تو کچھ حرج نہ تھا توبہ نہ کرے نیز اس سے کہ وہ اپنی عورت کے ساتھ اپنے بھائی کی خلوت پر تو کم از کم راضی ہے اور کسی بات کا اگر اسے یقین نہیں ہوتا عورت کو جھوٹا جانتا بھائی کو سچا جانتا ہے تو اتنا تو ہے کہ وہ بھائی کے ساتھ عورت کی تنہائی کو روا رکھتا ہے اور جب تک وہ اپنی عورت کا بھائی سے پردہ نہ کروائے اس سے مسلمان ترک تعلق کریں اسے امام نہ بنائیں اس کے پیچھے نماز سے احتراز کریں۔ عورت پر غیر محرم سے پردہ لازم ہے۔ دیور، جیٹھ، بہنوئی خالو، پھوپھا، رشتہ کے بھائی سب غیر محرم ہیں۔ شوہر کے بھائی سے پردہ کرے اگر شوہر اس پر مجبور کرے کہ وہ اس کے بھائی کے سامنے اس سے پردہ نہ کرے تو اس میں اس کی اطاعت نہ کرے۔ اس کا شوہر تو اس خلاف شرع کرنے سے اشد گنہ گار مستحق نار ہوگا ہی عورت بھی گنہ گار ہوگی۔ اگر اس کے کہنے سے ایسا کرے گی۔ وہ اگر مجبور کرے تو اپنے محارم سے کسی کے یہاں جہاں اسے امن ملے چلی جائے جب تک شوہر اس کا عہد نہ کرے کہ وہ اسے اپنے بھائی کے سامنے ہونے پر مجبور نہ کرے۔

یہ غلط بات جاہلوں میں مشہور ہے کہ عورت بے اجازت شوہر گھر سے نکلے تو نکاح سے نکل جاتی ہے غیر محرم کے یہاں بعض اوقات جن میں اجازت شرعیہ ہوں ان کے سوا عورت کو جانا ناجائز اور گناہ ہے اگرچہ شوہر اجازت دے۔ شوہر اجازت دے گا تو وہ بھی گنہ گار ہوگا مگر نکاح سے کسی گناہ کے سبب نہیں نکلتی۔ اس وقت کہ مکان میں اس کی عصمت پر حملہ ہو چکا تھا اور بمشکل وہ اس سے اپنی عصمت بچا سکی تھی اور اس وقت اس مکان میں میسر نہ تھی اس کو اپنی عزت اپنی آبرو پر اندیشہ تھا ہتک حرمت کا خطرہ تھا جو امن کی جگہ ہاتھ آئی وہاں چلی گئی اگرچہ غیر محرم کے یہاں پناہ لے سکی۔ [1] من ابتلی ببلیتین فلیختر اھونہما۔ اس

[1] الاشباہ والنظائر صـ ۱۲۳

حدیث کو پیش نظر رکھتے ہوئے کہا جاتا ہے اگر فی الواقع وہ اس وقت اس خطرہ اس اندیشہ سے یوں ہی نکل سکتی تھی تو گنہ گار بھی نہیں ہوئی۔ شوہر نے جو کلمہ کہا ہے کہ اگر ایسا ہو جاتا تو کچھ حرج نہ تھا مگر دوسری جگہ جانے سے میرے نکاح سے نکل گئی اور میری بدنامی ہوئی یہ نہایت بے حیائی بے شرمی بدعقلی بے وقوفی اور شرع مطہر کی خلاف راہ چلنی اس کے برعکس لاف زنی ہے۔ واللہ تعالیٰ اعلم!

**مسئلہ**۔ از رائے بریلی مرسلہ شیخ چھدا صاحب ۲ محرم الحرام ۱۳۵۸ھ

بعض بعض لوگ کہتے ہیں ہندوستان دارالحرب ہے دارالاسلام نہیں لہذا یہاں جمعہ ادا نہیں ہوتا ہے ظہر پڑھنا چاہئے کیا ایسا ہی حکم شریعت شریف میں ہے؟

**الجواب**۔ ہندوستان دارالاسلام ہے دارالحرب نہیں یہاں جمعہ شہر و قصبات میں فرض ہے گاؤں میں جمعہ و عیدین کی نماز نہیں ہو سکتی کہ جمعہ و عیدین کی نماز کے لئے مصر ضروری ہے واللہ تعالیٰ اعلم!

**مسئلہ**۔ از پوسٹ بالی ضلع ہوڑہ مرسلہ امام بخش صاحب قوال ۲۰ ربیع الاول ۱۳۵۸ھ

فلم یعنی بائس کوپ دیکھنا جائز ہے یا ناجائز کیونکہ ان دنوں ایک حج فلم تیار ہو کر کلکتہ میں آیا ہوا ہے جس کو بتایا گیا ہے کہ علماء عرب و مصر نے جائز قرار دیا ہے اور شاہان عرب و مصر نے خود دیکھا ہے اور پسند کیا ہے دنیا اسلام کو بڑی اہمیت کے ساتھ دیکھنے کا شوق دلایا ہے اس لئے عام مسلمانوں میں اس کی شورش پیدا ہے کہ جب علماء عرب و مصر نے جائز کیا ہے تو پھر اس فلم کا دیکھنا کیسے ناجائز ہو سکتا ہے امیدوار ہیں کہ احکام خداوند جل و علا و فرمان مصطفےٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے ہم مسلمانوں کو آگاہ فرما کر فعل نامشروع سے بچائیں گے؟

**الجواب**۔ اللّٰھم ھدایۃ الحق والصواب۔ رب انی اعوذ بک من ھمزات الشیٰطین واعوذ بک رب ان یحضرون ہ اللہ اللہ کیا زمانہ ہے کسے آج یہ وہم کہ مسلمانوں کو سینما جیسی چیز کے حرام و گناہ ہونے میں شک ہوگا کسے خطرہ تھا کہ اس تماشہ کے جواز کا خواب انھیں نظر آئے گا یہ وہم جاگے گا کسے اندیشہ تھا کہ ایسے بدکام جسے خواص و عوام مطلقاً گناہ و حرام جانتے مانتے ہیں کبھی اسے اگرچہ اس میں کہیں کے خواص بھی مبتلا ہو جائیں جنھیں مبتلا سنیں ہی نہیں خود اپنی آنکھوں دیکھیں۔ جائز سمجھا جائے گا کسے یہ خیال تھا کہ کوئی بدلگام اس گانے بجانے اور تصاویر نچانے کا تماشہ دیکھنے دکھانے کو جائز سمجھے سمجھائے گا وہ بھی اس دلیل ذلیل سے کہ فلاں جگہ کے عوام ہی نہیں خواص بھی اس میں مبتلا بنائے جاتے ہیں کسے یہ گمان تھا کہ

کوئی ادنیٰ سے ادنیٰ سمجھوال بھی۔ شریعت کہیں کے مولوی کہلانے والے حاکموں بادشاہوں کے قول فعل کا نام رکھے گا کہ وہ جو کہیں کریں جائز وحلال ہوگا کیسے ناجائز وحرام ہوگا۔

اب تک تو مسلمان یہی سمجھتے تھے کہ جاہل سے زیادہ عالم عوام سے زیادہ خواص پر ارتکاب گناہ سے اشد الزام ہوتا ہے رذیل سے زیادہ شریف ارتکاب گناہ پر مورد الزام مطعون وملام ہوا کرتا تھا یہ نہ جانتے تھے کہ اب زمانہ ایسا آگیا کہ لوگ مولوی کہلانے والوں اور بادشاہوں کے ایسے ناجائز قول وفعل کو سن کر بجائے اس کے کہ انھیں اشد ملزم سمجھیں ان پر اشد طعن کریں انھیں سخت مطعون ملام ٹھہرائیں ان کے اس قول وفعل کو دلیل جواز بنالیں گے والعیاذ باللہ تعالیٰ وہ بھی ایسا نجس قول جس سے مسلمانوں کے دین کو ہنسی کھیل بنا لینے والوں کی امداد واعانت ہو۔ حج مسلمانوں کے دین مقدس کا رکن ہے اس کا تماشا بنانا دین کو ہنسی کھیل بنالینا نہیں تو کیا ہے فانا للہ وانا الیہ راجعون ولاحول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم۔ سینما دیکھنا تو ویسے بھی حرام ہے اور حج فلم کا تماشہ دیکھنا حرام در حرام اشد اخبث کام ہے حج فلم کے ساتھ راضی ہونا اپنے دین کو ہنسی کھیل بنا لینے پر راضی ہونا ہے اس سے اخبث اور اشد نجس بدتر کام اور کیا ہوگا۔ گانے بجانے کی حرمت اور تصاویر کی ناجوازی کے متعلق اگر تفصیل دیکھنا ہو تو عطایا القدیر اور التحبیر رسائل اعلیٰ حضرت قدس سرہٗ ملاحظہ کریں۔



بعض لوگ خوشامد میں بادشاہوں حاکموں کے سامنے ایسے ہو جاتے ہیں کہ وہ دن کو رات کہیں تو یہ بھی ان کی ہاں میں ہاں ملانا ضروری خیال کرتے ہیں جو وہ کریں ان کے خوشامد میں یہ بھی ویسا ہی کر گذرتے ہیں جنھیں فرمایا گیا الناس علیٰ دین ملوکھم بادشاہ کے دین کا لوگوں پر اثر ہوتا ہے لوگ بادشاہ کے دین کے رنگ میں رنگ جاتے ہیں مگر یہ آج تک غالبًا نہ ہوا تھا کہ محض ان کے قول وفعل کو دلیل جواز ٹھہرایا گیا ہو اور شریعت ان کے ہاتھ میں یا ان کے قول وفعل کے تابع سمجھی گئی ہو۔ اب جو نہ ہو کم ہے پھر اخباری اشتہاری پروپیگنڈا کیسے معلوم نہیں عرب ومصر کے علماء کا نام بدنام کیا جاتا ہے ہرگز علماء ایسی خبیث بات نہیں کہہ سکتے ہرگز ایسی شنیع امر سے راضی نہیں ہو سکتے ہرگز ایسے نجس کام کو پسند نہیں کر سکتے۔ علماء کو بدنام کرنے والے بدنام کنندۂ نکو نام چند ہندوستان ہی میں نہیں ہیں ہر جگہ ہیں یہاں ہندوستان ہی میں دیکھو ایسے لوگ برساتی حشرات الارض کی طرح پھیلے ہوتے ہیں۔ کیسے کیسے اجہل آج کل مولانا اور علامہ بنے ہوتے ہیں ہر لگے نہ پھٹکری رنگ چوکھا پہلے تو فریب دہی کو بڑے بڑے عمامے اور لانبے

چوڑے جیسے درکار ہوتے تھے اب تو چورن والوں کی طرح زبان کھول لی یا ٹھیٹھروں میں نوکری کرلی اور وہاں سے تقریر میں کچھ مہارت اور گانے کی مشق پیدا کرلی اور مولینا ہوا اور بڑے سے بڑا مولانا ہونا ہوا تو جیل کی ہوا کھالی اور علامہ کی ڈگری کے لئے تو اتنا بھی نہیں گھر بیٹھے علامہ بن جاتا ہے اخباروں میں اوندھے سیدھے مضمون لکھے اور اپنے نام کے ساتھ علامہ کا لفظ خود ہی لکھ دے اپنے آدمی سے لکھوایا کرے دو چار آدمی ایسے بنالئے جو علامہ علامہ کہا کریں ہندوستان بھر میں علامہ مشہور ہو جائے گا۔ ولاحول ولاقوۃ الاباللہ۔

اگر یہ واقعہ ہے کہ مصر کے کچھ لوگوں نے حج فلم کے ساتھ اظہار رضا کیا اسے جائز بتایا ہے تو وہ ایسے ہی مولانا اور ایسے ہی علامہ ہیں۔ ہرگز کسی عالم دین کی یہ ناپاک حرکت یہ نجس قول نہیں ہو سکتا۔ یہاں دلی کے ایک مشہور عام رسوا بین الخواص والعوام ہستی بھی تو سینما کی فلموں کو دیکھتی اور اس کی تعریفیں لکھتی اور چھاپتی ہے۔ ایسے ہی مصر کے بعض عبد الدنیا والدرہم دین سے آزاد جاہلوں نے حج فلم کو پسند کیا اور دیکھا دکھایا ہوگا اور بالفرض اگر دنیا بھر کے خواص وعوام کسی ایسے حرام کا ارتکاب اور اسے پسند کریں تو کیا اس سے وہ حرام جائز ہو جائے گا ہرگز نہیں۔ لا واللہ ان الحکم الا اللہ ولاحول ولاقوۃ الاباللہ۔ واللہ تعالیٰ اعلم!

**مسئلہ۔** از ۲۸ جمادی الآخرہ ۵۸ھ

ایک شخص کسی قبر پر جاکر جو کہ شہر سے تقریباً ایک میل کے فاصلہ پر ہے مجلس میلاد کرے ہر جمعہ کے روز اور یہ چیز پہلے کبھی نہ ہوتی ہو اور جس میں نوجوان عورتیں بھی کثرت سے صبح سویرے سے شہر سے نکل کر وہاں جاتی ہوں اور وہاں جاکر کے گنبد کے اندر داخل ہو کر جس کا بالکل تنگ دروازہ ہو اس سے اندر داخل ہو کر اور وہاں روشنی وغیرہ کا کچھ انتظام نہ ہو اور جب سے یہ کام شروع ہوا ہے بہت سے ناجائز طریق سے عورتوں کا آنا جانا ثابت بھی ہو چکا ہے چنانچہ بعض آدمیوں نے اپنی عورتوں کو طلاقیں بھی دی ہیں۔ جو آدمی کرانے والا ہے اس نے کئی دفعہ یہ لفظ کہے ہیں اور عام مجمع میں کہے ہیں کہ خانہ کعبہ میں بھی زنا وغیرہ ہوتے ہے شرابیں پی جاتی ہیں الغرض تمام بدمعاشیاں وہاں ہوتی رہتی ہیں۔

جو نعت خواں ساتھ لے جاتا ہے وہ سارے تقریباً صورتاً وسیرتاً شریعت کے خلاف ہوتے ہیں اور عشقیہ اشعار پڑھے جاتے ہیں اور اہل شہر اس بات کو بہت برا سمجھتے ہیں چنانچہ روکنے کی کوشش بھی کی اور اس نے وعدہ بھی مسجد میں بیٹھ کر کیا کہ آئندہ میں اکیلا ہی جاؤں گا اور عورتوں کو بند کردوں گا اگر عورتیں نہ

رکیں تو میں جانا بند کردوں گا لیکن اس کے بھی خلاف کرتا ہے اور کہتا ہے خواب میں حضور نے فرمایا ہے کہ عورتیں جہاں چاہیں جائے دو کیوں روکتے ہو لہٰذا ہم اہل سنت والجماعت حنفی ہیں ہم آپ سے اس کا فتوٰی قرآن حدیث اور فقہ حنفی کی مدد سے طلب کرتے ہیں آپ فقہ حنفی کی عبارتیں مہربانی کرکے نقل فرمادیں تاکہ آج کل کے علماء کی ذاتی رائے سے بچ کر فقہ حنفی کے اور امام ابوحنیفہ کے مقلد ہو جائیں اور کبھی کبھی نوجوان لڑکیاں بھی وہاں بلند آواز سے نعتیں پڑھتی ہیں مہربانی فرماکر ہر ایک جزیہ کا حدیث قرآن وفقہ سے جواب عنایت فرمادیں۔

**الجواب۔** نزد قبر ذکر خدا اور رسول جل جلالہ وصلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم بہتر ہے سبب نزول رحمت ہے ودفع زحمت ہے مردہ ذکر سے انس پاتا اور وحشت دفع ہوتی ہے میلاد مبارک میں ذکر اللہ وذکر حضور پر نور رسالت پناہ ہی ہوتا ہے۔ اس طرح وہاں عورتوں کی شرکت نہ چاہئے مگر اس سے وہ فعل ناجائز نہیں عورتوں کو نہ روکا جائے۔ کوئی اچھا کام پہلے نہ ہوا اب شروع کیا جائے اس سے وہ برا نہیں ہو سکتا اچھا کام جب ہوگا اچھا ہی ہوگا حدیث من[1] سن فی الاسلام سنۃ حسنۃ الخ اس سے یہ امر ظاہر اور اصل کا عوارض سے باطل نہ ہونا بالکل واضح وباہر۔ کیا مساجد میں جمعہ کو یا کسی دن عورتیں آئیں اور ایسی بے حیائی اوڑھ لیں کہ مردوں کے ساتھ کھڑی ہوں دروازے سے مردوں کے ہجوم میں آئیں جائیں تو ان کی اس ناجائز حرکت سے مسجد ہی کو خیرباد کہہ دیا جائے گا اور جمعہ ہی کو ناجائز بتادیا جائے گا جہاں جمعہ ہوتا رہا ہے وہاں کے جمعہ کو نہ سہی آج کسی مسجد میں نیا جمعہ قائم ہو اسی کو سہی۔ عورتوں کو وہاں حاضری سے خصوصًا اس بے حیائی کے ساتھ اس سے روکا جائے۔ وہ عورتیں اور جو اس بے حیائی سے راضی ہوں وہ سب گنہ گار حرام کار مستحق نار ہیں۔

میلاد مبارک کی نسبت وہ حکم لکھا گیا ہے جو اوپر مذکور ہوا میلاد مبارک کا نام کرکے وہاں بجائے میلاد مبارک عشقیہ اشعار گانا گوانا نوجوان عورتوں کے جذبات کو ابھارنا مقصود ہو تو اس کے حرام ہونے میں کیا کلام۔ وہ شخص نہایت بدلگام ہے جس نے ایسا بکا۔ کعبہ معظمہ کا نام لے کر مگر مکہ معظمہ کو بھی عوام کعبہ ہی کہتے ہیں اس سے بظاہر اس کا مقصود بھی نفس کعبہ نہیں بلکہ شہر مکہ ہی ہے اور ان لوگوں پر رد جو میلاد مقدس کو اس حیلہ سے روکتے ہیں پھر بھی اسے ایسا نہ کہنا چاہئے تھا اس کا انداز کلام بہت برا ہے۔ میلاد مبارک اگر وہ حسن نیت سے کرتا ہے تو عورتوں کی بے پردگی کو روکے اس طرح بے حیائی سے انھیں شرکت سے

[1] مشکوٰۃ شریف ص۳۳

مانع ہو نہ روکیں تو حسب وعدہ خودرُ کے مردے کے استیناس اور اسے ایصال ثواب کے لئے اگر وہ یہ کرتا ہے اس طرح کرے۔ عورتیں نہ شریک ہوں چند روز بعد جب ان کی اس بے حیائی سے حاضری کا سد باب ہو جائے تو جیسا چاہے کرے۔ میلاد مبارک نیک لوگوں سے وہ میسر نہ ہوں تو مستور الحال اصحاب جو بظاہر متشرع ہوں ان سے پڑھوائے فساق سے نہ پڑھوائے۔

اس نے اگر یہ جھوٹ بکا ہے کہ خواب میں حضور نے ایسا فرمایا۔ حضور پر افترا کیا ہے جب تو اس نے اپنا ٹھکانہ جہنم بنا لیا توبہ کرے اور اللہ سے ڈرے۔ حضور پر افترا کی لعنت اس کے عظیم وبال و نکال کو ہلکا نہ جانے۔ اور اگر اس نے افترا نہیں کیا تو یقین جانے کہ حضور علیہ الصلاۃ والسلام پاک ہیں اس سے کہ اپنی شریعت طاہرہ کے خلاف خواب میں حکم فرمائیں یقین کرے کہ حضور نے فرمایا ہو گا کہ عورتیں جہاں جائیں نہ جانے دو تم کیوں نہیں روکتے ہو۔ اس کے سننے میں غلطی ہوئی پھر کوئی حکم خواب سے سچ ہو جائے تو پھر اوروں کے خوابوں کو وہ بھی جھوٹا نہ کہہ سکے گا۔ اگر کوئی اس کی طرح یہ ادعا کرے کہ مجھے خواب میں ایسا حکم ہوا ہے کہ عورتوں کو مزار پر نہ آنے دو اور جو اس میں مزاحم ہو اس کی گردن مار دو جو مزار پر بیٹھ کر عشقیہ اشعار پڑھے پڑھوائے عورتوں کا مجمع کرے ان کے جذبات ابھارے اسے مار ڈالو یا یہ سزا دو یا فلاں شخص کی بی بی، ماں، بہن وغیرہ سے نکاح کر لو وغیرہ وغیرہ تو وہ اس کو مان لے گا اور اس حکم کی پابندی کرے گا اور اسے جائز جانے گا لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ جل جلالہ وصلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وصحبہ وبارک وسلم۔

اگر وہ شخص جھوٹ بکتا ہے اس نے حضور علیہ الصلاۃ والسلام کی زیارت نہ کی یوں ہی خواب دل سے گڑھا اور حضور پر وہ ناپاک افترا کیا جب تو اس پر اشد الزام ہے جلد توبہ کرنا فرض ہے اور اگر فی الواقع وہ اس دولت بیدار دیدار پرانوار سرکار ستر ہرکار سے مشرف ہوا تو یقین کرے کہ حضور علیہ الصلاۃ والسلام نے ہرگز وہ نہ فرمایا جو اس کے سننے میں آیا۔ شیطان نے آواز و کلام میں تلبیس کی اس کے کان میں کلام ابلیس پہونچا۔ حاشا کہ حضور علیہ الصلاۃ والسلام نے وہ فرمایا ہو جو خلاف شرع مقدس ہے۔ فتاویٰ عزیزیہ[1] میں حضرت شاہ عبد العزیز قدس سرہٗ العزیز فرماتے ہیں۔ اما در قسم سوم شیطان گاہے آوازے و کلامے تلبیس می کند و وسوسہ می اندازد چوں بشہادت بعض روایات کہ در وقت قرأت سورۂ نجم وقت سکوت آنجناب شیطان حرف وسوسہ گفتہ بعض سامعین مشرکین را مشتبہ ساخت در حین حیات ایں معنی ممکن باشد در خواب چرا ممکن نیست لہذا در شریعت غرا احکام خواب را صحت نمی شمارند الخ

[1] فتاوی عزیزیہ جلد اول ص ۱۵۳ مطبوعہ مکتبہ رحیمیہ

جو لڑکیاں وہاں بلند آواز سے نعت پڑھتی ہیں وہ گنہ گار بدکردار مستحق نار ہیں۔ نیز وہ مرد بھی جو ان کی آواز پر کان دھرتے اور ان کی اس حرکت پر راضی ہوتے ہیں۔ عورت کی آواز بھی عورت ہے یہاں تک کہ اگر جماعت میں شامل ہو اور امام کو سہو ہو تو سبحان اللہ نہیں کہہ سکتی امام کو سہو سے یوں آگاہ کرے کہ پشت دست پر ہاتھ مارے جیسا سیدنا محبوب الٰہی قدس سرہٗ العزیز کے ملفوظات طیبات سیر الاولیاء شریف میں ہے نماز میں تکبیر و قرارت کچھ باآواز بلند نہیں پڑھ سکتی۔ فتاوٰی عزیزیہ[1] یہ رسالہ نماز زناں میں ہے باآواز بلند ہیچ وقت قرارت نخوانند و نہ تکبیرات باآواز گویند ہمہ را آہستہ گویند ہیچ جا آواز بلند نکنند تا سلام ہمیں طور آہستہ ہر وقت ہر چیز را گفتہ باشند۔ ان عورتوں کو وہاں جانا ہی نہ چاہئے نہ کہ وہاں باآواز بلند پڑھنا غنیہ[2] میں کفایہ شعبی سے ہے سئل القاضی عن جواز خروج النساء الی المقابر فقال لا یسئل عن الجواز والفساد فی مثل ھذا وانما یسئل عن مقدار ما یلحقہا من اللعن فیہ واعلم انہا کلما قصدت الخروج کانت فی لعنۃ اللّٰہ وملائکتہ واذا خرجت تحفہا الشیاطین من کل جانب واذا اتت القبور یلعنہا روح المیت واذا رجعت کانت فی لعنۃ اللّٰہ ذکرہ فی التاتارخانیہ۔ واللّٰہ تعالٰی اعلم!

**مسئلہ۔** از میرٹھ مرسلہ جناب مولوی غلام جیلانی صاحب مدرس مدرسہ ۱۰ جمادی الاولٰی ۵۸ھ

اعلیٰ حضرت رضی المولیٰ تعالیٰ عنہ کے اس شعر پر سے یاد حضور کی قسم غفلت عیش ہے ستم الخ بظاہر یہ شبہہ ہوتا ہے کہ اس میں غیر ذات و صفات عزوجل کے ساتھ قسم کھائی گئی ہے جو شرعاً مکروہ ہے۔

نمبر۲ اعلیٰ حضرت رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے دستخط فتاوٰی کے آخر میں اس طور پر ہوتے تھے کتبہ احمد رضا عفی عنہ / بمحمدن المصطفےٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم بعض اشخاص کا خیال ہے کہ اعلیٰ حضرت رضی اللہ عنہ کا کمال ادب اس ترتیب کے عکس کا مقتضی تھا یعنی اپنا اسم گرامی نیچے اور سرکار دوجہاں صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا نام پاک اوپر تحریر فرماتے۔ معلوم ہوتا ہے یہ ترتیب کاتب کی تراشیدہ ہے۔

**الجواب۔** یہاں جواب یہ خیال میں آتا ہے کہ سارے حلف بغیر اللہ مکروہ و حرام نہیں اور حرام و مکروہ حرمت و کراہت من متساویۃ الاقدام نہیں۔ بعض تو ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ اس قدر اشد حرام ہیں جیسے طواغی و انداد کفار کے ساتھ حلف کہ ایک صورت میں کفر یقینی ایک ہیں ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ پھر وہ حلف جو طواغی و انداد ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ کے ساتھ خاص ہو جیسے امانت کے ساتھ حلف کہ اہل کتاب کا حلف تھا پھر حلف بالآباء وغیرہ لمعات میں زیر حدیث من حلف فقال فی حلفہ باللات والعزی فلیقل لا الٰہ الا اللّٰہ، یحتمل

[1] فتاوٰی عزیزیہ جلد اول ص۲۵ مطبوعہ مکتبہ رحیمیہ [2] غنیہ ص۵۹۴ مطبوعہ لاہور پاکستان

ان یکون معناہ انہ سبق لسانہ فلیتدارکہ بکلمۃ التوحید لانہ صورۃ الکفر والا فان کان علی قصد التعظیم فہو کفر والمرتد ادیجب العود عنہ بالدخول فی الاسلام مرقات میں ہے من حلف بالاصنام فقد اشرکہا باللہ فی التعظیم فوجب تدارکہا بکلمۃ التوحید نیز مرقات[۱] میں زیر حدیث ان اللہ ینھاکم ان تحلفوا بآبائکم من کان حالفا فلیحلف باللہ او لیصمت ہے یکرہ الحلف بغیر اسماء اللہ تعالیٰ وصفاتہ سواء فی ذالک النبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم والکعبۃ والملٰئکۃ والامانۃ والحیاۃ والروح وغیرھا ومن اشدھا کراھۃ الحلف بالامانۃ۔

اشعۃ اللمعات[۲] میں ہے باید کہ توبہ کند و تدارک نماید بکلمۂ توحید اگر این سوگند خوردن بلات وعزیٰ بطریق سبق لسان و عادت جاہلیت ست پس تدارک بکلمۂ توحید بجہت بودن اوست صورت کفر وامرے مستحسن ست وظاہر آنست کہ مراد یمین ست والا اگر بقصد تعظیم بود کفر وارتداد صریح ست وواجب ست عود ازاں بدر آمدن در اسلام، اسی میں[۳] زیر حدیث من حلف بالامانۃ فلیس منا ہے گفت آں حضرت کسے کہ سوگند خورد بامانت پس نیست آں کس از ما و بر طریقۂ ما بلکہ از متشبہین بغیر ماست زیراکہ آں از عادت اہل کتاب ست واز جہت نابودن او از اسماء وصفات الٰہی تعالیٰ۔ بعض وہ کہ صورتًا حلف مگر یمین مراد نہیں مجرد تقریر و تاکید مقصود ہو جیسے کبھی صیغۂ ندا کلام میں بے قصد ندا محض برائے اختصاص زیادہ کیا جاتا ہے۔ یہ ناجائز و حرام نہیں۔ حدیث میں ہے خود حضور علیہ الصلاۃ والسلام نے فرمایا افلح وابیہ مرقات[۴] میں زیر حدیث ان اللہ ینھاکم ان تحلفوا بآبائکم ہے قال القاضی فان قیل ھٰذا الحدیث مخالف لقولہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم افلح وابیہ فجوابہ ان ھٰذہ کلمۃ تجری علی اللسان لایقصد بھا الیمین بل ھو من جملۃ مایزاد فی الکلام لمجرد التقریر والتاکید ولایراد بہ القسم کما یراد بصیغۃ النداء مجرد الاختصاص دون القصد الی النداء انتہٰی۔

نیز امام نووی بھی شرح مسلم میں فرماتے ہیں فان قیل الحدیث مخالف لقولہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم افلح وابیہ ان صدق فجوابہ ان ھٰذہ کلمۃ تجری علی اللسان تقصد بھا الیمین پھر علی قاری لکھتے ہیں والاظہر ان ھٰذا وقع قبل ورود النھی اوبعدہ لبیان الجواز لیدل علی ان النھی لیس للتحریم تو ہر حلف بغیر اللہ پر حکم کراہت تحریم نہیں۔ یاد حضور کی قسم میں بھی یا تو قسم مراد نہیں مجرد تقریر و تاکید مقصود ہے نہ قسم یا قسم مقصود ہو تو یا تو وہ غیر خدا کی قسم ہی نہیں یا غیر خدا کی قسم ہے مگر ناجائز نہیں۔ یا...

[۱] مرقات جلد ۷ صفحہ ۵۵ مطبوعہ بمبئی [۲] [۳] اشعۃ اللمعات جلد سوم صفحہ ۲۱۱ و صفحہ ۲۱۴ مطبوعہ سکھر پاکستان [۴] جلد دوم صفحہ ۴۶

حضور یاد الٰہی ہی ہے حدیث قدسی میں ہے جعلتک[3] ذکرا من ذکری فمن ذکرک فقد ذکرنی۔ تو ذکر الٰہی کی قسم غیر خدا کی قسم ہی نہیں اگر کوئی کہے یوں تو حضور بھی ذات خدا سے جدا نہیں اس کا جواب یہ ہے کہ بے شک مگر حضور خدا بھی نہیں نہ اس کی صفت۔ لہٰذا ذات حضور کی قسم نہ چاہئے اور ذکر حضور ذکر خدا ہی ہے لہٰذا اس میں حرج نہیں۔

ایک مطلب یہ بھی ہو سکتا ہے کہ یاد حضور کی قسم میں یاد سے مراد وہ یاد جو ان کی ان کا رب عزوجل فرماتا ہے۔ یا یاد حضور سے یہ مراد کہ وہ یاد الٰہی جو حضور علیہ الصلاۃ والسلام کے قلب اقدس میں ہر آن جلوہ فرما ہے وہ ذکر خداوندی جس میں حضور مشغول ہر آن اور جس سے حضور جان نور کا پر نور رُواں رُواں ہے۔ یا یاد حضور میں لفظ حضور مرادف شہود ہے ضد غیب منافی غفلت یعنی شہود و شاہد و مشاہد و مشہود حقیقی عزجلالہ کے ذکر یاد کی قسم کہ غفلت عیش ستم ہے یا یاد حضور کا یہ مطلب کہ وہ یاد جو ولادت اقدس پھر جب سے لے کر وفات اقدس تک بلکہ اس کے بعد بھی آج تک اور تا قیام قیامت دنیا و برزخ و حشر میں جو امت مرحومہ کی فرمائی فرما رہے ہیں فرماتے رہیں گے اس یاد کی قسم اس حیثیت سے کہ وہ وحی خدا ہے کہ فرمایا وما[4] ینطق عن الھوی ان ھو الا وحی یوحیٰ یعنی اس خاص وحی الٰہی کی قسم جسے یاد حضور سے تعبیر کیا ہے۔

اور وہ جو حدیث میں فرمایا من[3] حلف بغیر اللہ فقد اشرک اس سے مراد یہی ہے کہ جو مشرکوں کی طرح کہ جس اعتقاد سے وہ مشرکین بتوں کی قسمیں کھاتے تھے غیر خدا کی قسم کھائے۔ شراح حدیث نے اس کا مطلب یہ فرمایا کہ غیر خدا کی قسم باعتقاد تعظیم آں غیر کھائے تو شرک ہوگا اشعۃ اللمعات[1] میں اس حدیث کا ترجمہ فرمایا کسے کہ سوگند خورد بغیر خدا باعتقاد تعظیم آں غیر پس بہ تحقیق شریک گردانید آں غیر را بخدا در تعظیم اگر یہ مطلب نہ ہو تو معاذ اللہ کیا وہابی کی طرح کوئی احمق یہ کہے گا کہ خود حضور نے اسے شرک قرار دیا اور خود غیر خدا کے ساتھ حلف زبان مبارک سے ادا فرمایا۔ یہاں تو یا غیر ذات و صفات خدا کی قسم ہی نہیں یا یمین مراد نہیں مجرد تقریر و تاکید مراد ہے۔ اور اس میں اصلاً محذور نہیں حدیث میں مراد علی الاطلاق حکم شرک نہیں۔ اوپر مرقات کی عبارت سے معلوم ہو چکا کہ خود حضور نے افلح وابیہ فرمایا غیر خدا کے ساتھ حلف کی نہی سے پہلے فرمایا ہے یا بعد کہ صدور شرک حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اور ہر نبی سے محال ہے اور تھا وہابی تو گنگوہی کی طرح اسے صاف شرک کہہ دے گا جیسے گنگوہی نے تقدیس القدیر میں صاف کہہ دیا کہ صدور شرک آنجناب سے لامحالہ ممکن حبط اعمال بدرجہ اولیٰ ممکن بلکہ اسی کے صفحہ ۲۴ پر حضور سے معاذ اللہ شرک کا وقوع ثابت

[1] اشعۃ اللمعات جلد سوم صفحہ ۲۱۴ مطبوعہ سکھر پاکستان [2] سورۂ نجم آیت ۳، [3] مشکوٰۃ صفحہ ۲۹۶، [4] نسیم الریاض جلد ا صفحہ ۱۲۵ بیروت

کیا کہ شرک کے افراد مباح تک ہیں (۳) خود فخر عالم آپ ہی تو شرک ثابت کرتے ہیں اور خود اس کے ...

..... کہہ دے گا کہ خود حضور نے حلف بغیر اللہ کو شرک کہا اور خود افلح وابیہ فرما کر (معاذ اللہ) شرک کیا

........ ولاحول ولاقوۃ الا باللہ العلی العظیم۔ واللہ تعالیٰ اعلم!

(۲) اعلیٰ حضرت قدس سرہٗ فتوٰی کے آخر میں اکثر یوں اپنا نام نامی تحریر فرماتے تھے کتبہ عبدہ المذنب الفقیر احمد رضا عفی عنہ بمحمدن المصطفٰی صلی اللہ تعالٰی علیہ

اور کبھی اس طرح فقیر احمد رضا غفرلہ۔ جس طرح سوال میں نقل کئے ہیں یہ طرز حضرت قدس سرہٗ کا نہ تھا کاتب کا ایجاد ہے اور یہ بھی سوء ادب نہیں کہ جہاں مہر نبوت صلی اللہ علیہ وعلیٰ آلہ وصحبہ وبارک وسلم سے یہ ادب معلوم ہوا کہ اسم جلالت بالا مکتوب تھا اس ترتیب پر مہر اقدس پشت مقدس پر تھی محمد رسول اللہ وہاں قرآن عظیم میں یوں بھی ہے محمد رسول اللہ تو معلوم ہوا کہ یہ بھی سوء ادب نہیں واللہ تعالیٰ اعلم!

**مسئلہ۔** (۱) اللہ تعالیٰ کی بخشش ہر جگہ ہوتی ہے یا کسی خاص خاص جگہ پر۔

(۲) اولیاء اللہ کا سایہ اپنی اولاد پر یا عام طور پر بصورت اعتقاد صوفیائے کرام ہر جگہ رہتا ہے یا اپنے خانقاہ یا مقبرے کی چار دیواری تک محدود رہتا ہے۔

**الجواب۔** (۱) وہ جہاں چاہے اپنی بخشش اپنی رحمت اپنی برکت نازل فرمائے مگر بعض جگہ امید بخشش زائد ہوتی ہے کسی جوار صالح میں اس صالح کی برکت سے۔ واللہ تعالیٰ اعلم!

(۲) اولیاء کے مراتب متفاوت ہیں اولیاء سے فیض ان کے مزار ہی پر نہیں ملتا دور سے بھی ملتا ہے مگر دور رہنے اور نزدیک حاضر ہونے میں زیادت توجہ کا فرق ہو سکتا ہے۔ واللہ تعالیٰ اعلم!

**مسئلہ۔** از شہر

زید میلاد شریف پڑھتا ہے اور وہابیوں کی صحبت میں بیٹھتا ہے اور وہابیوں کی بنائی نثر بھی پڑھتا ہے زید نے روایت کی کہ حضرت فاطمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کے دفن کرنے کے وقت ایک صحابی نے خطاب کیا کہ اے قبر یہ بیٹی ہیں رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی زوجہ ہیں حضرت علی کرم اللہ وجہہ الکریم کی اور والدہ ہیں حسن حسین رضی اللہ عنہا کی تو قبر سے آواز آئی کہ یہ جگہ حسب نسب بیان کرنے کی نہیں ہے یہاں عمل صالحہ کا ذکر کرو چین اسی کو ملے جس کے عمل اچھے ہوں گے یہ روایت صحیح ہے یا غلط ہے اگر غلط ہے تو اس کے پڑھنے والے کو کیا حکم۔ زید جو وہابیوں کی صحبت میں بیٹھتا ہے وہابیوں سے میل جول رکھتا ہے اور ان کے پاس بیٹھ کر انھیں کی سی گفتگو کرتا ہے زید سے میلاد شریف پڑھوانا جائز ہے یا ناجائز ہے

اور زید کے لئے کیا حکم ہے؟

**الجواب** - ایسا شخص جو وہابیوں سے میل جول رکھتا ہے اتنا ہی نہیں بلکہ ان کے پاس بیٹھ کر ان کی ہاں میں ہاں ملاتا ہے اس سے ہرگز میلاد مبارک نہ پڑھوائیں اسے واعظ مسلمین نہ بنائیں یہ روایت میں نے کہیں نہ دیکھی جو بیان کرتا ہے وہ کس کتاب معتبرہ کی بیان کرتا ہے ثبوت پیش کرے اگر کسی معتبرہ کتاب کی روایت یہ ہو بھی جب بھی اس سے اس کا اگر یہ مطلب ہو کہ نسب نبوی قطعاً غیر نافع ہے تو یہ مطلب مردود ہے حدیث میں ہے مابال اقوام یزعمون ان قرابتی لا تنفع کل سبب ونسب ینقطع یوم القیامۃ الا نسبی وسببی فانہا موصولۃ فی الدنیا والآخرۃ۔ اس سوا اور بھی احادیث ہیں اور حضور علیہ الصلاۃ والسلام کا نسب کریم تو حضور کا نسب کریم ہے حضور کے صدقہ میں اوروں کے نسب بھی نافع ہوتے ہیں خود قرآن عظیم سے نفع نسب کا حال معلوم انبیاء اولیاء سے نسبت نسبی ہو یا سببی وہ نافع ہوتی ہے اور اس کا انکار نہ کرے گا مگر وہابی ایک آنکھ کھولتا ہے اور ایسی حدیثیں دیکھ لیتا ہے جو تفاخر بالانساب کے رد کی ہیں اور دوسری پٹ کر لیتا ہے حدیث میں جہاں یہ فرمایا ہے یا بنی ہاشم لا یأتین الناس یوم القیامۃ بالآخرۃ یحملونہا علی ظہورہم وتاتون بالدنیا علی ظہورکم لا اغنی عنکم من اللہ شیئاً یہاں تک کہ حضرت سیدتنا فاطمہ زہرا رضی اللہ تعالیٰ عنہا اور حضرت صفیہ بنت عبد المطلب رضی اللہ تعالیٰ عنہا کو خطاب خاص فرمایا یا فاطمۃ بنت محمد یا صفیۃ بنت عبد المطلب یا بنی عبد المطلب لا املك لكم من اللہ شیئاً غیر ان لکم رحما سأبلہا ببلالہا۔

وہابی ایک بھی پوری نہیں کھولتا کہ پوری کھولتا تو اسے یہ نظر آتا غیر ان لکم رحما سأبلہا ببلالہا حضور مقام تخویف اپنے اہل بیت کو خشیۃ اللہ اور تقویٰ طاعت پر ابھارنے کے لئے ایسا ارشاد فرماتے ہیں اس کا یہ مطلب نہیں کہ نسب محض ضائع ہے اس سے کوئی نفع نہیں۔ امام ابن حجر مکی ہیتمی صواعق محرقہ[1] میں فرماتے ہیں تنبیہ علم مما ذکر فی ہذہ الاحادیث عظیم نفع الانتساب الیہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وصحبہ وسلم ولا ینافیہ ما فی احادیث اخر من حثہ لاہل بیتہ علی خشیۃ اللہ واتقائہ وطاعتہ وان القرب الیہ یوم القیامۃ انما ہو بالتقوی، ووجہ عدم المنافاۃ کما قالہ المحب الطبری وغیرہ من العلماء انہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وصحبہ وبارك وسلم لا یملك لاحد شیئاً لا نفعا ولا ضرا لکن اللہ عزوجل یملکہ نفع اقاربہ بل وجمیع امتہ بالشفاعۃ العامۃ والخاصۃ فہو لا یملك الا ما یملکہ لہ مولاہ

[1] صواعق محرقہ ص۱۵۷ و ۱۵۹ مطبوعہ استنبول

كما اشار اليه بقوله غير ان لكم رحما سأبلها ببلالها وكذا معنى قوله لا اغنى عنكم من الله شيئاً
اى بمجرد نفسى من غير ما يكرمنى به الله من نحو شفاعة او مغفرة وخاطبهم بذلك رعاية لمقام
التخويف والحث على العمل والحرص على ان يكونوا اولى الناس حظا فى تقوى الله وخشيته ثم اومأ الى
حق رحمه اشارة الى ادخال نوع طمانينة عليهم وقيل هذا قبل علمه بان الانتساب اليه ينفع وبانه
يشفع فى ادخال قوم الجنة بغير حساب ورفع درجات آخرين واخراج قوم من النار، ولما خفى ذلك
الجمع عن بعضهم حمل حديث كل سبب ونسب على ان المراد ان امته صلى الله تعالى عليه وسلم
يوم القيامة ينسبون اليه بخلاف امم الانبياء لا ينسبون اليهم وهو بعيد وان حكاه وجها فى الروضة
بل يرده ما مر من استناد عمر اليه فى الحرص على تزوجه بام كلثوم واقرار على المهاجرين والانصار
له على ذلك ويرده ايضا ذكر الصهر والحسب مع السبب والنسب كما مر وغضبه صلى الله تعالى عليه
وسلم لما قيل ان قرابته لا تنفع الخ

اسی میں[1] صفحہ ۲۰۱ پر ہے لا ينافى هذه الاحاديث ما فى الصحيحين وغيرهما انه لما نزل قوله تعالى
"وانذر عشيرتك الاقربين" خرج فجمع قومه ثم عم وخص بقوله لا اغنى عنكم من الله شيئا
حتى قال يا فاطمة بنت محمد اما لان هذه الرواية محمولة على من مات كافرا او انها خرجت مخرج
التغليظ والتنفير او انها قبل علمه بانه يشفع عموما وخصوصا الخ اسی میں[2] ہے صفحہ ۲۱۳ پر ہے صلاح
الذرية ينفع فى الآخرة فقد صح عن ابن عباس رضى الله عنهما فى قوله تعالى الحقنا بهم ذريتهم
انه قال ان الله يرفع ذرية المومن معه فى درجته يوم القيامة وان كانوا دونه فى العمل وصح عنه
ايضا فى قوله تعالى وكان ابوهما صالحا انه قال حفظا بصلاح ابويهما وما ذكر عنهما صلاحا وقال سعيد
بن جبير يدخل الرجل الجنة فيقول اين ابى اين امى اين ولدى اين زوجى فيقال له انهم لم
يعملوا مثل عملك فيقول كنت اعمل لى ولهم فيقال لهم ادخلوا الجنة ثم قرأ جنات عدن
يدخلونها ومن صلح من آبائهم وازواجهم وذرياتهم فاذا انفع الاب الصالح مع انه السابع كما
قيل فى الآية وعموم الذرية فما بالك بسيد الانبياء والمرسلين بالنسبة الى ذريته الطيبة الطاهرة
المطهرة وقد قيل ان حمام الحرم انما اكرم لانه من ذرية حمامتين عششتا على غار ثور الذى اختفى
فيه صلى الله تعالى عليه وسلم عند خروجه من مكة للهجرة الخ والله تعالى اعلم!

[1] [2] صواعق محرقہ ص ۲۳۱ و ص ۲۳۲ مطبوعہ استنبول ٹرکی

**مسئلہ** ۔ شہادت نامہ، جنگ نامہ، نور نامہ، داستان امیر حمزہ پڑھنا درست ہے یا نہیں؟

**الجواب** ۔ شہادت نامہ جس میں تمام تر صحیح صحیح روایات ہوں اس کا پڑھنا اچھا ہے جیسے آئینۂ قیامت اور جو غلط و باطل روایات پر مشتمل ہو اس کا پڑھنا سخت برا اور ناجائز ہے۔ جنگ نامہ، نور نامہ دیکھا نہیں وہ اگر غلط روایات افترارات پر مشتمل ہوں تو ان کا حکم یہی ہے کہ ان کا پڑھنا جائز نہیں۔ داستان امیر حمزہ از سر تا پا کذب و بہتان افترا و طوفان محض دروغ بے فروغ ہے اور اتنا ہی نہیں چوں کہ اس کا مصنف رافضی تھا اس میں جا بجا صحابۂ کرام پر تبرا ہے اس کا پڑھنا حرام حرام ہے۔ واللہ تعالیٰ اعلم!

**مسئلہ** ۔ از افتخار میاں محلہ کبیر خاں پیلی بھیت ٹریننگ آئی ٹی آئی بریلی مورخہ ۲۹ رجب المرجب ۸۶ھ

زید ایک شخص سنی مسلمان ہے جو ٹائی باندھتا ہے جس کے چار بھائی بھی ٹائی لگاتے ہیں جو برسر روزگار ہیں اس کے بھائی بھی برسر روزگار ہیں زید کی شادی ہوتی ہے وہ اس وقت ٹائی نہیں باندھتا ہے لیکن اس کے بھائیوں کے ٹائی لگی ہوتی ہے ایک علمار دین جو کہتے ہیں کہ ٹائی باندھنا کفر ہے زید کی شادی میں شرکت کرتے ہیں کھانا وغیرہ بھی کھاتے ہیں اور اس نے زید کا نکاح بھی پڑھایا جب کہ اس کے چاروں بھائی ٹائی باندھ کر نکاح میں شریک ہوئے تھے۔ اب زید کے یہاں کھانا، کھانا حرام ہے یا نہیں اور اس علمار دین نے یہ جانتے ہوئے کہ ٹائی باندھنا کفر ہے نکاح پڑھایا اور شادی میں شرکت کی اور کھانا وغیرہ بھی کھایا شریعت کی رو سے اس علمار پر کیا حکم ہے؟ صحیح جواب سے آگاہ کیجئے۔

**الجواب** ۔ ٹائی لگانا اشد حرام ہے وہ شعار کفار بد انجام ہے نہایت بدکام ہے وہ کھلا رد فرمان خداوند ذوالجلال والاکرام ہے۔ ٹائی نصاریٰ کے یہاں ان کے عقیدہ باطلہ میں یادگار ہے حضرت سیدنا مسیح علیہ الصلوٰۃ والسلام کے سولی دیے جانے اور سارے نصاریٰ کا فدیہ ہو جانے کی۔ والعیاذ باللہ تعالیٰ۔ ہر نصرانی یوں ٹائی اپنے گلے میں ڈالے رہتا ہے ہر توپ میں۔ نشان صلیب رکھتا ہے جسے کراس مارک کہتا ہے۔ ٹائی کی طرح یہ کراس مارک بھی رد قرآن ہے والعیاذ باللہ تعالیٰ۔ کہ قرآن فرماتا ہے [1] مَا قَتَلُوْہُ وَمَا صَلَبُوْہُ یہود نے نہ عیسیٰ مسیح کو قتل کیا نہ سولی دی۔ صلی اللہ تعالیٰ علیٰ سیدنا محمد وعلیہ وعلیٰ جمیع الانبیاء والمرسلین وعلیٰ آل سیدنا ومولینا محمد وصحبہ وبارک وسلم۔ مگر جہال اس حقیقت سے ناواقف ہیں۔ وہ اسے محض ایک وضع جانتے ہیں اس لئے انھیں اس کے لگانے پر کافر نہ کہا جائے گا۔ کفریت قول یا فعل اور بات ہے اور مرتکب کو کافر ٹھہرانا اور۔ واللہ تعالیٰ ہو الہادی وہو مولیٰ اعظم!

[1] سورہ نسار آیت ۱۵۷

ثانی باندھنے والا بیٹ لگانے والا اور ہر فاسق معلن ظالمین میں ہے اور اللہ عزوجل فرماتا ہے
واما ینسینک الشیطن فلا تقعد بعد الذکرٰی مع القوم الظلمین ۵ عارف باللہ ملا احمد جیون استاذ سلطان
عالمگیر رضی المولیٰ تعالیٰ عنا وعنہ تفسیرات احمدیہ میں فرماتے ہیں الظلمین یعم الفاسق والمبتدع والکافر
جن کے ساتھ بیٹھنا ممنوع ان کے ساتھ مواکلت، مشاربت، نری مجالست سے اور زیادہ ممنوع، علماء
پر اور زیادہ بچنا لازم۔ واللہ تعالیٰ اعلم!

**مسئلہ**۔ ساس یعنی بیوی کی ماں کا ہاتھ تعظیماً چومنا جائز ہے یا نہیں؟ ایک صاحب مفتی عالم یہ فرماتے ہیں کہ ہاتھ چومنا نہیں چاہیے بسبب فساد زمانہ۔ رضاعی بہن سے پردہ نہیں ہے لیکن علماء فرماتے ہیں کہ پردہ بہتر ہے۔

**الجواب**۔ بے شک وہ سنی عالم صحیح کہتے ہیں۔ ہرگز نہ چاہیے۔ جب کہ یہ اور وہ دونوں جوان ہوں یا ایک دونوں میں سے جوان ہو اور خوف فتنہ ہو تقبیل تو تقبیل اس صورت میں تو ہاتھ میں ہاتھ لینا بھی نہ چاہیے۔ شہوت ہی سے ہاتھ میں ہاتھ لینا ناجائز نہیں بے شہوت بھی ناجائز ہے جب کہ شہوت سے امن نہ ہو۔ شہوت اس وقت نہیں اس وقت خالص تعظیم و تحیت ہی کے لئے بوسہ دیا یا پاک محبت ہی سے ہاتھ میں ہاتھ لیا مگر ہاتھ میں ہاتھ آنے سے شہوت سے مامون نہیں تو تقبیل کیسی؟ محض مصافحہ ہی جائز نہ ہوگا۔ جیسے امۃ اجنبیہ کو اس وقت ہاتھ لگانا جائز نہیں اس کا اور امۃ اجنبیہ کا اس بارے میں ایک ہی حکم ہے۔ درمختار[1] میں مجتبیٰ سے ہے۔ ومن عرسہ وامتہ الحلال لہ وطؤھا فخرج المجوسیۃ والمکاتبۃ والمشترکۃ ومنکوحۃ الغیر والمحرمۃ برضاع او مصاھرۃ فحکمھا کالاجنبیۃ۔ ردالمحتار[2] میں ہے۔ قولہ کالاجنبیۃ[عہ] ای کالامۃ الاجنبیۃ بدلیل ما فی العنایۃ، حیث قال قید بقولہ من امتہ التی تحل لہ لان حکم امتہ المجوسیۃ والتی ھی اختہ من الرضاع حکم امۃ الغیر فی النظر الیھا لان اباحۃ النظر الی جمیع البدن مبنیۃ علی حل الوطاء فینتفی بانتفائہ ام

اور حکم امۃ الغیر یہی ہے کہ اگر اپنے نفس پر یا اس پر شہوت کا خوف ہو تو ہاتھ لگانا جائز نہیں۔ درمختار[3] وکشف الحقائق و مجتبیٰ وغیرہا اسفار میں ہے۔ واللفظ لہ (وحکم امۃ غیرہ) ولو مدبرۃ او ام ولد (کذٰلک)

عہ لیست المراد بھا المحرمۃ وھو ابین من بین۔۔۔۔۔۔الیٰ قول العلامۃ الشامی بدلیل ما فی العنایۃ اما اولا فظاھر ان حکم الاجنبیۃ الحرۃ فی النظر والمس غیر حکمھا وثانیا یساتی للشارح نفسہ تحت قولہ۔

[1] درمختار و ردالمحتار جلد ۶ ص۳۶۶ مطبوعہ مصر [2] درمختار ردالمحتار جلد ۶ ص۳۶۶ مطبوعہ مصر [3] پ ۷، رکوع ۱۴

فینظر الیہا کمحرمہ (وما حل نظرہ) مما مر من ذکر او انثی (حل لمسہ) اذا امن الشہوۃ علی نفسہ وعلیہا، وان لم یأمن ذلك او شك، فلا یحل لہ النظر والمس اھ مختصرًا، الا من اجنبیۃ۔ ردالمحتار[1] میں ہے۔ (قولہ الا من اجنبیۃ) ای غیر الامۃ حدیقہ ندیہ شرح طریقہ محمدیہ[2] میں ہے۔ ومن الآفات المماسۃ بشہوۃ لغیر زوجتہ وامتہ الحلال لہ بخلاف المجوسیۃ التی انکحہا للغیر وفیما اذا کانت امہ او اختہ من الرضاع او ام امرأتہ او ابنتہا اور یہ نہ کہا جائے کہ اس صورت میں تو اپنی محارم کو دیکھنا یا مس کرنا بلکہ اپنی ماں کی طرف بھی نظر کرنا حلال نہیں حالانکہ نبی صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم فرماتے ہیں۔ من قبل رجل امہ فکانما قبل عتبۃ الجنۃ۔ تو کیا یہی فتوٰی ماں کے لئے بھی دیا جائے گا۔ احکام الفقہ تجری علی الغالب من دون نظر الی النادر خیال میں رہے۔

ماں بہن کی طرف نظر یا انھیں مس کرنے میں ہرگز غلبۂ احتمالِ شہوت نہیں بلکہ یقینًا اس کا عدم اس سے امن ہی غالب ہے ہاں اس کا امکان ہے تو یہاں اس بنا پر یہ ہی کہا جائے گا کہ ماں اور اور محارم نسبیہ کی جانب نظر اور ان کے ان اعضا کا مس جن کی طرف نظر جائز ہے جائز ہے ہاں اگر احد الجانبین سے شہوت کا اندیشہ بھی ہو تو جائز نہیں اور امۃ غیر اور محرمات رضاع وصہر میں احتمال شہوت مس میں غالب ہے اور لا اقل دونوں احتمالوں میں تسویہ ہے اور بہر صورت یعنی غلبۂ احتمال شہوت لیجئے یا احتمالین میں تسویہ مانئے یہی کہا جائے گا کہ مس حرام ہے ہاں اگر شہوت سے امن ہو جانبین سے کسی کو شہوت کا اندیشہ نہ ہو تو جائز ہے۔ کیا نہ دیکھا کہ حضرات فقہائے کرام نے ان محرمات رضاع وصہر کو کالامۃ الاجنبیۃ فرمایا۔ جب دربارۂ نظر ومس محرماتِ نسبیہ ورضاعیہ وصہریہ وامۃ الغیر کا ایک ہی حکم تھا تو کالامۃ الاجنبیۃ سے بہتر تو یہی تھا کہ یوں فرماتے کہ محرمات الرضاع والصہر کالمحرمات بالنسب ما حل نظرہ ولمسہ من تلك المحرمات النسبیۃ حل من ھذہ النسبیۃ ایضا مگر وہ انھیں ان کی طرح نہیں فرماتے امۂ اجنبیہ کی طرح کہتے ہیں اس میں یہی نکتہ معلوم ہوتا ہے اور اسی فرق کی جانب اشارہ جس کی تقریر ابھی ہم نے کی وللہ الحمد۔

دیکھو اس فرق کی بنا پر حکم خلوت میں فرق ہے محرمات نسبیہ سے خلوت جائز ہے۔ اور رضاعیہ وصہریہ سے ناجائز جب کہ وہ جوان ہو۔

درمختار[3] میں ہے۔ والخلوۃ بالمحرم مباحۃ الا الاخت رضاعًا والصہرۃ الشابۃ۔ ردالمحتار[4] میں فرمایا قال فی القنیۃ وفی استحسان القاضی الصدر الشہید، وینبغی للاخ من الرضاع ان لا یخلو باختہ من الرضاع لان الغالب ھناك الوقوع فی الجماع اھ وافاد العلامۃ البیری ان ینبغی معناہ الوجوب ھنا (قولہ والصہرۃ

[1] درمختار ورد المحتار جلد ۶ صفحہ ۳۶۷ مطبوعہ مصر۔ [2] حدیقہ ندیہ جلد ۲ صفحہ ۵۳۰ مطبوعہ لائلپور پاکستان۔ [3] درمختار جلد ۶ صفحہ ۳۶۵ مطبوعہ مصر۔ [4] ردالمحتار جلد ۶ صفحہ ۳۶۶

الشابۃ) قال فی القنیۃ ماتت عن زوج وام فلھما ان یسکنا فی دار واحدۃ اذا لم یخافا الفتنۃ وان کانت الصھرۃ
شابۃ فللجیران ان یمنعوھا منہ اذا خافوا علیھما الفتنۃ ام واصھار الرجل کل ذی رحم محرم من زوجتہ
علی اختیار محمد والمسألۃ مفروضۃ ھنا فی امھا والعلۃ تفید ان الحکم کذلک فی بنتھا ونحوھا کما لا یخفی۔
دیکھو اجنبیہ کے ساتھ خلوت کو مطلقاً حرام فرمایا جیسے مس درمختار کی عبارت مذکورہ بالا جو الا من اجنبیۃ تک
ہے اس میں اس لفظ کے بعد ہے فلا یحل[1] مس وجھھا وکفھا وان امن الشھوۃ لانہ اغلظ ولذا تثبت
بہ حرمۃ المصاھرۃ وھذا فی الشابۃ..... وفی الاشباہ الخلوۃ بالاجنبیۃ حرام۔ اور محرم نسبی کے ساتھ خلوت
کو مباح فرمایا اور ہے ظاہر کہ اگر شہوت وفتنہ کا خوف ہو تو ماں کے ساتھ بھی خلوت جائز نہیں۔ اور محرمات سببیہ کے
ساتھ خلوت کو مباح نہ فرمایا اور ظاہر ہے کہ اگر خوف فتنہ نہ ہو تو ان کے ساتھ بھی خلوت جائز ہے۔ یونہیں مس اجنبیہ
حرہ بے ضرورت وحاجت مطلقاً مکروہ وحرام ہے۔ وان امن الشھوۃ اور محرمات نسبیہ کا جائز۔ اگر شہوت سے مامون
ہو ورنہ ناجائز اور محرمات سببیہ کا ناجائز۔ اگر خوف شہوت وفتنہ نہ ہو تو جائز۔

اوپر جو تقریر فقیر نے کی تھی محض تفقہاً تھی پھر دربارۂ خلوت یہ جزئیہ پایا والحمد للہ حمداً کثیراً طیباً مبارکاً
علی مطابقۃ المعقول بالمنقول اور متون بوجہ اختصار ایک ہی عبارت میں بیان کر جاتے ہیں اور شروح اس میں
متون کے تابع ہوا ہی چاہیں ہاں یہ حضرات کبھی تصریحات بعد شرح کرتے ہیں اور کبھی اشارات ہی سے کام
لیتے ہیں یونہیں ماتن حضرات بھی نفس متن میں کہیں کہیں اشارے کر جاتے ہیں۔ اور اگر حرمات سببیہ کو جنھیں
دربارۂ نظر مثل امۃ اجنبیہ فرمایا گیا ہے دربارہ مس اجنبیہ حرہ کی طرح اس زمانہ فساد میں کہ مس اغلظ ہے تو وہ شبہہ
رؤسا منقطع ہو جائے گا اگرچہ اس کا کوئی قائل نہ ہوا لیکن ع مگر سد ذرائع داب ہے اپنی شریعت کا۔ اس زمانہ
فساد میں جب کہ جوان وحسین خصوصاً بیوہ ساس اور رضاعی ماں بہنوں کو میرے نزدیک..... مس کا کہ نظر سے غلیظ
تر ہے مکروہ تر ہونا اور ہمارے قاعدہ مذہب یعنی سد باب فتنہ کا اس سے غیر آبی ہونا ظاہر۔ وکم من احکام
تختلف باختلاف الزمان۔ جیسے امۃ الغیر کے نامحرم کے ساتھ سفر وخلوت کے بارے میں باوجودے کہ ان کی
نسبت کوئی خاص حکم مذکور نہیں مشائخ قرون سابقہ مختلف ہوئے کسی نے حلال فرمایا اور کسی نے حرام، دونوں
قولوں کی تصحیح کی گئی اس کے بعد اس زمانے میں بوجہ غلبۂ اہل فساد علامہ حصکفی نے علامہ ابن کمال سے دربارہ
ناجوازی ہی نقل فرمائی اور اسی قول کا ان سے مفتی بہ ہونا نقل فرمایا اور علامہ شامی نے ساس کے نامحرم کے ساتھ خلوت
کا اس سے الحاق فرمایا۔ شامی[2] میں ہے۔ لم یذکر محمد الخلوۃ والمسافرۃ باماء الغیر، وقد اختلف المشائخ

[1] درمختار جلد ۲ صفحہ ۲۶۷ مطبوعہ مصر۔ [2] شامی جلد ۲ صفحہ ۲۶۸ مطبوعہ مصر

فی الحل وعدمہ وھما قولان مصححان اھ اقول: لکن ھٰذا فی زمانھم لما سیذکرہ الشارح عن ابن کمال انہ لاتسافر الامۃ بلامحرم فی زماننا لغلبۃ اھل الفساد وبہ یفتی فتأمل۔

اور نفس تقبیل میں علماء کا اختلاف ہے بعض کہتے ہیں کہ عالم دین وسلطان عادل کے علاوہ کسی کی دست بوسی نہ چاہئے بعض ان کے سوا اوروں کی دست بوسی کی بھی رخصت دیتے ہیں جب کہ اس سے مقصود اس کے اسلام کا اکرام وتعظیم ہو پھر وہ جو یوں رخصت دیتے ہیں وہ بھی ترک کو اولیٰ بتاتے ہیں اور خود لفظ رخصت باعلیٰ ندا منادی کہ ترک اولیٰ ہے پھر تقبیل الرجل الرجل والمرأۃ المرأۃ کی رخصت سے تقبیل الرجل المرأۃ والمرأۃ الرجل کیونکر نکل سکتی ہے۔ حدیقہ ندیہ[1] شرح طریقہ محمدیہ میں فرمایا۔ تقبیل ید الانسان العالم بالعلوم الشرعیۃ والسلطان العادل جائز قال فی الاشباہ من قبل ید غیرہ فسق الا اذا کان ذاعلم وشرف کذا فی الظھیریۃ ویدخل السلطان العادل والامیر تحت ذی الشرف وتکلموا فی تقبیل ید غیرھما قال بعضھم ان اراد بہ ای بتقبیل الید تعظیم المسلم لاسلامہ فلا باس بہ والاولی للانسان ان لایقبل ید غیر العالم والسلطان العادل اھ مختصراً اسی[2] میں ہے۔ رخص الامام الشیخ شمس الائمۃ السرخسی وبعض المتاخرین تقبیل ید العالم والمتورع علی سبیل التبرک وعن سفیان قال تقبیل ید العالم سنۃ وتقبیل ید غیرہ لا نرخص فیہ قال صدر الشھید وھو المختار، واللہ تعالیٰ اعلم اور ایسی عجوزہ نہ جس کی شہوت کا اندیشہ ہو نہ جس پر شہوت کا شک ہو سکے اگرچہ اجنبیہ محضہ ہو اس سے مصافحہ اور اس سے خلوت دار واس کا اس کے ساتھ سفر سب کچھ جائز ہے۔ وھذہ المسائل جمیعاً مصرحۃ فی اکثر الکتب الفقھیۃ مگر اس کی تقبیل کی نسبت کسی نے نہ لکھا۔ واللہ تعالیٰ اعلم!

## ایمرجنسی دور کا ایک یادگار فتویٰ

**مسئلہ**۔ از مرزا ممتاز بیگ رضوی۔ چھتر پور (ایم پی)

سیدی مرشدی ومولائی حضور مفتی اعظم ہند دامت برکاتہم القدسیہ! السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ' کیا فرماتے ہیں علمائے دین خاندانی منصوبہ بندی (فیملی پلاننگ) کے متعلق نسبندی کے آپریشن کرانے کے بارے میں (عورتوں اور مردوں کے متعلق) کیوں کہ آج کل گورنمنٹ کی طرف سے ایسے احکام آئے ہیں کہ نسبندی کا آپریشن نہ کرانے والے گورنمنٹی ملازم کو ملازمانہ ترقی نہ دی جائے گی (وغیرہ وغیرہ) عین نوازش ہوگی۔

[1] حدیقہ ندیہ جلد ۲ ص ۵۳۹ مطبوعہ لائلپور لاہور۔ [2] حدیقہ ندیہ جلد ۲ ص ۵۳۱ مطبوعہ لائلپور لاہور

حضور بذات خود تکلیف گوارا کر کے اس مسئلہ کو حل کر کے روانہ فرمائیں کیوں کہ میں گورنمنٹ ملازم ہوں اور گورنمنٹ کو اس کا جواب دینا ہے۔ فتویٰ قرآن و حدیث سے مدلل ہونا چاہئے؟

**الجواب۔** بعون الملک الوھاب ضبط تولید کے لئے مرد کی نسبندی یا عورت کا آپریشن متعدد وجوہ سے شرعاً ناجائز و حرام ہے۔ اس میں اللہ کی پیدا کی ہوئی چیز کو بدلنا ہے اور قرآن و حدیث کی نص سے ناجائز و حرام ہے۔ قرآن عظیم میں ہے۔ [1] وَلَاٰمُرَنَّهُمْ فَلَيُغَيِّرُنَّ خَلْقَ اللّٰهِ یعنی شیطان بولا میں ان کو بہکاؤں گا تو وہ اللہ کی پیدا کردہ چیزوں کو بدلیں گے تفسیر [2] صاوی میں ہے "من ذالک تغییر الجسم اور اس میں سے ہے جسم کی تغییر۔ اور تفسیر کبیر [3] میں ہے "ان معنی تغییر خلق اللہ ھٰھنا ھو الاخصاء الخ یعنی اس آیت میں تغییر خلق کا معنی خصی کرنا وغیرہ ہے۔ بخاری و مسلم کی حدیث ہے لعن اللہ المغیرات خلق اللہ، ملخصاً۔ یعنی اللہ کی لعنت ان عورتوں پر جو اللہ کی پیدا کی ہوئی چیز (جسم کی قدرتی بناوٹ) کو بدلنے والی ہیں۔

نیز اس میں بے وجہ شرعی ایک نس اور عضو کاٹا جاتا ہے وہ بھی ایسی نس ایسا عضو جو توالد و تناسل کا ذریعہ ہے اور بے ضرورت شرعی دوسرے کے سامنے ستر وہ بھی ستر غلیظ کھولا جاتا ہے اور اس کو چھوتا بھی ہے اور یہ تینوں امور بھی حرام ہیں کما فی کتب الفقہ اور یہ قاطع توالد ہونے کے سبب معنی خصا میں داخل ہے اور انسان کا خصی ہونا اور کرنا بھی بہ نص قرآن حدیث حرام ہے جیسا کہ آیت و حدیث سے اوپر گذرا۔

نیز حدیث میں حضور علیہ الصلاۃ والسلام نے فرمایا "لیس منا من خصی واختصی۔ یعنی جس نے دوسرے انسان کو خصی کیا یا خود خصی ہوا وہ ہم میں سے نہیں (مشکوٰۃ شریف) پھر یہ گمان کہ کثرت اولاد مفلسی کا باعث ہے غلط ہے۔ بلکہ اللہ و رسول کی نافرمانی و بے حیائی کے کام مفلسی کے اسباب سے ہیں۔ مولیٰ تعالیٰ فرماتا ہے [4] ولا تقتلوا اولادکم من املاق نحن نرزقکم وایاھم ولا تقربوا الفواحش ما ظھر منھا وما بطن [5] یعنی اپنی اولاد کو قتل نہ کرو مفلسی کے باعث ہم ہی تمہیں اور انھیں سب کو رزق دیتے ہیں اور بے حیائیوں کے پاس نہ جاؤ جو ان میں کھلی ہیں اور جو چھپی ——— الحاصل نسبندی یا آپریشن شریعت اسلامیہ میں ہرگز جائز نہیں لہٰذا اس سے نفرت و احتراز لازم ہے۔ والمولیٰ تعالیٰ اعلم!

(منقول از ماہنامہ اعلیٰ حضرت ص۱۳۔۱۴ شمارہ ستمبر ۱۹۸۴ء مطابق ۱۴۰۴ھ)

**مسئلہ۔** زید مومن نے اپنے اہتمام سے سوانگ کرایا اور مسجد سے بیس قدم پر تخت جمایا اور شور و غوغا کروایا اس پر بکر کہتا ہے زید پر کفر عائد ہو گیا اس نے اپنی خوشی سے اپنے اہتمام سے سوانگ کرایا تو گیا از روئے

[1] سورۂ نساء آیت ۱۱۹، [2] تفسیر کبیر جلد ۳ ص۲۲۳، [3] تفسیر صاوی جلد اول ص۲۳۱، [5] سورۂ انعام آیت ۱۵۱

شرع زید کافر ہوگیا اور جن مسلمانوں نے سوانگ دیکھا کیا ان کے نکاح خارج ہو گئے۔ اور جن مسلمانوں نے سوانگ دیکھا اور رات بھر ہنسی سے پیٹ پھلائے اور بعد اختتام سوانگ یہ بھی کہا کہ رات وہ نقل اچھی آتاری اور وہ کام اچھا دکھایا تو اس طرح دیکھنے اور کہنے والے مسلمانوں کا ایمان درست رہا یا نہیں جواب مرحمت فرمایا جاوے۔ بینوا توجروا

**الجواب**۔ سوانگ یا کوئی تماشا کرانا اس کا دیکھنا اس سے لذت حاصل کرنا اس کی تعریف کرنا حرام حرام حرام ہے۔ سوانگ کرنے والے اگر کفر کرتے ہوں۔ کلمات کفریہ بکتے ہوں۔ تو اس صورت میں جو اس سے راضی ہوا اس کی عورت اس کے نکاح سے خارج اس پر فرض ہے کہ توبہ کرے تجدید اسلام کرے اور عورت سے پھر سے نئے مہر پر نکاح کرے وہ سب لوگ جنھوں نے سوانگ دیکھا اس کی تعریف کی اشد گنہ گار مستحق نار ہوئے اور تحسین قول و فعل کفر کی ہو تو ان کا بھی حکم ہے کہ پھر سے مسلمان ہوں اور پھر سے نکاح بھی جدید کریں واللہ تعالیٰ اعلم!

**مسئلہ**۔ امام حسین رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا سوگ منانے کو مفتی شرع نے بتایا حرام ہے، زید کہتا ہے کہ جب ذکر شہادت ہوتا ہے تو لوگ روتے ہیں یہ کیونکر؟ کیا سکوت کے عالم میں سننا چاہئے نہ خوشی کرے نہ رنج حکم فرمایا جائے؟ بینوا توجروا۔

**الجواب**۔ سوگ منانا اور بات ہے اور ذکر شہادت میں رقت طاری ہونا اور بات ہے واللہ تعالیٰ اعلم

**مسئلہ**۔ عربی اور اردو کی خستہ کتابیں اور کاغذ یا پرچہ ادب کے خیال سے جلا کر ان کی راکھ کسی گوشہ میں جہاں پر نہ جا سکتے ہوں وہاں دفن کر دیں تو گناہ تو نہیں؟ بینوا توجروا

**الجواب**۔ کچھ گناہ نہیں۔ واللہ تعالیٰ اعلم!

**مسئلہ**۔ محرم میں یہ مشہور کر رکھا ہے کہ صرف امام عالی مقام رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی نیاز ہونی چاہئے اور کسی کی نہیں۔ اور ہرے کپڑے پہننا چاہئے اور روٹی کا بسکٹ کا لنگر اوپر سے لٹانا چاہئے اور قلادہ جس میں سرخ اور ہرے گنڈے رنگ کے پڑے ہوتے ہیں اس کو گلے میں پہننا چاہئے اور عطر وغیرہ نہ لگانا چاہئے اور عشرہ سے تیرہ تک گھر میں جھاڑو نہ دینا چاہئے اور کام بھی چھوڑ دینا چاہئے؟ حکم فرمایا جائے کہ مذکورہ بالا کام درست ہیں؟ بینوا توجروا

**الجواب**۔ یہ سب باتیں غلط ہیں۔ محرمیوں کے اختراع۔ ایسا کہنے اور کرنے والوں پر توبہ لازم واللہ تعالیٰ اعلم

**مسئلہ۔** ایک شخص سنی ہے اس کے یہاں برات کا کھانا ہے اس کے یہاں وہابی بھی کھانا کھانے آئیں گے لیکن اس شخص کے تایا وہابی ہیں تایا کو وہ شخص برا کہتا ہے اور جو شخص سنی کھانا کھانے جائیں گے تو ان سنی شخصوں کو چند لوگ کہتے ہیں کہ وہ بھی وہابی ہو گئے جو شخص سنی لوگوں کو وہابی کہتے ہیں وہ شخص خود تو وہابیوں سے ملتے ہیں اور سنی لوگوں پر اعتراض کرتے ہیں۔ ان لوگوں کے واسطے کیا حکم ہے؟

**الجواب۔** وہابیوں سے میل ان کی طرف ادنیٰ میل سے آدمی مستحق نار ہوتا ہے۔ جو وہابیوں سے ملتے ہیں گنہ گار ہیں توبہ کریں۔ محض اتنی بات سے کہ وہابی سے ملے وہابی نہیں ہو جاتا۔ جب تک ان کی بد صحبت کا یہ نتیجہ بد نہ ہو کہ ان کے کسی عقیدہ میں ان کا ہمنوا ہو۔ ہاں میل جول سے اس کا اندیشہ ہوتا ہے اسی لئے ہر بد مذہب سے میل جول اس کے پاس اٹھنا بیٹھنا اس کے ساتھ کھانا پینا ممنوع ہے واللہ تعالیٰ اعلم!

**مسئلہ۔** ۱؎ عائشہ بغیر اجازت شوہر ایک پیر کامل کی مرید ہو گئی۔ کیا یہ عائشہ کا مرید ہونا بغیر اجازت شوہر کے درست ہے یا نہیں؟

۲؎ زید نے کہا کہ ہولی ان کا پاک تیوہار ہے مگر یہ اس میں چوری کرتے ہیں یعنی چوری کے مال سے ہولی جلاتے ہیں تو بکر نے جواب دیا کہ یہ ان کا ناپاک تیوہار ہے لڑکی ابھی گوبر لیپ کر گئی ہے حکم فرمایا جائے زید مذکور خارج از ایمان تو نہ ہوا؟

۳؎ صدیقہ اپنے شوہر کی خدمت چھوڑ کر نیک کمائی کرتی ہے اور کہتی ہے کہ میں اس کی مالک ہوں کیا یہ درست ہے؟

**الجواب۔** بیعت کے لئے شوہر کی اجازت درکار نہیں ہاں شوہر یا باپ یا برادر وغیرہ یہ دیکھیں کہ یہ شخص پیری کے لائق ہے؟ بے محرم عورت کا کہیں جانا درست نہیں نہ کسی نامحرم کو اپنے گھر بلانا گھر کے ذمہ دار لوگوں کے علم و اطلاع اور ان کی تحقیق کے بعد کسی لائق کو پیر بنائے واللہ تعالیٰ اعلم!

۲؎ زید پر قید۔ توبہ کرے تجدید ایمان کرے جس نے مشرکوں کے تیوہار کی تعریف کی۔

۳؎ صدیقہ جو پاک کمائی کرتی ہے بے شک وہی اس کی مالک ہے۔ شوہر کی واجب خدمت ترک کردی ہے تو گنہ گار ہے ورنہ گنہ گار بھی نہیں۔ واللہ تعالیٰ اعلم!

**مسئلہ۔** زید کا وضو کرنے کی جگہ پر چشمہ ڈبی میں کچھ روپیہ رہ گیا اور زید جمعہ کی سنتیں پڑھنے اندر مسجد میں چلا گیا اس کے بعد زید کو یاد آیا تو اس نے اعلان کیا تو جس شخص نے چشمہ اور روپیہ پایا اس نے زید کو دے

دے اس پر بکر نے یہ بات دبے ہوئے بھی یہ کلمے ادا کئے کہ ہم لوگوں میں کوئی چیز کسی کی گری ہوئی پائے تو دیتا نہیں اور ہندؤں میں اس بات کا اتفاق ہے کہ کوئی چیز کسی کی گری ہوئی پالے تو معلوم ہونے پر دے دیتا تو ہم سے ہندؤں کا ایمان زبردست ہے لاکھ ایمان اچھا ہے۔ بکر پر حکم شرع فرمایا جائے کہ ایمان ثابت رھا یا نہیں؟ بینوا توجروا۔

**الجواب۔** جس نے وہ بکا وہ توبہ کرے تجدید ایمان تجدید نکاح کرے واللہ تعالیٰ اعلم!

**مسئلہ۔** ایک جماعت بنائی جس میں بارہ ۱۲ ممبر قائم ہوئے اور اس میں کچھ داڑھی منڈے اور کچھ داڑھی والے ہیں۔ اور یہ جماعت نماز کے لئے بنائی گئی اور جماعت والے نماز خود بھی نہیں پڑھتے۔ اور نماز کی دوسروں کو پڑھنے کی تاکید کرتے ہیں اور خود نہیں پڑھتے۔ دو۲ چار۴ مہینے لوگوں نے پڑھ کر چھوڑ دی اس کی بابت نہ تو کسی کا حقہ بند کیا اور نہ کسی پر جرمانہ ڈالا کسی کو نہ محلہ سے الگ کیا اور تخت کے لئے چندہ جبریہ لیا جاتا ہے اور جو کوئی نہ دے اس کا حقہ پانی بند کرتے ہیں ان ممبروں کی بابت کیا حکم شرعًا ہے۔ کچھ لوگ صبح فجر کے وقت اٹھ کے ناپاکی کی حالت میں کنویں سے پانی بھر کر لوگوں کے گھر میں ڈال لیتے ہیں۔ کنویں کا پانی وضو و غسل کے کام بھی آتا ہے تو وہ پانی وضو و غسل کرنے کے قابل ہے یا نہیں۔ اور ان شخصوں کے واسطے کیا حکم ہے جو ناپاکی کی حالت میں پانی بھرتے ہیں؟

**الجواب۔** داڑھی منڈانا حرام ہے۔ نماز جان کر قضا کرنا بہت اشد حرام اشنع کام ہے حدیث میں نماز کو دین کا ستون فرمایا اور فرمایا کہ جس نے نماز کو قائم رکھا اس نے دین کو قائم رکھا، اور جس نے نماز چھوڑی اس نے دین کو ڈھا دیا۔ (العیاذ باللہ) دوسری حدیث میں فرمایا کہ جس نے جان کر نماز ترک کی اس نے کفر کیا۔ والعیاذ باللہ۔ دوسروں کو نماز کی تاکید کرنے والا خود نماز چھوڑنے والا اس ایندھن کی طرح ہے جو خود جل رہا ہے اور دوسروں کو فائدہ پہونچا رہا ہے۔ جرمانہ کرنا ناجائز ہے جو نماز نہیں پڑھتے یا بے وجہ شرعی جماعت کے تارک ہوں ان کا حقہ پانی بند کرنا انھیں برادری سے نکالنا چاہئے۔ ایسے لوگ جو نماز چھوڑنے والوں سے برادری رکھتے ہیں اور ناجائز کام تعزیہ داری میں جو شرکت نہ کرے اس کا حقہ پانی بند کرتے ہیں اوندھے چلتے ہیں ظالم، ستم گار، حق اللہ اور حق العبد میں گرفتار سخت گنہ گار ہیں ان پر توبہ لازم کسی مستحب کام پر تو جبر جائز ہے نہیں شدید حرام ہے ناجائز کام پر جبر کس درجہ اشد حرام بد سے بد کام ہوگا کسی نیک کام کے لئے جبریہ چندہ لینا گناہ ہے اور جب تک وہ شخص بطیب خاطر نہ دے اسے صرف کرنا نیکی برباد گناہ لازم ہوگا۔ تعزیہ داری جو شرعًا

ناجائز ہے اس کے لئے جبراً چندہ لینا کس قدر شنیع بات ہے۔ ناپاکی کو جہاں تک جلد ہو سکے دفع کرنا چاہئے۔ غسل کر لینا چاہئے ایسے وقت تک اگر کوئی مؤخر کرے کہ نماز نہ جائے نماز کے وقت میں غسل کر کے نماز پڑھ لے تو گناہ نہیں۔ پانی اگر احتیاط سے بھرے کہ اس کے جسم کے کسی حصہ پر پانی بہہ کر برتن یا کنویں میں نہ جائے تو پانی بھرنے میں بھی حرج نہیں۔ اگر کوئی ہاتھ دھو کر پانی بھرے تو ہاتھ پر جو پانی بہہ کر گرے گا اس میں کوئی حرج نہیں ہوگا۔ واللہ تعالیٰ اعلم!

**مسئلہ۔** زید نے یہ الفاظ بولے کہ وہابی ٹھیک کہتے ہیں کہ اولیاء اللہ مزاروں سے چلے گئے اور کہا کہ میں نے خود دیکھا ہے کہ مزاروں میں گڈھے پڑ گئے ہیں۔ اولیاء میں کچھ نہیں ہے وہ کچھ کرتے نہیں ان الفاظ پر عمرو زید کو جواب دے رہا تھا تو زید نے عمرو کو خاموش کیا کہ ٹھہرو اور سنو۔ عمرو نے زید کے خاموش کرنے پر ہاں کی اور ٹھہر گیا تو عمرو پر سکوتِ ہاں کا حکم فرمایا جائے کہ اس کے ایمان میں تو کوئی فرق نہ آیا اور زید کے مذکورہ بالا الفاظ بحکم شرع کیسے ہیں بعد میں جو عمرو نے جواب زید کو دیا وہ یہ کہ اکثر وہابی یوں ہی کہہ دیا کرتے ہیں کہ اولیاء اللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہم میں کچھ نہیں ہے کہ ان کے مزاروں پر قوالی ہوتی ہے مزامیر کے ساتھ اور عورتیں بھاگ جاتی ہیں اور لوگ ان کو وہاں سے بھگا لے جاتے ہیں۔ غیر عورتوں کو تو اولیاء اللہ کچھ نہیں کرتے اور نہ دیکھ رہے ہیں اور لوگ ان سے مرادیں عرض کرتے ہیں۔ یہ چاہئے ہے وہ چاہئے ہے۔ ان میں کچھ نہیں ہے صرف خدا سے مانگو۔ تو ان وہابی، عبدالوہاب نجدی کے پیروں کو یہ نہیں معلوم کہ یہ کام اچھے برے، حرام، شرک وکفران کا خدا کیا نہیں دیکھ رہا ہے۔ وہ کچھ نہیں کرتا تو اس معنی بقول وہابیوں کے ان کے خدا میں کچھ نہیں اولیاء اللہ کو چھوڑ کر صرف خدا ہی سے مانگو۔ اب مانگنا کیسا؟ جب ان کے بقول ان کے خدا میں کچھ نہیں۔ ہم تو اولیاء اللہ رضوان اللہ علیہم کے مراتب جانتے ہیں اور انھیں کے توسل سے مانگتے ہیں یہ دنیا دو رنگ ہے کہ جو جیسا کرے گا ویسا ہی بھرے گا کہ اللہ جل شانہٗ نے حضور علیہ السلام کی رحمت کے سبب کافروں کو بھی عذاب سے دنیا میں مہلت دی کہ سزا اور جزا سے خالی نہ جائے گا کوئی عقبیٰ میں ہوگی پھر کچھ نہیں کرتے اور نہ دیکھ رہے ہیں کا سوال کیسا۔ یہ وہابی چاند پر خاک ڈلتے ہیں۔ اپنی ہی آنکھوں میں لیتے ہیں ملعون، خبیث، جہنمی، ٹکر گدے سنیوں کو بہکاتے پھرتے ہیں۔ سنیوں کو ان سے بات بھی نہیں کرنا چاہئے اللہ تعالیٰ ان دشمنوں سے سنیوں کو محفوظ رکھے آمین۔ تو یہاں عمرو کے سمجھانے میں کوئی امر خلاف شرع تو نہیں؟

**الجواب۔** زید نے کہا وہابی ٹھیک کہتے ہیں اس سے توبہ کرے۔ ایسا خبیث قول بکنے والا جو اولیاء اللہ

کے لئے یہ بکتا ہے وہ حکیموں اور ڈاکٹروں کو خدا مانتا ہوگا جب تو اپنے اور اپنے مریضوں کے لئے ڈاکٹروں حکیموں کو شافی الامراض دافع الکربات سمجھ کر پہونچتا ہے۔ اور کسی کو ان کے پاس جانے سے نہیں روکتا عمرو نے روکنے سے اس وقت کچھ نہ کہا۔ رک گیا اگر رک جانا مصلحت تھا تو اس کا الزام نہیں، نہ روکنا مصلحت تھا اور رکا تو برا کیا بہر حال اس نے اپنا فرض ادا کر دیا اور جو کچھ کہا ٹھیک کہا جزاہ اللہ تعالیٰ، واللہ تعالیٰ اعلم!

**مسئلہ۔** چراغ کی بتی سنبھال کر وہ ہاتھ دیوار سے یا لحاف گدے وغیرہ سے پوچھنا؟

(۲) ایک چراغ سے دوسرا چراغ ملا کر روشن کرنا؟

(۳) سرس کی لکڑی کی کوئی چیز استعمال کرنا کہ جیسے اس کی لکڑی کے چوکھٹ کو اڑ لگانا؟

(۴) دیوالی، دسہرہ کے دنوں جادو سے بچنے کے لئے سرس کی لکڑی یا ٹہنی دروازے پر لگانا یہ مذکورہ بالا امور شرعاً درست ہیں یا نہیں؟

**الجواب۔** لحاف گدے دیوار کو صاف رکھنا چاہئے کسی شئی سے انھیں ملوث کرنا برا ہے اور ناپاک چیز سے ملوث کرنا ناجائز ہے۔ تیل اگر پاک ہے تو انگلی پاک رہی۔ ناپاک ہے تو انگلی ناپاک ہوگئی۔ صاف کرنے سے پاک نہ ہوگی۔ اسے پانی سے پاک کریں۔ ایک چراغ سے دوسرا چراغ ملا کر روشن کرنے میں کچھ حرج نہیں۔ سرس کی لکڑی کی چیز استعمال کرنے میں شرعاً کوئی ممانعت نہیں۔ جادو سے بچنے کو اگر لکڑی سرس کی مفید ہوتی ہو تو اسے لٹکا سکتے ہیں مگر اس کے لٹکانے میں مشابہت ہنود نہ ہو۔ واللہ تعالیٰ اعلم!

**مسئلہ۔** (۱) خدا و رسول کے مسئلے کو پنچ بھائی نہیں مانتے ان پنچ بھائیوں کے لئے حکم شریعت کیا ہے؟

(۲) ایک شخص سے چندہ جبریہ لیا جاتا ہے تخت کے لئے۔ کئی مرتبہ جبریہ کیا اس شخص نے غصے میں آ کر کہا چندہ کے نام یہ لے لو۔ جو شخص چندہ جبریہ لیتے ہیں وہ کہتے ہیں کہ امام حسین کو گالی دی گویا فلان دکھایا اور وہ شخص یہ کہتا ہے کہ میں نے فلان نہیں دکھایا اس شخص پر تہمت رکھتے ہیں اور کہتے ہیں کہ خدا و رسول سے اور پنچوں سے معافی مانگو وہ شخص خدا و رسول سے ہر وقت معافی مانگتا رہتا ہے اور ان شخص جو جھوٹا تہمت رکھتے ہیں ان شخصوں کی کوئی گواہی نہیں دیتا کہ ہمارے سامنے گالی دی یا فلان دکھایا گویا سننے والے ہیں۔ وہ سب پنچ کہتے ہیں کہ دعا و سلام چھوڑ دو۔ ان شخصوں کے بارے میں حکم شریعت کیا ہے جو جھوٹی تہمت رکھتے ہیں؟

**الجواب۔** جو جبریہ چندہ لیتا ہے گناہ کرتا ہے۔ جو تہمت رکھتا ہے شدید گنہ گار ہے۔ جو ناحق مسلمان

کو ایذا دیا اور اس کا ناجائز طور پر حقہ پانی بند کرتا ہے ظلم کرتا ہے۔ خود ایسے شخص پر اپنی ناجائز حرکات سے توبہ اور اس شخص سے معافی چاہنا لازم ہے۔ یہ اگر توبہ نہ کرے تو اس کا حقہ پانی بند کیا جائے۔ پنچ ہو تو اس کی چودھرت توڑ دی جائے۔ واللہ تعالیٰ اعلم!

**مسئلہ۔** بکر سنی ہے لیکن ایک وہابی کی ہمدردی کرتا ہے کہ وہ بھی سنی ہے اور کہتا ہے کہ نیاز کربلا میں دلاتا ہے اور حالاں کہ وہ وہابیوں سے نکاح وغیرہ پڑھواتا ہے اور انھیں سے تعلق رکھتا ہے اور مثلاً سہرا وغیرہ باندھنا شرک سمجھتا ہے۔ اب اس سنی کے لئے کیا حکم ہے؟ بینوا توجروا

**الجواب۔** وہابیۂ زمانہ مرتد ہیں ان کی ہمدردی کرنا حرام ہے جو سہرا باندھنے کو شرک کہتا ہے غلط بکتا ہے وہابی ہے یا وہابیہ کے اتباع سے کہتا ہے۔ واللہ اعلم!

**مسئلہ۔** زنا کے حمل سے جو اولاد پیدا ہوتی ہے اس بچہ کو لوگ اکثر حرامی کہہ کر پکارتے ہیں۔ یہ شرعاً درست ہے؟ اور زنا کاران کو حرامی کہنا واجب؟ حکم فرمایا جائے بینوا توجروا

**الجواب۔** زنا سے جو بچہ پیدا ہو وہ ضرور ولد الحرام ہے مگر اسے اس طرح کہنا کہ ناحق ایذا پہونچے یہ ہرگز نہیں چاہئے، جیسے کانے کو کانا کہنا۔ زناکار حرام کار ہے حرامی نہیں۔ واللہ تعالیٰ اعلم!

**مسئلہ۔** زید کہتا ہے کہ بایزید بسطامی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ اکہتر جگہ مرید ہوئے ہیں، عمرو کہتا ہے کہ نہیں ایک کے ہاتھ میں ہاتھ دے کر دوسرے کے دست در دست نہیں ہونا چاہئے؟

**الجواب۔** بے شک ایک جامع الشروط کے ہاتھ پر بیعت صحیح کرے پھر دوسرے سے بیعت ٹھیک نہیں، طلب فیض کر سکتا ہے، اکہتر جگہ یا اس سے بھی زائد سے، واللہ تعالیٰ اعلم! [1]

**مسئلہ۔** از مصلیان جامع مسجد مدن پورہ بمبئی ۸ ۱۷ صفر ۱۳۷۵ھ مطابق ۴ اکتوبر ۱۹۵۵ء

بخدمتِ اقدسِ مرجع العلماء امام الفقہا سیّدنا المفتی الاعظم سندنا المولی الاکرم دامت برکاتہم القدسیہ۔

السلام علیکم ورحمۃ وبرکاتہ۔ مولانا محبوب علی خاں صاحب حفظہم ربہم کے توبہ نامے پر جو استفتاء بریلی شریف حاضر خدمت کیا گیا تھا اس پر مسلمانانِ اہل سنت کے مرکزی دار الافتائے عالیہ سے جو فتوائے مبارکہ صادر ہوا وہ بہت ہی مدلل و مفصل و مکمل ہے اس میں ان تینوں اشعار معترض علیہا کے متعلق تین احتمالوں پر جو حکم شرعی صادر فرمایا گیا ہے وہ بالکل حق وصحیح ہے لیکن ادب و نیاز کے ساتھ عرض یہ ہے کہ وہ تینوں احتمال واقع نہیں بلکہ واقع ان تینوں احتمالوں کے سوا چوتھا احتمال ہے کہ مولٰینا صاحب موصوف نے ان اشعار

[1] نوٹ۔ مندرجہ بالا چودہ مسائل دامن مصطفےٰ ماہنامہ بریلی شریف کے مفتی اعظم ہند نمبر سے بڑھائے گئے۔ محمد ابرار احمد امجدی

کو اُمِ زرع اور اس کی سہیلیوں کے متعلق حضور اعلیٰ حضرت قبلہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا کلام سمجھا "تنگ و چست ان کا لباس" کو حدیث شریف کے لفظ مِلْءُ کِسَاءِهَا کا مفہوم سمجھا اور جیسا کہ قرآن عظیم میں سیدنا نوح نبی اللہ علیہ الصلاۃ والسلام کا فرمان مذکور ہے اِنَّا نَسْخَرُ مِنْكُمْ كَمَا تَسْخَرُوْنَ اور مثنوی شریف میں بھی فسق پر استہزار کی جگہ موجود ہے مثلاً ع "گہ شہیدے دیدۂ از..... خرے اور جانِ من..... را دیدی وکدورانہ دیدی" (ملفوظاتِ مبارکہ اعلیٰ حضرت قبلہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ حصہ اول ص۳۸، ص۳۹) اور خالص الاعتقاد شریف کے حواشی میں بھی ارتدادِ دیوبندیت پر استہزار جا بجا موجود ہے وَقَعَاتُ السِّنَان شریف وَاِدْخَالُ السنان شریف میں بھی جا بجا کفریات تھانویہ پر استہزار موجود ہے۔ ان تینوں اشعار کو بھی کافر عورتوں پر استہزار تصور کرتے ہوئے حضور اعلیٰ حضرت قبلہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی شانِ تقدس کے خلاف نہ سمجھا اور پریس میں کتابت وطباعت کے لئے دیے جانے والے مسودے میں ساتوں اشعار کو مدحتِ سیدتنا ام المومنین رضی اللہ تعالیٰ عنہا کے اشعار سے قطعاً علیحدہ لکھا۔ لیکن کاتب کی حماقت یا خیانت کہ ان ساتوں شعروں کو حضرت سیدتنا صدیقہ کبریٰ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کی مدحت کے اشعار کے درمیان دو جگہ درج کر دیا۔ مولٰنا موصوف کو جب اس غلطی پر اطلاع ہوئی..... تو پریشانیوں کی بنا پر نیز یہ سمجھ کر کہ کنکروں پتھروں کو اگر کوئی شخص جواہرات میں خلط کر دے تو کنکر پتھر خود ہی بتا دیں گے کہ ہم جواہرات نہیں مسلمانوں کو ان تینوں اشعار کا مضمون خود ہی بتا دے گا کہ ہم کو بارگاہِ حضرت ام المومنین رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے ہرگز کچھ تعلق نہیں پھر بھی اگر بفرضِ غلط کسی کو کچھ شبہ بھی ہوگا تو حضرات علمائے اہل سنت اس کو سمجھا دیں گے کہ یہ اشعار ہرگز ام المومنین رضی اللہ تعالیٰ عنہا کی شان میں نہیں بلکہ انھیں کافرہ عروسانِ حجاز کے متعلق ہیں اِن اشعار کی صحیح ترتیب شائع کرنے میں جو تساہل وتغافل برتا تھا اس سے کھلم کھلا علی الاعلان صاف لفظوں میں توبہ شائع فرمادی (رسالہ سُنّی ذی الحجہ ۱۳۷۴ھ ص۱۷ وص۱۸)

استفتاء یہ ہے کہ جب کہ مولٰنا موصوف نے اپنے اس تساہل وتغافل کو اپنا گناہ مانتے ہوئے اس سے کھلم کھلا کئی بار زبانی وتحریری توبہ شائع فرمادی اور صحیح ترتیب کے ساتھ ورق چھپوا کر بار بار اعلان شائع فرمادیا کہ جس کے پاس کتاب مذکور ہو چا ہے وہ کتاب میرے پاس بھیج کر مجھ سے قیمت واپس لے لے ورنہ اس کے ص۳۷ وص۳۸ والا ورق نکال کر میرے پاس بھیج کر یہ صحیح ترتیب کے ساتھ چھپا ہوا ورق مجھ سے طلب کر کے کتاب میں لگالے جس میں سے ان ساتوں اشعار کو قطعاً نکال دیا ہے۔ صورت مستفسرہ میں مولٰنا موصوف کو اپنا امام وخطیب ماننا ان کی اقتدا میں نماز ادا کرنا جائز ہے یا نہیں اور ان پر سب وشتم وطعن وتشنیع سے پرہیز

کرنا شرعاً ضروری ہے یا نہیں؟

**الجواب** ۔ صورت مستفسرہ میں جب کہ واقعہ یہ ہے کہ مولانا سلمہٗ ربہٗ وحفظہٗ وانجاہٗ نے ان اشعار کو ام زرع اور اس کی سہیلیوں کے لئے سمجھا اور اسی لئے ان کو مدحت حضرت ام المومنین عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے علٰحدہ لکھا تو ان پر الزام اہانت اصلاً نہیں ہو سکتا۔ وہ اس سے قطعاً بری۔ قصدی توہین سے تو وہ بری ہیں ہی۔ ایسے فعل سے بھی بری ہیں جو موجب اہانت ہو اگرچہ قصد اہانت نہیں قصد مدحت ہی کا ہو۔ مولانا کا مسلمانوں کے ساتھ یہ حسن ظن تو بجا تھا مگر عوام کا لحاظ پھر بھی ضرور تھا کہ وہ خود تو اُن اشعار کو یہ نہ سمجھیں گے کہ وہ متعلق ام المومنین ہیں مگر عوام بہکانے سے بہک سکتے ہیں۔ اُلٹی پٹی پڑھانے والے بہکانے والے کچھ کا کچھ بتانے والے بہت ہیں خصوصاً وہابیہ ملاعنہ۔ مولانا سلمہٗ کو ان کی دہن دوزی کے لئے جیسے ہی انھیں اطلاع ملی تھی ویسے ہی فوراً بے تاخیر صحت نامہ چھاپ دینا چاہئے تھا۔ مولانا سلمہٗ نے جو مسلمانوں کے ساتھ حسن ظن فرمایا وہ صحیح، اسی لئے برسہا برس گذرے حدائق بخشش حصۂ سوم کو چھپے ہوئے کسی مسلمان نے اب سے پہلے کبھی تحریراً تقریراً نہ جلوت میں نہ خلوت میں کچھ لکھ کر نہ زبانی کہا۔ حتیٰ کہ اتنا بھی نہ کہا کہ یہ اشعار بے موقع درج ہو گئے ہیں لہذا صحت نامہ چھاپ دیجئے۔ یہاں تک کہ مولانا سلمہٗ کے جو سنی مخالفین معاندین ہیں جن سے آج اس بارے میں (بے قصد موافقت ومعاونت وہابیہ) ہمنوائی واعانت وہابیہ ملاعنہ تحریراً تقریراً صادر ہو رہی ہے انھوں نے بھی اس حال سے پہلے کچھ نہ کہا صحت نامہ چھاپ دینے کا بھی مطالبہ نہ کیا۔

مجھے جہاں تک معلوم ہوا ہے غالباً کاظم علی دیوبندی نے کانپور میں اپنی تقریر میں اسے ذکر کر کے فتنہ اٹھانا چاہا۔ پھر جگہ جگہ وہ اس سے سُن کر اور وہابی اسے دہراتا رہا جب بھی لوگوں کو اس کا خیال نہ ہوا۔ یہی سمجھا کئے کہ وہابیہ جیسے اور افترا ات دن رات کرتے پھرتے ہیں ویسے ہی یہ ہے۔ کاش اس وقت ہی مولانا خود صحت نامہ چھاپ دیتے یا انھیں وہابیہ کی اس افترا بازی فتنہ پردازی کی اطلاع نہ ہوئی تھی تو کوئی سنی صاحب اس وقت مطالبۂ تصحیح فرماتے خصوصاً مولانا کے مخالف لوگ۔ مولانا سلمہٗ نے چھاپنے میں تساہل کیا تغافل برتا تو وہ صاحبان جنھیں اس پر اطلاع ہوئی انھوں نے بھی مطالبے میں تساہل تغافل کیا نہ کسی ان کے خاص عنایت فرما الٰہ آبادی کو امسال سے پہلے یہ توفیق ہوئی نہ ان کے خاص الخاص مارہروی بزرگ یا بزرگ زادے نے اب سے پہلے کچھ فرمایا نہ اب سے پہلے ان بزرگ اور بزرگ زادے نے حدائق بخشش حصۂ سوم کے اس مسودے کے اپنے یہاں ہونے سے انکار فرمایا جس کا مارہرہ شریف

سے ملنا مولٰنا محبوب علی صاحب نے ظاہر فرمایا جسے برسیں گزریں۔ مولٰنا سلمہٗ ربہٗ وحفظہٗ عن شرور اعداءہٖ کو محض اس لئے کہ وہ برادر ہیں شیر بیشۂ اہل سنت مولٰنا حشمت علی صاحب سلمہٗ کے مطالبے میں معتوب ہوئے کئی سال گذر گئے ان پر عتاب کی اور وجہ تو کوئی خیال میں آتی نہیں اگر اس کا انکار[عــہ] فرض یا واجب تھا تو جب ہی فرمایا جاتا یا پہلے فرض نہ تھا۔ پہلے اس سے دینی دنیاوی اپنے اور اپنے خاندان کے لئے مضر پیش نظر نہ ہوئے تھے اب کسی مصلحت کے پیش نظر اس سے انکار فرض یا واجب ہو گیا۔ اگرچہ اس سے دین و مذہب کو کیسا ہی ضرر ہو کتنا ہی صدمہ پہونچے وہابی اور ہر مخالف بغلیں بجائے۔ مولٰنا سلمہٗ کے جھوٹ اور محض بے فائدہ جھوٹ کی دستاویز اس کے ہاتھ آجائے کچھ ہو مگر اپنے معتوب کو نقصان پہونچ جائے وہ بے اعتبار ہو جائے۔ سنّی عالم دین رسوائے عام ہو جائے اس کی پرواہ نہیں یوں ساری سنّی قوم بدنام ہو کہ اس کے علماء کا یہ حال ہے اس کا لحاظ نہیں فرمایا گیا۔

مولوی محبوب علی صاحب نے جب یہ حصہ چھاپا ہے ضرور حاضر خدمت کیا ہو گا کہ جب وہ معتوب نہ تھے محبوب تھے۔ اور ان کے برادران سے زیادہ اگر اس زمانہ اظہار محبت و کرم و عنایت و وداد از جانب بزرگ و اظہار غلامی و انقیاد از جانب مولٰنا سلمہٗ میں صحت نامہ چھاپنے کا حکم فرمایا جاتا تو مولٰنا سلمہٗ ضرور فوری تعمیل فرماتے اگر اس زمانے میں یہ اشعار اس طرح غلط جگہ ان بزرگ اور بزرگ زادے کو نظر آتے اور جب سے اب تک انھوں نے مطالبہ صحت نہ کیا تنبیہ نہ فرمائی تو کیوں؟ کیا ان حضرات نے انھیں مدح حضرت عائشہ رضی اللہ تعالٰی عنہا جانا اور اسے صحیح سمجھا یا یہ سمجھا کہ یہ ہیں تو متعلق اُمّ زرع وغیرہا یہاں غلط درج ہو گئے فأفھموا وتدبروا) اور ہم نے جو کہا کہ عوام کا لحاظ ضرور تھا اس کی صحت خود ظاہر بہکانے والوں کے بہکانے میں کیسا آگئے انقلابیوں کے پروپیگنڈے کا کون کون شکار ہوئے؟ یہ سچ ہے کہ اگر محض انقلابی وہابی چیختے رہتے اپنے گلے پھاڑ ڈالتے تو بھی فتنہ اتنا نہ پھیلتا، شد نی وہ جو بے ہوئے نہ رہے یہ غفلت یا سہل انگاری ہونا تھی ہو کر رہی۔

ہو سکتا ہے کہ وہ شعر اعلیٰ حضرت قدس سرہٗ کے متعلق اُمّ زرع وغیرہا عروسانِ حجاز ہوں کہ وہ ابتدائی

---

عــہ ان کے اس انکار کی صحت کا مجھے انکار نہیں وہ اپنے علم و یقین سے اس کا انکار فرما رہے ہیں ان کی دانست میں یہی ہے کہ ان کے کتب خانے میں نہیں فہرست کتب خانہ میں عاریت کی کتاب کیوں ہو گی مگر یہ کہ مثلاً حضرت فقیر عالم میاں صاحب رحمۃ اللہ تعالٰی علیہ بدایوں وغیرہ کہیں سے یا کوئی اور صاحبزادے لے گئے اور پھر کسی طرح مثلاً بھول سے یا کتابوں میں مخلوط ہو کے وہیں رہ گیا پھر کسی صاحبزادے کے ذریعے مولوی محبوب علی خان صاحب کو ملا اس کا انکار کیسے کیا جا سکتا ہے۔

کلام ہے بعض باتیں کسی موقع پر خلافِ تقدس سمجھی جاتی ہیں اور وہی بعض موقع پر کچھ منافی تقدس نظر نہیں آتیں سوال میں حضرت مولانا روم رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی مثنوی کے بعض الفاظ مذکور ہوئے انھیں مثنوی میں سینکڑوں برس سے دیکھنے والوں میں سے کوئی ایک بھی ایسا نہ سنا گیا جو حضرت مولانا رومی قدس سرہٗ کے تقدس پر کوئی حرف رکھتا۔ افضل الصحابہ حضرت سیدنا ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے (غزوۂ حدیبیہ میں عروہ بن مسعود ثقفی سے جب کہ وہ حالتِ کفر میں کفار قریش کے سفیر بن کر آئے تھے) فرمایا تھا اُمْصُصْ بَظَرَ اللَّاتِ۔ پھر زبان زبان کا بھی فرق ہوتا ہے۔ عربی میں وہی بات اتنی معیوب نہیں ہوتی اردو میں اس کا ترجمہ جتنا مکروہ و معیوب ہوتا ہے۔ یوں ہی عربی فارسی اردو کو سمجھیے ایسے ہی اُمْصُصْ بَظَرَ اللَّاتِ کا ٹھیٹ اردو ترجمہ نہ آپ کر سکیں گے نہ مہذب دنیا اسے سننا گوارا کرے گی۔

حدیث کے لفظ مِلْءُ کِسَاءِ هَا کِنَايَةٌ عَنِ امْتِلَاءِ جِسْمِهَا وَسِمَنِهَا اس صورت میں حدیث کے اس لفظ کو دیکھنے کے بعد اگر اس شعر کو متعلق حضرۂ دختر ام زرع اعلیٰ حضرت کا شعر سمجھا تو مولانا سلمہٗ پر کوئی حرف نہیں آتا۔ اس صورت میں ان پر کوئی اور الزام تو نہیں۔ بس یہی کہ انھوں نے تساہل کیا تغافل برتا جو نہیں ہونا چاہیے تھا۔ جب انھوں نے اس سے کھلم کھلا توبہ بھی کر لی تو اب ان پر یہ الزام بھی نہ رہا۔ سب وشتم ولعن وطعن کا حرام ہونا خود ظاہر۔ سب وشتم ولعن تو کسی صورت میں بھی جائز نہ تھا۔ طعن کا بھی کوئی موقع نہ رہا۔ ان کی اس توبہ کا قبول واجب ہے جو لوگ ان کی توبہ کے بعد بھی ان پر طعن کرتے ہیں وہ حد سے بڑھتے ہیں۔ حق اللہ اور حق العبد میں گرفتار ہوتے ہیں۔ وہ ظالم جفاکار جائر ستمگار ہیں۔ قہر قہار و غضبِ منتقم جبار سے ڈریں۔ وہ لوگ جو اپنی ضد پر اڑے ہوئے ہیں طرح طرح گنہ گار حرام کار ہیں وہ ارشاد الٰہی[1] اِلَّا الَّذِيْنَ تَابُوْا مِنْۢ بَعْدِ ذٰلِكَ وَاَصْلَحُوْا سے و نیز فرمان رسالت پناہی[2] اَلتَّائِبُ مِنَ الذَّنْبِ كَمَنْ لَّا ذَنْبَ لَهٗ سے نیز ارشادِ نبوی هَلَّا شَقَقْتَ قَلْبَهٗ سے غافل یا متشامِل ہیں وَالْعِيَاذُ بِاللّٰهِ تَعَالٰی۔

وہ بدگمانی کے جرم عظیم میں مبتلا ہیں جو ان کی بار بار کی توبہ کو توبہ کہہ کر یہ سمجھ کر رد کرتے کراتے ہیں کہ انھوں نے یقیناً توہین کی اور یہ توبہ محض نمائشی ہے۔ عزلِ امامت کے خوف سے ہے۔ تفسیرات احمدیہ میں حضرت علامہ عارف باللہ سیدی ملا احمد جیون قدس سرہٗ زیر آیۂ کریمہ[4] لَا تَقُوْلُوْا لِمَنْ اَلْقٰۤى اِلَيْكُمُ السَّلٰمَ لَسْتَ مُؤْمِنًا فرماتے ہیں[5] قَالَ الْاِمَامُ الزَّاهِدُ (الی) قَالَ اُسَامَةُ اِنَّهٗ اَسْلَمَ مُتَعَوِّذًا مِنْ سَيْفِيْ فَقَالَ عَلَيْهِ وَعَلٰى اٰلِهِ الصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ هَلَّا شَقَقْتَ عَنْ قَلْبِهٖ فَقَالَ لَوْ شَقَقْتُ قَلْبَهٗ هَلْ وَجَدْتُ اِلَّا دَمًا غَلِيْظًا فَقَالَ عَلَيْهِ وَعَلٰى اٰلِهِ الصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ عَبَّرَ

[1] سورۂ آل عمران آیت ۸۹، [3] کنز العمال ج ۱۱۹ عثمانیہ حیدرآباد [4] سورۂ نساء آیت ۹۴ [5] تفسیرات احمدیہ صفحہ ۲۰

بِلِسَانِہٖ عَمَّا فِیْ قَلْبِہٖ۔ یہ لوگ ان صحابہ رضی اللہ تعالیٰ عنہم کے متعلق بھی یہی اوہام پکاتے جن پر توبہ فرض ہوئی انھوں نے توبہ کی، یا صحابہ ہی کے ساتھ حسنِ ظن لازم ہے۔ انھیں کے ساتھ بدگمانی حرام ہے اور مسلمانوں کے ساتھ بدگمانی حلال ہے وَالْعِیَاذُ بِاللّٰہِ تَعَالٰی۔ کسی مسلم کی طرف کسی گناہ کی نسبت بے ثبوت صحیح شرعی سے نہیں کی جا سکتی۔ دل کا حال یہ کیسے جانتے ہیں کہ انھوں نے یہ بناوٹی توبہ امامت کے لئے کی ہے حقیقی توبہ نہیں کی اخلاص نہیں یہ تو لوگوں پر توبہ کا دروازہ بند کرنا ہے پھر کوئی مسلمان ہونے آئے تو یہ اسے دھکا دے دیں گے کہ یہ تو فلاں غرض سے اسلام لانا ظاہر کرنا چاہتا ہے یہ مسلمان نہیں کیا جا سکتا۔ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ وَھُوَ تَعَالٰی اَعْلَمُ۔ فقیر مصطفےٰ رضا قادری غفرلہ، شب جمعہ بستم صفر ۱۳۷۵ھ

**نوٹ:** یہ فتویٰ کتاب فیصلہ مقدسہ شرعیہ قرآنیہ سے اضافہ کیا گیا ہے۔ محمد ابرار احمد امجدی مرتب

# کتاب الوصایا

## وصیت کا بیان

**مسئلہ:** مسئولہ محمود الرحمٰن معرفت خان زادہ عنایت محمد خان غوری فیروز پرنٹنگ ورکس لاہور۔ ۱۰ ذی القعدہ ۷۵ھ۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم۔ نحمدہ ونصلی علی رسولہ الکریم۔ مندرجہ ذیل وصیت نامہ از روئے شرع مقدس درست ہے یا نہیں اگر نہیں تو قرآن وسنت کی روشنی میں کیسے ہو۔ تتمہ (فرضی) اگر بڑا لڑکا سو برس کا ہو اور قارون سے زیادہ امیر اور اس کے چھوٹے بھائی ایک دن اور ۵ ماہ گیارہ دن کے ہوں باپ کے پاس فقط سو روپیے ہوں ان کا شرعی حصہ کیا ہوگا؟

نقل وصیت نامہ۔ منکہ عبید اللہ..... کا ہوں میں اپنی کامل عقل وہوش کو برقرار رکھتے ہوئے مندرجہ ذیل وصیت نامہ تحریر کرتا ہوں تاکہ اگر اچانک کسی وجہ سے میری موت واقع ہو جائے تو میرے بعد میرے لڑکوں میں کسی قسم کے جھگڑے نہ ہوں خدا کے فضل سے میرے تین لڑکے ہیں۔

اول لطف اللہ جس کی عمر اس وقت تقریباً ۲۸ سال ہے اور اس کی والدہ بہ تقدیر الٰہی عرصہ سے

فوت ہو چکی ہے۔ لطف اللہ کی تعلیم اور شادی کے حقوق میری طرف سے کلہم ادا ہو چکے ہیں۔ دوم منت اللہ سوم حکمت اللہ جن کی عمریں اس وقت نو سال اور ایک سال ہے اور ان کی والدہ خدا کی مہربانی سے باحیات ہے میری وصیت ہے۔

(۱) فلاں گاؤں والا مکان جو میرا اور میرے برادر حقیقی میاں فقیر اللہ صاحب کا مشترکہ ہے اور جو ہمارے والد صاحب مرحوم کی وراثت ہے اس مکان کے میرے نصف حصے میں میرے تینوں لڑکوں میں سے ہر ایک کا مساوی حق ہے۔

(۲) علاوہ ازیں جو کچھ میری ذاتی پیدا کردہ جائداد منقولہ وغیر منقولہ ہے جس میں میرا شہر والا مکان واقع فلاں محلہ، میرے پراویڈنٹ فنڈ اور گریجویٹی کی رقوم شامل ہیں اور اگر روپیہ پوسٹ آفس سیونگ بینک میں وغیرہ وغیرہ ان سب کے مالک میرے دونوں چھوٹے بیٹے منت اللہ و حکمت اللہ (از زیر سرپرستی ان کی والدہ) ہوں اور ان میں میرے بڑے لڑکے لطف اللہ کو کسی قسم کا دخل یا حق حاصل نہ ہو۔ فقط عبید اللہ ۲۸ جنوری ۱۹۲۳ء

**الجواب** ۔ یہ وصیت سراسر ناجائز ہے یہ الغو و فضول بھی ہے کہ جو اس کا حصہ ہے اس کے بعد تینوں لڑکے موجود ہوں گے تو خود ہی بحکم شرع مطہر حصہ مساوی پائیں گے اور پھر وصیت بحق ورثہ اس لئے ناجائز ہے کہ وصیت وارث کے لئے جائز نہیں۔ نزول آیت مواریث سے وصیت برائے وارث منسوخ ہو چکی حضور اقدس سید عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے خطبۂ عام حجۃ الوداع میں فرمایا[۱] ان اللہ تعالیٰ قد اعطی کل ذی حق حقہ فلا وصیۃ لوارث ۔ بے شک اللہ عزوجل نے ہر ذی حق کو اس کا حق عطا فرما دیا یعنی اس کا معین کر دیا پھر وارث کے لئے وصیت نہیں رواہ ابو داؤد و ابن ماجہ والترمذی عن ابی امامۃ رضی اللہ تعالیٰ عنہ یہ حدیث مشکوٰۃ شریف میں بھی سنن ثلاثہ مذکورہ سے نقل فرمائی مشکوٰۃ میں بروایت دار قطنی ہے لا تجوز وصیۃ للوارث کسی وارث کی میراث قطع کرنا اس کو ضرر پہونچانا حرام ہے ایسے شخص کے لئے سخت وعیدیں وارد۔ حدیث میں ہے۔[۲] ان الرجل لیعمل اوالمرأۃ بطاعۃ اللہ ستین سنۃ ثم یحضرھما الموت فیضاران فی الوصیۃ فتجب لھما النار۔ بلاشک مرد و عورت طاعت الٰہی میں ساٹھ برس گذاریں پھر مرتے وقت ایصال ضرر کریں کہ کسی کو حصہ نہ دیں یا اس کے حصے سے کم یا بقصد مضارت ثلث پر زیادت کریں تو ان کے لئے جہنم کی آگ واجب ہے رواہ الامام احمد والترمذی و ابو داؤد و ابن ماجۃ کما فی المشکاۃ عن ابی ہریرۃ رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

اس حدیث کو بیان فرما کر سیدنا ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے یہ آیت تلاوت فرمائی۔ من بعد وصیۃ

[۱] [۲] مشکوٰۃ شریف ص ۲۶۵۔

یوصی بھا او دین غیر مضار (الی قولہ) وذلک الفوز العظیم۔ نیز حدیث میں فرمایا۔[1] من قطع میراث وارثہ قطع اللہ میراثہ من الجنۃ یوم القیامۃ۔ جو اپنے وارث کی میراث قطع کرے گا اللہ تعالیٰ روز قیامت اس کی میراث جنت سے قطع فرمادے گا رواہ البغوی فی المشکوٰۃ وابن ماجۃ فی سننہ عن انس والبیھقی فی شعب الایمان عن ابی ھریرۃ رضی اللہ تعالیٰ عنہما۔ لمعات میں زیر حدیث اول فرمایا۔ لما نزلت آیۃ المواریث نسخت الوصیۃ۔ ابن ماجہ میں سیدنا ابوہریرہ سے یہ روایت ہے قال[2] صلی اللہ علیہ وسلم ان الرجل لیعمل بعمل اھل الخیر سبعین سنۃ فاذا اوصی جاف فی وصیتہ فیختم لہ بشر عملہ فیدخل النار وان الرجل لیعمل بعمل اھل الشر سبعین سنۃ فیعدل فی وصیۃ فیختم لہ بخیر عملہ فیدخل الجنۃ قال ابوھریرۃ واقرؤا ان شئتم تلک حدود اللہ (الی قولہ) عذاب مھین۔

۲؎ جو کچھ اس کا متروکہ ہے کہ وہ لطف اللہ اور اس کے دونوں بھائیوں سب کا حصہ مساوی ہے اور یہ وصیت ناجائز، ہاں اگر خود ہی لطف اللہ بھائیوں کے حق میں چھوڑ دے باپ کی مرضی کے موافق کرے تو اسے اختیار ہے۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

**مسئلہ۔** شرعی طور پر والدین کی وصیت کو پورا کرنا کہاں تک لازمی وضروری ہے جس میں کسی کا نقصان کسی قسم کا بھی نہ ہو اور وہ وصیت بھی جائز ہو۔

**الجواب۔** ہر وصیت کا پورا کرنا ضروری نہیں ہوتا۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔



# کتاب المیراث

## وراثت کا بیان

**مسئلہ۔** از بنارس محلہ مدن پورہ ہٹیہ مرسلہ حاجی اثر الدین جلال الدین صاحبان ۱۱ محرم الحرام ۵۰ھ

زید نے انتقال کیا اور چار بیٹے چھوڑے عمرو۔ بکر۔ خالد۔ انس۔ چاروں فرزند آپس میں مل کر کاروبار تجارت کرتے تھے اور ایک ساتھ کھاتے پیتے تھے ازاں بعد خالد نے انتقال کیا ایک بیوی اور ایک لڑکا اور ایک لڑکی چھوڑی چند روز بعد بکر کا انتقال ہوگیا اور دو لڑکے چھوڑے اس کے بعد عمرو نے دو

[1] مشکوٰۃ شریف صفحہ ۲۶۶، [2] کنز العمال جلد ۲۲ صفحہ ۱۶۵ مطبوعہ حیدر آباد

لڑکے دو لڑکیاں چھوڑ کر انتقال کیا اور انس بھی ایک بیوی کو چھوڑ کر لاولد انتقال کیا بکر کے دونوں فرزندان اپنی بیوی و فرزندان و دختران کو چھوڑ کر یکے بعد دیگران انتقال کیا۔ بموجودگی فرزند و دختر خالد و بیوی و پوتے و پوتیاں عمرو، و بکر وانس باخود ہا ایک تقسیم جائداد منقولہ و غیر منقولہ نقد و جنس و تجارت وغیرہ کی ہوگئی اور بکر کا ربع $\frac{1}{4}$ حصہ بکر کے پوتے کے حوالہ کیا گیا بکر کے پوتوں نے اپنی بہنوں کو حصہ تقسیم نہیں کیا اور بکر اینڈ سنس کے نام سے تجارت شروع کر دیا تجارت شروع کرنے کے لئے نہ اپنی بہنوں سے اجازت لی اور نہ اس کی بہنیں مزاحم ہوئیں۔ اب بکر کی ایک پوتی فرم سے علیحدہ ہونا چاہتی ہے اور اپنے حصہ کی طالب اور اصل و انتفاع آج تک کا چاہتی ہے لہذا شرعاً بکر کی پوتی اپنے والد کی زندگی تک کا یا جس روز تقسیم ہوئی ہے اس روز تک کا یا آج تک کا اصل اور انتفاع دونوں ملا کر پائے گی یا نہیں ؟

**الجواب** ۔ بکر کی پوتی بعد موت والد خود اگر روز وفات والد سے آج تک خود عمل میں شریک رہی یا اس کی نیت سے عمل ہوتا رہا تو جب تک ایسا ہوا اس وقت تک وہ ربح کی بھی مستحق ہے روز تقسیم تک تو ظاہر ہے کہ اس روز تک کا اس کا حصہ $\frac{1}{4}$ کل زر و مال و تجارت سے بکر کے پوتوں کے حوالہ کیا گیا تو یا تو اس۔ لئے کہ عمل میں جمیع ورثہ خود شریک رہے یا یوں کہ ان سب کی طرف سے عمل ہوتا رہا اور وہ راضی رہے تو جو اصل و ربح روز تقسیم تک حاصل ہوا اس میں اپنے حصہ کی قدر بکر کی پوتی کا استحقاق ہے ہی۔ اب بعد بکر کے پوتوں نے جو دوکان مال مشترک سے کھولی اگر اسے خاص اپنے لئے کھولا ہے تو اس صورت میں بکر کی پوتی اپنے حصہ کے زر اصل ہی کی مستحق ہے اس کے بھائی اس کے حصہ کے غاصب ہیں ان پر اس کے حصہ کا مال اسے دے دینا لازم ہے ربح صرف ان کا ہے مگر جو ان کے حصہ کا ہے وہ طیب ہے اور اس تجارت میں جو اس کے حصہ کا ہے وہ خبیث اس کے حصہ کا ربح یا وہ تصدق کریں اور یا تطییباً لقلبہا اس کو اپنی بہن کو دیں اور یہی بہتر ہے۔

اور اگر انھوں نے خاص اپنے لئے تجارت شروع نہ کی بلکہ سب کی نیت سے اور دوکان از نام بکر اینڈ سنس کھولنا یہی بتاتا ہے کہ انھوں نے اسے خاص اپنے لئے نہیں کھولا ہے بلکہ جیسا مال مشترک ہے ایسے ہی دوکان بھی مشترک رکھی ہے اور سوال کے یہ لفظ کہ اب وہ فرم سے علیحدہ ہونا چاہتی ہے یہی بتاتے ہیں کہ وہ اور شرکا سب اسے شریک فرم سمجھتے رہے ہیں تو اس صورت میں بکر کی پوتی آج تک کے ربح کی بھی مستحق ہے مگر جب کہ سنس میں لغتاً وعرفاً لڑکے ہی آتے ہوں لڑکیاں اس کے نیچے نہ آتی ہوں اور

لڑکے اس کے مدعی ہوں کہ انھوں نے دوکان خاص اپنے لئے کی اس میں لڑکی کا کوئی حصہ نہیں رکھا۔
عقود الدریہ میں ہے۔ سئل فی اخوۃ خمسۃ تلقوا ترکۃ عن ابیھم فاخذوا فی الاکتساب والعمل فیھا جملۃ کل علٰی قدر استطاعۃ فی مدۃ معلومۃ وحصل ربح فی المدۃ معلومۃ فھل تکون الشرکۃ وما حصلوا بالاکتساب بینھم سویۃ وان اختلفوا فی العمل والرای کثرۃ وصوابا (الجواب) نعم اذ کل واحد منھم یعمل لنفسہ واخوتہ علی وجہ الشرکۃ۔ اسی میں ہے۔ الظاھر انھا شرکۃ ملک لایجری فیھا تفاوت فی الربح بل یکون ما فی ایدیھم بینھم سویۃ کما مر وھٰذہ المسألۃ تقع کثیرا خصوصا فی اھل القرٰی حیث یموت المیت منھم وتبقی ترکتہ بین ایدی ورثتہ بلاقسمۃ یعملون فیھا وربما تعددت الاموات وھم علٰی ذٰلک وقد یتوھم انھا شرکۃ مفاوضۃ وذٰلک باطل۔ ردالمحتار[1] میں ہے۔ ما یقع کثیرا فی الفلاحین ونحوھم ان احدھم یموت فتقوم اولادہ علی ترکتہ بلاقسمۃ ویعملون فیھا من حرث وزراعۃ وبیع وشراء واستدانۃ ونحو ذلک، وتارۃ یکون کبیرھم ھو الذی یتولی مھماتھم ویعملون عندہ بامرہ وکل ذٰلک علی وجہ الاطلاق والتفویض، لکن بلاتصریح بلفظ المفاوضۃ ولابیان جمیع مقتضیاتھا ولاشک ان ھذہ لیست شرکۃ مفاوضۃ، بل ھی شرکۃ ملک، فاذا کان سعیھم واحدا ولم یتمیز ما حصلہ کل واحد منھم بعملہ یکون ما جمعوہ مشترکا بینھم بالسویۃ وان اختلفوا فی العمل والرای کثرۃ وصوابا الخ

تنقیح حامدیہ فتاوٰی رحیمیہ سے ہے۔ سئل عن مال مشترک بین ایتام وامھم استربحہ الوصی للایتام ھل تستحق الام ربح نصیبھا اولا اجاب لاتستحق الخ فتاوٰی غیاثیہ پھر فتاوٰی ہندیہ[2] میں فرمایا لو تصرف احد الورثۃ فی الترکۃ المشترکۃ وربح فالربح للمتصرف وحدہ۔ فتاوٰی خیریہ میں ہے۔ سئل فی رجل اجر الخ۔ قنیہ پھر عقود میں ہے۔ قیل لہ وھل یلزم الغاصب الاجر لمن لہ الدار فکتب لاولکن یرد ما قبض علی المالک، وھو الاولٰی ثم سئل ایلزم المسمی للمالک ام للعاقد فقال للعاقد ولایطیب لہ بل یردہ علی المالک، وعن ابی یوسف یتصدق بہ اھ قال شیخنا قدس سرہٗ فی حاشیۃ علی العقود قد صرحوا بان علیہ امرین اما یرد علی المالک او یتصدق علی الفقراء الخ اور اگر لڑکوں نے کوئی خاص نیت نہ کی تھی نہ یہ کہ خاص اپنے لئے اسے کھولا نہ یہ کہ لڑکی شریک سے شرکت کی بھی نیت کی بلکہ بے نیت خاص کام شروع کردیا اور لڑکی سے اجازت نہ لی تو اس صورت میں بھی ربح لڑکوں کا ہے اس میں لڑکی کا کچھ استحقاق نہیں ہاں اس پر رد اولٰی ہے علامہ شامی نے عقود الدریہ میں بعد عبارت تاتارخانیہ فتاوٰی رحیمیہ فرمایا۔ اقول ایضا ویظھر من ھذا وما قبلہ الخ ھذا ما یظھر من ھذہ

[1] ردالمحتار جلد سوم ص۳۴۲ مطبوعہ کوئٹہ
[2] فتاوٰی عالمگیری مع خانیہ جلد دوم ص۳۴۶ مطبوعہ بیروت

العبارات والعلم بالحق عند ربی الواجب بالذات وھو تعالیٰ اعلم وعلمہ احکم۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

**مسئلہ۔** از گورکھپور محلہ کہنہ گورکھپور مرسلہ مولوی الفت علی صاحب قادری برکاتی رضوی مصطفوی سلمہ ۲۴ر جمادی الاخری ۵۲ھ۔

سوال۔ مسماۃ ہندہ اپنے شوہر کے انتقال کے بعد مرتکبۂ زنا ہوئی آیا بایں صورت وہ محرومۃ الارث والمہر عند الشرع قرار پائے گی یا نہیں حالانکہ زانیہ منکوحہ کے لئے فطرت اسلام کا پاداشی حکم رجم ہے ساتھ ہی اس کے حکومت حاضرہ بہ ہزار بدکرداری استحقاق ارث ومہر کے لئے نافذہ قانون ہے۔ بینوا ما ھو الصواب بالدلیل والکتاب۔

**الجواب۔** بدکرداری ارث سے محروم نہیں کرتی ورنہ صرف وہی ترکہ پاتا جو ایسا متقی ہوتا جس سے کبھی کوئی گناہ سرزد نہ ہوتا کفر تو ایسی چیز ہے کہ اس سے حکماً رشتہ منقطع ہو جاتا ہے اور یوں ہی ارث سے محرومی ہو جاتی ہے۔ بے شک زنائے محصنہ کے لئے رجم ہے اگر رجم ہوتی اور اس سے مر جاتی تو شوہر کی زندگی میں مرنے سے شوہر کا ترکہ نہ پاتی کہ ترکہ تو شوہر کے بعد ہوگا اور وہ شوہر کے سامنے مر گئی۔ مگر جب کہ یہاں اسے سزائے رجم نہیں دی جا سکتی وہ زندہ ہے اور شوہر مر گیا۔ تو چونکہ کوئی گناہ ارث سے محروم نہیں کرتا زنا بھی محرومی ارث کا سبب نہ ہوگا۔ لہٰذا ترکہ کی مستحق ہے اور مہر وہ تو بہر حال عورت کا دیا ہی جائے گا اگرچہ شوہر کی زندگی میں مرے خود یا رجم سے۔ وہٰذا کلہ ظاہر واللہ تعالیٰ اعلم

الجواب صحیح واللہ تعالیٰ اعلم۔ فقیر امجد علی عفی عنہ

**مسئلہ۔** از آنولہ ضلع بریلی مسئولہ از مولوی عبداللطیف صاحب ۲۴ر مارچ ۱۹۳۴ء

زید کے والد نے بوجہ مطیع نہ ہونے کے عاق نامہ لکھ دیا کہ میری جائداد سے کوئی تعلق نہیں تو کیا شرعاً عاق نامہ معتبر ہے اور زید بعد والد کے جائداد کا وارث ہوگا یا نہیں؟

**الجواب۔** ضرور وارث ہوگا اگرچہ ہزار عاق نامے لکھ دے عقوق سے وارث غیر وارث نہیں ہو جاتا اور عاق کر دینا کوئی چیز نہیں جو عاق ہے وہ عاق نامہ لکھنے سے عاق نہیں پہلے ہی سے عاق ہے عاق نامہ لکھے یا نہ لکھے عقوق سخت گناہ ہے مگر گناہ کے سبب سے وراثت سے محروم نہیں ہو سکتا۔ واللہ تعالیٰ اعلم!

**مسئلہ۔** مرسلہ شیخ محمد عبدالقیوم کٹرہ پختہ کوچہ چاہ آنولہ ربیع الآخر ۵۴ھ

زید کی منکوحہ نے اپنے ذاتی مال سے مبلغ ایک ہزار روپیہ بلا شرط اپنے شوہر زید کو دیے اور یہ کہا کہ یہ رقم لے لو اور جو تمہاری سمجھ میں آئے کرو تمہیں اختیار ہے چنانچہ زید نے وہ رقم لے لی اور تقریباً دو سال بعد زید نے ایک تجارت شروع کی جس میں اپنے روپیہ کے ساتھ یہ روپیہ لگا دیے آٹھ ماہ تک کاروبار کرنے کے بعد دوکان میں آگ لگ گئی جس سے بہت نقصان پہونچا زید کا فرم تقریباً آٹھ ہزار روپیہ کا مقروض ہو گیا لیکن زید نے پھر بازار سے مال قرض لے کر تجارت کو جاری کر دیا اور محنت کر کے تھوڑے عرصہ میں بازار کا کل قرضہ ادا کر دیا بفضلہ اب تک وہ فرم کامیابی کے ساتھ جاری ہے اب زید کی منکوحہ کا انتقال ہو گیا ورثہ میں صرف ماں اور شوہر ہے ماں کا مطالبہ ہے کہ متوفیہ نے جو روپیہ زید کو دیا تھا اس میں شرعاً اب میرا بھی حصہ ہے لہذا دریافت طلب امر یہ ہے کہ متوفی اس رقم کی مالک تھی یا نہیں اس طرح بلا شرط دے دینے سے ہبہ ہوتا ہے یا نہیں اور آگ لگنے کے بعد کچھ حق رہتا ہے یا نہیں؟

**الجواب۔** عورت نے اگر روپیہ بہ نیت ہبہ دیا تھا تو وہ زید کا ہو گیا اگر بطور قرض دیا تھا تو زید اس کا مقروض ہے عورت کے انتقال کے بعد اس کے ورثہ کا ہے جس میں زید بھی ہے عورت جب مر چکی ہے اس کا بیان ہو نہیں سکتا جس سے معلوم ہو اس نے کس نیت سے دیا دونوں باتیں ممکن ہوا کرتی ہیں عورتیں ہبۃً تو اپنے شوہر کو روپیہ پیسے دیتی ہیں اور قرضاً بھی بلکہ تجارت کے لئے بھی جس میں شوہر بطور مضارب ہوتا ہے یا محض کارکن عورت نے جس نیت سے وہ روپیہ دیا ضرور اس کے آثار ظاہر ہوں گے اس عرصہ میں مرحومہ نے جو کچھ اس روپیہ کی بابت کہا کیا ہو اس سے اس کی نیت کا حال معلوم ہو اس نیت ہی پر حکم ہو گا اگر خاموش ہی مر گئی تو اس صورت میں ظاہر یہی ہے کہ اس نے ہبہ کیا۔ واللہ تعالیٰ اعلم!

**مسئلہ۔** از فتح گنج غربی اللہ بخش صاحب ۲۹ر شعبان

زید نے جب کعبہ شریف جانے کا ارادہ کیا تو اس نے اپنی جائداد کا انتظام اس طرح کیا۔ لڑکیوں کو حصہ نہیں دیا جو کچھ جائداد تھی لڑکوں کے نام تقسیم کر دی اور بیوی کو اس کا حق سمجھ کر کچھ جائداد کا مالک بنا دیا لڑکیوں کو اس خیال سے محروم رکھا اگر میں مکہ معظمہ سے واپس نہیں آیا یا میری زندگی نے وفا نہیں کی تو قانون شرع محمدی سے لڑکیوں کو بھی پہونچ جائے گی اور میں لڑکوں اور بیوی کو لکھ جاؤں گا تو ہماری مہربان گورنمنٹ کے قانون کی رو سے میرے بچے قانون اسلام کی زد اور تباہی سے محفوظ رہیں گے اور پھر لڑکیوں کے بنائے کچھ نہ ہو گا اس خیال سے جائداد کو تقسیم کرنے والا کس سزائے شرعی کا مرتکب ہے یا جزا کا مستحق جس جزا اور سزا کا مستحق ہے صاف

صاف تحریر فرمائیں؟ بینوا توجروا

**الجواب** ۔ وہ شخص جس نے لڑکیوں کو میراث سے محروم کیا وہ بھی ایسا کیا گنہ گار ہوا بعض علما نے اسے کبیرہ تک فرمایا حدیث میں ہے[2] من فر من میراث وارثہ قطع اللہ میراثہ من الجنۃ یوم القیامۃ۔ امام نووی تیسیر شرح جامع صغیر میں زیر حدیث مذکور فرماتے ہیں۔ افادہ عنہ ان حرمان الوارث حرام وعدہ بعضھم من الکبائر۔ واللہ تعالیٰ اعلم!

**مسئلہ** ۔ از شہر بریلی محلہ کٹ کوئیاں مسئولہ عبد الحمید خاں مورخہ ۹ رمضان المکرم ۱۳۵۵ھ

زید اہل سنت والجماعت اور زید کی شادی عورت اہل سنت والجماعت سے ہوئی بعدہٗ کچھ عرصہ قریباً دس سال کے عورت مذکور قادیانی ہوگئی اور ہے اب قریباً دو سال بعد زید کا انتقال ہوگیا اب عورت مذکور مہر اور ترکہ پانے کی مستحق ہے یا نہیں؟ بینوا توجروا۔

**الجواب** ۔ مرتدہ مذکورہ مہر پائے گی فانہ لا یسقط بالارتداد بعد التاکد۔ ترکہ نہ پائے گی کہ مرتدہ مسلم کی وارث نہیں اگرچہ آج کل مفتی بہ یہی قول ہے وہ ارتداد کے سبب نکاح سے نہ نکلی بدستور زوجہ رہی مگر میراث نہ پائے گی۔ یہاں بقائے نکاح موجب توارث نہیں جیسے فتاویٰ[1] ہندیہ میں اس صورت میں کہ دونوں معاً مرتد ہوں نکاح باقی مانتے ہوئے یہی فرمایا کہ مرتدہ شوہر کی وارث نہیں۔ ان ارتد الزوجان معاً ثم ولدت منہ ثم مات المرتد فلا میراث لھا منہ وان بقی النکاح بینھما۔ واللہ تعالیٰ اعلم!

**مسئلہ** ۔ از نگریا سادات مسئولہ معرفت جناب سید نوشہ حسن صاحب ۳ رجب ۱۳۵۶ھ

میرا لڑکا بحالت ثبات عقل ہے لیکن میرے ساتھ میں اس طرح پیش آتا ہے کہ تخمیناً عرصہ بیس سال سے مجھ سے بات نہیں کرتا ہے نیز توہین کرتا ہے عزت کا خواہاں ہے چیں بر جبیں سخت کلامی سے مقابلہ پر آنے میں یہ ثابت ہوتا تھا کہ میرے مارنے پر تیار ہے میں نے اس کی حرکات بیجا ؤں پر غور کرکے یہ تجویز کیا ہے کہ میری زمینداری وسیر وغیرہ غرضکہ جو چیز میری ہے بعد میرے مسمّٰی مذکور کو عاق نامہ لکھنے سے حصہ نہ پہونچے شرعاً جائز ہے یا نہیں؟

**الجواب** ۔ وہ لڑکا سخت فاسق فاجر شدید حرام کار اشد گنہ گار مستحق نار مستوجب غضب جبار مبتلاء قہر قہار حق اللہ وحق اب میں گرفتار ہے اس پر اپنی اس خبیث نہایت شنیع حرکت سے توبہ لازم ہے اور اپنے والد سے معافی چاہنا نہایت عاجزی پورے انکسار انتہائی تذلل کے اظہار کے ساتھ یہاں تک معافی

[1] فتاویٰ ہندیہ جلد ۶ ص۴۵۵ مطبوعہ بیروت [2] ابن ماجہ، مشکوٰۃ شریف ص۲۶۶

چاہتا رہے کہ باپ معاف کردے اور دل سے راضی ہو جائے باپ کے ساتھ گستاخی کو ہلکا نہ جانے۔ سخت قہر اور عظیم وزر کی بات ہے۔ والعیاذ باللہ تعالیٰ۔ گستاخی تو بہت سخت ہے محض نافرمانی جس سے انھیں ایذا ہو بھی عقوق ہے اور عقوق حرام و کبیرہ ہے حدیث میں ارشاد فرماتے ہیں علیہ الصلاۃ والسلام الا انبئکم باکبر الکبائر (۳ بار) کہا میں تمہیں سب کبیروں سے بڑے کبیرہ کی خبر نہ دوں صحابہ کی عرض پر فرمایا الاشراک باللہ وعقوق الوالدین الخ خدا کا شریک کرنا۔ اور ماں باپ کو ستانا۔ عقوق والدین جنت سے محرومی کا باعث ہے اور بالکل محرومی کا سبب ہو سکتا ہے۔ والعیاذ باللہ تعالیٰ۔ عقوق والدین کی نحوست سے خوف کرنا چاہئے کہ کلمۂ اسلام پر خاتمہ نصیب نہ ہو یا معاذ اللہ ایمان ہی پر موت سے محروم رہے۔

عقوق والدین لعنت کا سبب ہے حدیث میں ہے۔ ثلثۃ لایدخلون الجنۃ العاق لوالدیہ والدیوث ورجلۃ النساء۔ عقوق والدین ایسی خبیث ہولناک شئے ہے کہ شرک کے بعد اسی کو فرمایا۔ عقوق والدین ایسا شنیع کام ہے کہ حدیث میں دیوثی سے بھی پہلے اس کو ذکر فرمایا دیوثی سے بھی بدتر ٹھہرا۔ عقوق والدین ایسی ناپاکی ہے کہ اس کے ساتھ نہ فرض قبول نہ نفل حدیث میں ہے رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فرماتے ہیں کہ اللہ عزوجل نے فرمایا۔ ملعون من عق والدیہ ملعون من عق والدیہ ملعون من عق والدیہ ماں باپ کے ساتھ گستاخی ملعون کا کام ہے حدیث میں ہے۔ لعن اللہ من سب والدیہ۔ ماں باپ کا حق ماننا ان کا شکر گذار رہنا ایسا فرض ہے کہ اسے قرآن عظیم نے اللہ عزوجل کے حق کے بعد ہی ذکر فرمایا کہ فرمایا[1] ان اشکرلی ولوالدیک۔ ماں باپ کو گالی دینا، تو گالی دینا انھیں اُف کہنا بھی حرام ہے قرآن عظیم کا ارشاد ہے[2] ولا تقل لھما اف وہ شخص اگر توبہ نہ کرے مسلمان اس سے میل جول ربط ضبط نشست برخاست سلام کلام چھوڑ دیں یہاں تک کہ وہ توبہ کرے اور اپنے اس شدید جرم نافرمانی ایذا رسانی گستاخی کی معافی والد سے چاہے۔ والد تو والد ہے کسی مسلمان کو ناحق ستانا ایذا دینا اللہ جل جلالہ اور اس کے رسول صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو ایذا دینا ہے کما فی الحدیث۔

مگر جب تک وہ مسلمان ہے اس وقت تک یہ نہیں ہو سکتا کہ وہ اپنے والد کا وارث بعد والد نہ ہو۔ وارث بنانا والد کا کام نہیں کہ وہ جسے لکھ جائے وہ وارث ہو اور جس کو لکھ دے کہ یہ وارث نہ ہو وہ وارث نہ ہو۔ عاق نامہ لکھ دینا لغو ہے۔ عاق کرنے سے عاق نہیں ہوتا۔ عاق تو وہ خود ہی ہے یہ عاق کرے یا نہ کرے عاق نامہ لکھے یا نہ لکھے۔ اگر عاق کو یہ عاق نہ سمجھے نہ کہے نہ لکھے تو اس کی غلط فہمی سے اس کا عقوق نہ جاتا رہے گا

---

[1] سورۂ لقمان آیت ۱۴، [2] سورۂ اسراء آیت ۲۳، [3] کنز العمال جلد ۳ صفحہ ۳۰۷

یوہیں اگر غیر عاق کو یہ لکھ دے یا کہہ دے تو اس کے کہنے سے وہ عاق نہ ہو جائے گا۔ جو عاق ہے وہ اس عقوق کی بنا پر وراثت سے محروم نہ ہوگا اور وہ گناہ کرتا ہے تو اس کے گناہ سے اس کے والد کو گناہ کی اجازت نہ ہو جائے گی میراث وارث سے بھاگنا گناہ ہے بعض علما نے تو اسے کبیرہ فرمایا حدیث میں ہے۔ من[1] فر میراث وارثہ قطع اللہ میراثہ من الجنۃ یوم القیامۃ۔ تیسیر شرح جامع صغیر میں اس حدیث کے نیچے فرمایا۔ افاد ان حرمان الوارث حرام وعدّہ بعضھم من الکبائر۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

[1] ابن ماجہ، مشکوٰۃ ص ۲۶۶

# ضمیمہ

فتاویٰ مصطفویہ کی کتابت مکمل ہونے کے بعد کچھ مزید فتاوے موصول ہوئے جو اس میں نہیں تھے تو وہ اس ضمیمہ کے تحت شامل کیے گیے ——— مرتب غفرلہٗ

**مسئلہ** از شہر اکیاب تھانہ کیوکتو موضع کاونچی بازار مرسلہ مولوی سکندر علی صاحب بنگالی طالب علم مدرسہ نیازیہ خیرآباد ضلع سیتاپور ۴ ؍ محرم الحرام ۱۳۲۹ھ

ماقولکم رحمکم اللہ تعالیٰ فی ھٰذہ المسألۃ شخصے قاسم نام زنے را کہ در قرابتش بنت بنت رضاعی مر برادر حقیقی قاسم باشد بحبالہ نکاحش آورد وطن او چناں بود کہ موافق مذہب خود جائز ست۔ از علما ہم استفتا نمودہ بود ایشاں بصحت نکاحش قضا نمودند پس از چندے علمائے احناف بعدم جواز نکاحش فتوے می دادند و جماعت مسلمین را با و مجالست و مواکلتش منع می کنند مادامے کہ تفریق نکاحش نکند۔

## جواب بنگالیان

برتقدیر تصدیق مسئول عنہا علمائے شریعت غرا و فضلائے طریقت بیضا بالخاصہ فقہائے مذہب حنیف و علمائے ملت منیف می نگارند کہ چوں علمائے مذہب مستمرہ شان مجتہد باشد یا مقلد ظنًا یا سہوًا عملے کنند و حکمے بکار صادر نمایند و قضا برآں تنفیذ فرمایند و سپس آں دانستند و وقوف یافتند کہ ہماں عمل و فعل زیشان بظہور پیوستہ بطبق مذہب شان نہ پرداختہ و بمشرب یکے از ائمہ و دیگرے کہ معدود و محدود و اہلسنت جماعت ست در پیوستہ پس بار دیگر تنقیض و تردید آنہا کردن روا و جائز نہ باشد بل ہمیں مسلک تقلید نمودہ کہ ہم خالی از تلفیق دارد ہماں عمل و فعل را لامحالہ صحیح و درست دارند و نیز ازیں تقلید ظنی از مذہب مستمرہ خود خارج نشوند و منسوب بداں مذہب دیگر نگردند پس مناکحت قاسم بدیں منوال ہمیں مقال صادق ست کہ لاریب و لامحالہ صحیح و نافذ گردیدہ است اگرچہ بالفرض و التقدیر مخالفت مذہب حنفی آمدہ۔

لیکن بمسلک اہل ظواہر کمثل امام ہمام شافعی علیہ رضوان الباری وغیرہ کہ مسلوک ومشمول بسنت جماعت ست پرداختہ ودر پیوستہ کہ علمائے احناف بظن جواز مذہب شان مظنون شدہ بنت بنت رضاعی را مر برادر حقیقی قاسم مذکور بود حکم نکاحش دادہ بودند بحالتے کہ در تحت حجاب ممنوعات کلیہ حنفیہ محجوب ومستور بودہ ودر ضمن ضابطۂ مامور بہا محللات اہل ظواہر کہ ہمچوں شافعی وغیرہ ہستند مکشوف ومظہر ماندہ پس ہرگز علماء را احناف را نمی رسد کہ تفریق وافساد در نکاحش کنند کہ آں مستلزم تحقیر وتنکیر سنت جماعت گردد وحقارت یکے را از سنت جماعت عند اللہ موجب ضلالت دارد کما قال العلامۃ ابن عابدین الشامی الحنفی فی رد المحتار ناقلاً عن العلامۃ الشرنبلالی فی عقد الفرید ان لہ التقلید بعد العمل کما اذا صلی ظانا صحتہا علی مذہبہ ثم تبین بطلانہا فی مذہبہ وصحتہا علی مذہب غیرہ فلہ تقلیدہ ویجتزی بتلک الصلاۃ علی ما قال فی البزازیۃ انہ روی عن ابی یوسف انہ صلی الجمعۃ مغتسلاً من الحمام ثم اخبر بفارۃ میتۃ فی بئر الحمام فقال نأخذ بقول اخواننا من اہل المدینۃ اذا بلغ الماء قلتین لم یحمل خبثا اھ وایضاً فیہ تحت قول الدر المختار واما المقلد الخ ما نقلہ فی القنیۃ عن المحیط وغیرہ وجزم بہ المحقق فی فتح القدیر وتلمیذہ العلامۃ قاسم وادعی فی البحران المقلد اذا قضی بمذہب غیرہ وبروایۃ ضعیفۃ او بقول ضعیف نفذ واقوی ما تمسک بہ ما فی البزازیۃ عن شرح الطحاوی اذا لم یکن القاضی مجتہدا وقضی بالفتوی ثم تبین انہ علی خلاف مذہبہ نفذ ولیس لغیرہ نقضہ ولہ ان ینقضہ کذا عن محمد وقال الثانی لیس لہ ان ینقضہ ایضاً لان امضاء الفعل کامضاء القاضی لا ینقض۔

ودلیل مذہب الظاہر کہ ملصق بسنت جماعت ست ومخالفت فرعی درباب رضاعت باحناف می دارند ہمچوں امام ہمام شافعی وغیرہ ہستند ہمین ست چنانچہ شارح مسلم امام نووی در شرح آں می نگارند ولم یخالف فی ہذا الا اہل الظاہر وابن علیۃ فقالوا لا تثبت حرمۃ الرضاع بین الرجل والرضیع ونقلہ المازری عن ابن عمر وعائشۃ رضی اللہ تعالٰی عنہما واحتجوا بقولہ تعالٰی وامہٰتکم الّتی ارضعنکم واخواتکم من الرضاعۃ ولم یذکر البنت والعمۃ کما ذکرہما فی النسب وامام ابو عیسٰی ترمذی در جامع ترمذی شان می آرند۔ حدثنا الحسن بن علی اخبرنا ابن نمیر عن ہشام بن عروۃ عن ابیہ عن عائشۃ قالت جاء عمی من الرضاعۃ یستأذن علی فابیت ان اٰذن لہ حتی استأمر رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم فقال رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم فلیلج علیک ہٰذا فانہ عمک قالت انما ارضعتنی المرأۃ ولم یرضعنی الرجل قال فانہ عمک فلیلج علیک ہٰذا حدیث حسن صحیح والعمل علی ہٰذا۔

بعض اھل العلم من اصحاب النبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم وغیرھم کرھوا لبن الفحل والاصل فی ھٰذا حدیث عائشۃ وقد رخص بعض اھل العلم فی لبن الفحل والقول الاول اصح رواہ الترمذی وقال الشامی ونظیر ھٰذہ مانقلہ العلامۃ بیری فی اول شرحہ علی الاشباہ عن شرح الھدایۃ لابن شحنۃ ونصہ اذا صح الحدیث وکان علی خلاف المذھب عمل بالحدیث ویکون ذٰلک مذھبہ ولا یخرج مقلدہ عن کونہ حنفیا بالعمل بہ فقد صح عن ابی حنیفۃ امام الاعظم انہ قال اذا صح الحدیث فھو مذھبی وقد حکی ذٰلک ابن عبد البر عن ابی حنیفۃ وغیرہ من الائمۃ الخ **وقاضی خاں وصاحب ہدایہ ہماں مذہب اہل ظاہر نقل بالتصریح فرمودہ اند** کما قال فی فتاوی قاضی خان وقال الامام الھمام الشافعی الحرمۃ لاتثبت من جانب الاب والفقہاء یسمون ھٰذہ المسألۃ لبن الفحل وقال فی الھدایۃ وفی احد قولی الشافعی لبن الفحل لایحرم لان الحرمۃ لشبھۃ البعضیۃ واللبن بعضھا لابعضہ **ہرگاہ از دلائل کتب فقہائے حنفیہ مبین ومبرہن گردید کہ تزویج قاسم نامی نزد علمائے حنفی روا ودرست گردیدہ وازاں مذہب حنفی بیرون نہ آمدہ باوجود آں اگر جماعت مسلمین بروئے زبان طعن ولعن بکشایند پس عند اللہ ماخوذ شوند وعند الناس مستحق سزا** کما ھو فی کتب الفقہ من اذی مسلما بقول او بفعل ولو بغمز العین عزر **پس ایشاں ما دامے کہ تائب وآئب نہ شوند از مواکلت ومشاربت جماعت مسلمین خارج کردہ شوند چنانچہ وارد شدہ کہ** وایاک ومجالسۃ الشریر **فقط واللہ تعالیٰ اعلم وعلمہ احکم وآخر دعوٰنا ان الحمد للہ رب العٰلمین۔ والصلاۃ والسلام علی سید المرسلین وآلہ وصحبہ اجمعین برحمتک یا ارحم الراحمین۔**

**الراقم احقر الحقیر**

**محمد عظیم الدین کیوکتوی بہاریاروی خلف الہدٰی شیخ اکبر علی سلمہ**

**بانی مسجد مہتمم مدرسہ اسلامیہ محلہ وی**

## تحریر دیگر بہ تائید آں

**آرے مذاہب ائمہ اربعہ جملگی در حق ست وحق بہماں دائرست اگر مجتہد مطلق یا مقلد محض بمذہب شان عملے وفعلے قضا کند بعدہ دانستہ کہ مخالف مذہب شان وموافق مذہب دیگرے کہ معدود اہلسنت جماعت ستے بخطائے ظن شان ملصق گشتہ فقہا احناف روا نمی دارند کہ بار دیگر آں را ابطال وافساد کنند تا موجب تحقیر وتنفیر بمذاہب ائمہ سنت جماعت لازم نیاید آں خطائے عظیم وسخط جسیم باشد عند اللہ تعالیٰ لہٰذا علما ازاں ابا وانکار فرمودند ودر تواریخ بروایت صحیح مروی شدہ کہ بارے در مجلس شریف حضرت پیران پیر غوث اعظم شیخ محی الدین عبد القادر جیلانی رحمۃ اللہ**

علیہ از کسے مذکور شدہ بود کہ امام احمد حنبل در اجتہاد پایہ چنداں ندارند لہذا در مذہب شان جماعت قلیل دارند بمجرد استماع آں حضرت پیران پیر رضی اللہ عنہ چیں برجبیں آوردہ و غضبناک شدہ فرمودند کہ ازیں تاریخ عبد القادر بمذہب احمد حنبل رضی اللہ عنہ تقلید نمودہ و پیش ازیں بمذہب امام مالک بودند سبحان اللہ ما اعظم شانہ و ما اکبر شانہم و فخر عالم صلی اللہ علیہ وسلم در شان ائمہ اربعہ رحمۃ من اللہ و وسعۃ من اللہ فرمودند و نقل السیوطی عن عمر بن عبد العزیز اختلاف ائمۃ الہدیٰ رحمۃ من اللہ تعالیٰ علیٰ ہذہ الامۃ کل یتبع ماصح عندہ وکلہم علی ہدی وکل یرید اللہ تعالیٰ وتمامہ فی کشف الخفا۔ پس تزویج قاسم نزد فقہائے حنفی بتصحیح آمدہ اگرچہ بالفرض مخالفت مذہبی روے دادہ و از حنفیت نیز بیرون نیامدہ کما حررہ المجیب للہ درہ واجرہ ولقد نظرت ہذا الفتوی بامعان النظر وتصفحت ہذہ المسألۃ بصفحات الکتب الفقہیۃ الحنفیہ فوجدت صحیحا مطابقا بالکتاب وموافقا للصواب واللہ اعلم بحقیقۃ الحال والیہ المرجع والمآل۔ کتبہ الحقیر الراجی الی رحمۃ ربہ الخلاق عبد الرزاق الکیوکتوی غفرلہ۔

**الجواب** ۔ ایں ہمہ جہل شدید و ضلال بعید و افترا بر شرع مجید ست نکاح با بنت بنت الاخ بعینہ ہمچو نکاح با دختر خود ست نسبًا باشد یا رضاعًا و حرام قطعی ست باجماع ائمہ دین و نص قرآن مبین و صحاح احادیث سید المرسلین صلی اللہ تعالیٰ علیہ وعلیہم اجمعین نسبت جوازش با امام شافعی خواہ با امام دیگر از ائمہ مسلمین خطائے محض ست وایں بنگالیان کہ فتویٰ بجوازش دادہ بودند علمانہ بودند بہزاراں درجہ بدتر از جہلا بودند و آناں و ایناں کہ فتویٰ ملعونہ ایشاں را نافذ می کنند ہمہ با حرام خدا را حلال می نمایند ہمچو کساں را حرام و سخت حرام ست کہ تصدی با فتا کنند در حدیث فرمود صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم[1] من افتی بغیر علم لعنتہ ملئکۃ السماء والارض ہر کہ بے علم فتویٰ دہد ملائکہ آسمان و زمین بر او لعنت کنند آں حکم جواز و ایں فتوائے نفاذ ہر دو ملعون ست و برآں حاکمان و ایں مفتیان توبہ فرض ست ورنہ مسلمان از مجالست ایشاں احتراز در زنند و در ہیچ امر فتویٰ از ایشاں خواستن حرام ست قال صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم[2] اتخذ الناس رؤساجہالا فسئلوا فافتوا بغیر علم فضلوا واضلوا۔

مفتیان خشم نہ کنند ایں کہ گفتہ شد خیر خواہی ایشاں بود حرام خدا را حلال گرفتن و زنائے پدر با دخترش روا داشتن نہ سہل کاریست ہر کہ بر ہمچو ضلالت فظیعۃ تنبیہ کرد مستوجب شکر ست نہ مستحق شکایت واللہ[3] یہدی من یشاء الی صراط مستقیم و برآں ناکح زانی فرض ست کہ دختر را از تصرف خود واگزارد و برآں منکوحہ مزنیہ فرض ست کہ بپائے کہ دارد از زنائے پدرش بگریزد فورًا فورًا فورًا ورنہ آناں و مزوجان آناں و مجوزان اینہا ہمہ عذاب شدید الٰہی را منتظر باشند نسأل اللہ العفو والعافیۃ ولا حول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم امام اجل ابوزکریا نووی کہ احد الشیخین مذہب امام ہمام

[1] منتخب الاحادیث ص۱۴۱ [2] بخاری، مسلم، مشکوٰۃ، ص۳۳ [3] سورۂ نور آیت ۴۶

کافر کو نیک دل کہنا کیسا ہے۔ ان پر جاں نثار کرنے والے کا کیا حکم ہے۔ کافروں کی طرف سے مسلمانوں سے لڑنا کیا حکم رکھتا ہے۔ کافروں کے جانب دار گروہ سے اگر کوئی قتل ہو کیا شہید ہوگا۔ جو اسے شہید کہے اس کا کیا حکم ہے۔ بغاوت کے کیا معنی ہیں۔ باغی کا کیا حکم ہے کیا غدر کے مسلمان باغی تھے بلا وجہ شرعی مسلمانوں کی توہین و تنقیص کرنے والوں کا کیا حکم ہے مسلمانوں کو ناحق ایذا دیں اور ایذا دینے والے کی بابت حکم شرعی کیا ہے کافروں کی کچہریوں بلکہ مسلمانوں کی کچہریوں کو جن میں خلاف شرع فیصلے ہوتے ہیں انھیں عدالت کہنا کیسا ہے اور قائل کا کیا حکم ہے؟ ان باقرار خود مملوکین نصاریٰ جاں نثاران گورنمنٹ دلی خیر خواہان انگریزان مقاتلین و محاربین با مسلمانان مقصین و مومنین مومنان سے جو میل جول رکھے اس کی نسبت حکم شرعی کیا ہے۔ خصوصًا وہ لوگ جو ان کی ایک ایک وقت کی دعوت میں پانچ پانچ سو اڑائیں وہ بھی اپنے نہیں بلکہ غریب مسلمانوں نے جو روپیہ نہایت عرق ریزی سخت جانکاہی سے کمایا اور اپنے مظلوم ترک بھائیوں کی امداد کے لئے دیا اس پر اس بے دردی سے چکی چلائیں ان کا شاندار استقبال کریں کرائیں غرض کوئی دقیقہ ان کے اعزاز و اکرام کا اٹھا نہ رکھیں انھیں صدر جلسہ صدر جمعیت کریں بلکہ بعض کو شیخ الہند بنائیں۔ کیا آج سے پہلے انگریز انگریز نہ تھے یا وہ مسلمان جو غدر میں پھانسیاں دیئے گئے دریائے شور بھیجے گئے سخت سزایاب ہوئے جو گاجر مولی کی طرح کاٹ کر رکھ دیئے گئے وہ مسلمان نہ تھے۔ یا جب تک (معاذ اللہ) قرآن عظیم میں ترک موالات و جہاد کے احکام نہ تھے آج گاندھی نے جسے آپ لوگ مذکر مبعوث من اللہ مانتے ہیں بتائے ہیں۔ بینوا بیانا شافیا۔

**مسلمانو!** جمعیت و کمیٹی کے لوگ جو کچھ جواب دیں مگر تم جانتے ہو کہ انگریز جب بھی انگریز ہی تھے مسلمان نہ تھے اور غدر کے مسلمان بھی ضرور مسلمان تھے اور قرآن عظیم میں یہ احکام بھی بلا ریب تھے۔ اور یہ لوگ گاندھی کے بتائے سے پہلے بھی قرآن پڑھتے اور ان احکام الٰہیہ کا علم رکھتے تھے۔ تو پھر ظاہر کہ بات وہی ہے جو ہم نے بیان کی کہ یہ لوگ پابند ہوا و ہوس ہیں جب انگریزی سلطنت میں اپنا رسوخ بڑھانا اعتبار جمانا تھا لہٰذا رنگ وہ تھا اب ہوس سوراج اور آزادی خود مختاری کے نشہ اور سلطنت کرنے کی خواہش کی ترنگ میں رنگ یہ ہے۔ کہ گاندھی کے بندے ہیں جو وہ کہتا ہے وہی مانتے ہیں عمر قرآن و حدیث تک اس پر نثار کرتے ہیں۔ غرض خدا کے بندے نہ جب تھے نہ اب ہیں۔ قرآن اوامر اسلامی احکام نہ جب مانتے تھے نہ اب عوام کو بہکانے اور جاہلوں کو پھسلانے کے لئے نام قرآن و حدیث کرتے ہیں پہلے انگریزوں کے جاں نثار تھے اب گاندھی پر مرتے ہیں۔ اس وقت یہ حکم جہاد بھی اسی دشمن اسلام و مسلمین گاندھی بد دین کا حکم ہے۔ جیسے پہلے ہجرت سے نقصان پہونچائے مسلمانوں

کے خانماں برباد کرائے ان کی بیش بہا جائدادیں اور اموال کوڑیوں میں بکوائے سب کے کوٹھے کرائے غریب مسلمانوں میں آتنا روپیہ کہاں تھا یوں اپنے ہندو بھائیوں کو دلوائے۔

یوہیں یہ مسئلہ جہاد نکال کر اس نے چاہا کہ مسلمانوں کو جن کی روح بالکل فنا ہو چکی ہے کچھ یوہیں سی رمق باقی ہے یہ بھی کیوں رہ جائے بالکل تباہ کرائے۔ اگرچہ بظاہر گاندھی کی پالیسی یہ نہ ہو اور وہ اخباروں میں یہ شائع کرتا ہو کہ میرا مذہب کشت و خون کو روا نہیں رکھتا مگر ادنیٰ تامل سے یہ نکتہ حل ہو سکتا ہے غور فرمائیے جو لوگ بے حکم گاندھی نوالہ نہ توڑیں وہ بغیر اس کے مشورہ کے ایسے امر عظیم کا نام کیونکر لیتے معلوم ہوا کہ ضرور اس نے ان کو یہ حکم دیا کہ تم جہاد جہاد پکارو اور اس سے انگریزوں کو مرعوب کر لو اور میں دوسری پالیسی سے کام نکالوں گا عقل ہوتی تو اس معمے کو سمجھتے مگر عقل تو گاندھی نے لے لی سمجھے کون۔

مسلمانو! تم نے دیکھا یہ ہے تمہارے رب کریم کے ارشاد یٰۤاَیُّهَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا لَا تَتَّخِذُوْا بِطَانَةً مِّنْ دُوْنِكُمْ لَا یَاْلُوْنَكُمْ خَبَالًا[1] کی کھلی تصدیق۔ اور ابھی کیا ہے اگر تم اب بھی ہوش میں نہ آئے تو دیکھو گے اور اپنے کئے کا مزا چکھو گے ؎

ابتدائے عشق ہے روتا ہے کیا
آگے آگے دیکھنا ہوتا ہے کیا

کاش تم اب بھی سنبھلو اور ان گندم نما جو فروشوں سے بھاگو۔ ان کی تو دلی خواہش ہے کہ تم مشقت میں پڑو۔ قَدْ بَدَتِ الْبَغْضَآءُ مِنْ اَفْوَاهِهِمْ وَمَا تُخْفِیْ صُدُوْرُهُمْ اَكْبَرُ قَدْ بَیَّنَّا لَكُمُ الْاٰیٰتِ اِنْ كُنْتُمْ تَعْقِلُوْنَ[1]۔

آپ کے سوالات کے اصل مقصد کا جواب تو بحمد اللہ تعالیٰ یہ ہو لیا مگر اب دوسرے طور پر ہر ہر سوال کا جواب علیحدہ علیحدہ سنیے ——————— اللہ عزوجل اپنی کتاب کریم قرآن عظیم میں ارشاد فرماتا ہے یٰۤاَیُّهَا النَّبِیُّ جَاهِدِ الْكُفَّارَ وَالْمُنٰفِقِیْنَ وَاغْلُظْ عَلَیْهِمْ[2] اور ارشاد فرماتا ہے عزجلالہ قَاتِلُوا الَّذِیْنَ لَا یُؤْمِنُوْنَ[3] اور ارشاد ہوتا ہے فَاقْتُلُوا الْمُشْرِكِیْنَ حَیْثُ وَجَدْتُّمُوْهُمْ[4] اور فرماتا ہے عم نوالہ فَقَاتِلُوْۤا اَىٕمَّةَ الْكُفْرِ اِنَّهُمْ لَاۤ اَیْمَانَ لَهُمْ[5]۔

جو فرض ان آیاتِ کریمہ مندرجہ بالا سے مسلمانوں پر عائد ہوتا ہے اس زمانہ میں اس کی تعمیل کس طرح ہو سکتی ہے (آپ اگر علم رکھتے ہوں تو آپ ورنہ خود گاندھی امت کے علما و لیڈر سے دریافت فرما کر مطلع کیجئے) اگر مسلمان ان پر عمل نہ کریں اور نہ ہی عمل کرنے کے طریق کار سوچیں تو کیا وہ مسلمان رہ سکتے ہیں (ترک فرض پر مسلمان

[1] آل عمران آیت ۱۱۸ [2] توبہ آیت ۷۳ [3] ایضاً آیت ۲۹ [4] ایضاً آیت ۵ [5] ایضاً آیت ۱۲

نہ رہنے کا سوال عجیب ہے) نیز یہ بھی فرمائیں کہ اس فرض کی اہمیت اسلام میں کس درجہ کی ہے فتوی (استفتا) ہذا جناب کی خدمت میں بھیجا جاتا ہے اس پر غور کیجئے (اور اگر خود علم نہ رکھتے ہوں تو انھیں لیاڈر گاندھوی ملت کو دید یجئے کہ وہ غور کریں) اور قرآن و حدیث نبوی سے اس کا شان نزول دیکھئے (یا وہ دیکھیں مگر قرآن عظیم سے شان نزول دیکھنا ہے عجیب) اور دیکھئے کہ آیا رسول اللہ صلعم (صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم لکھا کیجئے علمانے صلعم یا صرف ص لکھنے کو تنقیص شان رسالت اور لکھنے والے پر حکم کفر فرمایا ہے) نے ان آیات کو کیا سمجھا اور ان پر کس طور سے عمل کیا ہے اور اس سے کیا فوائد مرتب ہوئے کیا اب یہ آیات منسوخ ہیں (یا اب مشرک نہ رہے مسلمان ہو گئے کیا گاندھی اور لاجپت رائے اور مدن موہن مالوی وغیرہ ائمۂ کافر نہیں) یا ہمارے لئے بھی کوئی مفید سبق رکھتے ہیں اگر رکھتے ہیں تو کیا علماؤں (علما) نے [illegible] کی تبلیغ واضح طور پر فرما دی ہے اگر نہیں کی تو کیا اب کرنے کے لئے تیار ہیں یا نہیں اگر اب بھی تیار نہیں تو کیا اس آیت کے تحت میں آتے ہیں یا نہیں اِنَّ الَّذِیْنَ یَکْتُمُوْنَ مَآ اَنْزَلْنَا[1] مِنَ الْبَیِّنَاتِ (اَلْبَیِّنٰتِ) یوں لکھیے ن اور ت کے درمیان الف نہیں وَالْھُدٰی...... وان (وانا) یہاں کا الف بینت میں لکھ دیا برابر ہو گئے التواب الرحیم اگر آتے ہیں تو کیوں اب بھی خدا کا خوف نہیں کرتے اور کیوں اپنی عاقبت کو تائب ہو کر سنوار نہیں لیتے نیز یہ بھی عرض ہے کہ اس پر بھی غور کیجئے (یا لیاڈر غور کریں) کہ ان آیات پر عمل نہ کرنے سے اسلام کو کس قدر نقصان پہونچ چکا ہے اور اگر آئندہ بھی عمل نہیں کیا گیا تو کس قدر نقصان پہونچے گا خدا کے لئے ہماری اس یاد دہانی سے فائدہ اٹھائیے اور خلق خدا کو راہ راست پر لائیے ہم نے اپنا فرض ادا کر دیا ہے اور اب آپ (یا وہ لیاڈر) اپنا فرض ادا کریں۔ جو جواب آپ یا وہ لیاڈر دیں اپنے ان سوالات کا ادھر سے بھی وہی جواب سمجھ لیں۔

مہربانا! بات وہی ہے کہ ہر فرض بقدر قدرت و بشرط استطاعت ہے آیہ مذکورہ سوال میں خود یہ شرط موجود تھی غور فرماتے حاجت سوال نہ ہوتی۔ اگر آپ میں قوت و استطاعت ہے بسم اللہ فرمائیے آپ کو کس نے روکا ہے کرم فرمایا یہ عرض محض بنظر خیر خواہی اسلام و مسلمین اور ابتغاء لمرضات رب العالمین و حبیبہ رحمۃ للعالمین ہے نہ معاذ اللہ برائے رضائے کافرین یا بخوف فاجرین اور مخالفین و معاندین کے افتراؤں بہتانوں کے جواب کو قرآنی ارشاد فَنَجْعَلْ لَّعْنَتَ اللّٰہِ عَلَی الْکٰذِبِیْنَ[2]۔ واللہ سبحٰنہ وتعالیٰ اعلم

حررہ الفقیر مصطفیٰ رضا القادری النوری البریلوی
عفی عنہ المولی القوی بجاہ حبیبہ محمد المصطفیٰ النبی الامی

[1] سورۂ بقرہ آیت ۱۵۹ [2] سورۂ آل عمران آیت ۶۱

**مسئلہ** ۔ از شاہجہاں پور مسئولہ جناب منشی مقبول حسین خاں صاحب رضوی سلمہ ۲۸ ذی الحجۃ الحرام سنہ ۴۰ھ

علمائے دین ومفتیان شرع متین مسائل ذیل کی نسبت کیا ارشاد فرماتے ہیں کہ

۱۔ خلافت صحیحہ شرعیہ کس کا حق ہے؟ زید کا یہ قول کہ خلافت صحیحہ بموجب حدیث شریف صرف حضرت امام حسن علیہ السلام تک رہی پھر بصورت سلطنت ہوگئی اب خلافت کہاں رہی کیسا ہے؟

۲۔ ترک موالات وترک معاملات میں کیا فرق ہے؟

۳۔ کیا نان کوآپریشن شرعی ترک موالات نہیں ہے؟

۴۔ قربانی کرنا صاحب نصاب پر واجب ہے یا نہیں؟ اگر زید عمرو سے یہ کہے کہ اس وقت تم قربانی نہ کرو اور بلکہ یہی روپیہ کہ جس سے قربانی کروگے خلافت کمیٹی کو انگورہ فنڈ وموپلا فنڈ میں دے دو۔ دوسرے قربانی گاؤ کرنا ناجائز بھی ہے کیونکہ امیر افغانستان وعلماء ومفتیان افغانستان نے اس پر فتوٰی دے دیا ہے کہ قربانی گاؤ ہرگز نہ کی جاوے۔ قول زید شرعاً کیسا ہے؟ اور بموجب قول زید عمل کرنے والے کا کیا حکم ہے؟۔

۵۔ کیا زکاۃ امداد ترک وموپلا وتحفظ سلطنت اسلام کے لئے دی جاسکتی ہے؟ بینوا بالکتاب توجروا بالثواب

**الجواب** ۔ خلافت کا مستحق وہ ہے جو ساتوں شرط خلافت کا جامع ہو یعنی مرد ہو۔ عاقل ہو۔ بالغ ہو مسلم ہو حر ہو۔ قادر ہو۔ قرشی ہو۔ یہ ساتوں شرطیں ایسی ضروری ہیں کہ ان میں سے اگر ایک بھی کم ہوگی خلافت صحیح نہ ہوگی۔ تمام کتب عقائد میں اس کی تصریح ہے۔ تبرک کے لئے امام ابوالبرکات نجم الملۃ والدین عمر نسفی اور سعادت اندوزی اور مخالف کی پوری دہن دوزی کے لئے علامہ سعد الملۃ والدین عمر تفتازانی کا ارشاد عرض کروں وہ اپنی کتاب عقائد اور یہ اس کی شرح میں فرماتے ہیں یکون[1] من قریش ولا یجوز من غیرھم یعنی یشترط ان یکون الامام قرشیا لقولہ علیہ الصلاۃ والسلام الائمۃ من قریش وھذا وان کان خبرًا واحدًا لکن لما رواہ ابوبکر رضی اللہ تعالٰی عنہ محتجا بہ علی الانصار ولم ینکرہ احد فصار مجمعًا علیہ ویشترط ان یکون من اھل الولایۃ المطلقۃ الکاملۃ ای مسلما ذکرا عاقلا بالغا اذ ماجعل اللہ للکٰفرین علی المؤمنین سبیلا والعبد مشغول بخدمۃ المولی مستحقر فی اعین الناس والنساء ناقصات عقل ودین والصبی والمجنون قاصر ان عن تدبیر الامور والتصرف فی مصالح الجمہور سائسا ای مالکا للتصرف فی امور المسلمین قادرا علی تنفیذ الاحکام وحفظ حدود دار الاسلام وانصاف المظلوم من الظالم اھ

(ترجمہ) امام قریش سے ہو غیر قرشی کا امام ہونا جائز نہیں یعنی امام کا قرشی ہونا شرط ہے کہ حضور پرنور صلی اللہ

[1] شرح عقائد نسفی ص ۱۵۵

تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا الائمۃ من قریش[1] سب ائمہ قریش سے ہیں۔ اور یہ اگرچہ خبر واحد ہے لیکن جب کہ حضرت ابوبکر صدیق اکبر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے اسے اس وقت جب کہ انصار و مہاجرین رضی اللہ تعالیٰ عنہم اجمعین میں امامت پر گفتگوئیں ہوئیں فریق اول چاہتا تھا کہ امام انصار سے ہو اور فریق دوم کی خواہش تھی کہ مہاجرین سے آخر اول نے کہا کہ ایک امام ہمارا ہم میں سے ہو اور تمہارا تم میں سے) انصار پر حجت کے لئے روایت فرمایا اور اس پر کسی نے انکار نہ کیا (انصار نے یہ ارشاد سرکار ابد قرار سنا سر اطاعت خم کیا وہ اصرار چھوڑ دیا اپنا دعوی واپس لے لیا) تو اس شرط قرشیت پر اجماع صحابہ ہو گیا اور اس میں امت سے کوئی بھی مخالف نہ ہوا خوارج اور چند معتزلہ نے خلاف کیا۔ اور امام کا ولایت مطلقہ کاملہ کا اہل ہونا شرط ہے یعنی مسلمان حُر عاقل بالغ ہو مسلمان ہو کافر نہیں ہو سکتا) کہ اللہ تعالیٰ نے مسلمانوں پر کافروں کو کوئی راہ نہ دی اور (آزاد ہو غلام نہ ہو) کہ غلام (ایک تو) اپنے آقا کی خدمت میں مشغول ہوگا (دوسرے) لوگوں کی نگاہ میں حقیر اور (مرد ہو) کہ عورتیں عقل و دین میں مردوں سے کم ہوتی ہیں اور (عاقل بالغ ہو) کہ بچہ اور پاگل تدبیر امور اور تصرف فی مصالح الجمہور سے قاصر ہیں اور شرط ہے کہ سیاست والا ہو یعنی امور مسلمین میں تصرف کا مالک ہو تنفیذ احکام اور حفاظت دارالاسلام اور ظالم سے مظلوم کا بدلہ لینے پر قادر ہو انتہٰی۔

آج اس دور پُر فتن میں جہاں اسلام پر اور چند در چند مصائب نازل ہیں۔ اختلاف و تشتت و افتراق کی گرم بازاری بھی ہے بلکہ یہی ساری مصیبتوں کی اصل الاصول ہے۔ شرط قرشیت جس پر اجماع امت ہو چکا آج اسے غیر ضروری اور بے کار ٹھہرایا جاتا اور اجماع صحابہ و اتفاق سائر ائمہ و اطباق جمیع علما کو نہایت بے دردی سے توڑا جاتا ہے باوجود تصریحات علما کہ یہ شرط قطعی اجماعی ہے مثلاً شروح مواقف و مقاصد کا ارشاد اجمعوا علیہ فصار دلیلا قاطعا یفید الیقین باشتراط القرشیۃ دیکھ کر بھی رکیک و پادر ہوا و در انکار تاویلات سے کام نکالنا چاہا جاتا ہے مثلاً کبھی کہا جاتا ہے کہ یہ حدیث امر نہیں خبر ہے جیسے القضاء فی الانصار۔ جیسے اس سے قضا انصار ہی میں منحصر نہ ہو گئی یوہیں اس حدیث سے خلافت قریش میں۔

فقیر عرض کرتا ہے یہی سہی کہ امر نہیں خبر ہے مگر کیسی خبر ایسی خبر کہ جس کی بابت دوسری حدیث میں ارشاد ہوا لایزال ہٰذا الامر فی القریش ما بقی من الناس اثنان[2] (یعنی) یہ امامت قریش ہی میں رہے گی جب تک سے آدمیوں میں سے دو بھی رہیں کیا القضاء فی الانصار کے متعلق بھی کسی اور حدیث میں یہ ارشاد ہوا ہے کہ قضا انصار ہی میں رہے گی جب تک ان سے دو بھی رہیں گے؟ کبھی کہا جاتا ہے" علما و ائمہ نے سلطنتوں کے ڈر سے اس شرط کو خواہ نخواہ بڑھا رکھا ہے" قاضی عیاض سے اس کی ابتدا معلوم ہوتی ہے" اجماع کا ثبوت مشکل

[1] کنز العمال جلد ۶ صفحہ ۶۶ [2] احمد بن حنبل، مسلم جلد ثانی صفحہ ۱۱۹

ہے یہ محققین اہلسنت قرشیت کی شرط سے بالکل عدول کرتے ہیں یہ مثال کے لئے امام ابوبکر باقلانی کا نام نامی بھی لے دیا جاتا ہے۔

گذارش ہے کہ اگر تمام محققین اہلسنت اس شرط سے عدول فرماتے نہیں نہیں صرف امام ابوبکر باقلانی ہی خلاف کرتے تو کتب عقائد میں یہ کیوں ہوتا کہ اس میں سوائے خوارج اور چند معتزلہ کے اور کسی کا خلاف نہیں مثلاً شرح عقائد نسفی[1] میں ہے لم یخالف فیہ الا الخوارج وبعض المعتزلۃ یا یہ بھی سلطنتوں کے خوف سے کیا کہ امام ابوبکر باقلانی اور محققین کا خلاف چھپالیا صرف خوارج وبعض معتزلہ کا دکھایا۔

لیڈرو ینڈرو اللہ سے ڈرو کیوں امام اور تمام محققین پر افترا کرتے ہو نقض اجماع صحابہ کرام کا شنیع الزام کے سر دھرتے ہو۔ فرمان قرآن[2] اِنَّمَا یَفْتَرِی الْکَذِبَ الَّذِیْنَ لَا یُؤْمِنُوْنَ کی بھی خبر رکھتے ہو۔ نہیں نہیں تم اور قرآنی ارشاد سے خبردار۔ ایسوں سے گلہ شکوہ بے کار جن کی عمر آیات واحادیث بت پرست (گاندھی) پر نثار ولاحول ولاقوۃ الا باللہ العزیز القہار۔ ائمہ کرام وعلمائے اعلام پر جو کتمان حق اور مداہنت فی الدین کے دو شنیع الزام رکھے اس کی جزا اللہ واحد قہار کے یہاں ہے[3] بِئْسَ لِلظّٰلِمِیْنَ بَدَلًا۔ مگر اتنی گذارش ہے کہ علامہ علی قاری کس دل گردے کے تھے کہ باوجود سلطنت ترکیہ ایدھا اللہ ونصرھا علی اعدائھا میں سکونت کے پھر بھی وہی فرمایا جو اگلوں نے خلفائے عباسیہ کے ڈر سے کہہ دیا تھا شرح فقہ اکبر[4] میں فرمایا یشترط ان یکون الامام قرشیا لقولہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم الائمۃ من قریش وھو حدیث مشھور ولیس المراد بہ الامامۃ فی الصلاۃ فتعینت الامامۃ الکبریٰ (یعنی) خلیفہ قریشی ہو کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا ارشاد ہے الائمۃ من قریش[6] سب ائمہ قریش سے ہیں۔ یہ حدیث مشہور ہے اور اس میں نماز کی امامت بالاجماع مراد نہیں تو ضرور خلافت مراد ہے۔ اس میں مخالف خوارج ہیں یا چند معتزلی۔

اور حضرت محقق علامہ ابراہیم حلبی رحمہ اللہ تعالیٰ کتنے جری تھے جنھوں نے غنیہ شرح منیہ میں جہاں کچھ ایسی ضرورت بھی نہ تھی یہ فرمایا[5] لا خلیفۃ الآن والذی یکون بمصر فانما یکون خلیفۃ اسماً لا معنی لانتفاء بعض شروط الخلافۃ فیہ علی ما لا یخفی علی من لہ ادنی علم بشروطھا۔ یعنی آج کل کوئی خلیفہ نہیں اور وہ جو مصر میں ہے وہ تو نام کا خلیفہ ہے۔ حقیقی نہیں کہ بعض شروط خلافت اس میں موجود نہیں جسے شروط خلافت کا ذرا بھی علم ہو اس پر یہ ظاہر ہے ____________ بہت ممکن کہ یہ سلطان سلیم عثمانی ہی کے متعلق ہو کہ سنہ ۹۲۳ھ میں مصر ان کے قبضہ میں آگیا تھا۔ اور علامہ حلبی مذکور نے مصر ہی میں تعلیم پائی اور وہاں

[1] شرح عقائد ص ۱۵۵، [2] سورۂ نحل آیت ۱۰۵، [3] سورۂ کہف آیت ۵۰، [4] شرح فقہ اکبر ص ۱۸۱ مطبوعہ قیومی کانپور، [5] غنیہ ص ۵۲۸، [6] کنز العمال ج ۶

مدت تک رہے پھر قسطنطنیہ آئے اور وہیں تشریف رکھی سلطانی مسجد جامع کے امام مقرر ہوئے اور حضرت فاضل سعدی چلپی رحمۃ اللہ تعالیٰ کے دار القراءۃ میں مدرس رہے اور ۹۵۶ھ میں وصال فرمایا۔ رضی اللہ تعالیٰ عنہ وارضاہ عنا۔

اور اگر غنیہ ۹۲۳ھ سے پیشتر کی تصنیف ہو تو اگرچہ ان سلطان سلیم کے متعلق نہ سہی دور خلفائے عباسیہ کے بعد سلطان سلیم عثمانی کے وقت تک بہت سی سلطنتیں ہوئیں اکراد کی سلطنت ہوئی اور ترکوں کی سلطنت ہوئی جراکسہ کی سلطنت ہوئی غرض جس کسی کے عہد میں غنیہ تصنیف ہوئی ہو اس کے متعلق ہے۔ مگر تقدیر کے اچھے تھے کہ کسی نے ان سے باز پرس نہ کی۔

اور علامہ شامی نے تو غضب ہی کر دیا کہ خاص سلاطین ترک کا تغلب صراحت سے فرمایا۔ رد المحتار میں ہے۔ قد تکون بالتغلب مع المبایعۃ وھو الواقع فی سلاطین الزمان نصرھم الرحمٰن ——— لیڈران سرشاران بادۂ گاندھویت دیکھیں کہ علما کی زبانیں اور ان کے قلم حق بولنے حق لکھنے سے کبھی نہیں رکتے وہ اللہ واحد قہار اور اس کے رسول دونوں جہان کے مالک و مختار علیہ الصلاۃ والسلام کے سوا کسی سے خوف نہیں کرتے تم بحکم المرء یقیس علی نفسہٖ آدمی اپنے ہی احوال پہ کرتا ہے قیاس۔ انھیں اپنا سا جانتے ہو جیسے خود خوشامد میں مسجد کانپور سڑک کرا آئے۔ اللہ کے گھر کو ہر کہ ومہ کتے سوئر تک کی رہ گذر بنا آئے۔ اے مدعیان علم و تہذیب و ادب۔ علما کی شان میں گستاخ نہ بنو۔ انھیں اپنے پر قیاس نہ کرو۔ مولانا معنوی کے ارشاد ؎

کار پاکاں را قیاس از خود مگیر — گرچہ ماند در نوشتن شیر و شیر
جملہ عالم زیں سبب گمراہ شد — کم کسے ز ابدال حق آگاہ شد
اشقیا را دیدۂ بینا نہ بود — نیک و بد در دیدۂ شاں یکساں نمود
ہمسری با انبیا برداشتند — اولیا را ہمچو خود پنداشتند
گفت اینک ما بشر ایشاں بشر — ما و ایشاں بستۂ خوابیم و خور
ایں ندانستند ایشاں از عمیٰ — ہست فرقے درمیاں بے منتہیٰ

پر نظر رکھو ائمہ کرام و علمائے عظام کی بے ادبی کھیل نہیں۔ آدمی کو کہاں سے کہاں پہونچا دیتی اور کیا سے کیا بنا دیتی ہے ——— عزیزان ملت! ان لیڈروں کو باوجود ادعائے سنت و دعوائے علم و مشیخت اس قید قطعی اجماعی قرشیت کو نکالنے اور خوارج کے جال اور معتزلہ کے پھندوں میں پھنسنے کی کیا حاجت ہے انھوں نے مسلمات

اسلامیہ کے پامال کرنے میں کیا نفع سوچا ہے اور ان کی اس بے ہودہ حرکت سے کیا فائدہ ہو سکتا ہے۔ سلطان المسلمین ترکی اللھم انصرہ وانصر من نصرہ واخذل اعداءہ الکفرۃ الفجرۃ اللھم دمر دیارھم وقصر اعمارھم وزلزل اقدامھم ولا تجعل لھم علیہ وعلینا سبیلا کی حرمت وعزت کے لئے خدمت حرمین محترمین کیا کم ہے ان کی سلطنت عُلیہ کی حفاظت وحمایت کے لئے خلافت کی شرط حماقت ہے تحفظ وامداد سلطنت اسلام کے لئے امامت کبرٰی شرط ہی کب ہے جس کے لئے یہ لغو وفضول وبے معنی کد ہے سلطنت اسلام تو سلطنت اسلام ہے سلطان تو سلطان ہیں ہر فرد مسلم پر ہر فرد مسلم کی خیر خواہی لازم ہے الدین النصح لکل مسلم[1] ارشاد پاک حضور پر نور سرور عالم صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم اس پر ناطق ہے۔ ھٰذا وان شئت التفصیل فعلیک بالکتاب الجلیل۔ دوام العیش فی الائمۃ من قریش۔

خلافت راشدہ کاملہ بے شک حضرت امام حسن رضی اللہ تعالٰی عنہ تک رہی۔ عند التحقیق یہ صحیح نہیں کہ پھر خلافت ہی نہ رہی ان کے بعد حضرت امیر معاویہ رضی اللہ تعالٰی عنہ خلیفہ ہوئے اور خاندان عباسیہ میں تو ۶۵۹ھ تک رہی ہاں جب سے اب تک خلافت سے دنیا خالی ہے اہل حل وعقد کے نزدیک ارشاد پاک حضور پر نور صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم الخلافۃ بعدی ثلثون سنۃ ثم یکون بعد ھا ملکا عوضا[2] سے راشدہ کاملہ مراد ہے۔ شرح عقائد میں فرمایا الخلافۃ ثلثون سنۃ ثم بعدھا ملک وامارۃ لقولہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم الخلافۃ الخ وقد استشھد علی رضی اللہ تعالٰی عنہ علی راس ثلثین سنۃ من وفات رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم فمعٰویۃ ومن بعدہ لایکونون خلفاء بل ملوکا وامراء وھٰذا مشکل لان اھل الحل والعقد من الامۃ قد کانوا متفقین علی خلافۃ الخلفاء العباسیۃ وبعض المروانیۃ کعمر بن عبد العزیز مثلا ولعل المراد ان الخلافۃ الکاملۃ التی لایشوبھا شیئ من المخالفۃ ومیل عن المتابعۃ تکون ثلثین سنۃ وبعدھا قد تکون وقد لاتکون۔ واللہ تعالٰی اعلم وعلمہ ومجدہ اتم واحکم۔

**جواب** (۲) مُوالات ومُعاملت میں فرق عظیم وبَون بعید ہے مُوالات قطعًا یقینًا ہر کافر سے مشرک ہو یا کتابی ذمّی ہو یا حربی اگر حقیقیہ ہے کفر ہے اور صوریہ ہے تو حرام ہے جس پر کثیر آیات قرآنیہ ناطق اور مجرد مُعاملت سوا مرتد کے سب سے جائز ہو التحقیق التام فی المحجۃ المؤتمنۃ واللہ تعالٰی اعلم۔

**جواب** (۳) ہرگز نہیں کما ھو مذکور فی رسائل اھل الحق واللہ تعالٰی اعلم۔

**جواب** (۴) قربانی ہر آزاد مسلمان صاحب نصاب پر ایام اضحٰی میں کسی دن کرنا واجب ہے یا سنت مؤکدہ

[1] شرح عقائد نسفی ص ۱۵۱ [2] ابوداؤد جلد ۲ ص ۲۸۶ [3] ترمذی جلد دوم ص ۴۵

اس میں اختلاف ہے ہمارے امام اعظم وامام محمد وامامین زفر وحسن رضی اللہ تعالیٰ عنہم کے نزدیک واجب اورامام ابو یوسف رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے بھی ایک روایت میں وجوب ثابت۔ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فرماتے ہیں [1] مَنْ وَجَدَ سِعَةً وَلَمْ یُضَحِّ فَلَا یَقْرَبَنَّ مُصَلَّانَا (یعنی) جو وسعت رکھتا ہو اور قربانی نہ کرے وہ ہرگز ہماری عیدگاہ میں نہ آئے یہی وہ حدیث ہے جس سے امام اعظم وغیرہ ائمہ مذکورین نے وجوب کا حکم فرمایا۔ اور ایک روایت میں امام محمد وامام ابو یوسف رضی اللہ تعالیٰ عنہما امام شافعی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی طرح اسے سنت مؤکدہ فرماتے ہیں۔ فتویٰ قول اول ہی پر ہے اور وہی مختار للفتویٰ متون کا مسئلہ ہے ہدایہ میں فرمایا [2] الاضحیۃ واجبۃ علی کل حر مسلم مقیم موسر فی یوم الاضحی اما الوجوب فقول ابی حنیفۃ ومحمد وزفر والحسن واحدی الروایتین عن ابی یوسف رحمھم اللہ تعالیٰ وعنہ انھا سنۃ وھو قول الشافعی وذکر الطحاوی ان علی قول ابی حنیفۃ واجبۃ وعلی قول ابی یوسف ومحمد سنۃ مؤکدۃ وجہ الوجوب قولہ علیہ السلام من وجد سعۃ ولم یضح فلا یقربن مصلانا ومثل ھذا الوعید لا یلحق بترک غیر الواجب اھ مختصرًا۔

یعنی قربانی ہر آزاد مسلمان مقیم صاحب نصاب پر یوم اضحیٰ میں کرنا واجب ہے۔ وجوب امام اعظم وامام محمد وامام زفر وحسن کا قول ہے۔ اور ایک روایت میں امام ابو یوسف سے بھی یہی ہے کہ واجب ہے۔ اور دوسری روایت میں ان سے یہ ہے کہ سنت مؤکدہ ہے اور یہی قول امام شافعی کا ہے اور امام طحاوی نے ذکر کیا ہے کہ امام ابو حنیفہ کے قول پر واجب ہے اور امام ابو یوسف وامام محمد کے قول پر سنت مؤکدہ۔ وجوب کی وجہ ارشاد پاک حضور سرور عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم من وجد سعۃ ولم یضح فلا یقربن مصلانا ہے۔ کہ ایسی وعید ترک غیر واجب پر نہیں فرمائی جاتی۔

خیر اگر سنت ہی رکھیں تو بھی ترک کرنا اور کرانا سخت گناہ اور اصرار سے فسق اور پناہ بخدا مستحق عذاب نار و مصداق مَنْ تَرَكَ سُنَّتِیْ لَمْ يَنَلْ شَفَاعَتِیْ (او کما قال صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم) ہونا ہے۔ سید عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فرماتے ہیں جس نے (عمدًا) میری سنت ترک کی وہ میری شفاعت نہ پائے گا اعاذنا اللہ من ترکھا ورزقنا شفاعۃ حبیبہ المصطفیٰ علیہ التحیۃ والثنا ______ قربانی اراقۃ دم ہے وہ روپیہ فقرا کو یا کمیٹیوں وغیرہ میں دیدینے سے ادا نہ ہوگی درمختار میں ہے [3] فتجب التضحیۃ ای اراقۃ الدم من النعم عملا لا اعتقاد یہاں تک کہ اگر قربانی کا جانور بے ذبح کیے تصدق کردیا قربانی ادا نہ ہوئی واجب ذمہ پر رہا۔ اور اگر ذبح کرکے سب اپنے صرف میں لے آیا فقرا کو کچھ نہ دیا قربانی ہوگئی واجب سر سے اتر گیا۔ ہاں مستحب یہ ہے کہ بعد ذبح اس کا

[1] ابن ماجہ ص ۲۳۲ [2] ہدایہ آخرین ص ۴۴۳ [3] درمختار مع شامی جلد پنجم ص ۲۲۰ کوئٹہ

گوشت فقرا کو دیدے ردالمحتار میں ہے الدلیل علی وجوب الاراقة انہا لو تصدق بھا حیة لایخرج عن الواجب اما التصدق بلحمہا بعد الذبح فمستحب حتی لو لم یتصدق بہ جاز اھ۔ زید پر توبہ فرض ہے اس نے اپنے اس قول میں کہ تم قربانی نہ کرو بلکہ یہی روپیہ جس سے قربانی کرو گے خلافت کمیٹی کو انگورہ فنڈ اور موپلا فنڈ میں دیدو۔ دوسرے قربانی گاؤ کرنا ناجائز ہے ـــــ چار گناہ عظیم کئے (۱) نہی عن المعروف (۲) امر منکر (۳ و ۴) بے علم کے فتوٰی دیا تئی شریعت گڑھی اور شرع مقدس پر افترا کیا اور بحکم حدیث لعنت ملئکہ سمٰوات وارض کو اوڑھا۔ کہ حدیث میں فرمایا من[۲] افتی بغیر علم لعنتہ ملئکة السمٰوات والارض۔ رواہ عساکر عن امیر المؤمنین علی رضی اللہ تعالٰی عنہ۔ دلیل ملاحظہ ہو کتنی معقول ہے کہ "کیونکہ امیر افغانستان وعلماو مفتیان افغانستان نے اس پر فتوٰی دے دیا ہے کہ قربانی گاؤ ہرگز نہ کی جائے" اولاً وہ جو امیر صاحب کی طرف منسوب اشتہار شاہجہاں پور کے کسی ہندو نے طبع کرایا ہے۔ وہ ہرگز امیر صاحب کا نہیں۔ ان پر اور وہاں کے علما پر محض افترا اور عظیم بہتان ہے جبکہ قرآن عظیم میں صاف ارشاد ہے ان[۳] اللہ یأمرکم ان تذبحوا بقرة بے شک اللہ تمہیں حکم دیتا ہے کہ تم گائے ذبح کرو۔ اس سے عامہ مسلمین آگاہ ہیں کوئی ایسا ہی جاہل ہوگا جسے اس کا علم نہ ہوگا پھر سنت سے ثابت کہ حضور پرنور صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم نے قربانی گاؤ فرمائی۔ تو ایک ایسے امر کو جو قرآن سے ثابت حدیث سے ثابت جائز ہی نہیں بلکہ مسنون اسے امیر صاحب ایدھم اللہ ونصرھم اور علما کیسے ناجائز فرما سکتے ہیں۔ ثانیاً بفرض غلط وہ امیر صاحب ہی کا سہی جب بھی حجت شرعیہ نہیں مااحل اللہ کے حرام کر دینے اور اسے ناجائز قرار دینے کا کسی کو اختیار نہیں جو اللہ ورسول جل وعلا وصلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم نے حلال فرمایا وہ حلال ہے اور جسے انھوں نے حرام فرمایا وہ حرام ہے۔ قول زید بدتر از بول ہے اور اس پر عمل حرام حرام حرام قربانی گاؤ شعائر اللہ سے ہے قال تعالٰی والبدن[۴] جعلنٰھا لکم من شعائر اللہ مسلمانوں پر اس کا کرنا اور جاری رکھنا واجب ہے واللہ تعالٰی اعلم۔

**جواب** ۔ (۵) ادائے زکاۃ کا رکن تملیک فقیر ہے بے فقیر کو دیئے ادا نہ ہوگی درمختار میں ہے لایصرف[۵] الی مسجد لعدم التملیك وھو الرکن زر زکاۃ مسجد میں نہ صرف کیا جائے گا کہ تملیک فقیر نہیں اور وہ رکن ہے۔ ترکوں، موپلوں میں جو فقرا ہوں اور کسی کو زکاۃ کا روپیہ دیا جائے کہ وہ انھیں ان کی طرف سے دیدے یوں زکاۃ ادا ہو جائے گی۔ خلافت کمیٹیوں یا موپلا فنڈ میں دینے سے اس کے یقین کا کوئی ذریعہ نہیں کہ وہ زر زکاۃ فقرا کو پہونچا کہ روپیہ یہاں بھی صرف ہوتا ہے بلکہ بہت زیادہ وہی ہے جو یہاں رہ جاتا ہے۔ ایسی حالت میں یہ کیونکر یقین کیا جا سکتا ہے کہ زکاۃ کا روپیہ جو حق فقرا تھا وہ انھیں پہونچ بھی گیا اور جب یہ یقین نہیں تو ادائے

[۲] مختار الاحادیث ص ۱۳۱، [۳] بقرہ آیت ۶۷، [۴] سورہ حج آیت ۳۶، [۵] درمختار مع شامی جلد دوم ص ۶۸ مطبوعہ کوئٹہ

زکاۃ کا حکم کیسے صحیح ہوسکتا ہے واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم۔

حررہ الفقیر عبدہ المذنب مصطفےٰ رضا

القادری النوری غفرلہ

۲۸ ذی الحجہ ۱۳۴۰ھ

الاجوبۃ کلہا صحیحۃ واللہ تعالیٰ اعلم۔ فقیر ابو العلا محمد امجد علی اعظمی عفی عنہ

صح الجواب واللہ تعالیٰ اعلم بالصواب۔ فقیر عبد الرحمٰن عفی عنہ

اصاب من اجاب۔ فقیر حسنین رضا قادری نوری بریلوی

صح الجواب واللہ تعالیٰ اعلم بالصواب۔ محمد حشمت علی غفرلہ بریلوی

الاجوبۃ کلہا صحیحۃ۔ فقیر عبید الرضا محمد حشمت علی قادری رضوی لکھنوی غفرلہ القوی

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

الجواب صواب والمجیب مثاب واللہ تعالیٰ اعلم بالصواب۔ فقیر اولادرسول محمد میاں قادری برکاتی مارہری عفی عنہ نقلم

الاجوبۃ کلہا صحیحۃ ومجیبہا مصیبٌ۔ فقیر عبید الرضا محمد طاہر الرضوی السہسرامی غفرلہ اللہ الصمد

ہذہ الجوابات کلہا صحیحۃ ومجیبہا مصیبٌ۔ حررہ العبد الفقیر ابو سراج عبد الحق رضوی عفی عنہ تلمیذ مولانا وبالفضل اولانا المولوی محمد وصی احمد غفرلہ اللہ العلی۔

فی الواقع مسائل مستفسرہ میں حضرت فاضل جلیل عالم نبیل مدظلہم العالی نے جو تحقیق انیق فرمائی ہے وہ تمام ان بحثوں کو ختم کرتی ہے جن پر دورِ حاضر میں تلاطم مچا ہوا ہے جوابات صحیح وصواب ہیں فللہ در المجیب فقط فقیر محمد اسمٰعیل غفرلہ لہری طبیب ریاست بہاول پور۔

جوابات صحیح ہیں۔ عمر نعیمی

۷۸۶۔ جزی اللہ القریب المجیب الفاضل المجیب اللبیب خیر الجزاء ویثیب فانہ اجاد فیما افاد و اصاب فیما اراد واللہ سبحٰنہ اعلم وعلمہ عز اسمہ اتقن واحکم۔

کتبہ

العبد المعتصم بحبل اللہ المتین

محمد نعیم الدین عفا عنہ المعین

بسمہ سبحانہ عز وجل

حامداً ومصلیاً ومسلماً

لنا ما علیہ رضا المصطفیٰ | طریق الرشاد منال المنی
لقد فاز من اقتفی اثرہ | نجی واھتدی من بہ اقتدی

ارشاد الٰہی جل وعلیٰ۔ آیت۔ واعدوالہم ما استطعتم الخ کے متعلق "لاہور سے وارد شدہ ایک استفسار کے جواب میں۔ اکمل الفضلا افضل الکملا۔ اجل العلماء الاذکیاء النبلا۔ جان قبلہ جانم شاہزادۂ والاشان عزیز سعید مکرم فاضل محترم حضرت مولینا مولوی مفتی شاہ محمد مصطفیٰ رضا خاں صاحب لازال بجلائل المفاخرہ المعالی والمواہب کا لکھا ہوا قابلانہ فاضلانہ محققانہ شاندار مبرہن فتویٰ مسمّٰی بہ طریق الہدیٰ والارشاد (جس میں ماشاء اللہ تعالیٰ انحلال عقدۂ سوال ووضوح حق وظہور حکم شرعی کے ساتھ ساتھ۔ علیٰ رغم زعم الزاعم۔ استفتاء وخط مذیل استفتاء کے مموہانہ تحکم اور مزخرفانہ ادعا کے ہر ہر ادا کی پوری پوری نازبرداری بھی ہوتی گئی ہے) ہمارے پاس آیا اور اس تحریر فیض تنویر کے مطالعے سے ہم مشرف ہوئے۔ ہم شہادت دیتے ہیں کہ مجیب فاضل لبیب کا تحریر فرمودہ یہ جواب بتائیدہٖ تعالیٰ نہایت صحیح اور عین صواب مطابق مراد ومنشاء سنت وکتاب ہے۔ و للہ درہ وعلی اللہ اجرہ۔ وصلی اللہ تعالیٰ علیٰ سید المرسلین محمد وعلیٰ آلہ وصحبہ وبارک وسلم ——— فقیر محمد عبد السلام ضیاء صدیقی رضوی جبل پوری کان اللہ تعالیٰ لہ۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم | نحمدہٗ ونصلی علیٰ حبیبہ النبی الکریم

ان ما قال المجیب الفاضل بن الفاضل

قد اتی بالحق فیہ والصواب الکامل انی قد تشرفتُ بمطالعۃ ھٰذہ الرسالۃ الجلیلۃ المبارکۃ التی الفھا سیدنا الفاضل العلامۃ الکامل الفھامۃ اللبیب اللوذعی الفطین۔ مولینا المفتی الشاہ مصطفیٰ رضا خاں ادام اللہ تعالیٰ ظلالہ واسبغ علیہ وعلینا معہ نعمہ وافضالہ فوجدتھا متممۃ بالحجۃ ومتبینۃ بالکتاب والسنۃ۔ واسأل اللہ تعالیٰ ان یجعلھا کلھا طرق الھدی والارشاد للامۃ۔ واللہ تعالیٰ اعلم وعلمہ عز مجدہ اتم واحکم۔

کتبہ
الفقیر عبد الباقی محمد برہان الحق
القادری الرضوی الجبلفوری غفرلہٗ

**مسئلہ**۔ اس وقت کثرت سے لوگ ایسے ہیں جو امامت سے خارج ہیں کہ ان کے فعل ناجائز چشم دید مع شاہدین دکھادیئے گئے۔ مگر یہ لوگ نہ امامت کرنا چھوڑتے ہیں اور نہ فعل ناجائز سے توبہ کرتے ہیں تو اس پر زید ایسے اماموں کے پیچھے نماز باجماعت نہیں پڑھتا۔ تو عمرو بکرو غیرہ کہتے ہیں کہ ہم جماعت کا ثواب کیوں چھوڑیں کہ ناجائز کام کرنے والے اماموں کی کثرت ہے۔ اور زید کہتا ہے کہ یہی نہیں ہم تو ایسے خارج الشرع اماموں کے پیچھے نماز جماعت جمعہ بھی نہ پڑھیں۔ مطابق امام مقبول شرع دور ملنے پر ہم نہ جاسکیں تو ہم جمعہ کی نماز بھی ظہر کی ادا کرلیتے ہیں۔ تو کیا اس صورت میں زید گنہگار ہوتا ہے؟ اور عمرو بکرو غیرہ کے اقوال صحیح ہیں؟ بینوا توجروا۔

**الجواب**۔ یہ نہیں کہ امام معصوم ہو۔ امام فاسق معلن نہ ہو۔ فاسق معلن کے پیچھے نماز مکروہ تحریمی ہے اور جمعہ کی نماز تو بے جماعت ہو ہی نہیں سکتی۔ اس کا امام اگر فاسق معلن بھی ہو اور کسی غیر فاسق معلن کے پیچھے نماز جمعہ نہ مل سکے تو اسی فاسق معلن کے پیچھے نماز پڑھنا لازم جمعہ کا ترک حرام۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

۲۸۶
۹۲

سَیفُ الجَبّار علیٰ کفر زمیندار

# القسورۃ علی ادوار الحمر الکفرۃ

۱۳۴۳ھ

# ظفر علی رمۃ من کفر

۲۵ — ۶۱۹

ترجمہ

حضرت مولانا محمد حنیف خاں صاحب رضوی بریلوی

صدر المدرسین جامعہ نوریہ رضویہ۔ باقر گنج بریلی شریف

# عرضِ مترجم

سیدی و مرشدی حضور مفتی اعظم ہند قدس سرہٗ العزیز کا یہ فتویٰ اب سے تقریباً پچاس سال قبل انجمن حزب الاحناف لاہور کی جانب سے طبع ہوا تھا۔ بعدہٗ ایسا نایاب ہوا کہ اس کتاب کا تذکرہ سرکار مفتی اعظم ہند کی تصانیف میں اب تک کسی مقام پر میری نظر سے نہیں گذرا۔ بلکہ رازی زماں حضرت علامہ مبین الدین صاحب محدث امروہوی علیہ الرحمہ کی نظر سے تقریباً تین سال قبل جب پہلی مرتبہ گذرا تو انھوں نے بھی یہی فرمایا کہ میں نے بھی اب تک حضرت کا یہ رسالہ نہیں دیکھا تھا۔ حالانکہ حضور مفتی اعظم ہند کی صحبت میں وہ ایک طویل عرصہ تک بریلی شریف میں قیام پذیر رہے۔

مجھے بھی یہ رسالہ مطبوعہ تو نہیں مل سکا۔ البتہ محب محترم فاضل جلیل حضرت مولانا سید شاہد علی صاحب رضوی رام پوری شیخ الحدیث الجامعۃ الاسلامیہ رام پور نے فوٹو اسٹیٹ نسخہ مرحمت فرمایا جس پر ان کا شکر گذار ہوں رسالہ اپنی کتابت و طباعت کے اعتبار سے قدیم طرز پر تھا آیات و احادیث اور دیگر عربی عبارت کا ترجمہ بھی نہیں تھا۔ میں نے اس کو نقل کیا اور پھر تمام عربی عبارات کا ترجمہ بھی کیا۔ آیات کا ترجمہ تو کنز الایمان سے ہی نقل کیا۔ اور دیگر عبارات کا ترجمہ خود کیا۔ اس طرح ترتیب جدید کے ساتھ ہدیہ قارئین کر رہا ہوں جہاں کوئی خامی دیکھیں وہ اسی حقیر سراپا تقصیر کی جانب منسوب کرتے ہوئے مطلع فرمائیں تاکہ آئندہ اسے درست کر دیا جائے۔ حضرت کا قلم اس سے پاک ہے۔ چند آیات کا ترجمہ حضرت نے خود فرمایا ہے اس لئے ہر جگہ کنز الایمان سے مطابقت بھی ضروری نہیں۔

مولیٰ تعالیٰ میری اس خدمت کو قبول فرمائے۔ آمین بجاہ النبی الکریم علیہ الصلاۃ والتسلیم۔

محمد حنیف خاں رضوی بریلوی
۹ صفر المظفر ۱۴۱۰ھ

# تمہید حمید

از ـــــ حضرت مولانا مولوی سید ابوالبرکات سید احمد صاحب سُنی حنفی قادری رضوی نوری
صدر انجمن حزب الاحناف لاہور

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

ہزار ہزار حمد اس کی وجہ کریم کو جس نے ہم کو حق عطا فرمایا اور حق پر استقامت بخشی اور حق کے مقابل تمام اباطیل کو خاک و خون میں غلطاں فرمایا۔ ہمیں اہلسنت وجماعت میں داخل فرما کر اپنے پیارے حبیب مصطفیٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا بندہ بنایا۔ حضور پرنور سیدنا غوث اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی غلامی کا شرف بخشا۔ تمام مذاہب باطلہ سے کنارہ کشی کا ہم کو حکم فرمایا۔ صاف ارشاد کیا۔ وَمَنْ یَّتَوَلَّهُمْ مِّنْكُمْ فَاِنَّهٗ مِنْهُمْ[1]۔ جو کسی کافر بدمذہب سے موالات و دوستی کرے وہ بھی انھیں میں سے ہے۔ انھیں کی طرح کافر ہے۔ محمد مصطفیٰ احمد مجتبیٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا ارشاد ہم کو سنایا کہ۔ لاتواکلوھم ولاتشاربوھم ولاتوانسوھم ولاتجالسوھم۔ بدمذہبوں کے ساتھ نہ کھاؤ نہ پیو نہ نشست و برخاست رکھو نہ ان سے انس ومحبت رکھو۔[2] وایاکم وایاھم لایضلونکم ولایفتنونکم (ان بدمذہبوں) سے دور بھاگو اور انھیں اپنے سے دور رکھو کہیں وہ تمہیں گمراہ نہ کردیں کہیں وہ تمہیں فتنے میں نہ ڈال دیں۔ الحمد للہ والمنتہ کہ محض اپنے فضل وکرم سے ہم کو ان احکامات پر عمل پیرا ہونے کی توفیق بخشی مگر مطلع علی الغیوب مخبر صادق ومصدوق صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم آگاہ فرما چکے ہیں کہ یاتی[3] علی الناس زمان الصابر فیھم علیٰ دینہ کالقابض علی الجمر رواہ الترمذی۔ آخر زمانے میں گمراہی اور فتنہ بڑھے گا۔ آدمی کو اپنا دین سنبھالنا ایسا دشوار ہوگا جیسے ہاتھ میں انگارا لینا۔ نیز فرماتے ہیں۔ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم یصبح[4] الرجل مومنا ویمسی کافرا ویمسی مومنا ویصبح کافرا الحدیث۔ صبح کو آدمی مسلمان ہوگا اور شام کو کافر، شام کو مسلمان ہوگا اور صبح کو کافر العیاذ باللہ۔

آج اس فرمان والاشان کی تصدیق ہم اپنی آنکھوں سے دیکھ رہے ہیں۔ ایک طرف مرتد قادیانی اٹھتا ہے اپنی نبوت ومسیحیت کا دعویٰ کرتا ہے اور کلمۃ اللہ سیدنا علیٰ عیسیٰ ونبینا علیہ الصلاۃ والسلام کی شنیع توہین وتکفیر کرتا ہے۔

[1] سورۂ مائدہ آیت ۵۱، [2] مسلم شریف جلد اول صـ۱۰ [3] کنز العمال جلد ۱۱ صـ۱۴۲، [4] جامع ترمذی جلد ۲ صـ۵۲

دوسری طرف دیوبندی فتنہ کھڑا ہوتا ہے اور اللہ ورسول کی عظمت پر ناپاک حملے کرتا ہے۔ تیسری طرف نیچری مرتد نکلتا ہے۔ وہ معاذ اللہ تمام قرآن وحدیث کو باطل کر دیتا ہے۔ ایک گوشہ سے چکڑالوی خبیث پیدا ہوتا ہے اور رب العزت کے نائب اعظم خلیفہ مطلق مختار کل سید رسول صلی اللہ علیہ وسلم کو محض ایک ڈاکئے کے برابر بنا کر ان کی احادیث کریمہ کو بالکل جھوٹ بک دیتا ہے۔ ایک سمت سے رافضی فرقہ خارج ہوتا ہے اور قرآن عظیم کو ناقص مانتا جبریل امین علیہ السلام کو خائن بتاتا صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین کو سب وشتم کرتا ہے۔ ایک طرف فرقہ ضالہ ندویہ ابھرتا ہے اور ہر کلمہ گو بد مذہبوں مرتدوں کے ساتھ اتحاد واتفاق کو فرض قطعی بلکہ ایمان بتاتا ہے۔ مرتدین ومبتدعین کے رد کو خدا اور رسول کی اہانت کہتا ہے۔ ایک طرف نجدی فتنہ رونما ہوتا ہے اور تمام اہل اسلام مقلدین ائمہ اربعہ متوسلین انبیاء اولیاء علیہم الصلاۃ والسلام ورضی اللہ عنہم کو کافر ومشرک قرار دے کر واجب القتل مباح الدم سمجھتا ہے ایک طرف سے گاندھویہ خلافتیہ نکلتا ہے جس نے ان سب بد مذہبوں کو اور نیز مشرکین کو اپنے اندر داخل کر کے علی الاعلان دعویٰ کر دیا کہ جو اس میں شریک نہ ہو مسلمان نہیں۔

پس اس پر فتن زمانہ میں لوگوں کو اپنا ایمان محفوظ رکھنا اور ان فتنوں سے بچنا از بس دشوار ہے۔ مگر چونکہ ختم الرسل ہادی السبل سید الکل سیدنا مولانا محمد رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا یہ بھی ارشاد ہے کہ میری امت کا ایک گروہ ہمیشہ حق پر قائم رہے گا تمام اہل باطل پر اسی کو غلبہ حاصل ہوگا۔ للہ الحمد کہ اس نے اپنے فضل سے اس فرمان کا مصداق علمائے اہلسنت ایدہم اللہ تعالیٰ کو بنایا کہ انھوں نے اپنی جان اپنی زبان وقلم وقدم ودرمے دین حق کی تائید کی اور تمام بد مذہبوں کی حتی الامکان بذریعہ تحریر وتقریر بیخ کنی فرمائی اور الحمد للہ تعالیٰ تا ایں دم اسی خدمت دینی میں مشغول ومنہمک ہیں اور مولیٰ سبحانہ تعالیٰ نے اپنے محبوب روحی فداہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے صدقے میں انھیں سربلندی اور کامیابی عطا فرمائی۔ فالحمد للہ علیٰ ذالک۔ مگر یہ فتنے پیدا ہوتے ہی تھے ان کے بعد ایک تازہ فتنہ اور نکلا جو اپنے پہلوں سے زیادہ صُمٌّ بُکْمٌ عُمْیٌ ہے۔ یعنی فرقہ کمہاریہ (زمینداریہ)۔ ماہ مئی ۱۹۲۵ء میں مرکزی انجمن حزب الاحناف ہند لاہور نے ایک عظیم الشان جلسہ منعقد کیا اور ہندوستان و پنجاب وسندھ کراچی وغیرہ بلاد مختلفہ کے علمائے کرام وصوفیاء عظام کو دعوت دی اور خداوند کریم ان فدایان ملت کو سلامت باکرامت زندہ رکھے کہ تکلیف سفر گوارا فرمائی اور سوا سو کے قریب تشریف لے آئے۔

اصل مقصد انعقاد جلسہ کا یہ تھا کہ گذشتہ چند سال سے سیاسی تحریکات کی آندھیوں نے سطح اسلام پر جو خس وخاشاک پھیلا دی تھیں انھیں صاف کیا جائے۔ کفر واسلام کی ہم آہنگی سے جو حق وباطل میں امتیاز

مٹایا جارہا تھا اس کی روک تھام کی جائے۔ اور احقاق حق اور ابطال باطل کر کے اپنے سنی حنفی بے خبر بھائیوں کو خود غرض مطلب پرست اور عیار دنیا دار (نام کے لیڈر) حنفی نما وہابیوں سے بچایا جائے۔ الحمد للہ کہ علمائے کرام نے جو مواعظ حسنہ فرمائے ان کا خاطر خواہ اثر ہوا حتی کہ مخالفین کو بھی اعتراف کرنا پڑا جلسہ حزب الاحناف میں مالک اخبار زمیندار کی وہ نظم جو نالۂ خلافت کے نام سے ہنگامۂ خلافت میں بارہا شائع ہوئی اور وہی نظم بعنوان فیصلہ کفر واسلام، ۷ جون ۱۹۲۵ء کے اخبار زمیندار میں دوبارہ چھپی، دوران وعظ اس نظم کے اشعار کفریہ مندرجہ رسالہ ہذا کا ذکر آیا بالاتفاق علمائے کرام نے ان اشعار کو کفریہ بتایا اس کے قائل وقابل کو کافر خارج از اسلام فرمایا۔ مسٹر ظفر بی۔ اے تو ہوں گے لیکن وہ کوئی علوم دینیہ اسلامیہ کے عالم نہیں ہیں۔ عالم ہونا تو اور بات ہے صوم وصلاۃ کے مسائل بھی بخوبی معلوم نہ ہوں گے۔ لہذا اگر ان سے شاعرانہ بلند پروازی میں کوئی شرعی فروگذاشت ہوگئی تھی تو کوئی تعجب نہ تھا، اس کا آسان علاج یہی تھا کہ علمائے کرام کے حضور حاضر ہوتے اور اپنی غلطی کا اعتراف کرتے زیر حکم شریعت سر جھکاتے تائب ومستغفر ہوتے۔ اور جس طرح اشعار شائع ہوتے تھے ویسے ہی توبہ نامہ بذریعہ اخبار شائع کر دیتے مگر بجائے اس کے وہ علمائے کرام ومفتیان عظام کو سب وشتم اور ناپاک اور فحش گالیاں دیتے رہے حتی کہ اخبار کے کالم کے کالم علمائے کرام کی توہین وتحقیر میں سیاہ کرتے اور طرح طرح کے بہتان بندی اور افترا پردازی میں مشغول ہو گئے۔ خصوصاً حضرت سراپا برکت سیدی ومولوی قبلہ وکعبہ قدوۃ السالکین زبدۃ العارفین محی السنۃ قامع البدعۃ حضور پرنور مولینا مولوی سید ابو محمد محمد دیدار علی شاہ صاحب خطیب مسجد وزیر خان کی شان والا میں وہ وہ گستاخیاں فحش سرائیاں کیں کہ مسلم تو مسلم کفار ومشرکین بھی شرما گئے۔

خیال تھا کہ دنیائے اسلام کی ملامت سے تائب ہو جاتے اور اپنے کفریات سے توبہ کرتے دشنام دہی اور بہتان بندی اور افترا پردازی سے باز آجاتے۔ یہ خیال غلط نکلا اور بجائے اس کے وہ اپنے مربی ومحسن غدار نجد ابن سعود نامسعود سے جاملا سچ ہے۔ الجنس یمیل الی الجنس۔ یہ کامل یقین ہوگیا کہ بموجب فرمان واجب الاذعان حبیب الٰہ محمد مصطفےٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کہ یمرقون من الدین، دین سے نکل جائیں گے کما السھم من الرمیۃ جیسے تیر شکار سے پار ہو جاتا ہے۔ ثم لا یعودون پھر دین میں واپس نہ لوٹیں گے۔ چنانچہ مسٹر پر فتویٰ کفر لگے آٹھواں مہینہ ہے ابھی تک کوئی توبہ نامہ شائع نہیں ہوا۔ بلکہ گمراہی وبے دینی کے مضمون اشاعت پا رہے ہیں ہم نے باوجود متواتر تقاضوں کے اس وقت فتویٰ تکفیر کی اشاعت کو ملتوی رکھا لیکن بعض بعض جگہ ابھی تک زمیندار کی غلط بیانی اور بہتان بندی کا اثر باقی ہے۔ بس اس غلط فہمی کے دور کرنے کی غرض سے

ارباب انجمن کی خواہش پر وہ متفقہ فتویٰ تکفیر زمیندار مع تصدیقات ومواہیر علمائے ہندوستان وپنجاب وسندھ وکراچی وغیرہ نقل مطابق اصل رسالہ کی صورت میں ہدیہ قارئین کرام کرتے ہیں۔ اب وہ لوگ جو آفتاب حق و ہدایت کے حضور آنکھیں بند کر کے بلا تامل کہہ دیا کرتے ہیں۔ کہ بریلی اور مسجد وزیر خان لاہور سے مسلمانوں پر کفر کے فتوے نکلتے ہیں ان کے پاس کفر کی مشین ہے۔ سب کو کافر بناتے ہیں۔ آنکھیں کھولیں اور چشم بصیرت ونور ایمان سے اس رسالہ مبارکہ کو بنظر انصاف ملاحظہ کریں کہ یہ صرف علمائے بریلی اور حضرت مخدوم العلماء مدظلہ العالی ہی تکفیر فرما رہے ہیں یا تمام ہندوستان وپنجاب اور سندھ کے سنی وحنفی علمائے کرام۔

آخر میں اپنے خالص ومخلص ناواقف بھولے بھالے مسلمان بھائیوں سے باادب التجا کرتا ہوں کہ وہ ایک دفعہ اول سے آخر تک حرف بحرف بنظر انصاف اس رسالہ کو ملاحظہ فرمائیں۔ دوسروں کو سنائیں متردین کو دکھائیں حق پسندی اور انصاف کو کام میں لائیں اللہ ورسول وقرآن کی عظمت وعزت کو سامنے رکھ کر اپنے ایمان سے فتویٰ لیں انشاء اللہ تعالیٰ حق واضح اور عیاں ہے۔ بحمد اللہ اپنے فرض سے سبک دوش ہونے اظہار حق وابطال باطل کر دیا اتمام حجت ہو چکی خواہ آپ لوگ خوش ہوں یا ناخوش اللہ ورسول جل جلالہ وصلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی خوشنودی مطلوب ہے۔ محض خالصاً لوجہ اللہ ونصحاً للمسلمین شائع کیا جاتا ہے، حسد وعناد کینہ خود بینی مکابرہ ومباحثہ جنگ وجدل سے اس میں تعلق نہیں۔ ہاں اتنا ضرور ہے الحق مرٌ حق بات کڑوی لگتی ہے کسی نے کیا خوب کہا ہے۔

دکھتی ہوئی آنکھوں کو برا لگتا ہے سورج
بیمار زبانوں کو برا لگتا ہے پانی

(خیر اندیش ابوالبرکات)

# استفتاء

حامداً و مصلیاً و مسلماً

کیا فرماتے ہیں علمائے دین و مفتیان شرع متین اشعار ذیل کے بارے میں کہ آیا یہ اشعار شرعاً درست ہیں یا خلاف شرع ہیں۔ درصورت ثانی شاعر کا کیا حکم ہے۔ ہمارے دیار کے علماء کرام فرماتے ہیں کہ ان اشعار کا مفہوم کفر و الحاد ہے اور قائل پر تجدید اسلام اور تجدید نکاح لازم اور جس طرح ان اشعار کی اشاعت عام ہوئی اسی طرح توبہ نامہ کی اشاعت بھی واجب ہے۔

بعض شعراء کا خیال ہے کہ ان اشعار کا مفہوم کفر نہیں۔ پس جناب کی خدمت میں گذارش ہے کہ اشعار ذیل کے مفاہیم پر غور فرما کر جو حکم شرع شریف ہو اسے دلائل فقہیہ سے مزین ہمو اہیر فرما کر پتہ ذیل پر حتی الوسع جلد واپس فرمائیں۔ جواب کے واسطے ٹکٹ حاضر خدمت ہے، والسلام

اشعار یہ ہیں

یہ سچ ہے اس پہ خدا کا چلا نہیں قابو — مگر ہم اس بت کافر کو رام کرلیں گے
بجائے کعبہ خدا آج کل ہے لندن میں — وہیں پہونچ کے ہم اس سے کلام کرلیں گے
جو مولوی نہ ملے گا تو مالوی ہی سہی — خدا خدا نہ سہی رام رام کرلیں گے

بینوا توجروا

محمد الدین کلاتھ مرچنٹ نائب ناظم حزب الاحناف لاہور

**الجواب** ۔ اللّٰھم ھدایۃ الحق والصواب۔ رَبِّ اِنِّیْ اَعُوْذُبِکَ مِنْ ھَمَزٰتِ الشَّیٰطِیْنِ وَاَعُوْذُبِکَ رَبِّ اَنْ یَّحْضُرُوْنِ۔

اے عزیز یہ کیا پوچھتا ہے کہ یہ اشعار درست ہیں یا خلاف شرع۔ کہ دہنے ہاتھ سے ناک صاف کرنا بھی درست نہیں مسجد میں جاتے پہلے بایاں قدم رکھنا بھی درست نہیں۔ مسجد سے آتے پہلے دہنا قدم نکالنا بھی درست نہیں۔ مسجد میں ایسے زور سے چلنا جس سے آواز پیدا ہو دھمک ہو یہ بھی خلاف شرع ہے۔ مسجد میں

زور سے بولنا بھی خلاف شرع ہے مطلقاً ٹھٹھے سے ہنسنا بھی خلاف شرع ہے۔ اے برادر دینی یہ پوچھ کہ کیسے اخبث واشنع کفریات ہیں جن میں شائبہ بھی ایمان کا نہیں۔ اور جو ان کے کفر ہونے اور ان کے قائل وقابل کے کافر ہونے میں شک کرے اس کا کیا حکم ہے، بلکہ درحقیقت بات تو پوچھنے کی یہ بھی نہیں کہ ہر مسلمان جانتا ہے کہ یہ قطعاً کفر ہیں، یقیناً کفر ہیں۔ والعیاذ باللہ تعالیٰ۔ بے شک ان اشعار کا قائل وقابل کافر اور جو اس کے کفر و مستحق عذاب ہونے میں ادنیٰ شک کرے وہ بھی اسی کا ساتھی۔ شفا و درمختار وغیرہما معتمدات اسفار میں ہے۔

من[1] شك فی کفرہ وعذابہ فقد کفر — جو ایسے کے کافر و مستحق عذاب ہونے میں شک کرے وہ بھی کافر۔

شعر اول، کے دونوں مصرع کفر خالص ہیں پہلے میں صاف تصریح کی کہ اس بت پر خدا کا قابو نہ چلا۔ یہ اللہ عزوجل کی کھلی توہین اور اس کی قدرت عظیمہ کاملہ کریمہ اِنَّ[2] اللّٰہَ عَلٰی کُلِّ شَیْئٍ قَدِیْر کا رد وانکار ہے کہ ایک شیئ ایسی بھی ہے جس پر خدا کو قدرت نہیں اور اس پر اس کا قابو نہیں۔ اور وہ اس سے عاجز رہا۔

تَعَالَی[3] اللّٰہُ عَمَّا یَقُوْلُ الظّٰلِمُوْنَ عُلُوًّا کَبِیْرًا — اللہ تعالیٰ ان تمام باتوں سے منزہ اور پاک ہے جن کو ظالم کہتے ہیں۔
وَلَاحَوْلَ وَلَاقُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْم۔

یہ سرے سے الوہیت کا انکار ہوا کہ جو عاجز ہو خدا نہیں ہو سکتا تو مصرع خبیثہ لعینہ کے قائل نے الوہیت ہی کا حقیقتاً رد وابطال کیا۔ تو بے شک وہ اور جو اسے قبول کرے وہ ہر مسلمان کے نزدیک کافر ہوا جو ایسے کو کافر نہ جانے یا اس کے کافر ہونے میں شک کرے وہ بھی کافر کہ پہلے نے کفر کو کفر نہ جانا۔ الوہیت ہی کا انکار، اگر کفر نہ ہوا تو اور کیا کفر ہوگا۔ ایمان کو ایمان جیسا جاننا ضروری ہے یونہی کفر کو ماننا۔ جو کفر کو کفر نہ جانے گا وہ ایمان کو کیا جانے گا۔ کہ

الاشیاء تعرف باضدادھا۔ — چیزیں اپنی ضدوں سے پہچانی جاتی ہیں۔

اندھا روشنی کی قدر کیا بتائے گا۔ اور دوسرے نے شک کیا۔ اور کفر کے کفر ہونے کی تصدیق ضروری ہے تو شک اور ایمان جمع نہیں ہو سکتے کہ تصدیق ہی کا نام ایمان ہے اور وہ بحالت شک ناممکن۔ اور دوسرے مصرع میں برملا اپنے آپ کو خدا سے زائد قدرت والا بتایا۔ تو اس کا مرتبہ گھٹایا اور اپنا رتبہ اس سے بڑھایا۔ ہر مسلمان جانتا ہے کہ یہ کتنا خبیث تر کفر ملعون ہوا۔ اس دوسرے مصرع میں اپنی الوہیت کا اثبات کیا پہلے مصرع میں خدا کی الوہیت سے اسی لئے انکار کیا تھا، ظاہر ہے کہ مطلب یہ ہوا کہ لوگ جسے خدا کہتے ہیں اور اس کی قدرت بہت عظیم مانتے ہیں اور اسے ہر شئی پر قادر جانتے ہیں۔ ہم سچ کہتے ہیں کہ ایک چیز ایسی ہے کہ اس

[1] درمختار مع شامی جلد سوم ص۳۱۷ مطبوعہ کوئٹہ [2] سورۂ طلاق آیت نمبر۱۲ [3] سورۂ اسراء آیت نمبر۴۳

سے وہ عاجز رہا وہ اسے اپنی قدرت سے دبا بار ہا مگر اس کا اس پر قابو نہ چلا۔ تو وہ خدا نہ ہوا کہ خدا عاجز نہیں ہوتا اور ہم اس چیز کو بھی رام کرلیں گے جس پر لوگوں کے خدا کا قابو نہ چل سکا اور جس سے وہ عاجز رہا۔ کسی طرح اسے رام نہ کرسکا۔ تو ہم ہر شئی پر قادر ہوتے تو ہم خدا ہوئے نہ کہ وہ عاجز جسے لوگوں نے خدا بنالیا" والعیاذ باللہ سبحٰنہ تعالیٰ، کیا کوئی مسلمان اس کے کفر و ملعون ہیں ادنیٰ شک لائے گا۔ بے شک ہر مسلمان کہے گا کہ لاریب یہ کفر ہے اور اس کا قائل و قابل کافر۔

یونہی اس کا وہ دوسرا شعر نجس کفر خالص ہے مسلمانوں کا دین مقدس اسلام اللہ کو جسم و جسمانیات سے پاک بتاتا ہے۔ مکان جسم ہی کے لئے مخصوص ہے تو اللہ تعالیٰ مکان سے پاک ہے وہ مجسم نہیں۔ نیز مکان مخلوق ہے وہ خالق ہے مکان حادث ہے وہ قدیم ہے۔ مکان جسم کو محیط ہوتا ہے اور اللہ اس سے پاک ہے کہ کوئی شئی اس کا احاطہ کرے وہ اپنے علم و قدرت سے ہر شئی کو محیط ہے۔

والله بكل شيئ محيط[1] — اور ہر چیز پر اللہ تعالیٰ کا قابو ہے۔

اور شاعر لندن کو خدا کا مکان بتاتا ہے تو خدا کو مجسم جانتا ہے اور لندن کو اسے محیط مانتا ہے جب تو کہتا ہے کہ خدا آج کل کعبے میں نہیں لندن میں ہے۔ بے شک وہ اہل اسلام کے نزدیک کافر ہے اللہ و رسول کے نزدیک کافر ہے باوجودیکہ مسلمان کعبہ معظمہ کو بلکہ ہر مسجد کو اس لئے کہ وہ خالصًا اللہ ہی کی ملک ہیں۔ بیت اللہ کہتے ہیں۔ مگر جو کعبہ معظمہ کو اللہ کا مکان اور اللہ تبارک و تعالیٰ کو اس کا مکین مانے ان کے نزدیک کافر ہے۔ یونہی اللہ عزوجل زمان سے بھی پاک ہے کہ زمانہ بھی حادث و مخلوق ہے۔ اور یوں بھی کہ اس کعبہ معظمہ سے لندن کو بڑھایا کعبہ مقدس کی توہین کی۔ مگر جو رب کعبہ کی ایسی شدید توہین و تنقیص کرچکا ہو ایسے سے اس کی کیا شکایت۔ ع

ماعلی مثله یعد الخطاء — اس جیسی غلطی کی کیا شمار و قطار

یہاں اس احتمال کی بھی گنجائش نہیں کہ مکان سے اس کے مجازی معنیٰ مراد ہوں اگرچہ اس طور پر بھی یہ اطلاع درست نہ ہوتا مگر خاص شہروں کا تسمیہ اور ایک میں خدا کا وجود بتانا اور دوسروں کو اس سے خالی ماننا اس احتمال کو قطع کرکے کلام کا اخبث کفر متعین کرتا ہے۔ یونہی اس کا تیسرا شعر بھی کھلا الحاد و زندقہ ہے جس کا حاصل یہ ہے کہ مولوی و مالوی اس کے نزدیک برابر ہیں۔ خدا و رام ایک ہیں کفر و اسلام میں کچھ فرق نہیں ——— ولا حول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم۔

[1] سورۂ حٰم السجدہ آیت ۵۴

اس کے نزدیک خدا خدا نہ کیا رام رام کر لیا بات ایک ہی سے ہے حاصل وہی ہے۔ حالانکہ ہرگز خدا رام نہیں اور ہرگز رام خدا نہیں۔

تعالٰی اللّٰہ عما یقول الظالمون علوًا کبیرا[1] سبحٰن اللّٰہ عما یصفون۔ سبحٰن اللّٰہ عما یشرکون۔

اللہ تعالیٰ ان تمام باتوں سے پاک ومنزہ ہے جن کو ظالم بکتے ہیں۔ اللہ کو پاکی ہے ان باتوں سے کہ جن کو یہ بتاتے ہیں اور جن چیزوں میں شریک کرتے ہیں۔

مشرکین کا مذہب نامہذب ہے کہ خدا ہر چیز میں رما ہوا سرایت وحلول کئے ہوئے ہے۔ اور اللہ تعالیٰ رمنے اور حلول کرنے سے پاک ہے۔ مشرک خدا کو اپنے اسی عقیدۂ خبیثہ کی بنا پر رام کہتے ہیں۔ تو خدا کو رام کہنا کفر ہوا اور خدا خدا کرنا عبادت اور کفر کو عبادت جاننا کفر۔ اور نہ ہی فرض کیجئے کہ وہ رام کے یہ معنی بھی نہ سمجھتا ہو جب بھی ہمارا خدا وہ نہیں جو ہنود بے بہبود کا مزعوم خدا ہے جسے مشرکین نے خدا سمجھ لیا ہے۔ قرآن عظیم اس پر شاہد ہے۔ ارشاد فرماتا ہے۔

قُلْ یٰاَیُّھَا الْکٰفِرُوْنَ لَآ اَعْبُدُ مَا تَعْبُدُوْنَ وَلَآ اَنْتُمْ عٰبِدُوْنَ مَآ اَعْبُدُ وَلَآ اَنَا عَابِدٌ مَّا عَبَدْتُّمْ وَلَآ اَنْتُمْ عٰبِدُوْنَ مَآ اَعْبُدُ۔ (پ ۳۰، ع ۲۴)

تم فرما دو اے کافرو میں نہیں پوجتا جسے تم پوجتے ہو اور نہ تم اس کی عبادت کرنے والے ہو جس کی بندگی میں کرتا ہوں۔ اور نہ میں تمہارے معبودوں میں سے کسی کا پوجنے والا ہوں اور نہ تم میرے معبود حقیقی عزجلالہ کے عابد و پرستار ہو

اور فرماتا ہے۔

مَا قَدَرُوا اللّٰہَ حَقَّ قَدْرِہٖ۔ (پ ۲۴، ع ۴)

اور انھوں نے اللہ کی قدر نہ کی جیسا کہ اس کا حق تھا۔

تو معلوم ہوا کہ اللہ وہ نہیں جو کفار کا مزعوم ہے اور جسے وہ رام رام سے پکارتے ہیں۔ تو ظاہر ہوا کہ مسلمانوں کا خدا خدا کرنا اور کفار کا رام رام بکنا ہرگز ایک نہیں ہو سکتا۔ اور کفار کے رام رام جپنے کو خدا کی یاد جاننا بے شک الحاد ہوا اور مشرکین میں اتنا جذب ہو جانے کو تو دیکھو کہ خدا خدا نہ سہی رام رام کر لیں گے کہ مسلمانوں اور ان کے پیشواؤں کو چھوڑنے کے ساتھ ساتھ ان کے معبود برحق کا ترک اور مشرکین میں گھلنے کے لئے ان کے معبود باطل کا اختیار ہے اور یہ ترک اور اختیار دونوں کفر ہیں، والعیاذ باللّٰہ تعالیٰ" کیسا اخبث کلمہ ہے۔ جو مولوی نہ ملے گا تو مالوی ہی سہی الخ کہ مولوی نہ ملے گا تو وہ بد نصیب مولوی کے خدا ہی کو چھوڑ دے گا اور مشرکین کے طاغوت مالوی کو اختیار کرے گا اور مالوی کے خدا کو پوجنے لگے گا۔ خدا کی اضافت چاہے وہ کسی صحیح لفظ ہی سے تعبیر کیا گیا ہو رام رام تو لفظًا بھی قبیح المعنیٰ ہے، اگر خدا اور الٰہ اور معبود و رب وغیرہ سے تعبیر کر کے اسے محق کی طرف اضافت کرے تو اس سے الٰہ حق اور مبطل کی طرف اضافت ہو تو الٰہ باطل مراد ہوتا ہے۔ حضرت حق تبارک وتعالیٰ ایمان

[1] سورۂ اسراء آیت ۴۳

فرعون عندالیاس کو اس طرح نقل فرماتا ہے۔

اٰمَنتُ بربِّ موسیٰ وھٰرونَ۔ میں موسیٰ اور ہارون کے رب پر ایمان لایا۔

جس میں فرعون کو الٰہ حق متوجہ ہونے کے لئے رب کی اضافت محق کی طرف کرنا ہوئی اس سے معلوم ہوا کہ لفظ خدا کی اضافت اگر محق کی جانب ہے تو اس سے الٰہ حق مراد ہے مبطل کی طرف تو الٰہ باطل۔ کفار کو تو خدا تک رسائی ہی نہیں وہ الٰہ حق تک پہونچے ہی نہیں ان کا خدا تو ان کی ہوا ہے۔

والٰھہ ھواہُ ولاحول ولاقوۃ الاباللہ العلی العظیم۔ اور اس کا خدا اس کی خواہش نفس ہے۔

اس قائل اور ان شعراء پر جنھوں نے کہا ہے کہ ان اشعار کا مفاہیم کفر نہیں۔ توبہ و تجدید ایمان فرض اور ہر فرض سے بڑھ کر فرض ہے۔ نئے سرے سے مسلمان ہوں اور اپنی اپنی بیویوں سے جب کہ وہ راضی ہوں از سر نو نکاح کریں۔ اور اگر کہیں بیعت ہوں تو تجدید بیعت بھی لازم۔ یونہی اگر حج کر چکے ہوں تو پھر حج کرنا بھی ضروری ہے کہ کفر سے اعمال حبط ہو جاتے ہیں تو پہلا حج اور اعمال حبط ہو گیا۔ اب دوسرا حج یوں فرض کہ حج کی فرضیت کا وقت عمر ہے۔ لہٰذا اب پھر حج ضروری و واجب۔ توبہ کریں اور بہانے نہ بنائیں کہ وہ کافر ہو چکے اپنے ایمان کے بعد، قال تعالیٰ۔

لَاتَعْتَذِرُوْا قَدْ کَفَرْتُمْ بَعْدَ اِیْمَانِکُمْ واللہ الموفق۔ بہانے نہ بناؤ تم کافر ہو چکے مسلمان ہو کر۔

(پ۱۰ ع ۱۴)

یہ لوگ یہ سمجھتے ہیں کہ مسلمان کے گھر میں پیدا ہونا اور گائے کا گوشت کھالینا اور کلمۂ اسلام پڑھ لینا بس اسلام کے لئے پختہ رجسٹری ہے کہ پھر کچھ بھی کریں کچھ بھی کہیں ہر طرح کھرے مسلمان ہی بنے رہیں پچھلے دنوں کوئی دو برس ہونے آئے بعض نیچری اخباروں میں ہماری نظر سے ایک مضمون گذرا تھا جس میں کہ جو یہ کرے وہ بھی ہندو جو یہ نا کرے وہ بھی ہندو جو یہ مانے وہ بھی ہندو اور جو یہ نہ مانے وہ بھی ہندو غرض ہندو مذہب کی کوئی حد بندی نہیں۔ اس پر ہم نے کہا تھا کہ یہ نیچری ہندوؤں کا کیا مضحکہ اڑاتے ہیں اپنے گریبان میں تو منھ ڈالیں اپنی حالت پر تو نظر کریں اپنی آنکھ کا تو ٹینٹ دیکھیں جو اعتراض کہ ہندوؤں پر کر رہے ہیں بعینہ ان پر بھی وارد ہے۔ ان کے خیال میں بھی تو مذہب کوئی شئی نہیں ان کے نزدیک بھی تو سارے باطل فرقے کھرے پختہ مسلمان ہی ہیں۔ اللہ و رسول جل جلالہ و صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم جنھیں ضال مضل کافر جانتے ہیں جنھیں حدیث میں کلھم فی النار فرمایا ناری جہنمی بتایا۔ اللہ و رسول کے نزدیک صرف ایک گروہ اہل حق ناجی ہے۔ حدیث میں الا واحدۃ فرما کر

جس کا استثنا فرمایا۔ جس کی نشانی صحابہ کی عرض پر ما انا علیہ واصحابی۔ ارشاد ہوئے یعنی وہ فرقہ (اہلسنت) جو اس راہ حق کا متبع ہے جس پر میں ہوں اور میرے صحابہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم ورضی اللہ تعالیٰ عنہم۔ اور ان نیاچرہ خذلہم اللہ تعالیٰ فی الدنیا والآخرہ کے نزدیک وہ سارے باطل فرقے بھی پکے مسلمان ہیں کوئی کافر نہیں سب با ایمان ہیں ناری نہیں ناجی از نیران ہیں کہ عباد الرحمٰن ہیں۔ دیوبندی ہوں وہابی ہوں قادیانی ہوں۔ بابی ہوں۔ رافضی ہوں، خارجی ہوں، خود یہ نیچری ہوں، ندوی ہوں، چکڑالوی ہوں، گاندھوی ہوں، غرض بدنام کنندگان اسلام سے جو بھی ہوں جتنے متبعین شیطان ہیں ان کے نزدیک سب مسلمان ہیں۔ ولاحول ولاقوۃ الا باللہ العلی العظیم۔

جو خدا کا جھوٹ بولنا ممکن جانے وہ بھی ان کے نزدیک مسلمان ہے اور جو محال جانے وہ بھی۔ جو خبیث تصریح کرے کہ وقوع کذب کے معنیٰ درست ہوگئے یعنی معاذ اللہ اللہ جھوٹ بول چکا وہ بھی ان کے خیال میں مسلمان ہے اور ایسے کو کافر جانے وہ بھی جو یہ کہے کہ قرآن ناقص ہے وہ بھی، اور جو بحکم۔

اِنَّا نَحۡنُ نَزَّلۡنَا الذِّكۡرَ وَاِنَّا لَهٗ لَحٰفِظُوۡنَ۔ (پ۱۴ع۱) بے شک ہم نے اتارا ہے یہ قرآن اور بے شک ہم خود اس کے نگہبان ہیں۔

اور

لَا يَاۡتِيۡهِ الۡبَاطِلُ مِنۡۢ بَيۡنِ يَدَيۡهِ وَلَا مِنۡ خَلۡفِهٖ (پ۲۴ع۱۹) باطل کو اس کی طرف راہ نہیں نہ اس کے آگے سے نہ اس کے پیچھے سے۔

اسے دخل بشری سے محفوظ مانے اور کامل جانے اور ناقص کہنے والوں کی تکفیر کرے وہ بھی۔ جو یہ کہے کہ جہل وظلم وچوری شراب خوری سے معارضہ کم فہمی ہے کہ جو مقدور العبد ہے وہ مقدور اللہ ہے یعنی معاذ اللہ صاف کہ اللہ عزوجل ایک کذب ہی نہیں ان عیوب پر بھی قادر ہے اور ان سے بھی ملوث ہو سکتا ہے وہ بھی۔ اور جو اللہ عزوجل کو ہر عیب سے پاک جانے اور کسی عیب سے ملوث ہونے کو ناجائز مانے خدا کی الوہیت کو باطل ٹھہرانا جانے اور اس پر اس قائل کی تکفیر کرے وہ بھی۔ جو یہ کہے کہ اللہ تعالیٰ نے نبوت تو حضرت علی کرم اللہ وجہہ کے لئے بھیجی تھی جبریل علیہ الصلاۃ والسلام غلطی سے حضور کو دے گئے وہ بھی۔ اور جو حضور کی تنقیص حضرت جبریل کی توہین اور اللہ عزوجل پر ناپاک افترا حضرت جبریل پر گندا بہتان جانے اور قائل کو کافر مانے وہ بھی۔ جو حضرت مولیٰ علی وحضرت فاطمہ زہرا سبطین کریمین رضی اللہ تعالیٰ عنہم اجمعین کو نبی مانے اور انھیں انبیاء کرام سے افضل جاننے کو کفر بتائے اور ایسے کو کافر جانے اور کسی غیر نبی کو نبی سے افضل ہونے کو محال جانے وہ بھی۔ جو اللہ عزوجل کے حبیب رب عم نوالہ کے محبوب محمد رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو گالیاں دے۔ حضور کے علم عظیم کو شیطان رجیم کے علم سے گھٹائے۔ حضور کے علم کو ہر صبی بلکہ ہر مجنون بلکہ جمیع حیوانات وبہائم کے علم سے

اس وقت ہے کہ قائل کا کلام کفر اور عدم کفر میں محتمل ہو اور مدلول کفر میں صریح اور نص نہ ہو اس وجہ سے کہ قول صریح میں تاویل کو گنجائش نہیں۔

کما فی الشفا۔ التاویل فی صراح لایقبل۔ انتہی — صریح میں تاویل غیر مقبول ہے۔

ونسیم الریاض۔ ولایلتفت لمثلہ ویعد ھذیانا۔ انتہی — صریح الفاظ میں کسی طرح کی تاویل غیر معقول ہے۔

وشرح الشفا للعلامہ القاری۔

ھو مردود عند قواعد الشرعیۃ۔ — قانون شرع کے اعتبار سے صریح لفظ میں تاویل مردود ہے۔

نیز یہ کہ تاویل بھی اگر ہو تو صحیح اور موید بالدلیل اس وجہ سے کہ تاویل بلا دلیل عند الفحول نامقبول ہے۔

فی التوضیح والتلویح۔

لاعبرۃ باحتمال لم ینشأ عن دلیل۔ — جو احتمال کسی دلیل کے تحت نہ ہو غیر معتبر ہے۔

اور صورت مسئولہ میں تیسرے شعر کا پہلا مصرع۔ اور چوتھا شعر اور پانچویں شعر کا آخری مصرع لزوم کفر میں صریح ہے اس وجہ سے کہ تیسرے شعر کے پہلے مصرع میں قائل خدائے تعالیٰ کے عاجز ہونے کی تصریح کرتا ہے

وھل ھذا الاکفر صریح فی الفتاوی[1] الھندیۃ۔

یکفر اذا وصف اللہ تعالیٰ بما لایلیق بہ او نسبہ الی الجھل او العجز۔ — جو اللہ کو کسی ایسی چیز سے متصف مانے جو اس کی شان کے لائق نہیں یا اس کو عاجز و جاہل مانے وہ کافر ہے۔

اور چوتھے شعر کو بالفرض اگر تعریض پر محمول کیا جائے تب بھی ایسی تعریضیں کہ جن سے حق سبحانہ وتعالیٰ کی شان کی تنقیص مترشح ہو اور اس کی تنزیہ و تقدیس کے خلاف ہوں قطعاً کفر ہے۔ فی الاعلام بقواطع الاسلام،

من نفی او اثبت ما ھو صریح فی النقص کفر۔ — جس نے کوئی ایسی چیز اللہ تعالیٰ کے لئے مانی جس میں کھلا عیب ہے تو وہ کافر ہے۔

خدا خدا نہ ہوا بلکہ ان بر۱ یا وہ گو الشعراء[2] یتبعھم الغاوون کے تعریضات اور تمسخر کا آلہ ہو گیا کہ کبھی کسی اکفر سے خدا کو تعبیر کر دیا اور کبھی مشرک سے کبرت[3] کلمۃ تخرج من افواھھم۔

کجا حق سبحانہ وتعالیٰ وحدہ لاشریک لہ، معبود برحق اور کجا رام و لچھمن کہ جو دو شخص اہل ہنود کے معبود باطل جن کو وہ نعوذ باللہ خدا مانتے اور جانتے ہیں۔ موخر الذکر تین شعروں کے بعض الفاظ صریح کفر ہیں۔ اور شرعاً حکم کفر اس پر ہوتا ہے جس پر صراحۃً قائل کا لفظ دلالت کرے اگرچہ قائل نے قصد کفر نہ کیا ہو۔ اعلام بقواطع الاسلام میں ہے۔

حکمنا بما دل علیہ لفظہ صریحا وقلنا لہ انت حینئذ — ہم لفظ صریح کے مفہوم پر حکم لگاتے ہیں اور ہمارا یہ فتویٰ ہے کہ تم کفر

---

[1] فتاوی عالمگیری مع خانیہ جلد دوم ص ۲۵۸ مطبوعہ بیروت، [2] سورۂ کہف آیت ۵، [3] شعراء آیت ۲۲۴

اطلاق ھٰذا اللفظ کُنْتَ کَافِرًا وَاِنْ کُنْتَ لَمْ تَقْصِدْ ذٰلِکَ لِاَنَّا اِنَّمَا نحکم بالکفر باعتبار الظَّاهِرِ فالتَّلَفُّظُ اِذَا کَانَ مُحْتَمِلًا لمَعَانٍ فَاِنْ کَانَ فِی بَعْضِهَا اظهر حمل علیه وکذا ان استوت ووجد لاحدها مرجح والارادة وعدمها لَا شُغْلَ لَنَا۔

الفاظ جب بھی بولو گے کافر ہو جاؤ گے خواہ تمہاری مراد یہ نہ ہو کیونکہ ہم ظاہر پر حکم لگاتے ہیں۔ لہٰذا اگر کسی لفظ میں چند معانی کا احتمال ہوگا اور ان میں ایک معنی ظاہر ہوں گے تو حکم اسی کے اعتبار سے ہوگا اور اسی طرح اس وقت جب کہ تمام معانی برابر ہوں لیکن ایک معنی کے لئے کوئی وجہ ترجیح ہو تو بھی اسی پر حکم لگے مراد و عدم مراد سے ہم کو کچھ کام نہیں۔

یعنی قائل کا قول اگر چند معانی کا محتمل ہے تو ان میں سے جو معنی اظہر ہوں گے وہ کلمہ اس پر محمول ہوگا اور نیت سے کوئی غرض نہ ہوگی اور اگر اس کا ظہور سب میں مساوی ہو اور ایک معنیٰ کے واسطے مثلاً قرینہ وغیرہ مرجح ہو تو اس مرجح معنی پر حمل کریں گے۔ ھٰذا ما یقتضیه المقام واللّٰه سبحانه وتعالیٰ اعلم بحقیقة الحال۔

- العبد المجیب **محمد ریحان حسین مجددی** کان اللّٰه تعالیٰ لهٗ
- الجواب صواب۔ العبد **محمد معوان حسین مجددی** کان اللّٰه تعالیٰ لهٗ ناظم مدرسة ارشاد العلوم رامپور۔
- نعم الجواب والمجیب مصیب ومثاب وانا الفقیر الی المولی الاحد یرسید احمد القادری الرضوی المکنی بابی البرکات حماه اللّٰه من الآفات،
- الجواب صحیح، العبد **محمد شجاعت علی عفی عنه** مدرس مدرسه ارشاد العلوم
- الجواب صحیح والمجیب نجیح لاشك فی حقیقة المسئلة المزبورة المذکورة لاینبغی للمسلم الحنفی ان یرتب فی محقها۔ حررہ ابو الخیر **فیض اللّٰہ جان دیروی مروتی بقلم**۔
- الجواب صحیح والمجیب نجیح العبد الفقیر محمد اکبر الحنفی القادری الشادیوالی غفر له ولوالدیه۔
- الجواب صحیح والمجیب نجیح ابو الحسنات حافظ الحمد احمد حسینی قادری الوری
- صح الجواب **نظام الدین ملتانی ثم وزیر آبادی**۔

**مسئلہ**۔ ایک شخص کہتا ہے، اعلیٰ حضرت قبلہ نور اللہ مرقدہٗ نے اپنے فتویٰ کتاب النکاح میں جولاہوں وناءیوں وموچیوں وغیرہم کو ذلیل لکھا ہے کہ یہ لوگ ذلیل ہیں تو کیا واقعی یہ لوگ ذلیل ہیں اور یہ کہاں تک سچ ہے۔ اور حضور ان لوگوں کو کیا سمجھتے ہیں۔ بینوا توجروا۔

**الجواب**۔ مسلمان ہونا عزت ہے اور کافر ہونا ذلت، بھنگی چمار جنہیں وہ جو اپنے آپ کو شریف کہتے ہیں۔ یعنی شیخ مغل پٹھان وغیرہ اور وہ جو ان اقوام مذکورہ سے اپنے آپ کو خود بھی چھوٹا جانتے ہیں یعنی دھنے، جولاہے،

نائی، موچی وغیرہ۔ آج اگر وہ مسلمان ہو جائیں تو وہ اس پٹھان اس شیخ اس مغل بلکہ اس مدعی سیادت سے بہت زیادہ عزت والے ہیں جو معاذ اللہ کفر کرے وہابی یا رافضی یا قادیانی وغیرہ ہو جائے بلکہ حقیقۃً وہی عزت والا اور بڑی عزت والا ہے قال[1] تعالیٰ وَلِلّٰهِ الْعِزَّةُ وَلِرَسُوْلِهٖ وَلِلْمُؤْمِنِيْنَ وہ ان عزیزوں میں داخل جن کو اللہ نے اپنے اور اپنے رسول کے بعد عزت والا فرمایا۔ بنص قرآنی عزت کا مسلمانوں میں حصر ہے کسی کافر کو عزت سے ادنیٰ واسطہ نہیں وہ کافر اصلی ہو یا مرتد کہ اسلام کا مدعی ہو۔ اور کفار ہی ذلیل ہیں۔ قال تعالیٰ اُولٰٓئِكَ[2] فِی الْاَذَلِّيْنَ پھر مسلمانوں میں عزیز و بزرگ تر وہ ہے جو متقی و پرہیزگار ہو جو جتنا اتقیٰ ہو زیادہ تقویٰ والا ہو گا اسی کا مرتبہ زیادہ بلند و بالا ہو گا قال تعالیٰ[3] اِنَّ اَكْرَمَكُمْ عِنْدَ اللّٰهِ اَتْقٰىكُمْ۔ بھنگی، چمار مسلمان ہو کر تقویٰ اختیار کرے، عالم دین بنے، وہ جاہل شیخ مغل پٹھان، فاسق مغل پٹھان سے اللہ و رسول کے نزدیک زیادہ عزت والا ہے۔ اور جاہل فاسق مدعیِ شرافت اپنے فسق و فجور کے سبب ذلیل ہے، رہا عرف تو اس میں یہ چار قومیں شریف گنی جاتی ہیں باقی کسی حیثیت سے ان سے کمتر، اسی پر شریعت نے کفائت کا اعتبار فرمایا۔

شریعت پاک کے بعض مسائل کا مدار عرف پر ہے اگر ہندوستان میں پٹھان اور مغل اور شیخ عالم دین کو حضرات سادات اپنے برابر کا نہ شمار کرتے اور عرفاً ان کی سیدوں کے بہ نسبت کم نسبی کا وزن شرافت علم سے پورا نہ ہوتا تو ہرگز وہ کبھی ان کے کفو نہ ہو سکتے۔ فتاویٰ رضویہ میں جہاں جولاہوں وغیرہ کو تحریر فرمایا کہ وہ عالم ہو کر بھی سیدوں کے کفو نہیں ہو سکتے وہاں یہ بھی تحریر فرمایا کہ اس وقت تک جب تک ان سے عار باقی ہے۔ جہاں وہ تحریر فرمایا کہ مغل پٹھان وغیرہ عالم ہو کر ان کے کفو ہوتے ہیں وہاں وجہ بھی لکھ دی کہ اس ملک میں مغل پٹھان وغیرہ علماء سے سادات کو عار نہیں ہوتی۔

اعلیٰ حضرت پر افترا محض ہے کہ انھوں نے جولاہوں، نائیوں، موچیوں کو ذلیل لکھا ہے (خدائے تعالیٰ کے ارشاد) وَقَدْ[4] خَابَ مَنِ افْتَرٰى سے مفتری کو ڈرنا چاہئے اور پھر وہ بھی ایسے امام جلیل پر وہ بھی بعد وصال ولاحول ولاقوۃ الا باللہ۔ پیشہ کی دنایت حقیقۃً مستلزم دنایت شخص نہیں۔ کما ھو ظاھر۔ جب یہ اس شرعی کذاب کا محض دروغ بے فروغ ہے۔ حضرت نے ان لوگوں کو کہیں ذلیل نہ تحریر فرمایا بلکہ اس مفتری کذاب کی دروغ بافی خود اسی فتوی مبارکہ کتاب النکاح حصہ سوم سے ظاہر صفحہ ۱۲ ملاحظہ ہو ۔

اگر کوئی چمار مسلمان ہوا تو مسلمانوں کے دین میں اسے نظر حقارت سے دیکھنا حرام اور سخت حرام ہے وہ ہمارا دینی بھائی ہو گیا اللہ تعالیٰ فرماتا ہے انما المؤمنون اخوۃ اور فرمایا فاخوانکم فی الدین۔

[1] سورۂ منافقون آیت ۸ [2] سورۂ مجادلہ آیت ۲۰ [3] سورۂ حجرات آیت ۱۳ [4] سورۂ طٰہٰ آیت ۶۱

پھر اسی صفحہ پر فرمایا ـــــ کہ ان کے سوا جو قومیں رہ گئیں کہ بادی عرف ہیں ذلیل سمجھی جاتی ہیں الخ ـــــ

ـــــ بلکہ اسی صفحہ ۱۱ پر جس کی عبارت دکھا کر اس کذاب مفتری نے یہ جیتا بہتان باندھا وہیں تھا ـــــ

"پٹھان، مغل یہاں اپنے آپ کو شرفائے اصحاب سے شمار کرتے ہیں"۔

ان عبارات سے اُن کذاب کا کذب واضح ہو گیا اور کھل گیا کہ حضرت قدس سرہ نے کہیں جولاہوں، نائیوں وغیرہ کو ذلیل نہیں تحریر فرمایا اور وہ جو ذلیل پیشہ در تحریر ہوا وہ پیشہ کی عرفی ذلت ہے۔ ان عبارتوں میں ہر ذرا سا پڑھا ہوا بادنیٰ تامل جان لے گا کہ عرف پر کلام ہے کیا جگہ جگہ پٹھان وغیرہم کو نہ فرمایا کہ وہ اپنے آپ کو شریف شمار کرتے ہیں، یہ قومیں شریف گنی جاتی ہیں۔ یونہی یہ کہ جولاہے، نائی وغیرہ کے پیشے ذلیل عرفی ہیں۔ رہی عزت حقیقی وہ اسلام اور حسن عمل ہے جو صفحہ ۱۲ کی عبارت سے ظاہر ہے۔ صفحہ ۱۲ پر فرمایا کہ شرافت قوم پر منحصر نہیں اللہ عزوجل فرماتا ہے[1] اِنَّ اَكْرَمَكُمْ عِنْدَ اللّٰهِ اَتْقٰكُمْ۔ تم میں زیادہ مرتبہ والا اللہ کے نزدیک وہ ہے جو زیادہ تقویٰ رکھتا ہے۔

جب حضرت قدس سرہٗ نے یہ نص فرما دی تو ظاہر ہو گیا کہ حضرت کے نزدیک ہر وہ جولاہہ وہ نائی وہ دھنیا وہ موچی وہ چھیپی وہ قصائی بلکہ وہ چمار وہ بھنگی جو بعد اسلام نیک عمل کرے متقی و پرہیزگار بنے شریف ہے اور ہر وہ مغل پٹھان وہ شیخ جو فسق و فجور میں مبتلا ہو ذلیل، اللہ اس مفتری کو توبہ کی طرف ہدایت فرمائے۔ واللہ تعالیٰ اعلم بالصواب۔ فقیر محمد مصطفےٰ رضا خاں قادری عفی عنہ

صح الجواب واللہ تعالیٰ اعلم بالصواب۔ فقیر محمد حامد رضا قادری نوری رضوی خادم سجادہ و گدائے آستانۂ عالیہ رضویہ بریلی۔

صح الجواب واللہ تعالیٰ اعلم۔ سگ بارگاہِ عالیہ مدرسہ رضویہ فقیر ابوالمعانی محمد ابرار حسین صدیقی غفرلہٗ

الجواب صحیح۔ حضور پرنور مرشد برحق امام اہلسنت مجدد دین و ملت سیدنا اعلیٰ حضرت قبلہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر ان قوموں کا ذلیل سمجھنا افترائے محض و کذب بحت ہے۔ ہر شخص جس نے حضور اعلیٰ حضرت قبلہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی زیارت کی ہے وہ جانتا ہے کہ حضور پرنور کا ان اقوام کے سنی مسلمانوں کے ساتھ کس قدر کریمانہ مشفقانہ رحیمانہ برتاؤ تھا ان کے یہاں دعوتوں میں تشریف لے جاتے، ان کے یہاں تشریف لے جا کر وعظ فرماتے، ان کی خواہش پر بیعت سے مشرف فرماتے، انھیں اپنے کاشانہ پر تقریبات میلاد شریف و عرس سراپا قدس وغیرہ میں محبت سے بلاتے، اور ان پر انتہائی شفقت فرماتے رضی اللہ عنہ، اگر معاذ اللہ حضور اعلیٰ حضرت قبلہ رضی اللہ عنہ

[1] سورہ حجرات آیت ۱۳

ان بھائیوں کو ذلیل سمجھتے تو کیا ایسا ہی برتاؤ فرماتے، جو شخص کسی کو اپنے سے ذلیل سمجھتا ہے اس سے ایسا ہی برتاؤ کرتا ہے؟ مگر یہ کہ خدا حیا دے ایمان دے۔ آمین۔

فقیر ابوالفتح عبیدالرضا
محمد حشمت علی قادری رضوی لکھنوی غفرلہٗ ولابویہ ربہٗ القوی

الجواب صحیح۔ فقیر محمد علی قادری، حامدی، آنولوی غفرلہٗ

**مسئلہ** ۔ از محمد زماں ہر یا چندرسی پچپیڑوا ضلع گونڈہ

موضع سنہیاں کلاں ضلع گونڈہ کی مسجد کا منبر بہت مختصر اور نیچا تھا ایک سنی عالم نے نماز جمعہ کے بعد کرسی منگوایا اور اس پر بیٹھ کر فضائل نبویہ اور احکام شرعیہ بیان کئے۔ دریافت طلب یہ امر ہے کہ محراب و منبر کے پاس کرسی پر بیٹھ کر تقریر کرنا شرعاً جائز ہے یا نہیں؟ کیا حضور سید عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم یا صحابۂ کرام یا ائمۂ دین رضی اللہ تعالیٰ عنہم اجمعین میں سے کسی سے ثابت ہے کہ مسجد کے اندر کرسی پر بیٹھ کر تقریر کی ہو اور کوئی معذوری نہ رہی ہو منبر کے پاس کرسی پر بیٹھنا محراب و منبر کے احترام کے خلاف ہے یا نہیں؟ بینوا توجروا۔

**الجواب** ۔ منبر اینٹ چونے کا ہو یا لکڑی کا تخت ہو یا کرسی ہو مقرر اس پر بیٹھتا یا کھڑا ہوتا ہے تاکہ پورے مجمع تک آواز پہونچے اور پورا مجمع اسے سنے اور تعظیم ذکر بھی اس سے حاصل ہوتی ہے۔ پہلے حضور علیہ الصلاۃ والسلام کے لئے منبر نہ تھا پھر منبر بنایا گیا۔ کرسی پر بیٹھنا منبر و محراب کی توہین نہیں جیسے خود منبر جو مسجد کے لئے بنا ہوا ہے اس پر کھڑا ہونا یا بیٹھنا محراب کے احترام کے خلاف نہیں۔ کرسی نہ ہوتی کوئی تخت بچھایا جاتا یا تخت ہوتا اس پر کرسی رکھی جاتی۔ اس میں منبر اور محراب کے احترام کے کیا خلاف ہوتا؟ فقط واللہ تعالیٰ اعلم۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم نحمدہٗ ونصلی علیٰ رسولہ الکریم

**مسئلہ** ۔ مرسلہ جناب محمد نظام الدین صاحب قادری برکاتی نوری رسولی محلہ کھار دار وارڈ متصل بالا پیر شہر سورت۔

(۱) مزامیر یعنی ڈھول طبلہ، سارنگی وغیرہ کے ساتھ قوالی سننا جائز ہے یا ناجائز؟ زید کہتا ہے کہ صوفیوں کو مزامیر کے ساتھ سننا جائز ہے اور بکر کہتا ہے کہ اعلیٰ حضرت امام اہلسنت مجدد دین وملت مولانا شاہ احمد رضا خاں صاحب رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کتاب احکام شریعت حصہ اوّل صفحہ ۲۳ و ۲۴ پر مزامیر کے ساتھ قوالی کو حرام لکھا ہے اور حضرت نظام الدین اولیاء محبوب الٰہی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی کتاب فوائد الفواد کا بھی حوالہ دیا ہے۔ لہٰذا مزامیر کے

ساتھ ہر شخص کو قوالی سننا ناجائز ہے۔ تو زید کا کہنا درست ہے؟ یا بکر کا قول صحیح ہے۔؟

(۲) غیر محرم عورت کو بے پردہ مرید کرنا کیسا ہے۔؟ زید کہتا ہے جائز ہے کسی طرح حرج نہیں۔ پردہ سے بے ایمان لوگ مرید کیا کرتے ہیں اور بکر کہتا ہے کہ مولینا احمد رضا خاں صاحب رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فتوٰی کتاب النکاح حصہ دوم صفحہ ۱۲ پر تحریر کیا ہے کہ مریدہ کو اپنے پیر کے سامنے بے پردہ آنا ناجائز ہے، لہٰذا ناجائز ہے۔ تو زید کا کہنا صحیح ہے یا بکر کا قول صحیح ہے۔؟

(۳) قادری سلسلے کا مرید چشتیہ میں طالب ہو سکتا ہے یا نہیں۔؟ زید کہتا ہے۔ فقیر کو اختیار ہے۔ قادری سلسلے کے مرید کو چشتیہ میں طالب کر سکتا ہے۔ بکر کہتا ہے کہ حضرت باہو علیہ الرحمہ رسالہ تیغ برہنہ صفحہ ۹ پر فرماتے ہیں کہ اگر قادری طریقے کا مرید کسی دوسرے طریقہ میں چلا جائے تو خواہ بانصیب ہی ہو تو بھی بے نصیب اور مردود ہو جاتا ہے اور اعلیٰ حضرت عظیم البرکۃ امام اہلسنت مولانا احمد رضا خاں صاحب رضی اللہ عنہ ملفوظات حصہ دوم ص۳ پر تحریر کرتے ہیں کہ عدی بن مسافر رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں میں کسی سلسلے کا آئے اس سے بیعت لے لیتا ہوں سوائے غلامانِ قادری کے کہ بحر کو چھوڑ کر نہر کی طرف کوئی نہیں آتا۔ لہٰذا ان بزرگوں کے فرمانے سے قادری سلسلے کا مرید کسی دوسرے سلسلے میں طالب نہیں ہو سکتا۔ تو شریعت مطہرہ کے موافق تحریر فرمایئے کہ زید کا کہنا صحیح ہے یا بکر کا قول درست ہے۔؟ بینوا بالکتاب توجروا یوم الحساب۔

**الجواب**۔ (۱) بکر کا قول صواب و صحیح ہے اور قولِ زید محض باطل و قبیح و فضیح، بکر مصیب و مثاب زید بے قید مستوجبِ غضب و مبتلائے قہر و عتاب، گرفتارِ عذاب ہے کہ وہ بے علم فتوٰی دیتا ہے اور بے علم فتوٰی دینا حرام حرام حرام ہے قال تعالیٰ وَلَا تَقْفُ مَا لَيْسَ لَكَ بِهٖ عِلْمٌ ۔ اِنَّ السَّمْعَ وَالْبَصَرَ وَالْفُؤَادَ كُلُّ اُولٰٓئِكَ كَانَ عَنْهُ مَسْـُٔوْلًا[۱] وقال عزوجل من قائل سبحانہ وتعالیٰ شانہ لَا تَقُوْلُوْا لِمَا تَصِفُ اَلْسِنَتُكُمُ الْكَذِبَ هٰذَا حَلٰلٌ وَّهٰذَا حَرَامٌ لِّتَفْتَرُوْا عَلَى اللّٰهِ الْكَذِبَ الآیۃ[۲]۔ وقال تعالیٰ اَمْ كُنْتُمْ شُهَدَآءَ اِذْ وَصّٰىكُمُ اللّٰهُ بِهٰذَا فَمَنْ اَظْلَمُ مِمَّنِ افْتَرٰى عَلَى اللّٰهِ كَذِبًا لِّيُضِلَّ النَّاسَ بِغَيْرِ عِلْمٍ الآیۃ[۳]۔ نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم فرماتے ہیں من[۴] افتی بغیر علم لعنتہ ملٰئکۃ السموات والارض۔ مزامیر جنھیں مٹانے کے لئے حضور پر نور نبی اکرم سید عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم تشریف لائے کما فی الحدیث مطلقاً حرام ہیں نہ صوفی کو حلال نہ غیر صوفی کو۔ مزامیر نہ ہونا شرطِ اباحتِ سماع ہے۔ جن کے لئے سماع حلال و مباح ہے۔ مجرد سماع چار قسم ہے۔ حلال۔ حرام۔ مکروہ اور مباح۔

[۱] سورۂ اسراء آیت ۳۶ [۲] سورۂ نحل آیت ۱۱۶ [۳] سورۂ انعام آیت ۱۴۴ [۴] کنز العمال جلد ۱۰ ص ۱۱۱

اگر صاحب وجد کا میلان جانب حق اکثر و بیشتر ہے اسے مباح ہے۔ اور اگر میل بمجاز زائد ہے تو اسے مکروہ ہے۔ اور جو بالکل مجاز کی طرف مائل ہو تو اس کے لئے حرام اور جو بالکلیہ جانب حق مائل اور مجاز سے یکسر منقطع اس کے لئے حلال ہے۔ بعض متصوفہ خصوصاً مریدانِ سلسلۂ عالیہ چشتیہ نے یہ ظلم ڈھایا اور نیا ستم برپا کیا ہے کہ زبردستی مزامیر کے جواز کا باطل دعویٰ کر لیا ہے اور ستم بالائے ستم یہ کہ جو چشتی ہو جائے اسے مزامیر حلال۔ ولاحول ولاقوۃ الا باللہ العلی العظیم۔ گویا چشتیوں کی شریعت اور ہے۔ اور سلاسل کی شریعت اور و العیاذ باللہ تعالیٰ۔

اس لئے مناسب کہ ہم حضور پر نور سیدنا سلطان المشائخ نظام الحق والشریعۃ والطریقۃ والدین محبوب الٰہی قدس سرہ العزیز کے ملفوظات کریمہ "سیر الاولیاء" سے جس کے جامع حضور کے مرید و خلیفہ حضرت میر خورد مولینا سید کرمانی قدس سرہٗ النورانی ہیں، یہ ثبوت حرمت پیش کریں۔ اس وقت اگر وطن سے دور اور کتب سے مہجور نہ ہوتا تو اور بھی بعض سادات حضرات چشت سے ثبوت پیش کر سکتا۔ خصوصاً "لطائف اشرفی"، مگر منصف کے لئے یہ بھی کافی اور ہٹ دھرم کو دفتر بھی ناوافی۔ حضور سلطان المشائخ سیر الاولیاء میں فرماتے ہیں۔

سماع بر چہار قسم ست حلال و حرام، مکروہ و مباح۔ اگر صاحب را میل بسوئے حق بیشتر ست آں مباح ست۔ و اگر میل بمجاز بیشتر ست مکروہ است و اگر میل بکلی بطرف مجاز ست آں حرام ست۔ و اگر میل بکلی بطرف حق ست آں حلال ست۔

اس کے بعد اس پر تفریع کرتے ہوتے فرماتے ہیں کہ "پس می باید کہ صاحب ایں کار حلال و حرام و مکروہ و مباح بشناسد"

پھر فرماتے ہیں کہ اباحت سماع کے لئے چند چیزیں درکار مسمع، مستمع، مسموع و آلہ سماع یعنی قوال پورا مرد ہو، امرد نہ ہو، عورت نہ ہو، مستمع سننے والا یادِ خدا سے خالی نہ ہو۔ مسموع وہ چیز جو گائی جائے فحش و مسخری نہ ہو اور آلہ سماع مزامیر جیسے چنگ و رباب وغیرہ اس سے مجلس پاک ہو۔

ارشاد فرماتے ہیں۔ چندیں چیز می باید تا سماع مباح شود و مستمع و مسموع و آلہ سماع یعنی گویندہ مرد تمام باشد کودک نہ باشد و عورت نباشد و مستمع آنکہ می شنود از یاد حق خالی نباشد و مسموع آنچہ بگویند فحش و مسخرگی نباشد و آلہ سماع مزامیر ست چوں چنگ و رباب و مثل آں می باید کہ درمیان نہ باشد ایں چنیں سماع حلال ست و سماع صوتے ست موزوں چرا حرام باشد۔

صوفیوں کو خصوصاً چشتیوں کو حلت مزامیر کی باطل دستاویزیں دینے والے آنکھیں پھاڑ کر دیکھیں کہ

حضور سلطان المشائخ سید الصوفیہ سردار چشتیاں نے کہیں صوفیوں، چشتیوں کا حکم علیحدہ بیان کیا کہ سماع کی اباحت کی جو یہ شرطیں ہیں وہ غیر صوفیہ کے لئے ہیں اور چشتیوں، صوفیوں کے لئے آزادی ہے۔ ان کے لئے مطلقاً حلال ہے۔ اور یہ بھی بتائیں کہ صوفیوں کو مزامیر ہی حلال ہیں یا عورت و امرد کا گانا سننا بھی۔ فرق کیا ہے کہ ایک شے جو اوروں کے لئے شرط اباحت تھی ان کے حق میں نہ ہو اور دوسری ان کے حق میں بھی ہو اور اوروں کے لئے بھی۔ جو علت صوفیوں کے لئے جواز کی ہوگی وہ مزامیر کے علاوہ عورت و امرد کی آواز کے لئے بھی ہوسکتی ہے۔ پھر وجہ فرق کیا ہے؟ اللہ اکبر! چشتیت کا دعویٰ! اور حضور سلطان المشائخ کے خلاف فتویٰ۔

آج کل کے متصوفہ کا تو ذکر کیا۔ حضور سلطان المشائخ کے زمانہ کے بعض آستانہ دار درویش جب اس بلا میں مبتلا ہوئے تو حضور میں شکایت گذری جو سیر الاولیا شریف میں یوں مذکور ہے۔

بخدمت حضرت سلطان المشائخ عرض داشت کہ دریں روزہا بعض از درویشاں آستانہ دار در مجمع کہ چنگ و رباب و مزامیر بود، رقص کردند، فرمود نیکو نہ کردہ اند آنچہ نامشروع است ناپسندیدہ است ــــــــــــ

(یعنی ایک صاحب نے خدمت سلطان المشائخ قدس سرہٗ میں گذارش کی کہ بعض وہ درویش جو آستانہ دار ہیں انھوں نے ایسے مجمع میں جہاں چنگ و رباب و مزامیر تھے، رقص کیا۔ آپ نے ارشاد فرمایا، انھوں نے اچھا نہ کیا کہ جو چیز نامشروع ہے، ناپسندیدہ ہے)

اس سے بھی زیادہ اور کوئی نص درکار ہے۔ آنکھیں چیر کر دیکھو کہ حضور سلطان المشائخ کس کو ناجائز فرما رہے ہیں۔ مزامیر و چنگ و رباب کو۔ اور خوب آنکھیں مل مل کر دیکھو کس کے لئے ناجائز فرما رہے ہیں۔ صوفیوں ہی کے لئے تو۔ اسی پر بس نہیں۔ اللہ عزجلالہٗ کی ہزاراں ہزار رحمتیں اور کروڑہا کروڑ برکتیں روح پر فتوح حضور سلطان المشائخ پر ہوں کہ ان متصوفہ کے لئے بالکل جائے دم زدن باقی اور ان کے عذر مقبوح و مذبوح کی کوئی رگ پھڑکتی نہ چھوڑی۔

اسی سیر الاولیا شریف میں ہے۔ کہ بعد ازاں یکے گفت۔ چوں ایں طائفہ ازاں مقام بیرون آمدند بایشاں گفتند کہ شما چہ کردید دراں مجمع مزامیر بود۔ سماع چگونہ شنیدید و رقص کردید ایشاں جواب دادند کہ ما چناں مستغرق سماع بودیم کہ ندانستیم کہ ایں جا مزامیر ہست یا نہ۔ حضرت سلطان المشائخ فرمود۔ ایں جواب ہم چیزے نیست ایں سخن در ہمہ معصیتہا بیاید ــــــــ یعنی بعد اس کے حضور کی خدمت میں شکایت گذری اور حضور نے اس کا وہ جواب فرمایا۔ ایک صاحب نے ان کا یہ عذر گذارش کیا کہ جب وہ طائفہ صوفیہ اس جگہ سے باہر آیا۔ لوگوں نے

ان سے کہا یہ کیا کیا؟ ایسے مجمع میں جہاں مزامیر تھے تم نے سماع کیسے سنا؟ اور کیوں کر رقص کیا؟ انھوں نے جواب دیا کہ ہم سماع میں ایسے مستغرق تھے کہ ہمیں خبر ہی نہیں تھی کہ یہاں مزامیر ہیں یا نہیں۔ حضور سلطان المشائخ نے ارشاد فرمایا۔ یہ جواب بھی کچھ نہیں کہ یہ عذر باطل تو تمام معصیتوں پر ہو سکتا ہے۔

یعنی آدمی شراب پئے اور کہہ دے مجھے خبر ہی نہ تھی کہ یہ شراب ہے یا شربت، ماں کے ساتھ زنا کرے اور کہہ دے میں تو ایسا ڈوبا ہوا تھا کہ معلوم ہی نہ کر سکا کہ یہ ماں ہے یا بیوی۔ ولاحول ولاقوۃ الا باللہ العلی العظیم۔

نیز اسی سیر الاولیاء میں ہے کہ حضور سلطان المشائخ کی مجلس شریف میں کسی نے حضور سے عرض کی کہ فلاں موضع میں اس وقت حضور کے مریدوں کا مجمع ہے۔ اس میں مزامیر و محرمات ہیں۔ فرمایا میں منع کر چکا ہوں کہ مزامیر و محرمات درمیان نہ ہوں، انھوں نے اچھا نہیں کیا اور اس بارے میں بہت غلو فرمایا یہاں تک کہ ارشاد کیا کہ اگر جماعت ہو رہی ہو اور جماعت میں عورتیں بھی ہوں اور امام کو سہو ہو تو مرد تو سبحان اللہ کہہ کر امام کو سہو سے آگاہ کرے اور اگر عورت سہو پر وقوف پائے تو وہ تسبیح نہ کہے کہ اس کی آواز غیر محرموں کو سننا جائز نہیں۔ پشت دست کف دست پر مارے اور ہتھیلی پر ہتھیلی نہ مارے کہ تالی ملاہی سے ہے۔ یہاں تک ملاہی و امثالِ ملاہی سے پرہیز وارد ہے تو سماع میں بطریقِ اولیٰ ملاہی سے بچنا ہونا چاہئے۔ جب دستک میں اس قدر احتیاط ہے تو سماع میں مزامیر بطریق اولیٰ ممنوع ہیں۔

عبارتِ سیر الاولیاء یہ ہے۔ در مجلسِ حضرت سلطان المشائخ شخصے تقریر کرد کہ اکنوں در موضعِ فلاں یاراں شما جمعیتے کردہ اند۔ و مزامیر و محرمات درمیان ست حضرت سلطان المشائخ فرمود کہ من منع کردہ ام کہ مزامیر و محرمات درمیان نہ باشد۔ نیکو نہ کردہ اند و دریں باب بسیار غلو کرد تا بحدے کہ گفت کہ اگر امامے در نماز باشد و جماعتے کہ در عقبِ او مقتدی شوند و در آں جماعت عورات ہم باشند۔ پس اگر امام را سہو افتد مردانے کہ اقتدا کردہ باشند یکے بہ تسبیح اعلام دہد۔ بگوید سبحان اللہ۔ پس چہ کنند۔ او پشت دست برکفِ دست زند۔ وکف دست برکف دست نہ زند کہ آں بہ لہوی ماند۔ تا ایں غایت از ملاہی و امثالِ آں پرہیز آمدہ است۔ پس در سماع مزامیر بطریق اولیٰ منع ست۔

آنکھیں کھولو۔ دیکھو تم کہاں جا رہے ہو ے

ترسم نہ رسی بکعبہ اے اعرابی  کیں راہ کہ تو می روی بہ ترکستان ست

کیا اب بھی جوازِ مزامیر کا بے سرا راگ گائے جاؤ گے۔؟ کیا اب بھی وہی بے وقت کی راگنی الاپے جاؤ گے۔ حضور سلطان المشائخ کے فرمان ذیشان کے آگے سر تسلیم جھکاؤ اور اپنے غلط و باطل کہے پر پشیمان ہو اور شرماؤ۔

کیا حضور نے مزامیر کو ناجائز، حرام، ممنوع و معصیت نہ فرمایا۔ کیا حضور نے ان کا معصیت ہونا غیر صوفیہ کے ساتھ خاص فرما دیا۔ کیا خود صوفیہ کے لئے بار بار نہ فرمایا کہ میں منع کر چکا ہوں۔ انھوں نے برا کیا۔ نامشروع کام کیا معصیت کی۔ پھر یارب! اب وہ کون سے صوفی ہیں جو حضور سلطان المشائخ کے مریدوں سے بھی آگے ہیں اور ہوں بھی تو علی الاطلاق یہ کہنا کہ صوفیوں کے لئے مزامیر حلال ہیں کیونکر برمحل ہوگا۔ ولاحول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم۔

ہاں جو مکلف نہیں۔ یا مضطر ہیں، ان کے احکام ہمیشہ مکلف و مختار سے جدا ہیں۔ احکام اضطرار اور ہیں، احکام اختیار اور۔ وہ ایک مزامیر کیا ہر امر میں علیحدہ ہیں۔ پھر کیا کوئی یوں کہہ سکتا ہے کہ سوئر کا گوشت حلال ہے حالانکہ خود قرآن عظیم میں مضطر کا استثنار فَمَنِ اضْطُرَّ غَیْرَ بَاغٍ وَّلَا عَادٍ[1] موجود ہے۔ غیر مکلف پر تو احکام شرعیہ کا اجرا ہی نہیں کہ خطاب شرع تکلیف ہے اور وہ اس میں مفقود ہے۔ رہا مضطر اسے اسی وقت اور اتنے ہی کی جس سے وہ نقصان عظیم سے محفوظ رہ سکے، رخصت ہے، بعض اجلہ اکابر جو چنگ سنتے تھے۔ اسے کبیرہ فرماتے ہیں۔

اسی سیر الاولیاء میں ہے۔ مولینا برہان الدین بلخی را با وفور علم کمال صلاحیت ہم بودہ است چنانکہ بارہا گفتے کہ خدائے عزوجل مرا از ہیچ کبیرہ نہ خواندہ پرسید آنگاہ حضرت سلطان المشائخ تبسم کردو فرمود کہ ایں ہم گفتی مگر یکے از کبیرہ از وے پرسیدند کہ آں کبیرہ کدام ست، گفت سماع، چنگ، کہ چنگ بسیار شنیدہ ام"

یہ مولینا برہان الدین بلخی ان اکابر سے ہیں جن کے فضل کے شاہد عدل حضور سلطان المشائخ قدس سرہٗ ہیں اور جن کے علامۂ عصر ہونے اور ایسے عظیم درجہ پانے کی پیش گوئی حضور امام العصر برہان الملۃ والدین (صاحب ہدایہ مرغینانی قدس سرہٗ النورانی) نے فرمائی کہ "شاہان زماں ان کے در پر حاضر ہوں گے اور بار نہ پائیں گے۔

اسی سیر الاولیاء میں ہے۔ سخن در بزرگی مولینا برہان الدین بلخی افتاد۔ فرمود۔ کہ برہان الدین حکایت کرد کہ من خورد بودم بقیاس پنج شش سالہ کم و بیش برابر پدر خود در راہے می رفتم۔ مولینا برہان الدین مرغینانی صاحب ہدایہ پیدا شد۔ پدر من از دے تحاشی کرد و در کوچۂ دیگر رفت۔ مرا بر جائے گذاشت۔ چوں کوکبۂ مولانا برہان الدین نزدیک رسید من بہ پیش رفتم و سلام کردم۔ در من تیز بدید ایں سخن تیز بگفت۔ کہ من دریں کودک نور علم می بینم۔ من ایں سخن شنیدم۔ پیش رکابے او رواں شدم۔ باز مولینا برہان الدین بر زبان مبارک ایں لفظ راند کہ مرا خدائے تعالیٰ چنیں می گویاند۔ کہ ایں کودک در روزگار خود علامۂ عصر خواہد شد۔ مولینا برہان الدین می گوید کہ من ایں چنیں شنیدم۔ وہم چناں من پیش می رفتم۔ باز مولینا برہان الدین مرغینانی فرمود۔ کہ خدائے تعالیٰ مرا چنیں می گویاند کہ ایں کودک چناں بزرگ شود کہ بادشاہاں بر در او بیایند و بار نیابند۔

[1] سورۂ بقرہ آیت ۱۷۳

ایسے عالی مرتبت جلیل القدر بزرگ علامۂ روزگار باوجود اس کے خود استماع فرماتے مگر اسے کبیرہ ہی فرماتے ان کے یہ کلمات طیبہ کہ "خدائے عزوجل مرا از ہیچ کبیرہ نخواہد پرسید" اس کا اعلان کر رہے ہیں کہ وہ ایسے حال میں ہیں کہ زیرِ قلمِ تکلیف ہی نہیں۔ نیز آگے ان کا یہ ارشاد کہ "ایں ساعت ہم بشنوم اگر باشد" اس کے بعد بھی بے وقت کی وہی شہنائی رہے گی کہ صوفیوں کو مزامیر حلال ہیں۔ والعیاذ باللہ تعالیٰ واللہ تعالیٰ اعلم وعلمہ جل مجدہٗ اتم واحکم۔

فوائد الفوائد شریف ملفوظات حضور سلطان المشائخ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی عبارت دیکھ کر بھی جس کی یہ حالت ہے تو ایسے شخص سے کیا امید کہ سیر الاولیاء شریف کی یہ عبارت دیکھ کر اپنی غلطی تسلیم کرے گا۔ مگر مولیٰ عزوجل کے فضل وکرم سے ہر آن امید ہے۔

اسے فضل کرتے نہیں لگتی بار　　　نہ ہو اس سے مایوس امیدوار

شاید اب وقت ہدایت آگیا ہو اور یہ ثواب اس فقیر کے حصہ کا ہو۔ واللہ عندہٗ حسن الثواب والیہ المرجع والمآب وھو تعالیٰ اعلم بالصواب۔

(۲) وہ خود بے ایمان ہے جو حکم شرع کو بے ایمانی اور اس پر عامل کو بے ایمان بتاتا ہے۔ بے شک ہر غیر محرم سے پردہ فرض ہے جس کا اللہ ورسول نے حکم فرمایا جل جلالہ وصلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم۔ بیشک پیر مریدہ کا محرم نہیں ہو جاتا۔ نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم سے بڑھ کر امت کا پیر کون ہوگا وہ یقیناً ابوالروح ہوتا ہے۔ اگر پیر ہونے سے آدمی محرم ہو جایا کرتا تو چاہئے تھا کہ نبی سے اس کی امت سے کسی عورت کا نکاح نہ ہو سکتا۔ حضور سرورِ عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم سے بڑھ کر کون پیر ہوگا۔ پھر حضور نے اپنی امتی بی بیوں سے نکاح فرمایا یا نہیں؟ کیا معاذ اللہ جن کے محرم تھے ان سے نکاح فرمایا۔ ولاحول ولاقوۃ الا باللہ العلی العظیم۔

سبع سنابل شریف میں حضرت فلک ہدایت ومرکز دائرہ ولایت سند المحققین سید العلماء العاملین میر عبدالواحد بلگرامی قدس سرہ السامی فرماتے ہیں۔ باید دانست کہ در جہاں نہ ہمچو مصطفےٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم پیرے پیدا شد ونہ ہمچو ابوبکر مریدے ہویدا گشت رضی اللہ تعالیٰ عنہ وارضاہ عنا۔

جب حضرت صدیق اکبر رضی اللہ تعالیٰ عنہ مرید ہوئے تو حضرت سیدتنا عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا مرید کی بیٹی۔ ان جہال بے خود کے نزدیک معاذ اللہ پوتی۔ اور پوتی سے نکاح حرام۔ ولاحول ولاقوۃ الا باللہ۔ اللہ تعالیٰ جہل بد بلا سے محفوظ رکھے۔ احمق لفظ منہ سے نکال دیتے ہیں اور اس کے نتیجۂ بد کا لحاظ نہیں کرتے فقیر

اس مسئلہ پر ذرا اور تفصیل کرتا اگر ضرورت سمجھتا، مگر چونکہ "السواد الاعظم" میں اس کا کافی جواب چھپ چکا ہے اس لئے اسی پر اقتصار کرتا ہے سمجھنے والا اسی سے سمجھ سکتا ہے اور بدعقل بے سمجھ کے لئے دفتر بے کار۔ واللہ تعالیٰ اعلم!

(۳) جہاں تک فقیر سمجھتا ہے وہ یہ ہے کہ بیعت جب ایک جامع شروط کے ہاتھ پر کرے۔ پھر دوسرے کے ہاتھ پر نہیں کر سکتا۔ کہ جو ایک کے ہاتھ بک چکا۔ اس کا غلام ہو چکا۔ جب تک آزاد نہ ہو غلامی نکال نہ دے دوسرا اس سے بیعت نہیں لے سکتا۔ یہ دوسرے کے ہاتھ بک نہیں سکتا۔ پریشان نظر دربدر پھرتا اور ذلیل و خوار ہوتا۔ دُر دُر سنتا اور کہیں سے فیضیاب نہیں ہو سکتا۔ جو کسی کے ہاتھ پر بیعت کرے اور پھر پریشان نظری کرے وہ دھوبی کا کُتا ہے۔ نہ گھر کا۔ نہ گھاٹ کا۔ اور جو ایک کا ہو رہے وہ ضرور فیض یاب ہوتا ہے۔ اگر پیر جامع شروط ہو اگرچہ صاحبِ فیض نہ ہو۔ کہ اس سلسلہ میں جو صاحبِ فیض ہوگا اس کی اس پر نظرِ کرم ہوگی اور وہ اس پر فیض ڈالے گا۔ بعض اکابر کے مشاہدات اس کے شاہد ہیں۔ طلبِ فیض میں حرج نہیں اور یہ بلا نکیر تمام سلاسل میں جاری ہے۔

خود اعلیٰ حضرت قدس سرہٗ باوجودیکہ قادری تھے، اور سلاسل سے بھی فیض یاب تھے چشتی، سہروردی، نقشبندی وغیرہ سلاسل کی بھی حضور پر فتوح کو اجازت تھی۔ یہ اجازت کیا فیض نہیں۔ مگر "یک در گیر و محکم گیر" پر عمل کرنے والے انھیں بظاہر کہیں سے ملے ویقین یہی کرتے ہیں کہ مجھے اسی در سے ملا ہے جس سے میں منتسب ہوں۔ ملفوظاتِ اعلیٰ حضرت قدس سرہٗ میں آپ نے تین قلندروں کی حکایت ملاحظہ فرمائی ہوگی جو خدمتِ حضور پر نور سلطان المشائخ رضی اللہ تعالیٰ عنہ میں ایک مردار بیل کھا کر حاضر ہوئے تھے الخ۔ اسے مریدی کہتے ہیں۔ فیض یقیناً حضور سلطان المشائخ سے پایا۔ مگر پیر کے قربان ہو رہے ہیں۔ کیوں کہ اگر پیر کی نظرِ کرم نہ ہوتی تو حضرت سلطان المشائخ کیوں نظرِ رحم فرماتے اور فیض عطا کرتے۔ یہ ہے "یک در گیر و محکم گیر" حضرت سلطان باہو قدس سرہ کا مطلب تو واضح ہے کہ جو اس سلسلۂ عالیہ کو ترک کرے اور دوسرا سلسلہ از روئے بیعت اختیار کرے اور حضرت عدی بن مسافر کے ارشاد میں غالباً بیعت سے مراد بیعت ارادت نہیں بلکہ یہ مطلب معلوم ہوتا ہے کہ کوئی طالبِ فیض کے لئے آئے۔ میں ہر ایک کو فیض عطا کرتا ہوں۔ مگر جو قادری ہو کہ بحر کو چھوڑ کر نہر کے پاس کون آتا ہے۔ یا یہ کہ کسی سلسلے کا مرید اپنی بیعت توڑ کر آئے تو میں اس سے بیعت لے لیتا ہوں۔ مگر قادریوں کی بیعت نہیں کرتا کہ وہ پریشان نظر نہیں ہوتے کہ وہ جانتے ہیں کہ حضور غوثِ اعظم بحر ہیں اور میں نہر۔ اوروں کے مرید جو پریشان نظر ہوتے ہیں، اپنے پیر پر کامل اعتقاد اور پورا اعتقاد نہیں رکھتے۔ وہ اگر بیعت توڑ کر آتے

ہیں تو میں بیعت لے لیتا ہوں۔ ھٰذا ما عندی والعلم بالحق عند ربی۔ واللہ تعالیٰ اعلم

فقیر مصطفیٰ رضا القادری غفرلہٗ

صح الجواب۔ خادم العلم والعلماء محمد حسنین رضا خاں

ذالک کذالک محمد اسمٰعیل محمود آبادی حنفی ریاست جلال آباد ضلع فیروز پور

لقد اصاب المجیب رحم الٰہی قادری رضوی۔ غفرلہٗ

مصطفیٰ رضا قادری آل الرحمٰن محمد عرف ابوالبرکات محی الدین جیلانی

الجواب صحیح واللہ تعالیٰ اعلم فقیر ابرار حسن صدیقی تلہری عفی اللہ تعالیٰ عن ذنبہ الجلی والخفی

اصاب المجیب واجاد عبدالعزیز عفی عنہ قادری رضوی مدرس مدرسہ اہلسنت

للہ در المجیب فقیر سردار علی عفی عنہ

الجواب صحیح ابوالقمر محمد نورالہدیٰ عفی عنہ

الجواب صحیح واللہ تعالیٰ اعلم فقیر احسان علی مظفرپوری مدرسہ منظر اسلام ۹ ذیقعدہ ۴۶ھ

# رضا اکیڈمی کی کارکردگی اور خدمات ایک نظر میں

۱۹۷۸ء: رضا اکیڈمی کا قیام ہوا اور ۱۹۷۸ء ہی میں رضا اکیڈمی کے زیر اہتمام رضاء العلوم کے نام سے ایک مکتب قائم ہوا جو الحمدللہ آج بھی جاری ہے۔ اور رضا اکیڈمی نے اب تک ۲۶۰ کتابیں شائع کیں۔

۱۹۸۰ء: ترجمہ قرآن کنزالایمان شریف ۵۰۰۰ کی تعداد میں شائع کیا گیا۔ اس کے اجراء کے موقع پر ایک شاندار جلسہ ہوا جس کی صدارت ریحان ملت مولانا ریحان رضا خاں صاحب نے فرمائی اور رسم اجراء خلیفۂ اعلیٰحضرت حضور برہان ملت کے ہاتھوں انجام پایا۔

۱۹۸۱ء: مستان تالاب ممبئی کے گراؤنڈ میں حضور مفتیٔ اعظم ہند کا عرس چہلم شریف بہت شاندار طریقے سے منایا گیا جس میں ۱۸۰۰۰ افراد نے لنگر شریف تناول کیا۔

۱۹۸۱ء: نوری محفل کا قیام عمل میں آیا جس میں تب سے آج تک برابر حضور غوث اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا توشہ شریف ہر ہفتہ برابر ہوتا ہے۔ ۱۹ر شوال المکرم ۱۴۲۰ھ مطابق ۲۷ر جنوری ۲۰۰۰ء کو ۹۴۸ ہفتے ہو چکے ہیں۔ اس مقدس محفل میں ہندو پاک اور بیرون ممالک کے بہت سے نامور علمائے کرام نے شرکت فرمائی ہے۔

۱۹۸۳ء: مفتیٔ اعظم کانفرنس آفس کا افتتاح حضرت احسن العلماء کے ذریعے ہوا۔ جس میں بدر ملت حضرت مولانا مفتی بدر الدین احمد قادری رضوی بھی شریک تھے۔

۱۹۸۳ء: ممبئی میں مفتیٔ اعظم کانفرنس اور ہندو پاک نعتیہ مشاعرہ کا انعقاد ہوا۔

۱۹۸۴ء: پیر سید نور الدین صاحب کشمیری کے ذریعے رضا اکیڈمی کے دفتر (واقع ۷۴ میمن واڑہ روڈ ممبئی ۳) کا افتتاح ہوا۔

۱۹۸۵ء: سنی رضوی کیلنڈر جاری کیا گیا۔

۱۹۸۵ء: فتاویٰ رضویہ کی پہلی جلد شائع کی گئی۔

۱۹۸۶ء: تاج الاسلام حضرت علامہ مولانا مفتی محمد اختر رضا خاں صاحب قادری ازہری کو مکہ معظمہ میں سعودی حکومت نے گرفتار کیا جس پر رضا اکیڈمی نے ملک گیر پیمانے پر احتجاج کیا۔

۱۹۸۶ء: ممبئی کے تاج محل ہوٹل میں حکومت سعودیہ کی جانب سے سعودی ڈے منایا جا رہا تھا اس وقت سعودی حکومت کے خلاف پمفلٹ تقسیم کرتے ہوئے رضا اکیڈمی کے ۶ کارکنان گرفتار ہوئے تھے

۱۹۸۸ء: ملعون سلمان رشدی کے خلاف پہلا فتویٰ رضا اکیڈمی نے علامہ مفتی محمد اختر رضا خاں صاحب قادری ازہری سے حاصل کیا جسے ۱۱ر نومبر ۱۹۸۸ء کو روزنامہ ہندوستان اور ۱۲ر نومبر ۱۹۸۸ء کو روزنامہ انقلاب اور روزنامہ اردو ٹائمز ممبئی نے شائع کیا۔

۱۹۸۸ء: عید میلاد النبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی سجاوٹ پر رضا اکیڈمی کی جانب سے اعلان ہوا کہ شہر میں جو سب سے اچھی سجاوٹ کرے گا اسے پہلا انعام رسول عربی ایوارڈ مبلغ ۵۱۰۰ روپے اور دوسرا انعام صدیق اکبر ایوارڈ مبلغ ۲۰۰۰ روپے اور تیسرا انعام فاروق اعظم ایوارڈ مبلغ ۱۱۰۰ روپے۔ مذکورہ تینوں ایوارڈوں کے ساتھ ایک ایک شیلڈ اور ایک ایک توصیف نامہ دیا جائے گا۔ اور دوسرے روز ایک جلسہ میں تین تنظیموں کو یہ ایوارڈ دیے گئے۔

١٩٨٨ء :رضااکیڈمی کے قیام کا دسواں سالہ جشن منایا گیا۔اس موقعہ پر روزنامہ انقلاب اور روزنامہ اردو ٹائمز ممبئی اور ہفت روزہ اخبار عالم ممبئی اور ہفت روزہ نجوم دہلی سے اعلیٰحضرت امام احمد رضا خاں فاضل بریلوی رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر خصوصی ضمیمے شائع کروائے گئے۔

١٩٨٩ء :کنزالایمان انگریزی ترجمہ شائع کیا گیا۔

١٩٩٠ء :عراق پر امریکی جارحانہ حملے کے خلاف حرمین شریفین، کربلا و نجف جیسے مقامات کی حفاظت و خدمت کے لئے ١٠٠٠٠٠ رضا کار روانہ کرنے کا اعلان رضااکیڈمی نے کیا۔

١٩٩١ء :بخاری شریف شائع کی گئی۔اور مدارس دینیہ اور مختلف لائبریریوں کو مفت تقسیم کی گئی۔

١٩٩٢ء :صد سالہ جشن حضور مفتی اعظم ہند ممبئی میں منایا گیا جس میں ہندوستان، پاکستان، بنگلہ دیش، نیپال، مصر، لندن، مانچسٹر، امریکہ، افریقہ اور دیگر بیرون ممالک کے علمائے کرام و دانشوروں نے شرکت فرمائی۔

١٩٩٢ء :حکومت ہندوستان کے یہودیوں سے سفارتی تعلقات قائم کرنے کے خلاف رضااکیڈمی نے فلورہ فاؤنٹن ممبئی میں احتجاجی دھرنا دیا۔

٦ دسمبر ١٩٩٢ء :بابری مسجد کی شہادت کے بعد شہر ممبئی میں فرقہ وارانہ فساد برپا ہوا جس میں رضااکیڈمی نے امن و امان قائم رکھنے کی بھرپور کوشش کرتے ہوئے ریلیف تقسیم کرنے میں بھی پیش رفت کی۔

٦ دسمبر ١٩٩٣ء :رضااکیڈمی نے عوام سے اپیل کی کہ ٣ بجکر ٤٥ منٹ پر (یہی وقت بابری مسجد کی شہادت کا ہے) اذان کہیں۔اور الحمدللہ یہ سلسلہ آج تک جاری ہے۔

١٩٩٤ء :فتاویٰ رضویہ کی مکمل ١٢ جلدیں شائع کیں۔

١٩٩٥ء :ہندوستانی حجاج کرام کی حج سے واپسی پر کنزالایمان شریف بطور تحفہ انہیں پیش کیا گیا۔

١٩٩٥ء :حکومت ہند سے کئی سال کے مطالبے کے بعد اعلیٰحضرت امام احمد رضا خاں فاضل بریلوی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی یاد میں ڈاک ٹکٹ جاری ہوا۔

١٩٩٥ء :جلوس معراج النبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم ممبئی میں پہلی بار نکالا گیا۔

١٩٩٦ء :فتاویٰ رضویہ مترجم کی ٨ جلدیں شائع کیں۔

١٩٩٦ء :بال ٹھاکرے کے اخبار "سامنا" میں حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی شان میں گستاخی کی گئی جس کے خلاف رضااکیڈمی نے ملک گیر احتجاج کیا۔بعد ازاں اخبار نے معافی مانگی۔اور مرکزی حکومت کی جانب سے رضااکیڈمی کو اجازت نہ ملنے کی وجہ سے بال ٹھاکرے پر مقدمہ قائم نہ ہو سکا۔

١٩٩٦ء :فرقہ پرست عناصر نے قربانی کے جانوروں کو روکنے کی کوشش کی جس پر رضااکیڈمی کے اراکین نے وزیر اعلیٰ مہاراشٹر منوہر جوشی اور دیگر اعلیٰ حکام سے ملاقات کر کے اس سلسلے کو بند کروایا۔

١٩٩٦ء :پنج سورہ رضویہ کی کیسٹیں تقسیم کی گئیں۔

١٩٩٧ء :عید قرباں کے تیسرے روز مہاویر جینتی ہونے کی وجہ سے جینی لوگوں نے اس روز سلاٹر ہاؤس (مذبح) بند کرنے کا مطالبہ کیا جس پر رضااکیڈمی نے وفد کی شکل میں وزیر اعلیٰ سے ملاقات کی۔انہوں نے ممبئی پولیس کمشنر اور میونسپل کمشنر نیز جینی لوگوں کو بلا کر ایک میٹنگ کروائی جس میں طے پایا کہ بقرہ عید کے تیسرے دن سلاٹر ہاؤس اگرچہ بند رہے مگر جہاں عید کے جانوروں کی قربانی ہوتی ہے وہاں پر قربانی ہو گی۔اور بحمدہٖ تعالیٰ عید قرباں کے تیسرے دن بھی قربانی ہوئی۔

# ۱۹۹۸ء / ۱۹۹۹ء میں رضا اکیڈمی کی کارکردگی و خدمات کی تفصیلی رپورٹ

## ۱۹۹۸ء

| | |
|---|---|
| یکم جنوری | :سنی رضوی کیلنڈر شائع کیا۔ |
| ۱۹ر جنوری | :ممبئی میں سنی رویت ہلال کمیٹی قائم کرنے کا مطالبہ۔ |
| ۶ر فروری | :رضا اکیڈمی کے مطالبے پر ممبئی سے اجمیر شریف ٹرین سروس شروع کرنے کا اعلان۔ |
| ۷ر فروری | :حضرت علامہ مفتی محمد شریف الحق صاحب امجدی، حضرت علامہ ارشد القادری صاحب، حضرت علامہ مفتی عبد المنان صاحب اعظمی، حضرت علامہ مفتی غلام محمد خان صاحب اور حضرت علامہ مفتی جلال الدین احمد صاحب امجدی کو امام احمد رضا ایوارڈ جو ۲۵ ہزار روپے نقد اور گنبد رضا کے نقشے کے ساتھ ترانی حج ہاؤس ممبئی میں دی گئی۔ |
| ۷ر فروری | :سید محمد اشرف صاحب مارہروی کے ہاتھوں حدائق بخشش (دیوان اعلیحضرت امام احمد رضا خاں فاضل بریلوی رضی اللہ تعالیٰ عنہ) کے شاندار نسخہ کا اجرا۔ |
| ۷ر فروری | :سید تاسر کار اعلیحضرت امام احمد رضا قادری کی ۱۰۰ کتابوں کی اشاعت۔ |
| ۲۱ر فروری | :وزیر اعلیٰ راجستھان سے رضا اکیڈمی کے وفد کی ملاقات اجمیر شریف میں امن بحال کرنے کا مطالبہ۔ |
| ۲۱ر فروری | :درگاہ اجمیر شریف کی بے حرمتی کے خلاف مینارہ مسجد میں احتجاجی جلسہ۔ |
| ۲۰ر مارچ | :اجمیر شریف کے فساد زدگان کے تعاون کے لئے وفد روانہ ہوا۔ |
| ۳۱ر مارچ | :سری کرشنا کمیشن رپورٹ مہاراشٹرا اسمبلی میں پیش کرنے کا وزیر اعظم سے مطالبہ۔ |
| ۱۱ر اپریل | :حجاج کرام کی خدمت کے لئے بین الاقوامی کمیٹی کی تشکیل کا مطالبہ۔ |
| ۱۷ر اپریل | :ہندی کنز الایمان کا اجرا۔ |
| ۱۹ر اپریل | :یوم مفتی اعظم کا ۱۰۸واں یوم ولادت منایا گیا۔ |
| ۲۰ر اپریل | :حضرت علامہ مفتی محمد رجب علی صاحب نانپاروی کے وصال پر قرآن خوانی و جلسہ تعزیت۔ |
| ۷ر مئی | :ڈاکٹر امجر مین کی رہائی کے سلسلے میں رضا اکیڈمی کے وفد نے وزیر اعظم اٹل بہاری واجپائی سے ملاقات کی۔ |
| ۱۰ر مئی | :عرس مفتی اعظم نوری محفل میں منایا گیا۔ |
| ۱۶ر مئی | :مسجد اقصیٰ میں آتشزدگی اور فلسطینی مسلمانوں کی ہلاکت پر رضا اکیڈمی کا احتجاج۔ |
| ۱۱ر جون | :خواجہ غریب نواز کے ۷۸۶واں عرس کی تیاریوں کے سلسلے میں کمیٹی کا قیام۔ |
| ۲۱ر جون | :عرس اعلیحضرت کھتری مسجد ممبئی میں منایا گیا اور ۲ بجکر ۳۸ منٹ پر قل شریف ہوا۔ |
| ۲۹ر جون | :بابری مسجد کی جگہ رام مندر کی تعمیر پر آر ایس ایس کی سرگرمیوں کے خلاف رضا اکیڈمی کا مستاشرجی، جے للیتا اور چندر بابو نائیڈو کو خطوط۔ |
| ۲۵ر اگست | :افغانستان اور سوڈان پر امریکی حملے کے خلاف رضا اکیڈمی کا دھرنا۔ |
| ۷ر ستمبر | :کاروان غریب نواز موٹر کار سے اجمیر شریف کے لئے روانہ۔ |
| ۴ر اکتوبر | :رضا اکیڈمی کی ۱۹ر شاخوں کا ممبئی میں کنونشن۔ |

۱۳/اکتوبر: اجمیر شریف کی ۱۳۷ مساجد کو کھولنے کے لئے اجمیر کے کلکٹر سے ملاقات۔

۲۵/اکتوبر: رضااکیڈمی کی جانب سے ممبئی سینٹر سے اجمیر شریف کے لئے غریب نواز ایکسپریس روانہ ہوئی۔

۷/نومبر: جشن غریب نواز پاٹکر ہال میں منایا گیا۔

۱۵/نومبر: حضرت مولانا عبدالحکیم صاحب شرف قادری لاہور کو استقبالیہ۔

۱۶/نومبر: جلوس معراج النبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نکالا گیا۔

یکم دسمبر: ایک روزنامہ کی خبر کے مطابق غریب نواز کو خراج عقیدت کے طور پر رضا اکیڈمی کو موصول ہونے والے سربراہان مملکت پرنس چارلس، جنوبی افریقہ کے صدر مسٹر نیلسن منڈیلا، آسٹریلیا کے وزیراعظم، ماریشش کے صدر قاسم اتیم ڈنمارک کی ملکہ اور کینیڈا کے وزیراعظم وغیرہ کے پیغامات۔

۶/دسمبر: ۳ بجکر ۴۵ منٹ پر اذان اور شہدائے بابری مسجد کو خراج عقیدت اور صدر جمہوریہ کو مکتوب روانہ کیا گیا۔

۱۰/دسمبر: دارالعلوم امجدیہ ناگپور میں ہوئے پولس چھاپے کی تحقیقات کے لئے اپوزیشن لیڈر مسٹر چھگن بھجبل سے ملاقات اور اسمبلی میں سوال قائم کرنے کا ان کا وعدہ۔

۱۸/دسمبر: عراق پر حملہ کے خلاف امریکی قونصل جنرل کو میمورنڈم۔

۲۳/دسمبر: عراق پر اقتصادی پابندیاں ہٹانے کا مطالبہ اور اجتماعی دعا۔

**ان کے علاوہ ۱۱۰ کتابیں شائع کی گئیں ان میں ایک سو رسالے**
**سیدنا سرکار اعلیٰ حضرت امام احمد رضا قادری رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے ہیں**

## ۱۹۹۹ء

۹/جنوری: رضااکیڈمی نے اعلان کیا کہ ۱۵/جنوری کو یوم القدس منایا جائے۔

۱۱/جنوری: نوری محفل میں عرس حضور ریحان ملت منایا گیا۔

۲۷/جنوری: یوم رضا قادری بحری جہاز پر منایا گیا۔ جہاز گیٹ آف انڈیا سے بحر عرب کی طرف روانہ ہوا۔

۲۸/جنوری: مقامی شیوسینا لیڈر کی حاجی ملنگ درگاہ کی بے حرمتی کی دھمکی کے خلاف ہوم منسٹر آف مہاراشٹر کو رضااکیڈمی کا خط۔

۲۸/جنوری: امریکہ کی عراق پر بمباری کی سخت مذمت۔

۲۸/جنوری: حضرت مولانا مشاہد رضاخاں صاحب کے ایصال ثواب کے لئے قرآن خوانی کی گئی۔

۳۰/جنوری: یونائیڈ پرنس ایسوسی ایشن ممبرا کے نائی اور اسکرٹ پر پابندی کے مطالبے کی تائید۔

۶/فروری: سلمان رشدی کو ... دینے پر رضااکیڈمی کی جانب سے مذمت۔

۱۲/فروری: رضااکیڈمی کی جانب سے سلمان رشدی کی تصویر کو جوتے اور چپلوں سے روندا گیا جس کی وجہ سے رضااکیڈمی کے ۶ اراکین (جس میں جناب الحاج سعید نوری صاحب بھی شامل تھے) گرفتار کئے گئے۔

۱۸/فروری: نوری محفل میں عرس امجدی منایا گیا۔

۱۸/فروری: رضااکیڈمی نے پاکستان کی جماعت غیر اسلامی کو تنبیہ کی کہ اگر ... پاکستان آمد پر کالادن منایا گیا تو ہندوستان میں نواز شریف کی آمد پر بھی رضااکیڈمی کالادن منا...

۲۰/فروری: رضااکیڈمی کی جانب سے وزرائے ہندوپاک کو مبارک باد۔

| | |
|---|---|
| ۳ر مارچ | میسور کے عبدالعزیز سیٹھ کے اس اعلان "اس سال مسلمان قربانی نہ کریں" کی رضا اکیڈمی نے سخت مذمت کی۔ |
| ۱۱ر مارچ | سجادہ نشین بغداد شریف کی آمد پر رضا اکیڈمی کی طرف سے مینارہ مسجد میں استقبالیہ۔ |
| ۱۸ر مارچ | مسجد کی زمین وشو ہندو پریشد کے حوالے کرنے پر اورنگ آباد وقف بورڈ کے خلاف رضا اکیڈمی کا سخت احتجاج۔ |
| ۲۲ر مارچ | قربانی کے جانوروں کے ٹرک کو روکنے والے بجرنگ دل کے خلاف ہوم منسٹر اور اعلیٰ پولیس حکام سے سخت کاروائی کرنے کا مطالبہ۔ |
| ۲۵ر مارچ | مولانا ثناء المصطفےٰ شہزادہ حضور صدر الشریعہ علیہ الرحمہ کے لئے تعزیتی نشست۔ |
| ۳۰ر مارچ | البانوی مسلمانوں پر مظالم ڈھائے جانے کی وجہ سے یوگوسلاویہ سے سفارتی تعلقات ختم کرنے کا وزیر اعظم سے مطالبہ۔ |
| ۷ر اپریل | حضرت آمنہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کے مزار کو ڈھانے کے خلاف آزاد میدان میں سعودی حکومت کی مخالفت میں دھرنا۔ |
| ۹ر اپریل | یوم حضور مفتی اعظم ہند علیہ الرحمہ منایا گیا۔ |
| ۱۱ر اپریل | شرف ملت حضرت سید اشرف میاں صاحب مارہروی کے دست مبارک سے مفتی اعظم چوک کا افتتاح۔ |
| ۱۱ر جون | عرس اعلیحضرت رضی اللہ تعالیٰ عنہ کھتری مسجد میں منایا گیا۔ اور ۲ بجکر ۳۸ منٹ پر قل شریف ہوا۔ |
| ۱ر جولائی | عرس حضور مفتی اعظم ہند علیہ الرحمہ کے موقع پر ان کے نایاب و نادر تعویذات اور فتاویٰ لانے والے کو عمرہ کا ٹکٹ دینے کا رضا اکیڈمی کا اعلان۔ |
| ۱ر جولائی | مالیگاؤں میں جلوس عید میلاد النبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم پر پتھراؤ کی اعلیٰ سطحی تحقیقات کرانے کا رضا اکیڈمی کا مطالبہ۔ |
| ۲ر جولائی | ارجن سنگھ سے مسلمانوں کے لئے ۲۰ فیصد نمائندگی کے لئے رضا اکیڈمی کا مطالبہ۔ |
| ۱۳ر جولائی | مسلمانوں کو پاکستانی شہری اور آئی ایس آئی کے ایجنٹ کے نام ہراساں کرنے کے خلاف کمشنر آف پولیس اور ہوم منسٹر کو میمورنڈم۔ |
| ۲۳ر جولائی | حضور مفتی اعظم ہند علیہ الرحمہ کے داماد حضرت فضل الرحمٰن صاحب کے ایصال ثواب کے لئے قرآن خوانی۔ |
| ۲۹ر جولائی | ہندوستان کے وزیر اعظم سے احمد آباد کے فرقہ وارانہ فساد کرنے والے شرپسندوں کے خلاف سخت کاروائی کرنے کا رضا اکیڈمی کا مطالبہ۔ |
| ۶ر اگست | نفقۂ مطلقہ سے متعلق رضا اکیڈمی نے سپریم کورٹ میں مقدمہ دائر کیا۔ |
| ۱۲ر ستمبر | الجامعۃ الاشرفیہ مبارک پور میں عرس حافظ ملت علیہ الرحمہ کے موقع پر رضا اکیڈمی کی تحریک پر اعلیحضرت امام احمد رضا فاضل بریلوی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو بیسویں صدی کی عظیم ترین شخصیت ہونے پر اتفاق کیا گیا۔ |
| ۲۳ر ستمبر | رضا اکیڈمی نے الیکشن کمشنر سے الیکٹرونک ووٹنگ مشین کے استعمال کا اردو میں پوسٹر شائع کرنے کا مطالبہ کیا۔ |
| ۴ر نومبر | مسلم پرسنل لابورڈ کے خلاف رضا اکیڈمی کی پریس کانفرنس جس میں حضرت علامہ مولانا قمر الزماں خاں صاحب اعظمی سکریٹری ورلڈ اسلامک مشن لندن نے خطاب فرمایا۔ |
| ۱۰ر نومبر | حکومت مہاراشٹر سے ۲۸ر دسمبر ۲۰۰۰ء کو عید الفطر کی تعطیل کا مطالبہ۔ |
| ۱۰ر نومبر | صدر جمہوریہ کے آر نارائنن کی جانب سے رضا اکیڈمی کو امام احمد رضا کانفرنس ہبلی کی مبارک باد۔ |
| ۱۲ر نومبر | رضا اکیڈمی کے مطالبے کو منظور کرتے ہوئے گورنمنٹ آف مہاراشٹر نے ۲۸ر دسمبر ۲۰۰۰ء کو عید الفطر کی چھٹی کا اعلان کیا۔ |
| ۱۵ر نومبر | اعلیحضرت امام احمد رضا خاں فاضل بریلوی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے بیسویں صدی کی عظیم ترین شخصیت ہونے کے ضمن میں پائکر ہال میں "جشن رضا" کا انعقاد۔ |

۱۵ر نومبر : سپریم کورٹ میں نان ونفقہ کے متعلق رضا اکیڈمی کی عرضی منظور۔

۱۶ر نومبر : مہاراشٹر کے شہر راویر، نندوربار، جلگاؤں میں فرقہ وارانہ فساد میں سنی مسلمانوں کو پریشان کرنے کے خلاف رضا اکیڈمی کے وفد نے چیف منسٹر مہاراشٹر سے ملاقات کی۔

۲۲ر نومبر : گلبرگہ شریف میں شالیمار گارڈن فنکشن ہال میں غیر مقلد کے جلسہ پر پابندی لگانے کے مطالبے پر کامیابی۔

۲۷ر نومبر : اڑیسہ کے طوفان زدگان کی امداد کے لئے سنی ریلیف کمیٹی کے جلوس میں شرکت۔

۶ر دسمبر : بابری مسجد کی شہادت کی ساتویں برسی کے موقع پر ۳ بجکر ۴۵ منٹ پر اذانیں دی گئیں۔ (یہی وقت بابری مسجد کی شہادت کا ہے) اور صدر جمہوریہ، وزیر اعظم اور وزیر اعلیٰ کو میمورنڈم روانہ کیا گیا۔ جس میں بابری مسجد کو اس کی اصلی جگہ پر تعمیر کرنے کے مطالبے کو دھرایا گیا۔

۲۳ر دسمبر : کانگریس کی صدر سونیا گاندھی کا جناب الحاج محمد سعید نوری صاحب کے نام افطار کا دعوت نامہ۔

۲۶ر دسمبر : صدر نیشنل کانگریس پارٹی شرد پوار کی جانب سے جناب الحاج محمد سعید نوری صاحب کو افطار کی دعوت۔

۲۸ر دسمبر : انڈین ائیر لائنس کے اغوا پر رضا اکیڈمی کی سخت مذمت۔

**ان کے علاوہ اس سال بحمدہٖ تعالیٰ ۲۵ کتابیں شائع ہوئیں جن میں ۵ کتابیں اعلیٰحضرت امام احمد رضا خاں فاضل بریلوی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی ہیں۔**

# بہارِ شریعت

حصہ اوّل

حضرت مولانا محمد امجد علی رحمۃ اللہ علیہ

اعظمی، رضوی، سُنّی، حنفی، قادری، برکاتی



شبیر برادرز ۴۰-بی اردو بازار لاہور

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# نفیس الواعظین

ترجمہ و تلخیص

# انیس الواعظین

بافادات و اضافات جدیدہ



مصنف

حضرت علامہ ابوبکر بن محمد بن علی بدر القریشی رحمہ اللہ تعالیٰ

مترجم

مولانا محمد منشا تابش قصوری مدظلہ

مدرس جامعہ نظامیہ رضویہ لاہور ☸ خطیب جامع مسجد ظفریہ مریدکے

شبیر برادرز ۴۰۔ اردو بازار لاہور

دار الافتاء فیض الرسول براؤں شریف سے جاری شدہ ۱۰۱۲ فتاویٰ کا مستند ذخیرہ

# فتاویٰ فیض الرسول

تصنیف


فقیہ ملّت حضرت علّامہ مفتی جلال الدین احمد صاحب قبلہ امجدی

سابق صدر شعبہ افتاء دار العلوم اہلسنّت فیض الرسول


بسعی و اہتمام

مفکر ملّت حضرت علّامہ صاحبزادہ غلام عبد القادر علوی

خلف رشید حضرت شعیب الاولیاء علیہ الرحمہ

مہتمم دار العلوم فیض الرّسول براؤں شریف

شبّیر برادرز ۔ ۴۰ بی اردو بازار ۔ لاہور

